"عجب طرح کا شاعر خوش گفتار ہے۔ اس کی برابری اچھے اچھے شاعر نہیں کر سکتے کیونکہ وہ شخص اس رتبہ کا ہے کہ دیوان دیکھنے سے اُس کی قدر کھلتی ہے بعض بعض آدمی جو کہ اس کو سودا سے بہتر کہتے ہیں حق یہ ہے کہ سچے ہیں اور بعضے کم مایہ و بے استعداد جو اس کو برابر سودا کہنے میں خیال سودا اور دیوانگی کا کرتے ہیں حقیقت یہ ہے کہ وہ لوگ آگ رشک میں جلتے ہیں کیونکہ مثل اس کے شعر نہیں کہہ سکتے ہیں خصوصاً قطعات و رباعیات اس کی ایسی ہیں کہ باریک بیں آدمیوں کی آنکھیں کھل جاتی ہیں جب اس کو مطالعہ کرتے ہیں"

نکات الشعرا میں میر صاحب ارقام فرماتے ہیں۔

"جوانے است، خیرہ وطیرہ وحسن پرست، نوکر پیشہ، بالفقیر نیز آشنا است"

میر صاحب کا یہ لکھنا کہ حُسن پرست تھا کچھ تعجب خیز نہیں ہے اس لئے کہ اس وقت یہ روش عام تھی اور اس زمانہ کی آب وہوا ہی کچھ ایسی تھی، شاعر کے لئے حسن پرست ہونا ضروری تھا کہ اظہار جذبات و احساسات میں واقعیت کا رنگ آسکے چنانچہ دلی کے متعلق بھی امرد پرستی ثابت ہے، خود میر صاحب بھی نگاہ ناز کے گھائل تھے۔ اپنے حسن و عشق کی داستان کو پوشیدہ رکھنے کے لئے مشق سخن شروع کی بالآخر اسی فن میں ان کو ناموری حاصل ہوئی، امردوں پر بھی جان دیا کرتے تھے، مولانا عبدالسلام ندوی نے شعر الہند میں اس کے متعلق وضاحت کے ساتھ لکھا ہے۔

قایم نہایت متواضع اور خلیق و وضعدار تھے، طبیعت میں سوز و گداز تھا، اپنے خصائل پاکیزہ کی وجہ سے لوگوں کو گرویدہ کر لیا، سخن گوئی کی وجہ سے وہ قدر و منزلت اور شہرت حاصل کر لی کہ استادان وقت کے ہمسر خیال کئے جانے لگے، معاش کی بیفکری نے کسب سخن کا اچھا موقع دیا۔ دہلی میں جو مشاعرے ہوتے تھے ان میں شرکت کرتے تھے، سودا۔ درد اور میر سے اچھے تعلقات تھے ان کے ہاں آتے جاتے رہتے تھے،

دہلی کی تباہی کے بعد یہ بھی وطن چلے گئے چنانچہ خود نوشت سوانح عمری میں لکھتے ہیں۔

"سلطنت مغلیہ کی تباہی کے بعد جب کہ وہ رشتہ جسمیں تمام ملازمین منسلک تھے ٹوٹ گیا اور وہ مثل گہر آبدار ذلت وخواری کی زمین پر گر پڑے اور ہر شخص نے اس طرف کی راہ لی جہاں قدردانی کی اُمید ہو سکتی تھی تو میں مجبور ہو گیا کہ اپنی مرضی کے سلاف بجبر دیگر انتقال مقام کروں"

کچھ دنوں نواب محمد امیر کے ساتھ ٹانڈہ میں زندگی بسر کی، جب ان کا بھی کام بگڑا تو رامپور چلے گئے، وہاں احمد یار خاں پسر نواب فیض اللہ خاں نے ان کی تنخواہ مقرر کر دی، کچھ دنوں اسی پر قناعت کی جب تنگ حالی سے زیادہ پریشان ہوئے تو لکھنؤ آئے اور مہاراجہ ٹکیت رائے کا شقہ اپنے وطن کے عاملوں کے نام لے گئے روپیے اور ملکیتیں جو ضبط ہو چکی تھیں ان کو پھر بحال کرایا، اس کے بعد پھر رامپور چلے گئے۔

طبقۂ متوسطین کے دور اول کے شعرا میں سے ایک قایم ہیں، سب سے پہلا کارنامہ اس دور کے شعرا کا یہ ہے کہ زبان کی صفائی اور صحت میں پوری کوشش کی اور بہت سے الفاظ روابط جنھیں ولی اور اس کے ہمعصر بے تکلف کام میں لاتے تھے نکال ڈالے، تاہم کچھ ایسے الفاظ رہ گئے جو ان کے زمانہ میں فصیح خیال کئے جاتے تھے مگر آج ہم کو اجنبی اور نا مانوس معلوم ہوتے ہیں، اس عہد کے شعرا نے دلپذیر اور دلکش، پسندیدہ محاورات اور ترکیبیں جو فارسی میں دیکھیں انھیں کہیں ترجمہ کر کے اور کہیں بجنسہٖ لے لیا اور اُنھیں اردو میں ایسی بے تکلفی سے کھپایا ہے کہ کہیں سے جوڑ نہیں کھلتا اور دور جدید میں فارسی زبان کی ترکیبیں اردو غزلگوئی کا زیور سمجھی جاتی ہیں (تذکرۂ گل رعنا) فارسی زبان میں کسی چیز کی کثرت کا بیان الفاظ کی تکرار سے کرتے ہیں، چنانچہ قایم نے کہا ہے ؎

حب موج پہ اپنی آ گئیں چشم　　　دریا دریا بہا گئیں چشم

---

آنکھوں سے جب اشک گریں گل چمن چمن　　　منظور گریہ گر ہیں ترا رنگ بو کردں

متاخرین شعرا کی فارسی کی دلآویز ترکیبیں جو شعرائے دلی کے کلام کا زیور ہیں اسی دور کی یادگار ہیں، قایم نے یوں باندھا ہے۔

اے ابر اپنے گریہ میں جس وقت جوش تھا　　　جو قطرہ اشک کا تھا سو طوفاں بدوش تھا

کسکی نگاہِ کرم تھی گلشن پہ اے نسیم　　　شبنم سے برگ گل لب تبخالہ جوش تھا

ہر دم شرار و برق سے کیا ارض کیا سما　　　ہر ایک تیرے منہ پہ تبسم فروش تھا

---

اس حسن نیم رنگ کے صدقے کہ جسکے بیچ　　　ہلکی سی ایک شوخی کی تہ ہو حیا کے ساتھ

---

ویراں سرائے سینہ سے آتی ہے بوئے اُنس　　　گویا کبھو یہ خانہ ترا جلوہ گاہ تھا

---

قبولِ عذر تو واں ہو جہاں ملال بھی ہو　　　بجانِ پاک صفایاں جو کچھ خیال بھی ہو

ترکیبوں سے گزر کر اس دور کے شعرا نے خالص فارسی طرز ادا میں بھی بعض بعض اشعار کہے ہیں، قایم نے کہا ہے

ہے خواجہ آج نام کے پیچھے یہ سب شغب　　　غافل کہ کل نشان بھی پایا نہ جائے گا

اے وہ کہ تو کرے ہے ہر آزار کا علاج　　　جز مرگ کچھ بھی ہے ترے بیمار کا علاج

ہے اشک مجھے بنام ہر یک　　　کو تجھ سے کہے مری زبانی

کو نوحہ گر کہ خاک پہ میرے ہو گرم شور　　　تھا اک چراغ گور سو وہ بھی خموش تھا

---

فارسی محاوروں کے ترجمے اس عہد کے شعرا کے کلام میں نہایت کثرت سے پائے جاتے ہیں، چنانچہ قایم اس طرح طبع آزمائی کرتے ہیں ؎

دل کو کیا باندھے گلزار جہاں سے بلبل حسن اس باغ کا اک روز خزاں ہو دیگا

کچھ لکھوں سوز دل اپنے سوا سے ای قاصد جائے کاغذ ہوں اگر بال و پر پروانہ

تا کجا مستی میں ناخوش دل احباب کریں یک دو جام اور بھی ساقی کہ بس اب خواب کریں

ہر طرف ظرف وضو بھرتے ہیں اعفا ہوئی صبح ساقی ادھر ہم بھی صراحی میں مے ناب کریں

(شعر الہند جلد دوم)

اس دور کے شعرا نے یہ بھی بڑا کام کیا ہے کہ جو عاشقانہ مضامین غزلوں میں بہت پہلے سے بندھے چلے آتے ہیں ان کو بہ تبدیل الفاظ و بہ تغیر اسالیب معمولی بول چال اور روزمرہ میں اس خوبصورتی سے ادا کیا ہے کہ بار بار پڑھئے اور مزہ لیجئے، انکی بندشیں اگلی بندشوں سے زیادہ چست اور لطیف اور ان کے محاورے اگلے محاوروں سے زیادہ دلاویز اور دلکش ہیں، علاوہ اس کے قدیم جذبات و خیالات میں اپنے مبلغ فکر کے موافق جو نزاکتیں اور لطافتیں انھوں نے پیدا کی ہیں وہ پرانے روزمرہ اور محاوروں کے بولجانے پر بھی اب تک ایسی ہیں کہ لوگ ان کو پڑھتے اور سر دھنتے ہیں ملاحظہ ہو۔

قایم ضرور کیا ہے اب اس جنگجو سے صلح مدت ہوئی کہ جان سے میں ہاتھ دھو چکا

---

طوفان گریہ کی ہے مرے حد عمر نوح دریا نہیں کہ آج چڑھا کل اتر گیا (تذکرۂ گل رعنا)

ان بزرگوں نے تشبیہ اور استعارہ سے بھی کام لیا ہے مگر اعتدال کیساتھ، متاخرین کی طرح صفت در صفت اور استعارہ در استعارہ کر کے کلام میں پیچیدگی نہیں پیدا کی، تشبیہ و استعارہ کو محاوروں کی رنگینی سے اس طرح کھپایا ہے کہ شعر سنکر اس کی گرمی اور جوش و خروش میں انسان ایسا محو ہوجاتا ہے کہ تشبیہ اور استعارہ کی طرف فوراً ذہن منتقل نہیں ہوتا اور یہی بات اُن کی شاعری کی جان ہے قایم کہتا ہے ؎

ہے یوں تو زلف یار پہ اس قدر نہیں مجھسا جہاں میں کوئی بھی آشفتہ سر نہیں

---

دل ڈھونڈھنا سینہ میں مرے بوالعجبی ہے اک ڈھیر ہے یاں راکھ کا اور آگ دبی ہے (تذکرۂ گل رعنا)

تشبیہ و استعارہ کا موزوں و مناسب استعمال شعر کے حسن میں اضافہ کر دیتا ہے لیکن بہتر یہ ہے کہ تشبیہ محسوس چیزوں سے دیجائے تاکہ اُن کے عوارض و اوصاف زیادہ نمایاں ہوکر نگاہ کے سامنے آئیں اور اس طرح ہر ایک چیز آنکھوں کے سامنے پھر جائے دیکھئے قایم نے سادگی کے ساتھ تشبیہ کے استعمال میں جدت و ندرت بھی پیدا کرنے کی کوشش کی ہے ملاحظہ ہو،

درد و غم داغ ہر اک کا ہے مجھے پاس مزاج جوں کوئی شخص نئے شہر کو آباد کرے

مرکب تشبیہیں بھی زیادہ نادر اور بدیع خیال کیجاتی ہیں کیونکہ دو چیزوں کے اوصاف کی مجموعی ہیئت سے ایک حالت کا نقشہ زیادہ

وضاحت اور رنگینی کے ساتھ نظروں کے سامنے آجاتا ہے،

موج نفس سے ناداں غافل نہ ہو کہ تیری　　یہ ہستی دو روزہ نخل کنار جو ہے

وہ گویا زخم ہے چہرہ کے اوپر　　جو بے لطف سخن کوئی دہن ہے　　(شعر الہند جلد دوم)

اس دور کے شعرا کا ایک بڑا کارنامہ یہ بھی ہے کہ تناسب لفظی اور صنائع و بدائع کی دوسری قسمیں خصوصاً ایہام اور ذومعنین جو قدما کی شاعری کا مایۂ ناز ہے ان کے دور کرنے میں انھوں نے بڑی کوشش کی ایہام گوئی کو ترک کر کے شعر کو بلند مضامین اور لطیف جذبات کے قابل بنانا اس دور کے شعرا کا بہترین کارنامہ ہے جو بھولنے کے قابل نہیں، مذکورۂ ذیل اشعار ملاحظہ کیجئے علو خیالی تاثرات قلبی، سادگی، نزاکت اور لطافت کی داد دیجئے،

لبریز شوق میرا از بسکہ مو بمو ہے　　سمجھا نہ میں یہ ابتک یہ میں ہوں یا کہ تو ہے

---

غنچے نے کس کے بوسہ کو یہ لب کئے ہیں جمع　　گل کیوں بنا ہے باغ میں صورت کنار کی

---

کچھ طرفہ مرض ہے زندگی بھی　　اس سے جو کوئی جیا سو مر کر

---

بہار عمر ہے قایم کوئی دن　　اسے جوں گل پیارے کاٹ ہنسکر

اس دور سے پہلے شعرائے ریختہ غزل، مثنوی، رباعی، قطعہ وغیرہ سب کچھ کہتے آئے ہیں اور قصیدے بھی بڑے نام لکھے ہیں مگر حقیقت یہ ہے کہ ان کو قصیدہ نہیں کہہ سکتے، دو چار شعر میں کسی کی مدح کر دینے یا تشبیب، گریز، مدح اور دعا جو قصیدہ کے لوازم قرار پا گئے ہیں ان سے تعرض نہ کرنے سے کوئی کلام قصیدہ نہیں بن سکتا، سب سے پہلے اسی دور کے شعرا نے قصاید دہوم دھام سے لکھے اور ان کو اعلیٰ درجۂ فصاحت و بلاغت پر پہونچایا، اس سلسلہ بیان میں یہ بات بھی قابل ذکر ہے کہ اصناف سخن میں ہر چیز کو جس سلیقہ سے اس دور کے بزرگوں نے بیان کیا ہے وہ انہیں کا حصہ تھا، قصیدوں میں پرشوکت الفاظ، بلند مضامین، اور چست ترکیبیں استعمال کیں، غزلوں میں بے تکلف، زبان میں نرم نرم باتیں، عاشق و معشوق کے خیالات وصل کا ارمان، فراق کی المناک کیفیت اور جذبات انسانی کی صحیح ترجمانی جیسی انھوں نے کی اس کی نظیر قدما کے کلام میں نہیں مل سکتی، اور جوش و خروش کلام کی گرمی، اور دلاویز و دلچسپ و دلپسند بحروں میں جن میں سے اب تک بہت سی اردو میں نہیں آتی تھیں اور پھر سنگلاخ زمینوں اور مشکل مشکل ردیف و قافیوں میں شعر کی آب و تاب دیکھنا چاہو تو سودا و قایم کا کلام دیکھو اور انصاف کرو کہ اس کا دھندلا سا عکس بھی قدما کے کلام پر نہیں پڑتا، (گل رعنا) جس طرح ہم نے پہلے لکھا ہے اس عہد کے اساتذہ قصداً سنگلاخ زمینوں میں زور طبع دکھایا کرتے تھے اور اس کو باعث سرمایہ افتخار سمجھتے تھے ہم کو اس امر کا اعتراف کرنا پڑتا ہے کہ اس قسم کی ردیفوں کا نباہنا انہیں بزرگوں کے

دل و دماغ کا کام تھا۔ ایسی ردیفوں کو بھی اس خوبی سے نبایا کہ سررشتہ مضمون کو ہاتھ سے جانے نہیں دیا، چنانچہ قایم نے اس طرح طبع آزمائی کی ہے ؎

جی بھی ہے، دل لیا ہی تو چل یک نشد دو شد　　تا پھر وہ تازہ ہوئے مثل یک نشد دو شد

وعدہ جو کل کا آج پہ ٹھا سو ہوا اخلاف　　پھر آج آپ کہتی ہیں کل یک نشد دو شد

کل صبر و طاقت اسکی گلی میں ہو گئے گم　　خالی ہوا آج دل سے بغل یک نشد دو شد

---

مسابقت یا ایک کا دوسرے پر برتری حاصل کرنے کی جد و جہد کرنا، ان تمام صنعتوں میں اپنی جولانی طبع دکھانے کا موقع ملتا ہے محنت و کاوش، دماغ سوزی، استعداد فکر و غور و تدقیق، جستجو و تلاش اور معنی آفرینی کی کوشش کرنا پڑتی ہے، چنانچہ شعرا کی معاصرانہ چشمک سے اتنا فائدہ ضرور ہوا کہ زبان ثقیل الفاظ اور فارسی الفاظ کے بیجا استعمال سے آزاد ہو کر نہایت صاف اور شستہ اور مقبول عام ہو گئی، زبان کی اسی شستگی و پاکیزگی نے اس دور میں مثنوی کو اعلیٰ پیمانہ پر پہونچا دیا، چنانچہ مصحفی میر حسن کے تذکرہ میں لکھتے ہیں

"و بعد ازان کہ دور مرزا رفیع سودا ستادہ زبان ریختہ چنانچہ بود زیادہ دریں دیار رواج یافت محکم قوت ممیزہ قدم بر جادۂ مستقیم رسانده مسلم الثبوت یعنی خواجہ میر درد و مرزا رفیع سودا و میر محمد تقی و میاں محمد قایم گراشتہ کلام خود را مرتبہ پاکیزگی و شستگی رسانیده دیوان ضخیم و سوی ہا ے متعدد در سلک نظم کشیده خصوصاً در مثنوی آخر کہ سحر البیان نام داد ید بیضا نموده الحق کہ کار کار اوست قطع نظر از بلاغت شاعری زبانش بسیار پر مزه و شیریں و عالم پسند افتاده"

اسلئے اردو شاعری نے جو اب تک فارسی شاعری کے مقابلہ میں کم درجہ اور اہل کمال کی شان کے خلاف سمجھی جاتی تھی ایک ممتاز حیثیت اختیار کر لی، اور اس دور کے شعرا اُسکو خود فارسی شاعری کا حریف مقابل سمجھنے لگے، چنانچہ قایم کہتے ہیں۔

قایم جو کہے ہیں فارسی یار　　اس سے تو ریختہ ہے بہتر

---

فارسی کہنے پر افتاد ہوئی قایم　　ریختہ، رفتہ جو ترے شعر سے مایان گئے

محمد شاہی دور تک اگرچہ دلی میں اردو شاعری کا عام رواج ہو چکا تھا تاہم شاعری کا جو انداز تھا وہ بہت کچھ ترمیم و اصلاح کا محتاج تھا، آبرو، حاتم اس طبقہ میں شامل ہیں جنھوں نے صنعت ایہام کو مستقل فن بنا لیا تھا مگر اس صنعت کی پابندی نے انکے کلام کو سبک بنا دیا تھا، اس لئے اس دور کے بعد شاہ عالم کا زمانہ آیا تو مرزا مظہر جانجاناں خواجہ میر درد، فقیر دہلوی، مرزا سودا، میر تقی میر، قایم اور میر حسن جیسے مصلحین فن پیدا ہوئے تو سب سے پہلے مرزا مظہر جانجاناں نے اس طرف توجہ کی، اور ایک مستقل دور جدید و اصلاح کی بنیاد ڈالی چنانچہ قدرت اللہ شوق، طبقات الشعرا میں لکھتے ہیں،

"می گویند کہ اول کسے کہ طرز ایہام گوئی ترک نمودہ ریختہ را در زبان اردوئے معلیٰ شاہجہاں آباد کہ الحال پسند خاطر عوام و خواص گردیدہ و مروج ساختہ زبدۃ العارفین، قدوۃ الواصلین، واقف رموز جناب اکبر، کاشف کنوز طریقہ پیغمبر مرزا جانجاناں متخلص بہ مظہر مرویست فرشتہ صفت"

چنانچہ اساتذہ نے غزل کی ترقی میں نمایاں حصہ لیا اور اردو شاعری کے عیوب مٹا دیئے ان کو اپنی اس خدمت پر بڑا ناز تھا۔ قایم نے اس طرح تعلی کی ہے۔

قایم میں ریختہ کو دیا خلعت قبول		ورنہ یہ پیش اہل ہنر کیا کمال تھا

---

قایم میں غزل طور کیا ریختہ ورنہ		اک بات لچر سی بزبان دکنی تھی

قایم نے دوسرے شعر کے مصرعہ ثانی میں جو دعویٰ کیا ہے وہ صرف شاعرانہ تعلی ہے اُسے حقیقت سے کوئی واسطہ نہیں، اردو زبان کا اصلی وطن دکن ہے جہاں تک تحقیقات بتاتی ہیں اردو زبان میں سب سے پہلے شمالی ہند کے شاعروں میں حاتم نے اس کی طرف توجہ کی اور اس طرز کو اپنی نظموں کے لئے اختیار کیا، اس سے قبل تک وہاں فارسی مستعمل تھی، اس کے برخلاف دکن میں ہم سولہویں صدی عیسوی و سترہویں عیسوی کی ابتدا میں بہت سے نامور شعرا کے نام پاتے ہیں، مثلاً شاہان گولکنڈہ، محمد قلی قطب شاہ و سید اللہ قطب شاہ ابوالحسن تانا شاہ، انوری، ابن نشاطی، افضل، غواصی، سیمی، نصرتی اور ولی وغیرہ، شمالی ہند کے شعرا نے کہیں اٹھارویں صدی عیسوی میں شہرت حاصل کی، چنانچہ گارساں دی تاسی لکھتا ہے "حاتم جو سترہویں صدی کے آخر میں ہوا۔ دہلی کا غالباً پہلا شاعر ہے جس نے اردو میں لکھنا شروع کیا، اور اس کا اقرار کرتا ہے کہ اس نے عام زبان (اردو) میں لکھنے کا اسوقت فیصلہ کیا جب کہ ولی کا دیوان دہلی پہونچا اور پھر (شمال کے) دیگر شعرا نے اس کی تقلید کی" مولوی سید امداد امام صاحب اثر کاشف الحقایق جلد دوم میں لکھتے ہیں "جب شاہان دکن کو اورنگ زیب نے زیروزبر کر ڈالا تب اردو نے اپنے مولد سے جلاوطنی اختیار کرکے دلی کو اپنا مسکن بنایا، ولی کا دیوان پہلے پہلے اس دار الخلافہ میں ۱۷۱۹ء میں پہونچا، یہ سنہ محمد شاہ کے جلوس کا دوسرا سال تھا، شاہ حاتم نے ولی کی تقلید شروع کی، شاہ حاتم ۱۶۹۹ء میں پیدا ہوئے اور ۱۷۹۲ء میں رحلت فرمائی اردو شاعری کے رواج دینے والے شاہ حاتم ہی گزرے ہیں"

یہ صحیح ہے کہ اس دور سے پہلے تک اردو زبان میں سنسکرت، بھاشا، اور قدیم دکنی زبان کے سیکڑوں الفاظ مستعمل تھے اور عربی و فارسی زبان کے الفاظ میں صحت کی بہت کم پروا کی جاتی تھی چنانچہ سب سے پہلے شاہ حاتم نے اس کی طرف توجہ کی اور بہت سے الفاظ کی اصلاح کرکے اردو زبان کو پاک وصاف اور شستہ بنانا چاہا اور اس کے بعد شعرائے مصلحین "نے اس ابتدائی اصلاح کی تکمیل میں بڑا حصہ لیا، لیکن اس کے یہ ہرگز یہ معنی نہیں ہوسکتے کہ جو زبان ان سے تقریباً سو دو سو سال بیشتر سے دکن میں مروج تھی "لچر" قرار دیجائے، عام قاعدہ ہے کہ ہر زبان کی ابتدائی حالت کسمپرسی کے عالم میں ہی زبانوں کی سرگزشت پر غور کیجئے تو معلوم ہوگا کہ جب تک کہ ارتقائی منازل طے کرکے مصلحین کی رہین منت نہ نہیں انھوں نے موجودہ اصلاح یافتہ زبان کی شکل نہ اختیار کی، انگریزی زبان ہی

غور کیجئے کیا چوسر، وکلف اور بن جانسن وغیرہ کے وقت کی زبان اب رائج ہے؟ نہیں ہرگز نہیں، بلکہ ہم تو یہ کہتے ہیں کہ میرؔ سوداؔ و قائمؔ نے مصلح ہونے کا دعویٰ کیا اور اصلاح یافتہ زبان کا اپنے آپ کو موجد ثابت کیا ہے کیا ان کی اصلاح شدہ زبان اب زمانۂ حال میں رائج ہے؟ اس کا جواب بھی نفی میں ہے، بہت سے الفاظ اور محاورات جو اس وقت معنی خیز اور مناسب و موزوں سمجھے جاتے تھے اب متروک ہو چکے ہیں، ممکن ہے کہ ایک سو سال بعد زبان اور بھی ترقی کر جائے فنون کی اصطلاحات کا جو قحط الرجال تھا وہ اظہر من الشمس ہے، دارالترجمہ حیدرآباد نے زبان کو سائنٹفک اور فنی اصطلاحات سے مالامال کرنے کا بیڑا اٹھایا ہے، جسطرح ہمنے پہلے لکھا ہے ایک سو سال بعد زبان کا اور ہی کچھ رنگ ہو جائیگا کیا اس وقت حیدرآبادی یہ دعویٰ کر سکتے ہیں کہ میرو سودا و قایم کی اصلاح کردہ زبان بالکل "لچر" تھی اور دراصل زبان جدید کے موجد ہم ہیں؟

جسطرح ہمنے اوپر لکھا ہے محمد شاہی دور کی مشہور خصوصیت ایہام گوئی تھی جس کی مظہر وغیرہ نے سختی کیساتھ مخالفت کی اور اس دور کے تمام اساتذہ نے اس داغ سے اپنے کلام پاک کیا حتیٰ کہ شاہ حاتم نے بھی اس طرز کو ترک کیا، قایم اسی ایہام گوئی کے متعلق کہتے ہیں۔

ہو رم روم مرا کیوں نہ خوش کہ وہ بت چین ۔۔۔ یہ کہہ گیا ہے کہ آؤں گا آج میں سر شام
بطور ہزل ہے قائم یہ گفتگو ورنہ ۔۔۔ تلاش ہے یہ مجھے ہو نہ شعر میں ایہام

---

وہ شعراء جو پہلے اس رنگ میں کہتے تھے انھوں نے بھی اپنی روش بدلدی اور اسی جدید طرز میں لکھنے لگے ہم نے اوپر لکھا ہے کہ اس دور میں سب سے زیادہ اہم مسئلہ اصلاح زبان کا تھا کیونکہ قدما کے پہلے دور تک سنسکرت، بھاشا اور قدیم دکنی زبان کے سیکڑوں الفاظ مستعمل تھے، اور فارسی و عربی زبان کے الفاظ میں صحت کی بہت کم پروا کی جاتی تھی، لیکن اس دور میں سب سے پہلے شاہ حاتم نے اس کی طرف توجہ کی اور بہت سے الفاظ کی اصلاح کر کے اردو زبان کو دہلی کے محاورے کے مطابق بنانا چاہا مگر اس اصلاح کی تکمیل میرؔ و مرزاؔ اور دردؔ و قایمؔ نے کی، ان بزرگوں نے قدیم محاورات و الفاظ میں تغیرات پیدا کئے، ان اصلاحات کے بعد اردو شاعری بالکل فارسی کے قالب میں ڈھل گئی، اور ہمارے شعراء نے بالکل ایرانی طرز میں کہنا شروع کیا، جن لوگوں کی طبیعت کو مضمون آفرینی سے مناسبت تھی انھوں نے ناصر علی، جلالؔ، اسیرؔ و کلیم و بیدلؔ کے رنگ میں کہنا شروع کیا لیکن خوش مذاق شعراء نے طالب آملی اور شفائی وغیرہ کی روش اختیار کی، چنانچہ میر حسن اپنے تذکرہ میں قایم کی نسبت کہتے ہیں۔

"طرزش بطرز طالب آملی ماند"

یہ مانی ہوئی بات ہے کہ ہمارے شعراء نے فارسی کی طرز ہی کو نہ صرف اختیار کیا بلکہ ان کے کلام کو پیش نظر رکھکر شاعری شروع کی، چنانچہ بعض نے شعرائے فارسی کی غزلوں پر غزلیں لکھیں اور مقطع میں ان کا پورا مصرع نقل کر دیا، بعض نے انہیں ردیف و قافیہ میں غزلیں کہیں بعض نے اساتذۂ فارسی کے اشعار کا ترجمہ کیا اور یہ بات اس وقت نہایت عمدہ سمجھی جاتی تھی کہ اردو شاعری کو فارسی کی ناز کخیالی،

مضمون آفرینی اور لطیف جذبات سے مالا مال کر دیا جائے۔
نظیری کا ایک شعر ہے ؎

دیدہ ام دفتر پیمان وفا حرف بہ حرف نام خوباں ہمہ ثبت است ہمیں نام تو نیست

قایم نے اس کا بالکل لفظی ترجمہ کیا ہے ؎

فہرست میں خوبان وفادار کے پیارے دیکھا تو کہیں اس میں تیرا نام نہ پایا (شعر الہند جلد اول)

جدید تعلیم یافتہ گروہ کا یہ اصلاحی مطالبہ ہے کہ اردو زبان کی غزلوں میں عموماً بسیط خیالات ادا نہیں کئے جاتے ہیں یعنی ہر شعر کا مضمون جدا ہوتا ہے اور اس میں صرف ایک ہی خیال ادا کیا جاتا ہے اس لئے غزل کو قطعہ بند ہونا چاہیئے جسمیں اول سے آخر تک مسلسل طور پر اسی کیفیت یا جذبہ کا اظہار کیا جاسکے، قایم نے اس مطالبہ کو بھی بہت کچھ پورا کیا ہے، چنانچہ قایم کے قطعات و رباعیات کی تمام تذکرہ نویسوں نے داد دی ہے
شیفتہ تحریر فرماتے ہیں۔

"لاسیما در قطعات و رباعیات مضامینے کہ دلالت بر شوخی فکرش کند از طبعش تراویدہ"

قایم کے عاشقانہ قطعات ملاحظہ ہوں،

کان تک یار کے قایم مرے اس عالم سو مدعا رفتہ جو گزر جانے کا مذکور گیا
سن کے اتنا تو کہا حیف کہ اس دنیا سے ناز برداری معشوق کا دستور گیا

---

یار کیوں بکتے ہو بیفائدہ مجھسے جاؤ اتنی کہتے ہو مجھے اتنی اسے سمجھاؤ
وہ نہیں تو کہ تجھے غم ہو کسی عاشق کا یا کوئی جیو نصیبوں ستی یا مرجاؤ

---

میں کہاں خلق تمہاری جو کمر کہتے ہیں تم بھی کچھ اس کا کہیں ذکر و بیاں سنتی ہو
ہنس کے یوں کہنے لگا خیر اگر ہے یہ بات ہو دیگی ویسی ہی جیسی کہ وہاں سنتی ہو

---

خوب نکلے ہم اس کے کوچہ سے ورنہ آسے تھے اک عذاب میں رات
لیک خالی سی کچھ لگے ہے بغل دل گرا شاید اضطراب میں رات

---

رباعی کا نمونہ ملاحظہ ہو:-

دیکھ حال مرا اٹھا کے سو سو چیلے ساتھی بھاگے ہر اک طرف کو جی لے
کہتی تھی جو کفش میں نہ چھوڑوں گی قدم سو اُسکے بھی ہو چکے ہیں ٹانکے ڈھیلے

---

کیا پشم ہیں دنیا کے یہ سب اہل نعیم بیقدر کریں ہم کو جو دیکھ زر و سیم
مسجد میں خدا کو بھی نہ کیجئے سجدہ محراب جو خم نہ ہو برائے تعظیم

کسی متمدن قوم اور متمدن زبان کا دوسری قوموں اور دوسری زبانوں کے اثر سے محفوظ رہنا اصول تمدن کے خلاف ہے، اسلئے یہ بات عام طور پر مشاہدہ میں آتی ہے کہ اردو شاعری نے ایک طرف فارسی زبان کے سرمایہ سے مدد لی ہے، تو دوسری طرف سنسکرت اور بھاشا کی بھی خوشہ چینی کی ہے اور ملکی خصوصیات اور ملکی رسم و رواج نے بھی اپنا اثر ڈالا، یہی وجہ ہے کہ ہندوستان کی ملکی اور مذہبی خصوصیات کا اثر ہر دور کے شعراء کے کلام میں نظر آتا ہے، چنانچہ قایم بھی اس سے متاثر ہوئے بغیر نہ رہ سکے،

دل میرا تم کو تو لنکا ہے دسہرہ کی تہاں فتح ہے سال بھر اُسکی جو اُسے لوٹے گا

---

بھری آتی ہیں قایم پے بہ پے آنسو سے کہے تو چشم کو میری کہیں یہ رہٹ کی گھڑیاں

یہ امر مسلم ہے کہ علم و ادب کو ہمیشہ شاہانہ سرپرستی و مربی گری کی ضرورت رہی، علوم و فنون نے اسیوقت ترقی کی جب کہ علم دوست سلاطین نے اپنی علم دوستی کا ثبوت کامادی صورت میں دیا یعنی علما و فضلا کو کسب معاش و فکر روزگار سے نجات دلائی جب تک کہ "بقائے حیات" کی جدوجہد سے ان کو اطمینان و یکسوئی حاصل نہ ہوئی وہ اپنی پوری توجہ علم و فن کی طرف مبذول نہ کر سکے، خلفائے عباسیہ کے عہد میں فنون نے جو ترقی کی وہ محتاج بیان نہیں، مغلیہ شاہنشاہوں کے سایۂ عاطفت میں جیسے باکمال اہل علم کا مجمع رہا تاریخ انکا ثبوت دیتی ہے، دکن کی اسلامی سلطنت بہمنیہ نے اپنی علم دوستی کے اظہار میں جامی و حافظ کو ایران سے مدعو کیا تھا، عادل شاہی اور قطب شاہی سلطنتوں کی علمی فیاضیاں زبان زد عام ہیں، مختصر یہ کہ اہل علم اپنے کمالات کا اظہار بخوبی اس وقت تک نہیں کر سکتے جب تک کہ ان کو اطمینان قلب حاصل نہ ہو، جب تک دہلی کی دولت و ثروت، علما کے اخراجات کی متحمل ہو سکی علما و فضلا و ادبا مثل پروانہ جمع رہے اور جب تباہی آئی تو ایک ایک کر کے دہلی سے رخصت ہوئے اور تلاش روزگار میں سفر اختیار کیا، کوئی کسی نواب کے دربار تک پہونچا اور کوئی کسی امیر کے محل تک، کسی کو وزیر اودھ کے دربار تک رسائی حاصل ہوئی، الغرض تمام شعرا اور اہل کمال نبات النعش کی طرح منتشر ہو گئے، چنانچہ قایم بھی دلی سے رخصت ہو کر وطن آئے اور کچھ دنوں یہیں رہے۔

اردو شاعری کی ترقی کا آغاز اس وقت ہوا جب کہ دکن کی اسلامی سلطنتیں کمال عروج کو پہونچ چکی تھیں، چنانچہ اردو شاعری نے انھیں سلطنتوں کے سایۂ عاطفت میں نشوونما حاصل کیا، سلطان ابراہیم عادل شاہ، سلطان محمد عادل شاہ، علی عادل شاہ ثانی اور قطب شاہ و محمد قلی قطب شاہ و عبداللہ قطب شاہ و ابوالحسن تانا شاہ کی سرپرستی و ادب نوازی نے شعر کو کسب معاش سے بے نیاز

کر دیا، اسی باعث ان کی دماغی قوتوں نے میدان تغزل کو رنگا رنگ کی چمن آرائی سے باغ و بہار بنا دیا اس کے بعد محمد شاہ رنگیلے کے عہد میں اُس کی سرپرستی کی گئی اور یہ سلسلہ بہادر شاہ کے عہد تک جاری رہا، دہلی کی تباہی کے بعد اکثر شعرا نے لکھنو کا رُخ کیا، خان آرزو حملہ نادری کے بعد ہی ۱۷۳۹ء میں لکھنو چلے آے، اسیطرح دیگر شعرا بھی وارد لکھنو ہوتے گئے اور لکھنو کو شاعرانہ حیثیت سے ایک قسم کی مرکزیت حاصل ہوگئی، اس لٹے ہوے قافلہ کی سرپرستی کا آغاز اگرچہ شجاع الدولہ ہی کے زمانہ سے شروع ہوگیا لیکن شعرا کی قدر دانی کا اصلی زمانہ آصف الدولہ کے عہد وزارت سے شروع ہوا اور غازی الدین حیدر کے زمانہ تک قایم رہا، وزراے اودھ کے ساتھ لکھنو اور لکھنو کے علاوہ دوسرے مقامات میں امرا و رؤسا کے درباروں میں شعرا کی قدر دانی ہوتی تھی، اُن میں مرزا سلیمان شکوہ نواب محبت خاں، نواب مہربان خاں رند اور نواب محمد یار خان کے درباروں سے اس دور کے اکثر اساتذہ کا تعلق تھا مصحفی مرزا سلیمان شکوہ کے دربار سے تعلق رکھتے تھے، جرات پہلے نواب محبت خان کے دربار میں تھے لیکن بعد کو وہ بھی مرزا سلیمان شکوہ کے سلسلۂ ملازمت میں داخل ہو گئے، مرزا رفیع سودا اور میر سوز نواب مہربان خاں سے تعلق رکھتے تھے، نواب محمد یار خاں امیر، نواب محمد خان مورث فرمانروایان رامپور کے چوتھے بیٹے اور نواب فیض اللہ خاں کے بھائی تھے، آنولہ کے قریب ٹانڈہ ایک بستی ہے وہاں کی بود و باش تھی، شعر و سخن اور سیر و شکار کا شوق تھا اول اول جب سخن گوئی کی طرف طبیعت مائل ہوئی تو اپنی استادی کے لئے میرزا رفیع سودا اور میر سوز کو بلایا، ان دونوں بزرگوں سے نواب مہربان خاں رند کے ہاں ملازم ہونے سے معذوری ظاہر کی تو بالآخر قرعۂ فال قایم چاند پوری کے نام پڑا، اور ان کو بلا کر سو روپیہ ماہانہ کر دئے، اور ان سے مشق سخن کی، جس سے قایم کو استادی کا شرف حاصل ہوا، چنانچہ وہ خود اس کو اس طرح ظاہر کرتے ہیں،

جو قایم خوبی کو نین ہے قصد　　تو خدمت کر محمد یار خاں کی

قایم کے علاوہ اور بھی متعدد شعرا مثلاً قدسی لاہوری، میر محمد نعیم، میاں عشرت، حکیم اکبر علی سنبھلی اور پروانہ علی شاہ مراد آبادی اور مصحفی وغیرہ بھی مقربین بارگاہ تھے رات دن شعر و سخن کا چرچا رہتا تھا اور نواب صاحب موصوف جو غزل طرح کرتے تھے یہ لوگ اس کو سرانجام دیتے تھے، چنانچہ قایم نے ایک شعر میں اس اجتماع کا ذکر کیا ہے ؎

تجھ کو قایم رکھے اللہ بہت سا امیر　　مجتمع سایہ میں ہیں جسکے سخنداں ایسے

نواب صاحب موصوف کے حکم سے اس زمانہ کے مشہور مصور عاقل خاں نے ایک مرقع تیار کیا تھا جس میں نواب اور ان کے حاشیہ نشین شاعروں کی تصویریں بنائی تھیں جو اگر اس زمانہ میں موجود ہوتا تو ایک یادگار چیز خیال کیا جاتا، (شعر الہند و تذکرہ گل رعنا) مرہٹہ گردی میں تمام لوگ بنات النعش کی طرح منتشر ہوگئے اور نواب کو فیض اللہ خاں آکر رامپور لیگئے اور پچاس ہزار روپے سالانہ ان کی جیب خاص کے لئے مقرر کر دیا، ۱۱۸۸ھ میں وفات پائی، دلی کی تباہی کے بعد کچھ دن وطن میں پریشان حال رہنے کے بعد قایم کو یہاں اطمینان حاصل ہوا تھا لیکن جب یہاں بھی بخت سیاہ نے چین لینے نہ دیا تو فلک کجرفتار کو شکوہ کرتے ہوئے یہ بھی رامپور چلے گئے ۔ احمد یار خان پسر نواب فیض اللہ خان نے ان کی تنخواہ مقرر کر دی، کچھ دنوں اسپر قناعت کی لیکن جب

تنگ حالی سے زیادہ پریشان ہوئے تو لکھنؤ آئے اور مہاراجہ ٹیک راے کا شقہ اپنے وطن کے عامل کے نام کے گئے، یہ لوگ اور ملکیتیں جو ضبط ہوچکی تھیں ان کو پھر بحال کرایا، اس کے بعد پھر رامپور چلے گئے، وفات تک وہیں مقیم رہے،

(تذکرۂ گل رعنا و شعرالہند جلد اول)

غرض اس دور میں شاعری ایک لازمۂ امارت بنگئی تھی اور تقریباً ہر ایک امیر کے دربار میں جیساکہ اوپر بیان کیا جاچکا ہے شاعری کا ایک مخصوص صیغہ قائم ہوگیا تھا، جو شعرا کی معاش اور قدردانی کا اصلی ذریعہ تھا یہ قدردانی ایک حدتک شعرا کے لئے بہت مفید ثابت ہوئی اس لئے کہ ان کو کسب معاش کے افکار سے نجات ملی، لیکن ایک نتیجہ یہ بھی نکلا کہ شعرا کے کلام کی تمامتر کامیابی امرا و سلاطین کی پسندیدگی پر موقوف رہگئی چنانچہ قایم کہتے ہیں۔

سرسبز یہ غزل ہو جو نواب کے حضور　　مانوں گا، شاعری کو میں قایم تبھی تیری

بیپارے معاملت ہے سخن آشنا کے ساتھ　　قایم سمجھ کے بولیو نواب کے حضور

باقی۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔باقی

# فلسفۂ مذہب

(بہ سلسلۂ ماسبق)

**مذہب اور نبوت** نبی کا مفہوم تقریباً تمام سامی زبانوں میں وہی ہے جو عربی میں ہے۔ یعنی خبر دہندہ۔ مجھے اس میں شک ہے کہ آیا نبی مادہ "نبآ" (خبر دینا۔ بتانا۔ اطلاع دینا) سے بنا ہے۔ یا نبی خود ایک مستقل لفظ جامد ہے اور اس سے نبا کا فعل مشتق ہوا ہے۔ کیونکہ عبرانی لفظ نابی یا "تابہیم" اور اسوری لفظ "نابو" مرادف الفاظ ہیں اور ان کا کوئی مادہ نہیں۔ اہل بابل میں ایک دیوتا کا نام نبو ( Nebo ) تھا جو نبیو سے نکلا ہے۔ یہ دیوتا انسانی مقدرات کو ظاہر کرنے والا سمجھا جاتا تھا۔ اور اس کے معنے سے وہی صفات پیدا ہوتے ہیں جو عبرانی لفظ "نابی" سے پیدا ہوتے ہیں۔ کہتے ہیں کہ جس قوم نے سب سے پہلے انسان کی ایک جماعت کا نام نبی رکھا تھا وہ اہل کنعان فنیقیا تھے۔ جن کے ہاں بعل دیوتا کے بڑے پروہت کا لقب نبی ہوتا تھا اور اس کا منصب و مشغلہ دیوتاؤں کی طرف سے غیب کی خبریں دینا تھا پروہتوں کی جماعت دو درجوں میں منقسم تھی ایک ادنیٰ اور ایک اعلیٰ ادنیٰ جماعت روح کہلاتی تھی، مگر ان دونوں جماعت کے مشاغل وہی تھے جو کاہنوں اور رمالوں کے اکثر ہوا کرتے ہیں۔ عبرانیوں نے یا تو یہ لفظ اہل بابل کی اصطلاح سے لیا یا خود کنعانیوں سے جو اُن کے ہمسایہ تھے۔ کیونکہ عبرانی لفظ "بیہیم" کا کوئی مادہ نہیں ہے۔ بعضوں نے یہ خیال کیا ہے کہ یہ لفظ "منہبو" سے نکلا ہے جس کے معنی عبرانی میں شوریدہ سر کے ہیں۔ کیونکہ بنی اسرائیل کے نبی ظاہری حالت میں مسلمانوں کے درویش و مجاذیب سے مماثل ہوا کرتے تھے۔ مگر یہ ایک ناقابل اطمینان توجیہ ہے اور سب سے بڑی مخالف وجہ یہ ہے کہ یونانیوں نے جب کتب مقدسہ کا اپنی زبان میں ترجمہ کیا تو نبی کا ترجمہ پرافیٹس ( Prophiteus ) کیا ہے اور جس سے انگریزی لفظ پرافٹ یعنی غیب کی خبر دینے والا نکلا ہے۔

مشہور یہودی فلسفی فیلو ( Philo ) نے سچے نبی کی تعریف یہ کی ہے کہ وہ صاحب جذب و حال ہو اور جو کچھ وہ کہے وہ اسکی طرف سے نہ ہو بلکہ وہ الہامی الفاظ ہوں جو اس کی خود عقل و حواس کو اپنے اندر جذب کرلیں، برخلاف ان جھوٹے نبیوں کے جو محض اپنی عقل سے کام لیکر بعض واقعات کا شگون لیتے ہیں۔

غیب دانی یا شگون کا اعتقاد تقریباً دنیا کے تمام اقوام میں پایا جاتا ہے۔ انسان چونکہ ایک پابند مخلوق ہے اور یہی وہ پابندیاں ہیں جو اس کو مذہبی اعتقاد کی طرف رجوع کرتی ہیں اور یہ پابندی انسان کے اس خاصہ سے پیدا ہوتی ہے جو ہراس موت کے نام سے مشہور ہے اِس فطری خاصہ نے اس کو ہر اس چیز کا پابند و محکوم بنا دیا۔ جس کو وہ حیات بخش یا مالک تصور کرتا تھا۔ اور جیوں جیوں انسان کی عقل نے اپنے مفروضہ حیات بخش یا مالک قوتوں کو اپنا سا مجبور پایا تیوں تیوں وہ مجبور کی

معبودیت سے گزر کر جابر کی معبودیت پر آ تا گیا۔ گویا شرک و بت پرستی اصل فطرت انسانی تقاضا ہے اور اس کے بعد تعلیم و ترقی سے انسان توحید کی طرف پہنچتا ہے۔ جب انسان کو اپنے سے بالاتر ہستی کے وجود کا یقین ہوا اور اس نے اُن کی قبضۂ قدرت میں انسانی حیات و ممات کو سمجھا تو یہ لازم تھا کہ ایسی ہستیاں گاہ بگاہ اپنے منشار اور ارادے سے انسان کو آگاہ کر دیا کریں افلاطون نے اسیواسطے کہانت یا فال زنی کو دیوتاؤں اور انسانوں کے درمیاں یگانگت کا ایک واسطہ و وسیلہ جانا ہے اور اسٹوئک فلاسفہ ( Stoics ) نے اس عام خیال و رواج کی تائید اسواسطے کی ہے کہ اسپر تمام قوموں کا عمل رہا ہے اور یہی خیالات ہیں جن سے مذہب کی نشو و نما ہوتی ہے۔ فال زنی یا غیب گوئی کی مختلف صورتیں ہوا کرتی تھیں اکثر یہ اس طرح ہوتی تھی کہ انسان حالت خواب یا بیخودی میں ان ارواح انسانی سے جو مر چکی ہیں ایک قسم کا تعلق پیدا کر کے ان ذریعہ سے بعض واقعات آیندہ کی اطلاعیں حاصل کیا کرتا تھا۔ اس سے انکار نہیں کیا جا سکتا کہ جیوں جیوں عقل انسانی نے ادنیٰ دیوتاؤں سے اعلیٰ دیوتاؤں کی طرف رجعت کی اسی کے ساتھ لازمی طور سے کاہنوں۔ رمالوں اور ساحروں کی جماعت نبوت کی صورت میں منتقل ہوتی گئی اور آخر میں خود نبی بھی دیوتاؤں کی فہرست میں شامل ہو گئے۔ جن کی پرستش یا تو محض صورت الہامی کی تمثالی صورت میں جیسا رومیوں نے ایس یوکیوٹیس ( Avis Eucatius ) کے فرضی نام پر ایک بتکدہ بنا لیا تھا یا مصریوں کی طرح "ہرمس" ( Hermes ) کو انسانی شکل میں جاکر دیوتاؤں کے پیغام بر ہونے کی حیثیت سے پرستش کی۔ یا اہل بابل کی طرح مردوک کو سب سے برتر غیب گو خدا اور اس کے بیٹے "نبو" اور اس کی زوجہ "تشمت" کو الہام و نبوت کی ظاہری صورت و ہیولیٰ میں پرستش کی۔ مصریوں میں نبوت کا یہی دیوتا "ٹوٹھہ" ( Stotch ) کے نام سے مشہور ہوا اور کہا جاتا ہے کہ وہ مصریوں کی ہدایت کے لئے بیالیس علوم کی کتابیں دنیا میں لایا۔ یونانیوں میں اپالو دیوتا کی نسبت بھی یہی اعتقاد تھا کہ اس نے اپنے پیدایش کے وقت یہ اعلان کیا تھا کہ وہ اپنے باپ خدائے "زیوس" ( Zeus ) کا پیغام انسانوں کو پہنچانے کے لئے بھیجا گیا ہے اگرچہ اپالو کا کلام ہم تک نہیں پہونچا ہے مگر اس اعلان کے بعد یونانیوں میں غیبی لٹریچر کا اضافہ ضرور ہو گیا تھا جو "ڈلفی" ( Delphi ) کی اوریکل کے نام سے مشہور ہے۔ رومیوں میں "سبلس" ( Sybillus ) کی کتابیں الہامی وقعت سے دیکھی جاتی تھیں۔ یہ کتابیں ایک مندر میں ایک مخصوص و مقدس جماعت کے زیر نگرانی محفوظ رہتی تھیں اور احکام مذہبی و معاشرتی کے لئے اس کتاب سے استفادہ کیا جاتا تھا تاریخ سے یہ پتہ نہیں چلتا کہ کتاب سے کس طرح سوال کیا جاتا تھا مگر اس واقعہ سے اس خیال کی تائید ہوتی ہے کہ ایک غیبی قانون کا اعتقاد تو یوں ہی ہمیشہ رہا ہے اور اسی کی طرف آخر میں وہ رجوع ہوتے تھے اور اس کے فال پر معاملات کے تصفیہ کو منحصر جانتے تھے۔ چنانچہ ہندوؤں۔ یہودیوں۔ مجوسیوں و مسیحیوں کے کتب مقدسہ کے الہامی دعاوی ہم سب کو معلوم ہیں اور وید زند و استا د توریت و انجیل کے متعلق اُن مذہب کا اعتقاد تقریباً وہی ہے جو ہم مسلمان قرآن کے لئے مانتے ہیں۔ صرف اہل چین کے مذہبی گروہ طاؤزم و کنفوشسزم میں طاؤ و کنفوسش کے اقوال کو الہامی نہیں جانتے مگر بات وہی ہے کہ

ان کے اعتقاد میں وہ خود خدا تھے۔

نبوت کی صرف دو صورتیں موجودہ مذاہب میں پائی جاتی ہیں۔ایک تو وہ جو نبی کو عین خدا اور اس کا اوتار جانتے ہیں۔ اور دوسرا جو ان کو انسان محض مگر گناہوں سے معصوم اور اخلاق میں ایک نمونہ اور خدا کا پیام بر جانتے ہیں۔مسیحیت ہنود و بودھ مذہب میں نبوت کی پہلی صورت ہے۔ اور مجوس۔ یہود اور اسلام دوسری صورت کو تسلیم کرتے ہیں مگر تقریباً تمام مذاہب اس بات پر متفق ہیں کہ نبوت کی خواہ کچھ ہی صفات ہوں وہ انسانی مجسمہ میں انسانوں کے معلم ہوکر دنیا میں آئے ہیں اور بقول علامہ شبلی " خدا نے جس طرح انسان کو اور مختلف قوتیں عطا کی ہیں جو بعض افراد میں بالکل نہیں پائی جاتی اور بعض میں یہ تفاوت درجات پائی جاتی ہیں۔ اسی طرح ایک روحانی قوت عطا کی ہے جس کا نام قوت قدسیہ یا ملکۂ نبوت ہے یہ قوت تزکیہ نفس اور پاکیزگی اخلاق سے تعلق رکھتی ہے۔جس شخص میں یہ قوت موجود ہوتی ہے وہ اخلاق میں کامل ہوتا ہے اور اپنے اثر سے اور انسانوں کو کامل بنا دیتا ہے۔ یہ شخص کسی سے تعلیم و تربیت نہیں پاتا بلکہ بغیر تعلیم و تعلم کے اس پر حقایق اشیا منکشف ہوجاتی ہیں"

اب دیکھنا یہ ہے کہ نبوت کی کونسی صورت مذہب فطرت کے مطابق ہے بادی النظر میں دوسری صورت دل کو بہت لگتی ہوئی معلوم ہوتی ہے۔ کیونکہ اس میں الہیات کی وہ شان پیدا ہوجاتی ہے جو توحید کا حصہ ہے اور توحید کا ماننا جیسا میں نے الہیات و مذہب میں دکھلا دیا ہے۔ انسانی ارتقاء عقلی کا مقتضا ہے۔برخلاف دوسری صورت کے کہ وہ محض شرک و بُت پرستی یا انسان پرستی ہے اور خدا کے اکثر صفات کے منافی ہے۔ مگر واقعہ یہ ہے کہ نبوت کی پہلی صورت کو سمجھنا اس سے زیادہ مشکل ہے جتنا کہ دوسری صورت ہے کیونکہ خود خدا کی تعریف سے انسانی عقل عاجز ہے اس لئے خدا کی تعریف عقل انسانی سے ممکن نہیں اور جب تک خدا کی ذات و صفات پوری طرح سمجھ میں نہ آئے نبوت اور الہیات کا تعلق سمجھنا ایک نہایت مشکل امر ہے پھر چونکہ ابتدائی عقل انسانی مجبور تھی کہ اپنے ابنائے جنس میں مافوق العادۃ باتیں پاکر اسی کا پرستار و بندہ ہوجائے اور اسی کو خدا کا اوتار اور مثیل سمجھنے لگے یہ خیال اس قدر فطری اور عام ہے کہ ہمارے جاہل صوفیہ میں وصل و عرس کی اصطلاحیں موجودہ اولیا اللہ کی وفات و برسی کے لئے استعمال کرتے ہیں وہ درحقیقت انہیں خیالات کا پرتو ہیں گویا کہ اکابر دین میں خدا کی روح حلول تھی اور ان کے جسم سے چھوٹکر وہ روح اپنی اصل روح سے مل کر ایک ہوگئی۔گو وہ اس بات کے علی الاعلان قائل نہیں ہیں کہ اولیاء اللہ کی ارواح خدا کا کل ہے یا جز کیونکہ انہیں سے ایک اقرار کے بعد وہ توحید اسلام سے بہت دور جا پڑتے ہیں لیکن اگر وصل کا لفظ کوئی معنی رکھتا ہے توکسی کے موت کو واصل بحق کہنا محض ویدانت کی تفسیر ہے۔نہ اسلام کی۔ اور جو لوگ کہنے کے عادی ہیں کہ فلاں بزرگ کا وصال ہوگیا وہ درحقیقت بے خبری سے ہندوؤں کی تقلید کرکے اُن کو ممنون بناتے ہیں اسیطرح گروہ پیرزادگان میں عرس کی اصطلاح سمجھ میں نہیں آتی کیا عجب کہ تخیلات شاعری نے وصل کو عروسی کا لازمی نتیجہ سمجھکر اللہ میاں اور مرنے والے بزرگ کے نکاح کی ٹھہرائی ہو۔ اور یہ بیہودہ خیالات اس درجہ پستی کو پہنچ گئے ہیں کہ بعض بدبخت "سدا سہاگن" کا مسخرہ پن کرکے وہ ناپاک مظاہرات قبور پر کیا کرتے ہیں۔ جو سیدنا عمرؓ کو قبر میں تڑپا دیں۔

کے لئے کافی ہیں۔

الغرض انسان نبوت کے اس خیال کو اس وقت ترک کرسکتا ہے جبکہ وہ خدا کو شخص مانے اور ـــــــ غیر مفہوم خدائی ہستی کو انسان کا ہم شبیہ و مثل بنایا جائے یعنی خدا کی صورت ایک جلیل القدر بادشاہ کی طرح ہو۔ اور جس طرح انسان اپنے قوا کی مدد سے غصہ کرتا۔ روتا۔ افسوس کرنا۔ ہنستا یا بات چیت کرتا ہے۔ اسیطرح وہ خدا بھی کرتا ہے اور جس طرح بادشاہ تخت پر متمکن ہوکر اپنے سفراء وزرا کو رعیت میں بھیج کر اپنے ارادے سے ان کو خبر کرتا ہے۔ اسی طرح یہ خدا بھی چند برگزیدہ لوگوں کو وقتاً فوقتاً اپنی طرف سے اپنے بندوں میں بھیجکر اپنے ارادۂ خداوندی سے آگاہ کرے بغیر اس تصور کے ثبوت کی دوسری صورت مشکل سے سمجھ میں آتی ہے اور یہی وجہ ہے کہ بنی اسرائیل جو ثبوت کی دوسری صورت قبول کرتے ہیں۔ وہ بغیر خدا کو مجسم اور انسانی صفات کا مانے ہوئے نبوت کو اس حد پر قائم نہ رکھ سکتے تھے۔ چنانچہ کلام آلہی کی کیفیت ان کے ہاں ایسی طفلانہ ہے جسکو سنکر ہنسی آتی ہے، ہیکل کے پردے کے نیچے یا آگ کے شعلوں میں خدا اتر کر اپنے فرستادہ سے ہم کلام ہوتا ہے۔ اور جب اسکو کوئی تحریری حکم دینا ہوتا ہے تو پتھر کے ٹکڑوں کو منگواکر اسپر اپنی انگلیوں سے لکھ کر دیتا ہے۔ تکلم الناس علیٰ قدر عقولہم عربی کی ایک مشہور ضرب المثل ہے اور الہام کی یہ بھونڈی صورت جو یہود مانتے ہیں وہ درحقیقت ان کے سمجھ کے مطابق بتائی گئی ہے اور یہی وجہ ہے کہ بنی اسرائیل کی توحید کے باوجود ان میں ایسے مراسم کا شدت سے پایا جانا جو عموماً بت پرست اپنے دیوتاؤں کے لئے کیا کرتے ہیں۔ مثلاً قربانی کرنا۔ یا بخور جلانا وغیرہ وہ محض اس بات کا پتہ دیتا ہی کہ ابتدائی زمانہ میں انسانی عقل جب تک معبود کو اپنا مثل نہ جانے وہ اس کو سمجھنے یا قبول کرنے کی قابلیت نہ رکھتا تھا اور بنی اسرائیل تاریخ میں وہ قوم ہے جس سے ہم یہ پتہ لگا سکتے ہیں کہ انبیاء کس طرح ایک عاقل و زمانہ شناس مدبر کی طرح قوموں کو الہیات و مذہب کی تعلیم دیتے تھے اور ان کو وہی باتیں سکھاتے تھے جو انکی سمجھ میں آسکیں یا انکا ماحول جس حالت کا ان کو عادی بنا رہا ہو اور ان کی ان طفلانہ فعلوں سے اسوقت تک تعرض نہ کرتے تھے جب تک ان کے ان اعمال سے اصل مقصد توحید کا فوت نہ ہوجائے۔ چنانچہ اسلام میں مناسک حج کی اجازت اسی مصلحت پر مبنی ہے۔ انبیاء بنی اسرائیل نے صرف اتنا کام کیا ہے کہ تمام مختلف معبودوں کی جگہ ایک معبود "یہود" کو قرار دیکر اس کی عبادت کی طرف اپنی قوم کو مائل کردیا اور طریقہ عبادت میں وہی باتیں رہنے دیں جو بت پرست اور مشرکین اپنے متعدد معبودوں کے لئے بجالاتے تھے مگر جب محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم نے اسلام کی تجدید اپنے دور میں کی تو وہ زمانہ ایسا تھا کہ انسانی عقول پستی سے بلندی کی طرف مائل ہوچکی تہیں اس لئے اسلام کا نظریہ الہیات اور نبوت کے متعلق وہی ہے جس کو تقریباً آج کل کے یوروپ کے فلاسفر بھی قبول کرنے کو تیار ہوسکتے ہیں۔ اسلام جہاں نبوت کو الہیات سے جدا مانتا ہے وہ اللہ کو نور السموٰت والارض بھی مانتا ہے۔ ایک طرف غیر مجسم منزہ۔ ازلی نور ہے اور دوسری طرف انسان کا کالبد خاکی و فانی۔ پس اسلامی نبوت کے لئے تنقیح طلب یہ مسایل ہوجاتے ہیں کہ یہ دو متضاد باتیں کیونکر باہمی تعلقات پیدا کرسکتی ہیں اور اگر خدا اپنی قدرت کے وسعت سے ایک بندے سے تعلق پیدا کرتا ہے یا کرنے پر قادر ہے تو پھر ایک

مخصوص جماعت نبیوں کی ضرورت ہی کیا ہے اس کا کلام ہر شخص کے دل پر القا ہو سکتا ہے اور ہر شخص کو فطرتاً برگزیدہ بنا سکتا ہے۔ پھر خدا کے کلام کے کیا معنے ہیں اور اس کی کیا کیفیت ہے۔ آیا وہ کلام خدا کی طرح خالق اور ازلی ہے یا مخلوق و فانی۔ اس کا کلام بندے تک کس طرح پہنچتا ہے اور کون سے معیار ہیں جن سے ہم ایک کلام کو الہامی کلام قرار دیں۔

اگر خدا غیر مجسم اور ایک لامکان نور ہے تو افلاطون اور فیلو کا یہ مقولہ ایک حد تک قابل اعتنا ہے کہ ایسی صورت میں خدا کی صفات پر کلام کرنا ممکن نہیں۔ کیونکہ صفات ازلیت ولامکانیت کے متناقض ہیں صفات سے ہم ایک چیز کو محدود کر دیتے ہیں اور خدا محدود نہیں ہے وہ ازلی غیر مبدل جوہر لامحدود کافی ہے اور ان صفات انسانی سے بالاتر ہے جو ہم اس کے لیے تصور کر سکتے ہیں۔ ہم صرف خدا کے بارے میں یہی کہہ سکتے ہیں کہ وہ موجود ہے مگر یہ نہیں کہہ سکتے کہ وہ کیا ہے اور محض اس کی ذات کو صفات سے علحدہ رکھ کر ہم اس کو مخلوقات سے علحدہ اور بالاتر درجہ دے سکتے ہیں۔ صفات کے انکار کے ساتھ ہم صرف اس قدر کہہ سکتے ہیں کہ وہ کامل ہے اور کمال کی تمام خوبیاں اس میں ہیں اس کا وجود تمام کائنات پر حاوی ہے۔ ان خیالات کو مانتے ہوئے خدا کے تعلقات عالم سے سمجھ میں نہیں آتے کیونکہ جب ایک ذات صفات سے منزہ و مبرہ ہے تو یہ کیونکر ممکن ہے کہ اس کا تعلق کائنات کے کثیرالاضداد اشیاء سے اسیطرح تصور کیا جائے جسطرح ایک بادشاہ کا اپنی رعیت سے ہے خدا کا برتر مکمل اور منزہ ہونا اور مخلوقات کا اس کے برخلاف کمتر ادنیٰ اور ناقص ہونا اجتماع ضدین ہے اس لئے فلاسفہ یونان نے خدا اور کائنات کے تعلقات کے امکان کے لئے ایک نظریہ قایم کیا ہے۔ اور ان دونوں کے درمیان حکمت خداوندی کو ایک واسطہ ٹھیرایا ہے۔ یونانیوں میں اس حکمت خداوندی کو لوگس ( Logos ) کہتے ہیں جس کا لفظی و اصطلاحی ترجمہ ہمارے یہاں کلام ہے۔ خدا میں کوئی صفات نہیں۔ لیکن وہ غیر محدود اقسام کی حکمت خداوندی کا سبب ہے اور اسی کے وسیلے سے خدا اور کائنات میں تعلقات قایم ہوتے ہیں۔

اب دیکھنا یہ ہے کہ خدا اور لوگس یا کلام میں خود کیا تعلقات ہیں۔ اسٹوئک فلاسفہ کے نزدیک خود کلام خدا ہے اور اسی کی آواز بازگشت ہم کو انجیل یوحنا کے پہلے باب کی پہلی آیت میں ملتی ہے یعنی" ابتدا میں کلام تھا۔ اور کلام خدا کے ساتھ تھا اور کلام خود خدا تھا" لیکن فیلو کے نزدیک یہ کلام وہی ہے جو بنی اسرائیل میں ملائکہ کے نام سے موسوم ہیں اور یونانیوں میں دیوتاؤں کے نام سے یعنی وہ بھی ایک قسم کی مخلوق ہیں جو بندے اور خدا کے درمیان واسطہ رکھتے ہیں۔ اس سے معلوم ہوتا ہے کہ فلاسفہ میں کلام کی ماہیت میں خود اختلاف ہے۔ ایک طرف تو یہ قول کہ وہ بذات خود کوئی چیز نہیں بلکہ مخلوقات کے لئے ایک حکمت خداوندی ہے جو خدا سے مصدر ہے اور اس لئے وہ خدا کے وجود کا محض انعکاس یا پرتو ہے۔ جس طرح روشنی سے اس کی شعاعیں نکلتی ہیں لیکن اس کا وجود خدا سے علحدہ بھی تصور کیا جاتا ہے جو بذات خود موجود ہے۔ مگر جیسا زیلر ( Zeller ) نے کہا ہے اختلاف لازمی نتیجہ اس نظریہ کا ہے جو فیلو نے بہ اثر مذہب یہود قایم کیا ہے۔ کیونکہ ایک طرف اس کا یہ قول ہے کہ خود خدا اپنے حکمت خداوندی سے کام کرتا ہے اور اس لئے یہ حکمت خدا اور خود خدا ایک ہی اصل ہے اور دوسری طرف اس کا یہ قول ہے

کہ مخلوق وخالق باہم مل نہیں سکتے کہ یہ اجتماع ضد دین ہے اور اس لئے جو حکمت اس سے صادر ہوتی ہے وہ لازمی طور سے دونوں کے بین میں ایک علٰحدہ چیز ہوگی فیلو کا خیال ہے کہ عقول دنیاوی عقل کامل کا پرتو ہیں جو لوگس یا حکمت خداوندی کہلاتا ہے اس لئے لوگس خدا اور بندے کے درمیان واسطہ ہے اور یہی وہ عظیم روح یا ملائکہ ہے جس کے تابع الہام ہیں اُسیکے ذریعہ عالم کی خلاقی ہوئی اور وہ خدا کے کلام کے ہم معنے ہے۔

اب اگر ہم مشاہدات وبدیہیات سے کام لیں تو انسانوں کے اندر ہم کو بعض ایسے ادراکات کا پتہ چلتا ہے جو طبائع کے ساتھ مخصوص ہوتا ہے اور وہ باتیں ہر شخص میں نہیں پائی جاتیں۔ یہ مشاہدات اس کثرت سے ظہور میں آتے ہیں کہ انکی بنا پر اب تفتیش روحانیات (Psychical research) ایک خاص علمی مشغلہ ہوگیا ہے۔ ان مناظر کو جو قدیم الایام سے لیکر آج تک آسیب کے ناموں سے مشہور ہیں اور جن کی تائید میں انجیل کی متعدد روایتیں بھی موجود ہیں اس سے یہ قیاس بجا طور سے کیا جا سکتا ہے کہ انسان بعض اوقات کسی خارجی وغیر مرئی شے سے ایسا متاثر ہوجاتا ہے کہ اس کے افعال وسکنات واقوال ایک دوسری خارجی اور غیر مرئی ہستی میں جذب ہوجاتے ہیں اور جو کچھ انسان کہتا ہے یا کرتا ہے وہ خود اپنی طرف سے نہیں کہتا۔

میرا اگرچہ اپنا کوئی ذاتی مشاہدہ نہیں ہے مگر روایتیں ایسی معتبر اور متواتر ہیں کہ اس میں شبہ کی گنجایش نہیں رہی چنانچہ گورکھپور کے ضلع میں ایک دیہات ہے جس کا نام میرے ذہن سے اتر گیا وہاں ایک کمسن دیہاتی لڑکی پر یکایک ایک کیفیت طاری ہوئی اور اس نے نہایت قرارت وخوش الحانی سے قرآن کو زبانی پڑھنا شروع کیا اور یہ کیفیت کئی بار اسپر طاری ہوئی راوی نے جو ضلع بستی کے ایک معزز وکیل ہیں انھوں نے مجھ سے بیان کیا کہ لڑکی جس لہجے اور قرارت سے قرآن پڑھتی تھی وہ بالکل اس حافظ کی آواز سے مشابہت رکھتی تھی جو دس بارہ سال ہوئے مرچکا تھا اور اس کی تائید لڑکی کی زبان سے اس حافظ کی روح نے خود کی۔

اسی طرح بہار کے رہنے والے ایک نہایت ثقہ مسلمان نے جو عرصے تک خود میرے اجلاس کے پیشکار تھے مجھ سے اپنا ایک چشم دید واقعہ بیان کیا کہ ایک کانسٹبل جو رات کو گشت کو نکلا تھا جب اپنی چوکی پر واپس آیا تو یکایک انگریزی لہجے میں اس نے بولنا شروع کر دیا، اور وہ لہجہ ایک متوفی انگریز انسپکٹر پولیس کا تھا۔ جو چند سال قبل ایک تالاب میں مچھلی کا شکار کرتے ہوئے ڈوب گیا تھا۔ لوگوں نے اُس روح سے پوچھا کہ تم اس غریب سپاہی کو کیوں پریشان کر رہے ہو تو اُس نے کانسٹبل کی زبان سے جواب دیا کہ یہ شخص تالاب کے پاس سے گزرا اور ہم کو سلام نہیں کیا اس لئے ہم اسپر سوار ہوگئے۔

غرضکہ دنیا میں ایسی باتیں ہیں جن کے لئے کوئی تاویل مشکل ہے۔ اتنا تو کم سے کم ہر شخص تسلیم کر سکتا ہے کہ خود انسان میں ایک ایسی مقناطیسی قوت ہے جس کی طاقت سے وہ بغیر کسی ظاہری سلسلہ کے اپنے معمول پر اثر ڈال سکتا ہے بس جب ارواح دنیاوی انسان پر ایسا اثر ڈالنے کی قابلیت رکھتے ہیں تو کیا یہ ممکن نہیں کہ خدائی روح اس کی قوت ارادہ انسان پر اسیطرح

اثر ڈالے جس کو ہم اصطلاح میں القا یا الہام یا وحی کہتے ہیں۔ اس قوت کو خواہ لوگس کہا جائے یا ملائکہ یا روح مگر اس کے واقعہ ہونے میں کوئی بات خلاف قیاس نہیں معلوم ہوتی۔ اس لئے الہام وہ خاص قسم کی کیفیت ہے جو ایک مخصوص ظرف کے انسان میں القاء ہوتی ہے اور اس کے اثر سے خود اس کے اپنی طبعی احساسات اس وقت تک کے لئے معطل ہو جاتے ہیں۔ یہی نظریہ افلاطون کا کتاب تیماوس (Timaios) میں ہے اور چونکہ انسانی قوا و تخیلات میں بین فرق ہے ہم یہ بھی کہہ سکتے ہیں کہ یہ عمل دنیا میں ہر انسان کی قابلیت پر نہیں کیا جا سکتا۔ اس کے لئے ضرورت ہے کہ ایک خاص قابلیت کا انسان ہو اور اس قابلیت کے انسان کو ہم نبی کہتے ہیں۔

اب صرف تنقیح طلب دو امور رہ گئے ہیں۔ انسان کیوں نبی ماننے کے لئے مکلف ہے اور نبی کے کلام یا الہام کا معیار کیا ہے۔ ہم اس فلسفی بحث کو اس عنوان میں اٹھانا نہیں چاہتے کہ الہام کی ماہیت کیا ہے۔ اور یہ کہ وہ مخلوق ہے یا ازلی مامون رشید کے زمانہ میں یہ مسئلہ علمائے اسلام میں ایک بڑا اہم بالشان مسئلہ تھا لیکن وہ حرفاً حرفاً یونانیوں کے فلسفیانہ افکار سے مسلمانوں میں آیا ہے۔ اور یونان کے قدماء اور مسیحیوں نے لوگس پر جو کچھ بحث ہے بجنسہ وہی بحث مسلمانوں نے قرآن کے لئے اختیار کی ہے۔ بلکہ ڈنکن بلمڈ ــــ کی رائے سے مجھے اتفاق ہے کہ علم کلام اسلام میں اول محض لوگس کے مباحث کا نام تھا اور بعد کو غلطی سے اور نمودی اشتباہ سے یہ لفظ تمام مذہبی مناظرات و مباحث کے لئے نامزد ہو گیا مسلمانوں نے لوگس کے بحث میں کوئی جدت نہیں کی۔ مختصراً انکی ساری بحث کا تجزیہ یہ ہے کہ قرآن خدا کی طرف سے ایک علم ہے۔ اس لئے وہ خدا کے صفت علم سے جدا نہیں۔ لیکن وہ ازلی اور غیر مخلوق ہے۔ لہذا قرآن بھی ایسا ہی ہے۔ خدا نے کن کا امر کیا اور دنیا پیدا ہوئی۔ لیکن یہ لفظ کن مخلوق نہیں ہے ورنہ مخلوق دنیا کا خالق ہوگا۔ قرآن شریف میں ہے "آیا مخلوق اور حکم اللہ کا نہیں"۔ یہاں پر امر مخلوق سے جدا ہے لہذا خدا کے امر نے کائنات کی خلقت کی اس لئے وہ مخلوق نہیں ہو سکتا اسی طرح خدا کا کلام جو نبی کو دیا جاتا ہے وہ غیر مخلوق اور ازلی ہے۔ معتزلہ نے اس خیال کی مخالفت کی اور انھوں نے قرآن کے لئے اس قدر کافی سمجھا کہ وہ اسکا کلام ہے جو ایک خاص اثر سے نبی اپنے زبان سے ادا کرتا ہے اور ان کا طرز استدلال قریب قریب اس سے ملتا ہے جو انیسویں صدی علماء مسیحیت ــــــــ کا لوگس کے بارے میں تھا۔ معتزلہ کو سب سے بڑی مشکل یہ ہے کہ وہ خدا کے صفات کے بارے میں فلاسفر فیلو کے مقلد تھے اور ایسی صورت میں قرآن کے غیر مخلوق اور ازلی ماننے میں اُن کے نزدیک عیسائیوں کی تثلیث اور اسلام کی توحید میں کوئی بین فرق نہیں رہ جاتا۔

حقیقت یہ ہے کہ بنی عباس کے زمانے میں کیا اعتقاد اور کیا شریعت سب پر یہودیت اور نصرانیت و مجوسیت کا اس قدر غلبہ تھا اور اس زمانے کے مسلمانوں کو انکی تقلید کا اس قدر شوق غالب تھا کہ اگر آج ہم اس زمانے کی جمع کردہ احادیث یا اس وقت کے لوگوں کی تفسیر کو غور سے پڑھیں تو اسلام قرآن کی ایک بالکل مسخ صورت اس میں ملتی ہے۔ اس شغف نے کلام الہی کے بعض آیات سے ان کو انکار کرایا۔ مثلاً رجم زانیہ کا مسئلہ اور بعض ایسی باتوں کی بجز تاویل کے

ان کو متوجہ کیا جس کی تائید وہ یہودیوں کے نوشتوں سے پاتے تھے جیسے دارالحرب میں سود کا جواز۔ مثال کے طور سے پھر ان محققین کی مبلغ علم و تحقیق کے لئے ایک واقعہ کو لیسلو قرآن شریف نے حضرت ابراہیم کے باپ کا نام آذر بتایا ہے یہودیوں نے ہمارے مفسرین کو سوجھایا کہ یہ صحیح نہیں بلکہ بقول توریت ابراہیم کے باپ کا نام تیراہ تھا۔ جھٹ انھوں نے باپ کی تاویل یوں کردی کہ عربی میں "اب" چچا کے معنی میں بھی آتا ہے۔ لیکن اگر ان کی تحقیق وسیع ہوتی تو وہ خود یوسبیس ( Eusebius ) کی تحریر میں تارہی کا نام پاتے۔ اور قرآن کی نسبت ان کو غیر صحیح کا گمان ہوتا جس کی وہ تاویل کرنے بیٹھتے۔ اسی طرح میں نے سارے قرآن کو چھان ڈالا —— اور مجھے تین وقت کی نماز کے علاوہ چوتھے وقت کی نماز کا کہیں کنایتہً بھی ذکر نہیں ملا سمجھ میں نہیں آتا کہ پانچ وقت کی نماز کہاں سے آئی۔ اس لاطایل قصے کو جبکہ نماز پچاس وقت سے پانچ وقت کی اللہ میاں کے سامنے متعدد عذر داریوں کے ساتھ گھٹائی جس میں جناب موسیٰ کے مشورہ کا بہت دخل تھا میرا دل کسی طرح قبول نہ کرتا تھا۔ مگر گولڈزیہر ( Goldziher ) کی جب تحقیق میرے سامنے آئی تو یہ راز کھلا کہ پنجگانہ وقت کی نماز کیونکر مجوس سے لی گئی —— خیر یہ تو ایک جملہ معترضہ تھا۔ اصل بحث کی طرف رجوع ہوتا ہوں۔

انسان کیوں نبی ماننے کے لئے مکلف ہے۔ ہم پہلے باب میں دکھلا چکے ہیں کہ الٰہیات اور ایک حد تک اخلاق کا علم انسان کے معمولی سمجھ سے بالاتر ہے۔ ضرور ہے کہ ان باتوں کا کوئی ایسا معلم خدا کی طرف مامور ہو جو حکماً ہم کو اس کا معتقد اور پابند بنا دے اور اس کی ذات اتمام حجت کے لئے کافی ہو۔ مگر پھر یہ سوال پیدا ہوتا ہے کہ جو علم نبی کو حاصل ہوتا ہے وہ کیوں ہر انسان کو حاصل نہیں ہو سکتا۔ خلاصہ یہ کہ انسانی نطرت میں خدا نے یہ باتیں کیوں نہ پیدا کیں اور ہر شخص کیوں نہ برگزیدہ نبی ہوا۔ یہ مسئلہ خدا کے تقدیر کی ضمن میں آجاتا ہے جس کی ہم آگے چل کر بحث کریں گے۔ مختصراً یوں سمجھ لینا چاہئے کہ انسان کے اجتماعی نظام کے لئے اختلاف ادراک و قوائے تمیز لازمی امر ہے۔ اگر یہ اختلاف نہ ہوتو دنیا کا کام ایک منٹ نہیں چل سکتا۔ انگریزی کی مشہور کہاوت ( When Adam delved and Eve span who was then a gentleman? ) وہیں تک کام دیسکتی ہے جب تک انسان مدنی الطبع نہیں ہوا، لیکن مدنیت کے ساتھ ہم کو اپنے ملک کی پرانی کہاوت "میں بھی رانی تو بھی رانی کون بھریگا پانی" کی تصدیق کرنا پڑیگی۔ انہیں میں اختلاف طبائع کا بھی سبب ہے کہ ایک انسان حاکم ہوتا ہے دوسرا محکوم ایک معلم ہوتا ہے دوسرا متعلم۔ تو قوائے ذہنیہ و دماغیہ کا اختلاف جب ایک واقعی اور بدیہی امر ہے تو انسانیت کے لئے ایک درجہ نبوت کا ماننے کے لئے کوئی دقت پیش نہیں آتی۔ مگر اس کے ساتھ روسو ( Rousseau ) کی طرح براہ راست خالق اکبر کو ماننے میں کیا قباحت ہے اگر نبوت کے بغیر خداشناسی ممکن نہیں تو ضرور ہوا کہ جنہوں نے خدا کو بغیر نبی کے مانا ہے جس میں ارسطو اور افلاطون بھی شامل ہیں وہ درحقیقت خدا کے وجود کو بھی تسلیم نہ کرتے تھے کیونکہ ایسا ان کے لئے ممکن نہیں مگر بہت سے موحدین دنیا میں ایسے گزرے ہیں جن کی تعلیم میں اور ایک نبی کی تعلیم میں بہت ہی باریک فرق الٰہیات کے بارے میں رہ جاتا ہے۔ نبوت کو ماننے میں خواہ ہم اسی فطرت کا تقاضا سمجھیں یہ ضرور ہے کہ نبی

کے آنے سے قومیت کی بنیاد پڑجاتی ہے اور ایک گروہ انسان دوسرے گروہ انسان سے نفرت کرنے لگتا ہے ان کے عادات ومعاشرت میں فرق پڑجاتا ہے اور اس اختلاف سے خانہ جنگی کی نوبت پہونچ جاتی ہے یہ استدلال اگرچہ بظاہر قرین عقل ہے مگر اس میں ایک بڑا دہوکا ہے۔ اور اس دہوکے میں آکر برہموسماج ہندوستان میں اور ڈائزم یوروپ میں کوئی ترقی نہ کرسکا وجہ یہ ہو کہ جہاں تک تخیلات وتصورات کا تعلق ہے وہاں تک تو خدا کو بغیر نبوت کے تسلیم کرنا اتنا مشکل امر ہے مگر عملاً خدا کو ماننا اتنا بڑا راز ہے جسپر کاربند ہونا انسان کے لئے مشکل ہے۔

محض یہ تصور کرلینا کہ اس دنیا کا خالق ایک غیر مفہوم ہستی ہے مذہب کے لئے کافی نہیں وہ خدا پرستی ہے جسپر مذہب کی بنیاد ہے۔ یہ ضرور ہے کہ خدا پرستی کے لئے خدا شناسی شرط ہے مگر فلاسفہ خدا شناسی کو خدا پرستی کی شرط نہیں جانتے اور نہ ان سے یہ ممکن ہوا چنانچہ ہم نے دیکھا ہے کہ باوجودیکہ بعض حکمائے یونان ومصر وبابل وہند کو الہیات میں خاصہ درک تھا انھوں نے خدا پرستی کا کوئی مسلک نہیں چھوڑا۔ بلکہ وہ اپنی قوم کے ہم مسلک رہے۔

یہی وہ خدا پرستی ہے جسے اسٹوئک فلاسفہ نے الہیات معاشرت سے تعبیر کیا ہے اور ہم اسکی حقیقت باوضاحت مذہب اور اخلاق اور مذہب اور عبادات میں انشاء اللہ بیان کریں گے۔ یہاں پر ہم صرف یہ دکھلانا چاہتے ہیں کہ نبی کا سب سے بڑا کام یہ تھا کہ انسان کے قلب کو اس خلجان سے مطمئن کردے کہ اس کا انجام کیا ہوگا۔ کیونکہ یہ انسان کی فطرت میں داخل ہے کہ وہ اپنی ابتدا اور انتہا پر غور کرے۔ یعنی خدا کے اعتقاد کو انسانی اعمال میں داخل کرے۔ یقیناً اس خیال کو کہ خدا منزہ ازلی اور مکان نور ہے۔ انسان کو کسی نتیجہ پر نہیں پہنچاتا۔ الفاظ وخیالات نہایت ہی ارفع واعلیٰ ہیں۔ مگر عملی صورت میں سوائے خالی ہاتھ مارنے کے کوئی بات نہیں بنی اس حیثیت سے اس ازلی نور کا ایک فوکس ہے اور فوکس کے وجود کے بغیر جس طرح ہم سائنس کے علم نور کا پورا مطالعہ نہیں کرسکتے۔ اسی طرح نبی کے بغیر خدا کا ادراک ہمسے نہیں ہوسکتا۔ اب صرف سوال یہ باقی رہ جاتا ہے کہ نبی کی شناخت کیا ہے۔ ہم مانتے ہیں کہ یہ سوال سب سے بڑا اہم ہے اور اس کی اہمیت اس وقت اور بھی زیادہ ہوجاتی ہے جبکہ نبوت کا سرچشمہ عرصے سے ہمپر بند ہے۔ حتیٰ کہ اگر ایک شخص اس وقت دنیا میں ان تمام معیار پر پورا اترے جو ہم نبی کے لئے ضروری جانتے ہیں بلکہ معجزے پر بھی قدرت حاصل ہو تو ہم اس کو نبی ماننے کے لئے تیار نہ ہوں گے نہ کہ ایسا نبی جس کو ہم صرف روایت سے جانتے ہیں اور کبھی اُسکو دیکھا نہیں۔ اور روایت میں واقعیت اور استشباہ دونوں کی گنجائش ہے جو امتداد زمانہ سے بڑھتی ہی گئی ہیں۔ لامحالہ نبوت کے لئے کوئی اور صورت ہوگی جسکا ثبوت ہر زمانے میں ممکن ہوسکے اور یہ محض اس کا وہ کلام یا پیغام صاف ہوگا جو ہمارے پاس محفوظ ہو۔ ہم اس کتاب میں کسی خاص مذہب کی وکالت کرنا نہیں چاہتے لیکن اگر انسان میں قوت فیصلہ کوئی چیز ہے تو وہ خود اس کتاب پر غور کرنے سے جسکی نسبت، عوائی الہام ہو اس ایک نتیجہ پر ضرور پہنچیگا کہ وہ کس نبی کی کتاب ہے جس کی آواز انسان کو صداقت سے موثر کرسکتی ہے اور جس کا حامل نبی کہلانے کا واقعی مستحق ہے۔ ایسی ایک کتاب کم سے کم میرے نزدیک دنیا میں موجود ہے جس کی تعریف

خود میرا اپنا ایک مشن ہے اور اگر زندگی، صحت و فرصت نے موقع دیا تو اس کو شایقین کے سامنے تنزیل القرآن کے نام سے اسی سلسلہ میں پیش کرونگا۔ انشاء اللہ تعالیٰ آخر میں ایک نظر نبوت کی اس صورت پر ڈالنا ضروری ہے جس کے رو سے جناب مسیح یا بودھ یا کرشن وراہم مجسم خدا قرار دئے گئے ہیں۔ ایسی صورت پیدا کرنا انسان کے اس خاص جذبات کا ایک فطری نتیجہ تھا جب اپنی ہستی کو کمزور ترین جانکر خود اپنی اعمال پر کوئی بھروسہ نہیں رکھتا اور ایک ایسی دستگیری کا محتاج ہے۔ جو اس کو لاچار و بیکس محض پاکر اس کی طرف رحم کا ہاتھ دراز کرے اور اس کو نجات دلائے۔ یا انسان سے ایک نجات دہندہ کی ضرورت اسی وقت محسوس کی ہوگی۔ جبکہ وہ اپنے اعمال دنیاوی کی سزا و جزا کا معترف ہوگا اور جزا کا مقرر ہونا کوئی فطری خیال نہیں ہے۔ بلکہ اس کی تعلیم مذہب ہی نے دی ہے۔ پس نجات دہندہ کی تلاش کا خیال اس کے بعد پیدا ہوا ہوگا جبکہ انسانوں کو نبیوں کی تعلیم مل چکی ہوگی اس میں شک نہیں کہ سزا و جزا کے خیال کے بعد انسان جب اپنے اعمال پر نظر ڈالیگا تو اس کو بہت کم بھروسہ اپنے خود اعمال پر رہ جائیگا کہ انسان نے بدی پر پوری طرح غلبہ اب تک نہیں پایا ہے۔ گو کہ نبوت کی تعلیم نے اس کے سامنے ایسے خدا کا نقشہ ضرور پیش کیا ہے جو رحیم و رحمٰن کی صفت سے موصوف ہے اور جو ہماری توبہ قبول کرتا ہے۔ تاہم اس کی تسلی کے لئے وہ کافی نہیں وہ اسکو ایسی مجسم صورت میں دیکھنا پسند کرتا ہو جس کے آگے وہ رحم کی درخواست بعینہ اسی طرح کرسکے جیسی وہ دنیاوی حاکم کے سامنے کرتا ہو۔ اسی خیال نے مسیح کو الوہیت کا درجہ دیا مگر اس خیال میں ایک بڑا خلل رہجاتا ہی اور وہ یہ کہ اگر ایسا شخص کوئی تاریخی حیثیت رکھتا ہو۔ تو اس کا وجود مقدم و موخر انسانوں کے بارے میں کوئی مفید نتیجہ پیدا نہیں کرسکتا۔ اور اگر وہ تاریخی حیثیت نہیں رکھتا تو حلول کو ماننا محض عبث و وہم ہے لہذا اگر خدا پرستی و نجات کسی صورت سے ممکن ہو تو وہی صورت باقی رہ جاتی ہو کہ ہم ایک برگزیدہ نبی کے کلام کو تسلیم اور اس پر ایمان لائیں۔ اور گناہوں سے بچنے کی سعی کریں باقی ہنود کے اوتار کا خیال وہ محض وہم و انسان پرستی ہے۔ کیونکہ وہاں نجات کا مسئلہ سرے سے موجود ہی نہیں

باقی ——— باقی

سید مقبول احمد بی اے

# من در پۓ ایالیم و فلک درپۂ خیال

(بسلسلۂ ماسبق)

## ۶

بدر ا کی شادی کو تین ماہ ہو گئے تھے۔ پھاگن کے آخری دن تھے۔ ہر چیز سال گزشتہ کو الوداع کہہ رہی تھی اور ماضیات پر ایک غلط انداز نگاہ ڈال کر کسی خوبصورت اور پُرکیف مستقبل کے لئے اپنے کو آراستہ کرنا چاہتی تھی۔ لیکن احمد کا ماضی اس سے اسی طرح لپٹا ہوا تھا اس کے پاس اگر کوئی چیز تھی تو اس کی حسرتناک داستانِ پارینہ تھی۔ مستقبل اس کے لئے کوئی معنے نہ رکھتا تھا۔ گزشتہ حادثات نے صرف اس کی روح کو افسردہ نہیں کیا تھا۔ اس کا جسم بھی مرجھا چلا تھا جس کی بنا پر مالی کو تشویش تھی۔

رات آدھی سے زیادہ گزر چکی تھی۔ چاند اپنی نرم اور صبیح شعاعوں کو سمیٹ کر روپوش ہو چکا تھا۔ چاروں طرف سکوت اور تاریکی کی مشترکہ حکومت تھی۔ آسمان پر بکھرے ہوئے ستارے زمین والوں کو آنکھیں پھاڑ پھاڑ کر دیکھ رہے تھے۔ احمد کی آنکھیں بھی نیند سے محروم تھیں وہ برآمدہ میں اپنے پلنگ پر بیٹھا ہوا اس رات کے سماں پر غور کر رہا تھا اور دل میں کہہ رہا تھا کہ وہ کوئی ایسی ہی رات ہوگی جس نے غالب سے یہ شعر کہلا لیا۔

کیوں اندھیری ہے شبِ غم ہے بلاؤں کا نزول آج ادھر ہی کو رہیگا دیدۂ اختر کھلا۔

یہ کہنا مبالغہ نہیں کہ احمد پر واقعی پے بہ پے بلائیں نازل ہو رہی تھیں اور ہر سمت سے اس کو گھیر رہی تھیں۔ پانچ چھ مہینوں سے اس کو تجارت میں بھی خسارہ ہو رہا تھا اور یہ نوبت تھی کہ مہاجن بازار کے کتوں کی طرح ہر طرف اسیر پورش کر رہے تھے اور وہ کسی کے تقاضہ کو پورا نہ کر سکتا تھا۔ کل قرض کی تعداد پر وہ غور کرتا تھا تو اس کا دم پھول نے لگتا تھا اور اس کی سمجھ میں نہ آتا تھا کہ کس طرح اپنے کو سبکدوش کرے۔ کل ایک ساہوکار اپنے روپئے طلب کرنے آنے والا تھا۔ احمد کو یکایک اس کا خیال آیا اور پلنگ سے اتر کر کبھی برآمدہ میں اور کبھی میدان میں ٹہلنے لگا۔ وہ جب سوچتا تھا تو قرض ادا کرنے کی صرف ایک تدبیر اُسکے ذہن میں آتی تھی اور وہ یہ تھی کہ جو زمینداری بہ طور باقیات الصالحات کے اس کے پاس ہے اس کو یا تو بیچ ڈالے یا کہیں رہن رکھ دے۔ لیکن کل کی فوری ضرورت کو کیونکر رفع کرے احمد عرصہ سے اس مہاجن کو وعدوں پر ٹال رہا تھا اور اب ٹالنا ممکن نہ تھا۔ اس کو یاد آیا کہ بیگم نے اپنے مویشی کے لئے اس سے مدت ہوئی کچھ بھوسا خرید اتھا جس کی قیمت پچاس روپیہ تھی۔ یہ پچاس روپئے بیگم کے ذمہ ابھی باقی تھے۔ احمد کو اس خیال سے اطمینان ہوا۔ وہ علی الصباح بیگم کے پاس جائیگا۔ اپنے پچاس روپیہ مانگیگا اور اگر موقع ہو تو دو سو اور بطور قرض لیگا تاکہ کل ساہوکار کا مطالبہ ادا کر سکے۔ بیگم اگر

گرد و نواح میں کسی کو مانتی تھی تو وہ احمد تھا۔ وہ احمد کے ساتھ مہربانی اور خلوص سے پیش آتی تھی اور اس سے پہلے بھی اکثر ضرورت کے وقت اس کی مالی امداد کر چکی تھی۔ احمد کو پوری اُمید تھی کہ بیگم کے پاس اگر روپئے ہوئے تو وہ اس کو دینے میں دریغ نہ کرے گی۔ صبح سویرے وہ رسول آباد روانہ ہوگیا۔

بیگم نے دروازہ پر احمد کو بٹھایا اور خود دروازہ کے آڑ سے اس سے باتیں کرنے لگی۔ اس کو احمد کے حال بد کی اطلاع مل چکی تھی اس نے پیار اور ہمدردی سے پوچھا "تمپر کل کتنا قرض ہوگا؟" احمد نے دل میں کہا "یہ اپنا راز ہے۔ کسی دوسرے پر کیوں ظاہر ہو" مگر بیگم کی مترنم آواز ہمدردی اور سچی غمخواری کے جذبات سے لبریز تھی۔ احمد سے یہ نہ ہوسکا کہ وہ اس سے اپنا بھید چھپائے اس نے سچ سچ کہدیا کہ اُس کے قرض کی تعداد معہ سود کے چھ ہزار تھی۔ بیگم کچھ دیر خاموش رہی اس کے بعد کہنے لگی "اچھا تو اسوقت تم ڈھائی سو روپئے لے جاؤ میں اس ماہ کے اندر کوشش کرونگی کہ تمہارا کل قرض ادا ہو جائے۔ اس وقت میرے پاس اتنی بڑی رقم موجود نہیں ہے۔ ورنہ فوراً حوالہ کر دیتی۔ لیکن قوی اُمید ہے کہ بہت جلد اس کا کوئی نہ کوئی انتظام ہو جائیگا"

احمد حیرت زدہ ہوگیا۔ اس کو معلوم تھا کہ "بیگم" اس کی وقت پر کام آنے والی ہمدرد ہے لیکن یکمشت اتنی بڑی رقم بلا کسی شدید تحریک کے اس کو دیدینے پر تیار ہو جائیگی ایسی حالت میں کہ وہ ادا کرنے کی مقدرت نہیں رکھتا! یہ بات احمد کی سمجھ میں نہ آتی تھی اس نے اسکی اہمیت پر غور کیا تو اس کی غیرت و خودداری کو ٹھیس لگی — اس نے احسانمندی کا اظہار کرتے ہوئے کہا "نہیں بیگم صاحبہ۔ اس کی ضرورت نہیں ہے فی الحال مجھکو یہ ڈھائی سو دیدیجئے پھر کوئی نہ کوئی صورت نکل ہی آئیگی" بیگم نے فوراً یہ کہکر احمد کی زبان بند کردی۔ "احمد آج تم نے مجھکو بڑا رنج پہنچایا ہے۔ تم جانتے ہو کہ میں تم کو ہمیشہ اپنا چھوٹا بھائی سمجھتی رہی ہوں۔ دنیا میں میرا کوئی نہیں ہے۔ اس لئے کسی کے ساتھ ایسی محبت ہونا کوئی بعید از قیاس بات نہیں ہے مجھے تمہیں سے محبت ہے اور میں اس محبت کی قائل نہیں جو وقت پر کسی کے کام نہ آئے بچوں کی طرح بیجا خودداری کو راہ نہ دو۔ آخر تم کو مجھ سے روپئے لینے میں شرم کیوں معلوم ہوتی ہے؟ جب کبھی خدا تم کو توفیق دے تو مجھکو واپس دیدینا۔ جاؤ ایک مہینہ کے اندر تم کو چھ ہزار روپئے مل جائیں گے" آج احمد نے محسوس کیا کہ بیگم کے لہجہ میں معمول سے زیادہ درد تھا۔ وہ خاموش ہوگیا۔ بیگم کی خواہش کو وہ رد نہ کرسکا۔ اس نے احمد کو ڈھائی سو روپئے لاکر دئے اور چلتے ہوئے کہا "احمد مجھے تم سے ایک ضروری بات کہنا تھی۔ سنا ہے کچھ دنوں سے یہاں کوئی ابوالخیر نامی ڈاکٹر آئے ہیں۔ میں ادھر کچھ دنوں سے بیمار سی رہا کرتی ہوں۔ نہ جانے کیا شکایت ہے۔ تم ذرا ان کو آج شام کو یہاں بھیجدو" "بیگم" کو معلوم تھا کہ ابوالخیر کی شادی حال میں بدورا سے ہوئی ہے لیکن وہ یہ بھی جانتی تھی کہ اس شادی سے احمد کے دل پر کیا گزری ہوگی اس لئے اس نے اس کا ذکر کرکے احمد کی دکھتی ہوئی رگ کو چھیڑنا نہیں چاہا۔

ابوالخیر کے نام سے احمد کے خون میں ایک طوفان برپا ہوگیا۔ اس نے اپنی اصلی حالت کو چھپا کر "بیگم" سے کہا "ہاں دیکھئے فوراً جاکر میں ان سے کہدیتا ہوں"۔ یہ کہکر وہ رخصت ہوا۔ راستہ میں وہ سوچتا رہا کہ ابوالخیر کو "بیگم" کا پیغام کیسے پہونچائے۔ ابوالخیر سے ملنا اس کے لئے معمولی آزمائش کا کام نہ تھا۔ خصوصاً جبکہ ابوالخیر قربان علی کے مکان میں رہنے لگا تھا۔ شادی کے

بعد قربان علی کے اصرار سے وہ مع بدورا کے انہیں کے مکان کے مغربی حصہ میں رہنے لگا تھا۔ اور دواؤں کا مختصر سامان بھی وہیں رکھے ہوئے تھا۔ دوسرے تیسرے دن مادہو پور اپنے مکان کی دیکھ بھال کے لئے چلا جاتا تھا۔ احمد کا دل کسی طرح گوارا نہیں کرتا تھا کہ قربان علی کے گھر کی طرف نظر اٹھا کر بھی دیکھے۔ اُس نے اس طرف سے گزرنا بھی چھوڑ دیا تھا۔ آج اسی لئے وہ رسول آباد بیچ جنگل سے ہو کر گیا تھا۔ اس نے یہ طے کیا تھا کہ کسی آدمی کے ذریعہ ابوالخیر سے "بیگم" کا پیغام کہلا بھیجیگا۔ جب وہ اپنے گاؤں کے قریب پہنچا تو اس نے دیکھا کہ ابوالخیر سڑک پر ٹہل رہا ہے۔ احمد نے پہلے تو نظر بچا کر نکل جانا چاہا۔ لیکن پھر اپنے دل پر جبر کر کے ڈاکٹر کے قریب گیا اور کہا "رسول آباد میں بیگم کی طبیعت کچھ ناساز ہے۔ آپ کو بلایا ہے۔ شام کو جا کر دیکھ آئیے" ابوالخیر بھی احمد کا مواجہ کرنے سے گھبراتا تھا۔ اس نے ایک مصنوعی مسکراہٹ کے ساتھ کہا "میں شام کو ضرور جاؤنگا" اور جلدی سے آگے بڑھ گیا۔

۷

قربان علی نے ابوالخیر کے لئے ہر آسائش کا انتظام کر رہا تھا۔ ان کے مکان کا نصف سے زیادہ حصہ ابوالخیر کے تصرف میں تھا جس کو بدورا نہایت خوش سلیقگی سے آراستہ کئے ہوئے تھی۔ ابوالخیر کی سواری کے لئے قربان علی نے اپنا ایک گھوڑا وقف کر دیا تھا۔ اور ابوالخیر کو خواب میں بھی اس کی امید نہ تھی کہ اتنا جلد اپنی آبائی سرزمین میں خاطر خواہ قدر و منزلت حاصل کر لیگا وہ اپنے کو ہر حیثیت سے خوش نصیب سمجھ رہا تھا۔ بدورا کے ساتھ اس کا انہماک دیکھکر قربان علی کی روح خوش ہو رہی تھی۔ ابوالخیر بدورا کی خوشنودی کی فکر میں ہر وقت رہتا تھا اس لئے کہ بدورا ہی کی بدولت اس کا نصیبہ پھر چمک رہا تھا۔ بدورا بھی شوہر کو اپنی آرزؤں کے مطابق پا رہی تھی۔ اس کو اگر کوئی شکایت تھی تو یہ کہ ابوالخیر شراب پیتا تھا اور بعض اوقات بدمست ہو جایا کرتا تھا۔ ابوالخیر کی شراب خواری کا علم کسی کو نہ تھا بدورا بھی کچھ دنوں تک اس دہوکہ میں تھی کہ ابوالخیر کوئی دوا روزانہ تیار کرتا ہے آخرکار اس کو اصلیت معلوم ہو گئی اور اس کو اس سے افسوس ہوا لیکن زمانہ نے اس کو ابوالخیر کی اس کمزوری سے مانوس کر دیا۔

احمد کی زبان سے "بیگم" کا نام ابوالخیر نے ایسا محسوس کیا کہ وہ کسی گہرے خواب سے چونک پڑا۔ ابوالخیر کو تعجب ہوا کہ اتنی مدت سے وہ یہاں ہے اور ابتک بیگم سے ملنے کی نوبت نہیں آئی، حالانکہ اس خطہ میں دولت و ثروت اور وقار و مرتبت کے لحاظ سے وہ اس قابل تھی کہ اس سے سب سے پہلے تعارف حاصل کیا جاتا۔ اسی کے ساتھ ساتھ ابوالخیر کو یاد آیا کہ "نصیر کوٹ" کسی زمانہ میں اس کی ہی ملکیت تھی۔ اس نے ابتک اس کو دیکھا بھی نہ تھا۔ ابوالخیر نے سارا دن ایک عجیب دماغی تلاطم میں گزارا شام ہوتے ہی بدورا سے اتنا کہکر کہ آج "بیگم" کچھ بیمار ہیں۔ مجھکو بلایا ہے میں جا رہا ہوں ممکن ہے آج رات کو زیادہ دیر ہو جائے۔ اپنا گھوڑا کسا اور "نصیر کوٹ" کا راستہ لیا۔ "بیگم" کا نام سنتے ہی بدورا کے دل میں ایک خلش سی پیدا ہو گئی تھی۔ اس کی وجہ شاید یہ رہی ہو کہ "بیگم" کو اس کے باپ سے دشمنی تھی اور وہ نہ جانے کیوں ان کو ہر وقت نقصان پہنچانیکی

فکر میں رہتی تھی۔ بنائے مخاصمت کیا تھی؟ اس کا صحیح علم کسی کو نہ تھا۔ بڑے زمینداروں کی چشمک چونکہ عموماً ایسی ہی ہوا کرتی ہے۔ اس لئے یہ آپس کی دشمنی کوئی حیرت کی بات نہیں تھی لیکن بڑے تعجب کی بات تو یہ تھی کہ بیگم کو احمد کے ساتھ انتہائی خلوص تھا۔ خود قربان علی اس راز کو نہ سمجھ سکتے تھے۔ "بیگم" کہا کرتی تھی کہ احمد مجھکو فرشتوں کی طرح معصوم اور بے ضرر معلوم ہوتا ہے اس لئے اس کی میں دل سے قدر کرتی ہوں"۔

ابوالخیر راستہ بھر عجیب پیچ و تاب میں مبتلا تھا۔ "نصیر کوٹ" کی عمارت جب اس کی نگاہ کے سامنے آئی تو اس کی آنکھیں کھل گئیں اور اس کا خون کھولنے لگا۔ مگر اس کو پھر اس خیال سے یک گونہ اطمینان ہوا کہ یہ عورت اس کے موروثی اموال پر قابض ہونے کے باوجود جان کی خیر کے لئے اس کی ایک حد تک محتاج ہے۔ ابوالخیر کو اس کا غرور ہونے لگا اور اس نے گھوڑے پر اپنے سر کو بلند کر کے ایک خاص انداز سے جنبش دی۔

"نصیر کوٹ" ایک چھوٹا سا محل تھا جو چہار دیواری سے گھرا ہوا تھا۔ چہار دیواری کے اندر مکان کے اردگرد ہر قسم کے پھول اور درخت لگے تھے۔ بیگم اتنی بڑی عمارت میں صرف دو تین ماماؤں کے ساتھ رہتی تھی۔ پہرہ دار اور مرد خدمتگار جتنے تھے وہ چہار دیواری کے باہر اس قطعہ میں رہتے جو انھیں کے لئے اُتر جانب تعمیر کرایا گیا تھا۔

جسوقت ابوالخیر ایک ماما کی رہنمائی میں چہار دیواری کے اندر داخل ہوا تو ایسا معلوم ہوتا تھا کہ وہ کسی ساحر کی قلمرو میں پہنچ گیا ہے۔ گو... رنگ و بو کی ایک دنیا بنا ہوا تھا۔ ابوالخیر کے حواس مسحور ہو رہے تھے تھوڑی دیر کے لئے وہ یہ بھی بھول گیا کہ وہ کس لئے یہاں آیا ہے۔ صحن میں ایک چبوترہ تھا۔ ماما نے ڈاکٹر کو وہیں بٹھایا اور خود بیگم کو اطلاع دینے گئی۔ برآمدہ میں ایک پردہ ڈالا گیا۔ ایک طرف بیگم بیٹھی اور دوسری طرف ابوالخیر کو بلا کر بٹھایا۔ بیگم نے ماما کو کسی کام سے رخصت کر دیا۔ ماما شبہہ کی نگاہیں ڈالتی ہوئی چلی گئی۔ بیگم نے پردہ سے اپنی سرخ و سفید گول کلائی نکال کر کہا "ڈاکٹر صاحب دیکھئے تو مجھے کیا ہوا۔ میرا دل ہر وقت دھڑکا کرتا ہے اور طبیعت سُست اور مضمحل رہا کرتی ہے دو ایک روز سے بخار بھی معلوم ہوتا ہے" ابوالخیر پہلے تو کلائی کی دلربائی میں کچھ ایسا محو ہوا کہ "بیگم" نے جو کچھ کہا اُس کو سُن بھی نہ سکا اس نے کہا "ہاں تو آپ کو کیا شکایت ہے؟" بیگم نے دوبارہ اپنا حال بیان کیا۔ ابوالخیر توجہ سے نبض دیکھنے لگا اور بڑی دیر تک دیکھتا رہا نبض سریع ضرور تھی مگر بخار کی نہ تھی اس نے مسکرا کر کہا "بیگم صاحبہ آپ کو بخار تو ہے نہیں۔ یہ صرف آپ کا وہم ہے اور وہم نہ جانے کتنی بیماریاں پیدا کر سکتا ہے۔ اچھا اب آپ ذرا لیٹ جائیے میں پردہ کے باہر سے آلہ لگا کر آپ کے پھیپھڑے وغیرہ دیکھنا چاہتا ہوں" بیگم نے اس کے کہنے پر عمل کیا۔ ابوالخیر نے دیکھا تو بیگم کا دل واقعی اچھل رہا تھا۔ ابوالخیر گھبرا کر پوچھنے لگا "کتنے دنوں سے آپ کا یہ حال ہے؟" بیگم نے جواب دیا کوئی سات برس سے ابوالخیر نے جواب دیا "خیر آپ کو میں دوائیں بھیج دونگا۔ حسب ہدایات استعمال کیجیگا۔ آپ کا مرض مہلک نہیں ہے۔ پریشان کرنے والا ضرور ہے۔ اس بیماری کو "ہسٹیریا" کہتے ہیں" "یہ کیا بلا ہے" بیگم نے دریافت کیا۔ اس کے لہجہ میں ایک تلخ تمسخر تھا ابوالخیر کو اب خیال ہوا کہ یہاں اس کی اصطلاحوں کا

سمجھنے والا کوئی نہیں ہے۔ اس نے فوراً جواب دیا یہ وہی چیز ہے جسکو عوام "باؤ گولہ" کہتے ہیں اور جسکو ایک قسم کا ہول دل سمجھنا چاہیئے" پردہ کی آڑ سے چند منٹ تک کوئی آواز نہیں آئی۔ اس کے بعد "بیگم" نے پوچھا "ہاں تو ڈاکٹر صاحب آپ کو اپنی تشخیص پر پورا اعتماد ہے؟" اس کی آواز میں وہی طنز تھا۔ ابوالخیر نے متحیر ہو کر کہا "بیگم صاحبہ میں آپ کے سوال کا مطلب نہیں سمجھا" بیگم نے جواب دیا "کچھ نہیں یونہی پوچھ لیا۔ اس کا علم تو آپ کو بھی ہے کہ میں وہمی ہوں جیسا کہ آپنے ابھی کہا تھا۔ ایک وہمی کی بات کا خیال نہ کیجئے اور اگر کوئی گستاخی ہوئی ہو تو معاف کیجیے" جملہ پورا ختم بھی نہ ہونے پایا تھا کہ پردہ ایک زور کے جھٹکے کے ساتھ ہٹا اور ایک لطیف و نازک پیکر ابوالخیر کے سامنے تھا جو شمع کی مدہم روشنی میں صرف ایک خیالی تمثال معلوم ہوتا تھا ابوالخیر نے ایسا محسوس کیا کہ دفعتاً وہ کسی خواب کی دنیا میں منتقل کر دیا گیا ہے۔ وہ نہ جانے کبتک اسی عالم میں رہتا اگر "بیگم" کے منہ سے الفاظ اس کے حواس بجا نہ کر دیتے "ہاں یہ تو سچ ہے کہ مجھکو ہول دل ہے مگر شاید آپ اسکی علت نہیں سمجھ سکے ہیں۔ کچھ یاد ہے ڈاکٹر صاحب۔ ہم نے ایک دوسرے کو کتنی مدت کے بعد دیکھا ہے؟"

ابوالخیر چونک پڑا اور اس کی زبان سے بیساختہ نکل گیا "کون؟ عائشہ؟" عائشہ کے ہونٹوں پر ایک فاتحانہ مسکراہٹ تھی۔ عائشہ نے کہا "ہاں خوب پہچان لیجئے۔ کہیں دھوکا نہ ہو" اتنا کہنے کے بعد اس کے اعصاب میں جو غیر معمولی تناؤ تھا وہ ڈھیلا پڑ گیا وہ تھرتھرا کر اس تخت پر بیٹھ گئی جس پر ابوالخیر بیٹھا ہوا تھا عائشہ نے سر تھام کر ابوالخیر پر نگاہیں جما کر کہنا شروع کیا۔

"یا اللہ میں تمہارے پیچھے کس طرح مٹی۔ اتنی مدت تک کیسی کیسی روحانی صعوبتوں میں مبتلا رہی۔ اور تم مجھے خراب و خستہ کر کے دنیا میں کامیاب بنے پھرتے ہو۔ آخر جزا و سزا کا مالک تم کو اس بیدردی کا اجر کیوں نہیں دیتا۔ میں معصوم تھی۔ بیگناہ تھی۔ دنیا کے بھلے برے کی مجھکو کچھ خبر نہ تھی۔ تم نے میری ناتجربہ کاری سے غلط فائدہ اٹھایا۔ ابلیس نے آدم کو بھی اس طرح نہیں بہکایا ہوگا جس طرح تم نے مجھکو بہکایا اور اس کا خمیازہ اٹھانے کے لئے مجھے تنہا چھوڑ دیا۔ تمہارے چلے جانے کے بعد رہی میرے لئے غم و درد کے پہاڑ سے کم نہ تھی۔ میرا خیال تھا کہ تم کو اس کا احساس ہوگا اور بہت ممکن ہے تم بھی میری جدائی میں گھل رہے ہو۔ مگر نہیں تم تو جیسے تھے ویسے ہو بلکہ اب زیادہ آسودہ اور خوش نصیب ہو۔ سچ ہے اپنے کو مٹا دینا عورت ہی کا کام ہے۔ میں افسانوں میں مرد کی بیوفائی کے کارنامے پڑھا کرتی تھی لیکن جب تک خود مجھکو تجربہ نہ ہوا تھا میں اُن کو صرف افسانہ پردازی سمجھتی رہی۔ ابوالخیر میں اپنی انتہائی بیزاری میں تم کو کوسنے دیتی رہی ہوں جسکے تم مستحق بھی تھے۔ مگر ذرا میری بدقسمتی دیکھنا کہ تم کو ایک لمحہ کے لئے بھی خاطر انداز نہیں کر سکی ہوں۔ تم مجھکو بھول گئے مگر میں تم کو نہ بھول سکی۔ تم کو مجھ سے معمولی لگاؤ بھی نہ تھا مگر مجھکو تم سے عشق تھا جو کسی کے مٹائے نہ مٹ سکا اور جس نے میری ساری زندگی کو دردناک بنا کر رکھ دیا۔ میں نے عہد کیا تھا کہ اگر خدا نے مجھکو تم پر قدرت دی تو اپنا انتقام ضرور لونگی۔ لیکن یہ صورت دیکھکر جسکے ساتھ ہاں مجھے اب بھی الفت کا دعویٰ ہے میں اپنے عہد پر قائم نہیں رہ سکتی۔

ابوالخیر مجھکو اپنی خامکاری کا صحیح اندازہ نہیں تھا۔ آج تم میرے سامنے ہو میں تم کو زندہ دفن کرا سکتی ہوں مجھے انجام کی مطلق پروا نہ تھی۔ پرسوں تم تحصیلدار صاحب کے ہاں گئے تھے۔ میں بھی ان کی بیوی سے ملنے گئی تھی۔ میں اکثر وہاں جایا کرتی ہوں۔ میں نے

تم کو وہیں جنگلے سے دیکھا اور مجھکو معلوم ہوا کہ جس ڈاکٹر کا ایسا شہرہ ہے وہ وہی شخص ہے جس نے مجھکو زندہ در گور کر رکھا ہے اسیوقت سے میری کمزوری نے پھر مجھ پر قابو پانا شروع کیا اور آج یہ حالت ہے کہ تم کو ملامت بھی نہیں کر سکتی۔ میں پھر تمہارے بس میں ہوں میری دبی ہوئی آرزوئیں پھر اُبھر رہی ہیں اور میں تم سے پھر قرب چاہتی ہوں یا خدا میں کیا کروں! اب تم اس قابل ہی نہیں رہے کہ اپنے ظلم کی تلافی کر سکوں اور پھر تم کو بدو امل گئی ہے تم کو اس کی ضرورت ہی کیا۔"

عائشہ اپنے منہ کو ہاتھوں سے ڈھانپ کر رونے لگی۔ ابو الخیر ابتک مجرم بنا ہوا سب کچھ سنتا رہا۔ عائشہ کے الفاظ کا طوفان فرو ہوا تو اُس نے اپنے کھوئے ہوئے حواس مجتمع کئے اور عائشہ کے ہاتھ اپنے ہاتھ میں لے کر کہنے لگا" اس میں شک نہیں کہ میں ایک جہنمی گنہگار ہوں۔ میری ہمت نہیں کہ میں اپنی بریت میں کچھ کہوں مگر میں اتنا بیدرد اور جذبات لطیف سے بیگانہ نہیں ہوں جتنا کہ تم نے سمجھ لیا ہے۔ دہلی میں تمہارے عزیز و اقارب میرے جانی دشمن ہو گئے تھے۔ میرا وہاں کوئی اپنا نہ تھا۔ مجھ سے یہ کمزوری ضرور ہوئی کہ تم کو چھوڑ کر اور اپنی جان لیکر بھاگ کھڑا ہوا سو اس کی جو سزا چاہو دے لو مگر للٰہ یہ نہ سمجھو کہ تم سے مجھکو محبت نہ تھی یا میں تم کو محض فریب دینا چاہتا تھا۔ میں نے تمہاری فکر میں نہ جانے کتنی راتیں سفید کر ڈالی ہیں" یہ سب جھوٹ تھا۔ ابو الخیر کو عائشہ شاید یاد بھی نہ تھی۔

عائشہ نے پھر کہنا شروع کیا" خیر اس کا صحیح علم تم کو اور تمہارے خدا کو ہو گا۔ لیکن اب مجھے بتاؤ کہ میں کیا کروں۔ میں اب تم سے اس قدر نزدیک ہوتے ہوئے تم سے دوری گوارا نہیں کر سکتی یہ نہ سمجھنا کہ مجھکو از سر نو تمہارا سودا ہوا ہے یہ سودا آجتک میرے سر سے گیا ہی نہیں۔ اتنی دولت پانے کے بعد بھی میں نے جینے کا مزہ نہیں اٹھایا اور نہ اب اس کی اُمید ہے۔ تم مجھے دہلی میں رسوا کر کے چلے گئے تھے میں بد تماش مشہور ہو گئی تھی۔ کہیں سے میری نسبت نہیں آتی تھی۔ میرا شوہر (نصیر خاں) تجارت کے سلسلے سے سیاحت کیا کرتا تھا جب وہ دہلی جاتا تھا تو میرے باپ کے وہاں ٹھیرتا تھا۔ میرے باپ سے اُس سے دیرینہ راہ و رسم تھی۔ باپ نے اس سے میری سرگزشت بیان کر دی۔ اس کی عمر پچاس سال کی تھی۔ اس وقت جبکہ میں ۲۱ سال کی تھی۔ اس کی بیوی کو مرے عرصہ ہو گیا تھا۔ اس کے گھر کا کوئی دیکھنے والا نہ تھا۔ وہ مجھ سے شادی کرنے کے لئے طیار ہو گیا۔ باپ نے مجھے اس تسمہ پا کے سپرد کر دیا۔ اگر میں تمہاری محبت کا چور دل میں نہ بھی لئے ہوتی تو بھی مجھ میں اور میرے شوہر میں عمر کے لحاظ سے اتنا فرق تھا کہ کم از کم میرے مزاج و طبیعت کی عورت نباہ نہیں سکتی۔ نتیجہ جو ہونا چاہئے تھا وہ ہوا مجھے خفقان سا رہنے لگا۔ آج تم بھی ہول دل تشخیص کرتے ہو۔ ۴ برس ہوئے کہ میرا شوہر مر گیا اور میں تنہا رہ گئی۔ میرے ایک لڑکا بھی تھا جو سال بھر کا ہو کر مر گیا۔

عائشہ کی داستان عبرت انگیز تھی۔ ابو الخیر نے اس کے رخسارہ کو بوسہ دیکر کہا" میں نے تم کو برباد کر دیا۔ اب بتاؤ کیا کرنا چاہئے۔ تم جو کہو میں اس کے لئے حاضر ہوں"

عائشہ نے ایک ٹھنڈی سانس لیکر کہا" اب نہ زیادہ کچھ کہا جا سکتا ہے اور نہ کیا جا سکتا ہے تم کو ایک پری جمال پڑھی لکھی بیوی

ملی ہے۔ تم کو اب اس کا خیال رکھنا ہے۔ سنا ہے بدورا نے اعلیٰ معیار کی تعلیم و تربیت پائی ہے۔ آہ میرے باپ نے مجھکو بھی بڑے ارماں سے پڑھایا لکھایا تھا مگر میرا یہ حشر ہونا تھا۔ میں خدا گواہ ہے یہ ہرگز نہیں چاہتی کہ تم کو بدورا سے چھین کر اپنا کر لوں۔ میری زندگی تو خراب ہو ہی چکی۔ خوامخواہ کسی کی بنی بنائی زندگی کیوں بگاڑوں۔ مجھکو بدورا سے جلنے کی کوئی وجہ نہیں اگرچہ اس کے باپ سے مجھے پوری دشمنی ہے۔ وہ خاندانی خود غرضی ہے۔ بہر حال یہ ضرور چاہتی ہوں کہ تم کبھی کبھی آکر میری بات پوچھ لیا کرو۔ ابوالخیر تم نے مجھکو کہیں کا نہ رکھا۔ اب کم از کم میری یہ تمنا تو پوری کرو اور میرے دکھتے ہوئے دل پر ہاتھ دھر دو۔ اس سے زندگی کے باقی ماندہ دن سکون سے کٹ سکینگے۔ وعدہ کرو کہ مجھے پھر دہوکہ نہیں دوگے"۔ عائشہ کی رگوں میں ایک طوفان پھر برپا ہو چلا تھا۔

ابوالخیر نے کہا "یہی نہیں عائشہ بلکہ جہاں تک ممکن ہوگا میں تمہاری ہر خواہش کو پوری کرونگا اور جو ظلم تم پر ہوا ہے اس کی تلافی کرونگا"۔

نہیں بس مجھے اس سے زیادہ کی ہوس نہیں کہ تم میرے پاس آجایا کرو اور میرا جی بہلا جایا کرو۔ اچھا اب رات زیادہ ہو چکی ہے بدورا انتظار کرتی ہوگی۔ یہ روپئے لو اور اب جاؤ۔ روپئے میں اس لئے دیتی ہوں کہ گھر جاؤ تو ممکن ہے تمہاری فیس کے بارے تم سے سوال ہو"۔ عائشہ نے پچاس روپئے ابوالخیر کو دئے۔ ابوالخیر نے سوچ سمجھکر لے لیا اور رخصت ہوا۔ عائشہ بڑی حسرت سے اس کو دیکھتی رہی اور چلتے چلتے کہا "کل پھر اسی وقت آنا میں ابھی بیمار ہوں"۔ یہ کہکر وہ ہنس دی اور اسکی ہنسی میں درد تھا۔

اس دن رات کو ماماؤں میں بڑی دیر تک سرگوشیاں ہوتی رہیں۔

ابوالخیر تمام رات طرح طرح کے خیالات میں الجھا رہا "بیگم" نے ایک بالکل نئی دنیا اس کے پیش نظر کر دی تھی جو اس کی موجودہ دنیا سے کہیں بڑھکر پرشکوہ تھی مگر جسمیں وہ داخل نہ ہو سکتا تھا۔ گھر پہنچکر اُس نے بدورا سے بہت کم باتیں کی۔ بدورا نے تیور سے اس کو پریشان پایا اور خود فکر میں پڑگئی۔ رات بھر وہ بستر پر بےچین رہی۔ ابوالخیر کی پچھلے پہر آنکھ لگ گئی اور وہ خواب میں کہہ رہا تھا "میں نے شادی میں بڑی عجلت کی۔ کاش تین مہینہ اور مجرد رہتا"۔ بدورا نے سن لیا اور ایسا محسوس کیا کہ خلاف توقع کوئی وزنی چیز آکر اس کے دل سے ٹکرا گئی۔

## ۸

انسان کو عموماً اپنی طبیعت کا غلط اندازہ ہوتا ہے یہ بھی قدرت کا ایک غمزہ ہے کہ آپ سے ایک ارادہ کرا کے خود اسکے توڑنے کے درپے ہو جاتی ہے۔ عائشہ کی طبیعت پھر اس کو دہوکہ دے رہی تھی۔ اُس نے ابوالخیر سے بلا سوچے سمجھے یہ کہا تھا کہ "مجھے اس سے زیادہ کی ہوس نہیں کہ تم میرے پاس آجایا کرو"۔ اس کی ہوس ایک دل باختہ و جاں باختہ عورت کی ہوس تھی۔ اس سے انکار نہیں کہ وہ تہ دل سے چاہتی تھی کہ بدورا اس کے ہاتھوں خراب نہ ہو لیکن بقول حسرت "تجدید آرزو" محبت کی شورشوں کو ہمیشہ تیز کر دیتی ہے۔ ابوالخیر بلا ناغہ عائشہ سے ملنے لگا تھا۔ عائشہ اس کی غیبت میں برابر یہ تہیہ کرتی تھی کہ ابوالخیر کو بدورا سے چھیننے کی کوئی سست سے سست بھی کوشش نہیں کریگی۔ لیکن جب وقت ابوالخیر سامنے ہوتا اسوقت

عائشہ اپنے آپے میں نہیں رہتی تھی - آخر کار اس کے دل میں یہ خیال بیٹھ گیا کہ اس کو ابو الخیر پر بدورا سے زیادہ حق ہے اور اگر وہ پھر ابو الخیر سے رسم و محبت بڑھا کر اس کو اپنا گرویدہ بنالے تو کوئی گناہ نہ ہوگا۔ اب عائشہ صرف ایک "حریف بادہ پیما" کی حیثیت سے رہنا نہیں چاہتی تھی بلکہ ابو الخیر کی "حبیب" بنکر ہر وقت اس کے ساتھ نشست و برخاست کا حق حاصل کرنا چاہتی تھی۔

ابو الخیر بدورا سے شادی کرنے پر پچھتانے لگا تھا۔ یہ خیال اسپر مستولی ہو رہا تھا کہ اگر آٹھ دس ماہ قبل عائشہ سے ملاقات ہوگئی ہوتی تو آج نہ صرف اپنی لٹی ہوئی دولت پر وہ از سر نو قابض ہوتا بلکہ اس کے ایک گناہ کا ازالہ بھی ہو جاتا۔ اُس کو عائشہ کے وہاں آتے جاتے چار مہینے ہو گئے تھے۔ بدورا سے اس کی بے اعتنائی بڑھ رہی تھی۔ بلکہ اب بات بات پر وہ بدورا سے لڑ بیٹھتا تھا۔ بدورا سب کچھ دیکھتی تھی اور سمجھتی تھی مگر منہ سے اُف نہ کرتی تھی وہ ان عورتوں میں سے نہ تھی جو اپنے رنج و ملال کو ظاہر کر کے اپنے کو کمزور ثابت کر دیتی ہیں۔ دھیرے دھیرے اس کو یقین ہو چلا تھا کہ اس کے باپ نے اور ایک حد تک خود اس نے بھی احمد کی جو دل آزاری کی ہے اس کی سزا قسمت میں لکھی ہوئی ہے۔ احمد کی گرتی ہوئی حالت سے وہ بے خبر نہ تھی اور اس کا ذمہ دار اپنے آپ کو سمجھتی تھی۔ اس کو اگر کسی خیال سے تسکین تھی بھی تو وہ احمد کے ساتھ ... کی شفتگی تھی۔ بدورا مالتی سے جلنے کا کوئی حق تو رکھتی نہ تھی۔ لہذا ضمیر کو صاف رکھنے کیلئے اپنے کو یہ دھوکہ دے رہی تھی کہ احمد بھی مالتی کے ساتھ منہمک ہوگا اور اپنی پچھلی محبت کو بھولنے کی کوشش کرتا ہوگا۔ اگر یہ نہ ہوتا تو اب جبکہ اتنا جلد اسکی متاہل زندگی بدمزگیاں شروع ہو گئی تھیں بدورا کی الماکیوں کی کوئی انتہا نہ ہوتی۔ اس کا یہ خیال کہ احمد مالتی کو چاہتا ہے اس وجہ سے اور بھی راسخ ہو گیا تھا کہ احمد نے حال میں اپنا قرض ادا کرنے کے بعد اپنی ساری جائداد مع مکان مالتی کے نام لکھدی تھی۔ لوگوں نے اس کی اس حرکت کو فتور عقل کا نتیجہ سمجھا تھا۔ اس لئے کہ احمد نے مالتی کے ساتھ نکاح نہیں کیا تھا۔ مالتی اس کے ساتھ رہتی ضرور تھی اور اس کی ہر خدمت بیوی کی طرح انجام دیتی تھی مگر احمد نے ابتک اس سے شادی کرنے کا نام ہی نہیں لیا تھا۔ اس کا سکوت و اضمحلال بڑھ رہا تھا اور وہ اپنے کو اس لائق نہ سمجھتا تھا کہ کسی کو اپنا پابند بنالے۔ لیکن بدورا یہی سمجھ رہی تھی یا سمجھنا چاہتی تھی کہ احمد مالتی کو اپنی بیوی بنانا چاہتا ہے۔ بہرصورت آج کل احمد اس کو بُری طرح یاد آ رہا تھا اور اس کی اپنی زندگی نے جو رنگ بدلنا شروع کیا تھا وہ بدورا کو احمد کی یاد دلائے بغیر رہ ہی نہ سکتا تھا۔

ابو الخیر اور عائشہ کا قصہ شہرہ ہو چکا تھا۔ قربان علی پہلے سے ابو الخیر سے مایوس ہو رہے تھے اس لئے کہ ابو الخیر اس وقت بھی جبکہ وہ بدورا پر اپنی تمامتر توجہ صرف کئے ہوئے تھا۔ قربان علی سے بیگانگی اور اجنبیت ہی کا برتاؤ کرتا رہا۔ وہ انکے پاس بہت کم اُٹھتا بیٹھتا تھا۔ ایسا معلوم ہوتا تھا کہ وہ بدورا کے سوا کسی سے ربط و ضبط رکھنا نہیں چاہتا۔ ابو الخیر کی نئی رفتار نے قربان علی کو اس کی صورت سے بیزار کر دیا۔ اسی کے ساتھ وہ یہ سمجھنے لگے کہ بیٹی کی زندگی خود انھوں نے مٹی میں ملائی ہے جو کچھ ہو رہا ہے اُن کے اپنے اعمال کی سزا ہے۔ احمد کے ساتھ جو دغا بازی کی گئی ہے اس کا دل جس طرح توڑا گیا ہے اسی کا پھل ان کو مل رہا ہے زندگی کو بیدل نے "روز جزا" بتایا ہے۔ آج اگر قربان علی سے کوئی پوچھتا تو وہ کہدیتے "ہاں میرا بھی یہی

خیال ہے۔"

## ۹

مالتی بڑے صبر و استقلال کے ساتھ احمد کی خدمت کر رہی تھی اور اس گھڑی کا انتظار کر رہی تھی جبکہ وقت احمد کی غمناکی کو دور کر دے گا اور وہ دنیوی رسوم و قیود کی رو سے بھی اس کا اپنا ہو جائیگا۔ مالتی اسی اُمید کے سہارے جی رہی تھی۔ جی ہی نہیں رہی تھی بلکہ خوش آئند مستقبل کے خیال سے اس کی موجودہ زندگی بھی پرسرور تھی۔ احمد بیمار رہنے لگا تھا۔ کوئی مہینہ ایسا نہ گزرتا تھا جسمیں وہ پانچ چھ روز کے لیئے پابند بستر نہ ہو جاتا ہو۔ مالتی اس کو اپنا سرتاج سمجھکر اس کی تیمارداری کرتی تھی۔ احمد کو کبھی اس سے راحت نہ ملتی تھی۔ وہ دل میں چور لئے ہوئے تھا۔ مالتی کی جانفشانیاں وہ دیکھتا تھا۔ اس کی عاشقانہ خود فراموشی کا وہ معترف تھا۔ اسپر اسکا دل روتا تھا۔ لیکن آخر اس کا کیا علاج کہ مالتی کی صورت سے بھی اس کے اندر وہ جذبات برانگیختہ نہ ہوتے تھے جو بدورا کے نام سے اس کے دل میں ایک ہلچل مچا دیتے تھے۔ احمد کو امید تھی کہ وہ اپنی پچھلی زندگی اور اسکی محرومیوں کو بھول سکیگا۔ اسی بنا پر اس نے وقتی تاثرات سے مغلوب ہوکر مالتی سے ایسے وعدے کر لئے تھے جن کا پورا کرنا اس کے اختیار سے باہر تھا۔ لیکن وقت نے بہت جلد بتا دیا کہ اسکی یہ اُمید محض ایک فریب ہے جس کی اگر کوئی اصلیت ہوسکتی ہے تو وہ بس اسقدر ہے کہ اس کو مالتی پر رحم آ رہا ہے۔ مگر رحم اور محبت میں کوئی ربط نہیں۔ احمد پر رفتہ رفتہ یہ حقیقت کھل رہی تھی وہ بدورا سے ناامید ہو چکا تھا۔ وہ جانتا تھا کہ بدورا سے اب کوئی تمنا وابستہ رکھنا ایسا ہی بے معنے ہے جیسا کہ بڑھاپے میں کسی کا جوانی کے لئے بیقرار ہونا۔ مگر وہ محبت اور اس کے "رسم تقاضہ" سے مجبور تھا۔ دنیا اور دنیا کی ہر چیز سے اس کی طبیعت ہٹ گئی تھی جینے سے اس کا دل بیزار تھا۔ زندگی میں اس کا کوئی حوصلہ نہ تھا۔ لیکن بدورا اور بدورا کی محبت سے غفلت اور بیگانگی برتنے میں وہ کامیاب نہ ہوسکا۔ بڑے سے بڑے تیاگی اور تارک الدہر کو دیکھا گیا ہے کہ وہ کسی ایک چیز سے ان کو ایسی لاگ ہوجاتی ہے کہ سارا تیاگ بھول جاتے ہیں۔ احمد کو بھی اسی گروہ کا ایک فرد سمجھنا چاہیئے۔

احمد کو اپنی طبیعت پر اعتبار نہیں رہا تھا۔ وہ اب اس بلند آہنگی کے ساتھ مالتی سے یہ نہ کہہ سکتا تھا۔ "آج سے تم مجھکو اپنا سمجھو۔" یہ یہ تھا کہ مالتی کے سوا اب احمد کا دنیا میں کوئی نہ تھا مگر خود احمد کسی اور کا تھا۔ بظاہر گو ایسا معلوم ہوتا تھا کہ اب وہ کسی کا بھی نہیں۔

احمد کی دل ریشی اور شکستہ خاطری روز بروز نہیں لمحہ بہ لمحہ بڑھ رہی تھی۔ وہ ہر وقت تڑپا کرتا تھا۔ مالتی دیکھ دیکھکر دل ہی دل میں کڑھتی تھی۔ وہ خوب سمجھتی تھی کہ یہ بدورا کا جنون ہے جو احمد کو دم بھر کے لئے چین نہیں لینے دیتا اور جو اس کی صحت جسمانی کو بھی غارت کرتا چلا جاتا ہے لیکن مالتی منہ سے کچھ کہتی نہ تھی اس لئے کہ احمد اپنی ناگفتہ بہ حالت کو اس سے چھپائے ہوئے تھا۔ احمد یہ جانتا تھا کہ اب مالتی کا اپنی برادری والوں میں جا ملنا بھی ممکن نہیں۔ اسی لئے اس نے اپنی زمینداری اس کے نام منتقل کر دی تھی اور مطمئن تھا کہ کم از کم اب مالتی کسی کی محتاج نہیں رہیگی۔

بدورا کی مصیبتوں کی خبر اس کو ملی تو احمد کی اندوہگینی کی انتہا نہ رہی اور اب اس کے دل میں ایک تازہ کھٹک پیدا ہوگئی تھی۔ سب سے زیادہ روح فرسا اس کے لئے یہ خیال تھا کہ قربان علی اور بدورا پشیمان ہوں گے اور ان کی پشیمانی کو چونکہ اس کی اپنی ذات سے بھی تعلق تھا اس لئے وہ اور بھی بیچین تھا۔ قربان علی اس درمیان میں ایک بار اس سے ملے تھے۔ اور اُس نے ایک ناقابلِ اظہار سراسیمگی محسوس کی تھی۔ قربان علی نے بغیر کسی قسم کی تمہید کے کہا تھا۔ احمد آج تقریباً اٹھ نو مہینہ کی مدت ہوگئی ہے کہ ہمنے ایک دوسرے کی صورت نہیں دیکھی۔ میں اس قابل ہرگز نہیں کہ تم سے شکایت کروں۔ تم جس قدر کشیدگی اور برگشتگی کا اظہار مجھ سے کرو بجا ہے۔ لیکن خدا کے لئے میرے بڑھاپے پر رحم کرو۔ میرے پاس یونہی رونے اور سر پیٹنے کے لئے ضرورت سے زیادہ سامان موجود ہے۔ تم نے اگر اپنی بیگانگی اور غیرت کا برتاؤ قائم رکھا تو میرا دل اور بھی بیٹھ جائیگا اگر میرے خیال سے نہیں تو بدورا کی محبت کا پاس کرو اور میری خطاؤں کو معاف کرکے اس کا دل ہاتھ میں لو۔ وہ روز بروز ابھر غم میں تحلیل ہورہی ہے"۔

احمد کے اعصاب میں قربان علی کے حسرت میں ڈوبے ہوئے الفاظ نے ایک تشنج پیدا کردیا تھا اس نے بڑے ضبط سے کام لیا اور جواب دیا "چچا آپ یہ کیا کہہ رہے ہیں۔ میرے زخموں پر نمک نہ چھڑکئے جو ہونا تھا وہ ہوا۔ اور جو ہوگیا اُس کا تدارک محال ہے۔ لیکن یہ صرف آپ کا وہم ہے کہ میں آپ لوگوں کی طرف سے کدورت دل میں لئے ہوں۔ بدورا میرے لئے اب بھی وہی ہے جو پہلے تھی البتہ میری زندگی میں کچھ ایسے ناہموار واقعات ہوتے رہے ہیں جنھوں نے مجھکو سرد دل بنا کر رکھ دیا ہے اور میری روپوشی کی یہی وجہ تھی"۔ احمد نے قربان علی کی مروت اور ہمدردی میں یہ غلط بیانی کی اور پھر پچھتانے لگا۔ قربان علی نے چلتے چلتے وعدہ لے لیا تھا کہ اب وہ روز ان کے گھر آیا کرے گا۔ احمد نے وعدہ کردیا تھا مگر بدورا کا سامنا کرنے میں وہ پس وپیش کررہا تھا۔ بدورا نے ادھر اس کو کئی خط بھیجے تھے اور اس نے کسی کا جواب نہیں دیا تھا۔ بدورا نے اس کو پہلی محبت کا واسطہ دلایا تھا اور ہاتھ جوڑ کر اس کو بلایا تھا مگر احمد جانے کی ہمت نہ کرسکا تھا۔

بدورا کا جو پہلا خط احمد کو ملا تھا مطالعہ کے قابل ہے اس لئے کہ وہ بدورا کے ہیجان و اضطراب کا آئینہ ہے۔ اس کی نقل یہ ہے

پیارے احمد۔

نہ جانے اب مجھکو تمہیں اس لقب سے یاد کرنے کا حق حاصل ہے یا نہیں اگر نہیں تو میری اس بے حیائی سے درگزر کردو۔ تم مجھ سے عمر میں پانچ برس بڑے ہو اور رسماً مجھے تم کو بھائی کہکر خط میں مخاطب کرنا چاہئے لیکن تم جانتے ہو کہ بچپن سے تم نے میری یہ عادت نہیں پڑنے دی۔ میں "احمد" "پیارے احمد" کہکر پکارتی رہی ہوں اور اب بھی پکارونگی چاہے تم مخاطب ہو یا نہ ہو۔ توجہ کرو یا نہ کرو۔ میں بدقسمت توجہ کی ہرگز سزاوار نہیں۔ تم کو مجھ سے نفرت ہوگئی ہوگی اور ہونا چاہئے۔ لیکن احمد کیا تم یقین کروگے کہ مجھے تم سے وہی لگاؤ ہے جو تھا میں اسوقت تمہیں سراپا طنز دیکھ رہی ہوں۔ تم اس کو پڑھ پڑھ کر ترشی

کے ساتھ مسکراتے ہوگے جیسا کہ تمہاری فطرت ہے مگر میں جھوٹ نہیں بکتی۔ میں اب بھی وہی بدورا ہوں۔ میری طبیعت اب بھی نہیں بدلی ہے۔ یہ حقیقت حال میں مجھ پر منکشف ہوئی ہے کچھ دن کے لئے مجھے دھوکہ ضرور ہوگیا تھا کہ میں بدل گئی ہوں میری آنکھوں پر پردے پڑگئے تھے۔ میں محبت کی حقیقت اور اہمیت سے منکر ہوگئی تھی۔ میرا خیال تھا کہ محبت کوئی ایسی ضروری چیز نہیں۔ میں نے اپنے بچپن کا ایمان کھو دیا تھا۔ میں سمجھی تھی کہ تم میری زندگی کے کوئی لازمی عنصر نہیں ہو۔ اور۔ اب چھپانے سے کیا حاصل مجھے اُمید تھی کہ تم میری دنیا نہیں بنا سکتے۔ اگر مجھکو کوئی اور شوہر ملگیا تو شاید زندگی زیادہ خوشگوار اور پرکیف ہوسکے۔ دیکھتے ہو مجھے دنیا بنانیکی فکر تھی۔ دنیا تو یوں گئی۔ عاقبت کی خبر خدا جانے۔ مجھے اس ارتداد کی سزا مل رہی ہو۔ لیکن آخر میں سارا الزام اپنے سر کیوں لئے لیتی ہوں اس ملک میں تو شادی اور اس کے نتائج کے ذمہدار والدین ہوتے ہیں۔ میں نے اپنے خیالات سے تم کو آگاہ کر دیا تھا کہ دوبارہ فریب دینے کی مرتکب نہ ہوں۔ ورنہ میری شادی میرے باپ کی کی ہوئی ہے اور مجھکو اس میں کوئی دخل نہ تھا۔ بہرحال گنہگار جو کوئی بھی ہو۔ احمد تم مجھکو معاف کردو۔ زمانہ کے ہاتھوں میں بُری طرح ستائی جا رہی ہوں تم مجھکو نہ ستاؤ۔ میں اپنے جذبات کو عریاں کرکے خط میں نہیں پیش کرسکتی۔ زیادہ نہیں تو ایک بار مجھ سے ملجاؤ۔ میرا دل پھوڑا ہو رہا ہے۔ میں تم سے بہت کچھ کہنا چاہتی ہوں۔ میری کلفتونکو اب اگر کوئی مٹا سکتا ہے تو وہ تم ہو۔ آؤ ہم ایک دوسرے کی تلخکامیوں کو بھلانے کی کوشش کریں۔ بیا کہ قاعدۂ آسماں بگردانیم۔

تمہاری خطاوار

بدورا

احمد خط پڑھکر اسی ترشی کے ساتھ مسکرایا جس کا تصور بدورا نے پہلے ہی کرلیا تھا اور کہنے لگا "بیوقوف عورت تجھے اب بھی نہ معلوم ہوا کہ آسمان کا قاعدہ ایک جبار و قہار کا قاعدہ ہے جس کا مقابلہ کرنا ضعیف البیان انسان کا کام نہیں ہے"۔ اس کے بعد اور کئی خط آئے تھے۔ احمد اتبک یہ فیصلہ نہ کرسکا تھا کہ وہ بدورا کی بگڑی ہوئی حالت دیکھنے جائے یا نہ جائے۔

ایک روز کا ذکر ہے کہ احمد کو تپ چڑھی ہوئی تھی۔ مالتی افسردہ اور دلگیر اس کی چارپائی سے چند گز کے فاصلہ پر ہمہ تن توجہ بنی بیٹھی ہوئی تھی۔ احمد کا چہرہ انگارہ کی طرح دہک رہا تھا اس کی آنکھوں سے شعلے نکل رہے تھے۔ اس کو کسی کروٹ آرام نہیں مل رہا تھا۔ وہ کبھی لیٹ جاتا تھا اور کبھی اُٹھکر بیٹھ جاتا تھا۔ مگر اس کی نگاہیں مالتی پر جمی ہوئی تھیں وہ ادہر دو ایک ماہ سے دیکھ رہا تھا کہ مالتی رنجیدہ اور فکرمند رہنے لگی تھی۔ وہ اب احمد سے اس شگفتگی کے ساتھ باتیں نہیں کرتی تھی بلکہ زیادہ تر خاموش رہا کرتی تھی۔ احمد اسکی وجہ جانتا تھا۔ وہ اس سے مایوس ہوچلی تھی۔ اس کو یقین ہوگیا تھا کہ احمد لاکھ بننے کی کوشش

کرے مگر وہ اس کی چیز نہیں بن سکتا۔ احمد نے اپنی زمینداری مالتی کے نام لکھ دی تھی۔ مالتی اس سے خوش نہ تھی۔ وہ اپنے دل پر ایک گرانی محسوس کر رہی تھی۔ اس پر بھی وہ احمد کے لئے اپنی جان ہلاک کر دینے کو تیار تھی۔ اس کی یہ روش احمد کو دل ہی دل میں رلا رہی تھی۔ آج وہ انہیں سب باتوں پر غور کر رہا تھا۔ کنپٹی کی رگیں تنی ہوئی تھیں۔ مالتی سمجھ رہی تھی کہ اس کا سر دکھ رہا ہے مگر احمد کچھ کہہ نہیں رہا تھا۔ اس لئے وہ بھی چپ تھی۔ لیکن جب اس نے دیکھا کہ احمد نے اپنے سر میں کس کر رومال باندھ لیا تو اس سے نہ رہا گیا اور اس نے دردناک آواز میں کہا "لائیے سر دبا دوں۔ کیا بہت دکھتا ہے؟"

احمد نے کہا "ہاں بہت دکھتا ہے۔ مگر مالتی میرا سر دکھنے کے لئے بنایا گیا ہے۔ کہاں تک کوئی دبائیگا" یہ کہکر ایک کراہ کھینچا وہ لیٹ گیا۔ مالتی کی آنکھوں میں آنسو بھر آئے۔ اس نے احمد کی طرف سے منہ پھیر کر اپنی آنکھیں پونچھ ڈالیں اور اٹھکر اسکے سرہانے گئی۔ احمد نے کہا "نہیں میری اچھی مالتی۔ میری پیاری مالتی۔ رومال باندھنے سے مجھکو بڑا آرام مل رہا ہے سر دبانے کی ضرورت نہیں۔ شاید میرے طنز سے تمکو دکھ ہوا مگر میری عادت ہی ایسی ہے اس کا تم کو ملال نہ ہونا چاہئے۔ یہیں میرے پاس بیٹھ جاؤ میں تم سے کچھ باتیں کرکے اپنی طبیعت ہلکی کرنا چاہتا ہوں" مالتی احمد کا ہاتھ اپنے ہاتھ میں لیکر بیٹھ گئی۔ احمد کا ہاتھ کانپنے لگا

احمد بڑی دیر تک مالتی کی آنکھوں میں آنکھیں ڈالے ہوئے خاموش پڑا رہا۔ پھر اُٹھکر بیٹھ گیا اور کہنے لگا "سمجھ میں نہیں آتا کہ جو کچھ میں کہنا چاہتا ہوں وہ کیسے کہوں۔ میرے دل کی جو کیفیت ہے وہ بیان نہیں کی جا سکتی۔ لیکن تم کو اس سے آگاہ کر دینا ضروری ہے۔ ممکن ہے تم سوچو اور سمجھو۔ میں اپنے اندر ایک ایسی ہلچل محسوس کر رہا ہوں جو مجھے مٹا کر چھوڑیگی۔ ایسی حالت میں ابکہ ہرگز اس قابل نہیں پاتا کہ کسی اور کو اپنا پابند کروں۔ مجھے اندیشہ نہیں یقین ہے کہ تم میرے ساتھ شادی کرکے کوئی خاص لذت یا راحت نہ حاصل کر سکوگی۔ میری صحت کو گھن لگ چکا ہے۔ میرے دل و دماغ بیکار ہو گئے ہیں۔ یہ تو نہ جانے کس طرح میں کاشتکاری کے کاروبار میں سرگرم رہتا ہوں شاید اس لئے کہ جب تک سانس لے رہا ہوں اس وقت تک سانس لینے کے لئے کوئی بہانہ چاہئے۔ تاکہ زندگی کا بار تحمل کی حد سے زیادہ نہ ہو۔ ورنہ آج اگر میں دل لگا کر کوئی کام کر سکتا تو میں اپنی تجارت نہ چھوڑتا اور تھوڑے ہی دنوں میں جو نقصان مجھے ہوا ہے اسکو پورا کر لیتا اور پھر ترقی کر لیتا۔ مگر بیگم سے روپئے پانے کے بعد سارا قرض چکا کر میں اپاہج کی طرح بیٹھ کیوں رہا؟ صرف اس لئے کہ اب نہ کسی کام میں میرا جی لگتا ہے اور نہ مجھ میں دم ہے کیوں مالتی تمہیں یہ سب سنکر اگر تکلیف ہوتی ہو تو میں یہیں رک جاؤں"

مالتی نے کہا "نہیں نہیں کہئے" وہ سننا چاہتی رہی ہو یا نہ چاہتی رہی ہو مگر آج وہ دل آزار سے دل آزار بات سننے کے لئے تیار ضرور تھی۔

احمد نے پھر کہنا شروع کیا "ہاں تو کہنا یہ ہے کہ تم مجھ سے شادی کی اُمید نہ لگاؤ۔ شادی کے بغیر بھی محبت کی جا سکتی ہے۔ تم محبت کرو۔ میں اپنی روح کی گہرائیوں سے اس کی قدر کرونگا۔ لیکن اپنی زندگی کو میری زندگی سے وابستہ کرکے خواہ مخواہ خراب نہ کرو۔ میں اس کی تاب نہیں لا سکتا۔ میری زندگی کا کوئی ٹھکانا نہیں۔ ابھی دس پندرہ دن ہوئے میرے منہ سے

خون آیا تھا۔ میں نے تم سے چھپا ڈالا تھا۔ لیکن چھپانا بیکار ہے۔ تو میری اچھی مالتی سوچو اور میرا کہا مانو۔ تم سمجھتی ہوگی کہ میں بدورا کی دھن میں تم سے بے توجہی برتتا ہوں۔ یہ تو میں مان لیتا ہوں کہ مجھے اس نوبت تک پہنچانے میں بدورا نے بڑی مدد کی۔ مگر یوں بھی میرا حشر یہی ہوتا۔ میں مقدر میں یہی لایا تھا۔ یہ ابھاگ دو پشت سے میرے ساتھ ہے اب بدورا کو بدنام کرنا غلطی ہے میں اپنی حالت سدھار سکتا تھا۔ تمہارے ساتھ عیش سے زندگی بسر کر سکتا تھا۔ تم جیسی وفا و محبت کی دیوی کی دلنوازی کر سکتا تھا لیکن مجھ سے کچھ نہ ہو سکا میں بے بس ہوں۔ یہ اگر مقدر کی خوبی نہیں ہے تو میری نرالی طبیعت کا کرشمہ ہے۔ بہر حال شامت اپنی ہے اس کا الزام کسی دوسرے کے سر نہیں ہے۔ ہاں مالتی یقین مانو میں تمہاری محبت کو ٹھکراتا نہیں۔ میں اگر کبھی اپنے کو اس قابل پاؤنگا کہ شادی کروں تو تمہیں چھوڑ کر کسی کی طرف رُخ نہیں کرونگا۔ مگر مجھ سے وعدہ نہ لو۔ مجھ کو زیر بار نہ کرو۔ میرے دماغ کو ہلکا رہنے دو۔ لیکن ساتھ ہی ساتھ اس کی بھی قسم کھاؤ کہ تم میری طرف سے کوئی غبار دل میں نہ رکھوگی" احمد کے اندر اس وقت جو طوفان تھا اس سے اس کا بخار اور بڑھ گیا اور اس کا جی سننانے لگا۔ وہ پھر ایک کراہ کے ساتھ لیٹ گیا۔ مالتی پر اسکا جو کچھ بھی اثر ہوا ہو۔ اس نے اپنے بشرہ سے کچھ ظاہر نہیں ہونے دیا۔ وہ احمد کا ہاتھ اسی طرح اپنے ہاتھ میں لئے رہی احمد کی حالت نازک تھی۔ مالتی نے بڑے صبر و ضبط سے کام لیا اور پیار سے جواب دیا۔ "آپ آخر اتنے ہراساں کیوں ہوتے ہیں۔ خیر یونہی سہی شادی تو ایک دنیا کی رسم ہے۔ اس سے سچی محبت گھٹا بڑھا نہیں کرتی۔ شادی کا خیال آپ کے لئے ایسا سوہان ہے تو جانے دیجئے مجھے کوئی اس کا ملال نہ ہوگا مگر ہاں ایک کہنا میرا بھی مانئے۔ اور اس سے اپنے دل میں کوئی ملال نہ آنے دیجئے"

وہ کیا؟ کہو میں تمہاری ہر خواہش پوری کرنے کے لئے تیار ہوں" احمد نے سوال کیا۔

مالتی نے کہا "مجکو اجازت دیجئے کہ میں پھر اپنی جھونپڑی میں جاکر رہوں۔۔۔۔"

احمد پھر اٹھ بیٹھا اور بات کاٹ کر کہا "مالتی! تم جھوٹ کہتی ہو کہ میری باتوں سے تم کو کوئی دُکھ نہیں پہونچا ہے۔ تم تو آن کی آن میں مجھ سے بیزار ہوگئی ہو۔ ورنہ یہ جھونپڑی میں جاکر رہنے کے کیا معنے؟" احمد کا دم پھولنے لگا تھا۔

مالتی کا دل اُمڈا چلا آرہا تھا جس کا تقاضہ یہ تھا کہ وہ پھوٹ پھوٹ کر خوب روئے مگر احمد کی حالت اس کی متحمل نہیں ہو سکتی تھی۔ مالتی نے اپنی آواز پر قابو رکھتے ہوئے کہا "آپ مجھ سے قسم لے لیجئے کہ مجھکو کوئی دکھ نہیں پہنچا ہے اور نہ آپ نے کوئی دکھ پہنچانیکی بات کی ہے۔ میں اپنی جھونپڑی میں رہ کر بھی آپ کی اسی طرح خدمت کرتی رہونگی۔ اگر مجھے آپ سے کدورت ہوتی تو یہ جو آپنے اپنی ساری پونجی میرے حوالہ کر دی ہے میں اس کو ہرگز گوارا نہ کرتی۔ بس میری خواہش ہے کہ آپ اچھے ہو جائیں تو میں پھر اسی جھونپڑی میں جاکر رہنے لگوں اور بدستور آپ کی کنیز بنی رہوں۔ اس سے دونوں آزاد رہیں گے اور آپ کی طبیعت پر کوئی بوجھ نہیں رہیگا"

احمد نے مالتی کو شبہ کی نگاہوں سے دیکھتے ہوئے کہا "مالتی تم اگر کہو تو تمہاری کہیں شادی کر دی جائے"

مالتی نے کسیقدر خشک لہجہ میں کہا "آپ البتہ آپنے میری روح کو صدمہ پہنچایا ہے۔ آخر یہ خیال آپ کے دل میں کیوں آیا؟"

احمد نے جلدی سے ندامت کا اظہار کر کے کہا "اچھا معاف کردو۔ ہاں بیشک میں نے تم کو رنج پہنچایا۔ میں بھی کیا بدبخت ہوں"
مگر احمد کی تشفی نہیں ہوئی۔ اس کا شبہ بدستور قایم رہا اور شبہ یہ تھا کہ شاید مالتی بھی اس سے تنگ اور عاجز ہو گئی ہے ورنہ اس سہولت سے شادی کے خیال کو ترک کر دینے پر کیوں آمادہ ہو گئی۔ اب تک تو یہی مالتی شادی کی امید ہی کے سہارے جی رہی تھی۔ احمد کو خود اپنی تندرستی مایوس کن نظر آ رہی تھی اس کو زیادہ دنوں تک جینے کی امید نہ تھی۔ اس کو بدگمانی ہونے لگی کہ مالتی بھی اب اس کی زندگی سے مایوس ہو گئی ہے اس لئے آزادی چاہتی ہے۔ احمد نے ایک گہری سانس لی اور دل میں کہا "آخر کوئی کسی کی سیہ بختی کا ساتھ کہاں تک دے۔ آخر میں اپنی قسمت اپنے ہی ساتھ ہے" اس نے مالتی کو اجازت دیدی کہ وہ جا کر اپنے باپ کی جھونپڑی میں رہے۔ اُسنے جھونپڑی کو از سرِ نو بنوا بھی دیا۔ مالتی کی اس حرکت سے احمد کو کوئی رنج تو ہوا نہیں بلکہ اس کے دل سے واقعی بوجھ ہلکا ہو گیا۔ ہاں اُس کو عبرت ضرور ہوئی۔

عورت کی نسائیت کا سارا راز اس کی خود فراموشی نفس کشی اور ایثار میں مضمر ہے۔ یہی اس کی زبردست قوتیں ہیں جو اس کی فتوحات کی ضامن ہیں اور جو حقیقتاً اس ضد کی کارفرمائیاں ہیں جس سے عورت کی سرشت ہوئی ہے۔ خود غرض سے خود غرض عورت بھی جب محبت کرنے لگتی ہے تو پھر وہ محبت کی ہو رہتی ہے اور انجام سے قطع نظر کر لیتی ہے۔ رنج و راحت سے بے نیاز ہو کر بے غرضی کے ساتھ محبت کرنا عورت کا امتیازی تمغہ ہے وہ جان بوجھ کر اپنے دل میں ایک کانٹا چبھو لیتی ہے اور جتنا ہی زیادہ یہ کانٹا پیوست ہوتا جاتا ہے اتنا ہی زیادہ اس کو لذت ملتی ہے۔ مرد کی محبت ایسی نہیں ہوتی۔ وہ اگر سوچ سمجھکر محبت نہیں کرتا تو محبت کے دوران میں ضرور سوچتا سمجھتا رہتا ہے۔ وہ اپنی محبت میں ایک خاص غرض و غایت پیش نظر رکھتا ہے۔ عورت محبت میں اندھی ہو جاتی ہے اور اسی وجہ سے اس کی محبت ایک ایسی قوت ہے جس کا مقابلہ نہیں کیا جا سکتا۔ فطرت کے مختلف شعبدہ بھی اس نے انسان کو غارت کرنے کے لئے جہاں اور اسباب مہیا کئے ہیں وہاں ایک سبب عورت بھی ہے۔ مالتی بھی اسی قسم کی عورت تھی۔ وہ احمد کو اپنی ہستی کے ایک ایک ذرہ سے چاہتی تھی اور اس کی محبت فی الحقیقت بے مدعا تھی۔ اس نے دیکھا کہ احمد سے شادی کی اُمید کرنا اس کی جانکاہیوں میں اضافہ کرنا ہے اور احمد کی حالت اسکی تاب نہیں لا سکتی اسلئے وہ نہایت خوشدلی کے ساتھ بغیر پیشانی پر بل لائے ہوئے احمد سے الگ ہو گئی۔ اُس نے مصمم ارادہ کر لیا تھا کہ آج سے محبت کے جانگسل خمیازے وہ یکہ و تنہا برداشت کریگی۔ احمد نے شروع میں مالتی کی اس ادا کو غلط سمجھا مگر رفتہ رفتہ حقیقت اس پر روشن ہو گئی مالتی کی شکست نے اپنی فتح حاصل کر لی۔ احمد مالتی کے خیال کو دل سے نکالنا چاہتا تھا لیکن کامیاب نہ ہوتا تھا۔ مالتی اسکی یکسوئی میں رخنے پیدا کر رہی تھی۔ چنانچہ آج اگر بدو اسکول بھی جاتی تو بھی شاید وہ سکون و اطمینان کی سانس نہ لے سکتا۔ اتفاقاتِ زمانہ نے کچھ ایسی صورت ہی پیدا کر دی تھی۔　(باقی)

مجنوں گورکھپوری

# شاہانِ بہمنیہ

محمد بن قاسم کا حملہ مسلمانوں کے پہلے حلے سے تعبیر کیا جا سکتا ہے مگر دکن میں ۹۰ھ ہی میں مسلمان آگئے اور یہی ان کی آمد کہی جا سکتی ہے، عبد الملک بن مروان کے سپہ سالار حجاج بن یوسف کے مظالم سے کون واقف نہیں وہ عبد الملک کی طرف سے عرب اور عجم کا صوبہ دار تھا، اس کے مظالم، بے باکیاں، سفاکیاں، خونریزیاں، نچلے طبقے تک ہی محدود نہ تھیں بلکہ اُسنے شرفاء عرب اور سادات بنی ہاشم کے قتل کا بیڑا اٹھایا تھا، سادات کو خانماں برباد اور شرفا کو تباہ و تاراج کرنا، اس کا نصب العین تھا اور اسکی ظلم و زیادتیاں عالمگیر تھیں، آلِ مصطفوی کو اس کے ہاتھوں ایسی تکالیف پہونچیں کہ یزید ہی کا زمانہ آنکھوں میں پھر گیا،

سادات و شرفاء عرب نے مجبوراً ہجرت کرنی شروع کی اور چند قبائل عرب نے بنا در دکن کا رخ کیا، باد مخالف کے جھونکوں نے کئی دن تک ان خانماں بربادوں کو پریشاں و سرگرداں پھرا کر ان کے ٹوٹے پھوٹے جہاز بندر مالابار، مچھلی بندر بھڑوچ، کھنبایٹ، چیول، دابول کے کنارے لگا دیئے۔

دکن کے ہندوؤں کے نزدیک یہ قوم ملیچھ اور نئی تھی، پہلے تو ان کو جہازوں سے اترتے ہی نہیں دیا گیا مگر جب ان لوگوں نے خوشامد درآمد شروع کی تو ایک اقرارنامہ لیکر ٹھہرنے کی اجازت دی، اقرارنامہ کا مضمون یہ تھا کہ:- "مسلمان ہنود کے مراسم اختیار کریں اور انہیں کا لباس استعمال کریں۔ ارکان اسلام علی الاعلان ادا نہ کریں" غریب مسلمانوں کو سر چھپانا منظور تھا سنگ آمد و سخت آمد کہکر یہ شرطیں منظور کر لیں اور ہنود میں مل جل کر گزر بسر شروع کی، شعائر اسلامی بہت احتیاط سے ادا کئے جاتے تھے اذان، قرأت گھر کی چار دیواری کے باہر سنائی نہ دیتی تھی، عورت اور مرد ہنود کا لباس استعمال کرتے تھے اور شادی و غمی میں ہنود ہی کے رسوم ادا کئے جاتے تھے رفتہ رفتہ تمام مسلمانوں نے اہل ہنود کے پورے طریقے اختیار کر لئے البتہ اس قدر لحاظ ضرور رکھا کہ نہ تو اپنی لڑکیاں ہندوؤں کو دیں اور نہ ان کی لڑکیاں اپنے خانداں میں لیں،

۲۸۰ھ سے دکن میں بزرگانِ دین کی آمد شروع ہوئی جو ایک طرح سے مبلغین کہلا سکتے تھے ان میں بعض تاجر تھے بعض درویش اور بعض سپاہ مگر سب کا نصب العین ایک ہی تھا اور مختلف طریقوں سے تبلیغ کیا کرتے تھے، ان لوگوں کے حسن و اخلاق کا اثر ہنود پر بہت گہرا پڑا اور منافرت جو پہلے مسلمانوں سے تھی اب نہ رہی اور بہ خندہ پیشانی مسلمانوں سے پیش آنے لگے ان بزرگوں کی کرامات اور خرق عادات سے ہنود نے انہیں اوتار مان لیا اور حالت رنج و غم، مصیبت و پریشانی میں طالب دواد دعا ہونے لگے، صرف عام ہنود ہی مسلمان مبلغین کے معتقد نہ تھے۔ بلکہ راجگانِ دکن کو بھی ارادت تھی، جب لوگوں نے حکومت کا میلان بھی اسلام کی طرف دیکھا تو ایک ایک کرکے مسلمان ہونے لگے، یہ صرف مسلمانوں کی تعلیمات

اور اخلاق تھے ورنہ ہنود اپنی حکومت میں کیوں اسلام کو جاری ہونے دیتے۔

راجگانِ دکن کی یہ بے تعصبی بھی لائق تحسین و تشکر ہے کہ انھوں نے جب ہندوؤں کا رجحان مذہب اسلام کی طرف دیکھا تو نہ تو ہندؤں کو مسلمان ہونے سے روکا اور نہ مبلغین اسلام سے باز پرس ہی کی۔

ادہر دکن میں اس طرح چپکے چپکے اسلام کی اشاعت ہو رہی تھی اور ادہر سلطان محمود غزنوی کی تیغ براں اپنے جوہر دکھا رہی تھی بہرحال چوتھی صدی کے آخر تک دکن میں شاید ہی کوئی قصبہ ایسا ہوگا جہاں آفتاب اسلام کی شعاعیں اپنی نورانی کرنوں سے روشنی نہ پیدا کر چکی ہوں، اس وقت دکن میں حسب ذیل چار سلطنتیں قایم تھیں،

(۱) راجہ رام چندر نے دیوگیری میں یادہری حکومت قایم کی تھی جو ۱۲۷۱ء سے ۱۳۱۰ء تک رہی،

(۲) رانی رودرا مہانے ورنگل میں کاکتیا حکومت قایم کی جو ۱۲۹۱ء سے ۱۳۲۸ء تک رہی

(۳) ہتنار اور نیلور کی ہائیسالہ حکومت،

(۴) پانڈیہ جو جنوبی حصہ پر قابض تھے،

جب غزنوی اور غوری خاندان کے بعد خاندانِ غلامان نے حکومت قایم کی اور پھر خلجی خاندان کو عروج ہوا تو علاء الدین خلجی نے جو جلال الدین خلجی کا بھتیجہ تھا، تسخیر دکن کا ارادہ کیا اس سے پہلے کسی نے اس طرف کا رُخ نہیں کیا تھا، یہ حملہ ۱۲۹۴ء میں اتفاقاً ہوا اور قسمت نے اس کو دکن کا پہلا فاتح بنا دیا، اس حملہ کی وجہ یہ تھی کہ علاء الدین گورنر کڑہ جب بھیلسان میں مقیم تھا تو اُس کو اطلاع ملی کہ دکن کے راجہ رام دیو کے پاس موروثی خزانہ محفوظ ہے اور وہ ایسا گرانمایہ خزانہ ہے کہ آج تک کسی بادشاہ کو میسر نہیں ہوا، یہ سنتے ہی وہ کڑہ پہونچا اور بقول ضیاء برنی آٹھ ہزار سوار ہمراہ لیکر دیوگیری کی طرف کوچ کیا اور دکن میں پہونچکر لاجور گھٹی میں ڈیرے ڈالدئے۔

اس علاقہ کے دہشت زدہ کسانوں نے یہ خبر راجہ رام دیو کو پہونچائی اور وہ نہایت ہی عجلت سے ایک غیر منتظم کثیر لشکر مقابلہ کے لئے فراہم کیا۔ مگر علاء الدین کے جوش وخروش کے آگے اس لشکر کے قدم نہ جمے اور علاء الدین دیوگیری پہونچ گیا، علاء الدین کے متواتر جانبازانہ حملوں نے راجہ کو اس قدر سراسیمہ کر دیا کہ اس نے فوراً صلح کی کوشش شروع کی اور چھ سو من طلا، سات من مروارید، دو من جواہر (لعل یاقوت وغیرہ) دیکر اور سالانہ خراج ادا کرنے کی شرط پر صلح کر لی۔

جب علاء الدین تخت نشین ہوا اور اندرونی الجھنوں سے نجات ملی تو ۱۳۰۶ء میں دیوگیری کو صوبہ بنانے کے خیال سے رام دیو کی سرکشی کا بہانہ کرکے ملک کافور ہزار دیناری کو ایک لاکھ سوار سائیاں وسراپردۂ شاہی کے ساتھ روانہ کیا، ملک نائب نے نہایت ہی سہولت سے دیوگیری پر قبضہ کر لیا اور رام دیو اور اس کے بیٹوں کو گرفتار کرکے خزانۂ شاہی کے ساتھ علاء الدین کے سامنے پیش کر دیا، علاء الدین نے نہایت دوراندیشی سے کام لیکر رام دیو کو "رائے رایاں" کے خطاب سے سرفراز کیا اور چتر سفید دیکر دوبارہ دیوگیری کی حکومت عطا کی،

۱۳۰۹ء میں ملک کافور نے ورنگل پر حملہ کیا اور راجۂ ورنگل نے بہ وعدۂ خراج صلح کر لی،

۱۳۱۲ء میں علاء الدین نے دکن پر آخری حملہ کیا اور راجۂ دیوگیری کی بغاوت کی وجہ سے ملک کافور کو روانہ کرکے دیوگیری کو تباہ و تاراج کرنے کے علاوہ، راجہ (سشنکر) کو بھی قتل کرا دیا۔

۱۳۱۵ء میں علاء الدین نے انتقال کیا اور راجگان دکن نے سرکشی کی۔ مگر ۱۳۲۰ء میں محمد تغلق نے پھر دکن کے علاقۂ تلنگانہ پر قبضہ کر لیا۔

۱۳۳۰ء میں دکن کے راجاؤں نے پھر سرکشی کی اور بغاوت کرکے شہر وجیانگر آباد کیا، دکن کے ممالک مفتوحہ تقریباً سب کے سب مسلمانوں کے ہاتھ سے نکل گئے۔ البتہ صرف دیوگیری پر سلطان محمدؒ کا قبضہ رہا۔

ملکِ دکن کو کھو کر سلطان دو آبہ کی طرف متوجہ ہوا ہی تھا کہ بیدر میں نصرت خان اور گلبرگہ میں علی شاہ نے بغاوت کی جسکو فرو کرنے کے لئے قتلغ خاں حاکم دیوگیری روانہ کیا گیا، جس نے نصرت خاں کو سمجھا بجھا کر راضی کر لیا اور علی شاہ کو گرفتار کرکے سلطان کی خدمت میں روانہ کیا۔ مگر ساتھ ہی ساتھ یہ غلطی بھی کی کہ قتلغ خاں کو دکن سے طلب کرکے نظام الدین عالم الملک کو دکن روانہ کیا سلطان محمد نے امیرانِ صدہ کی بغاوتوں سے تنگ ہوکر ان کے قتل کا ارادہ کر لیا اور سپہ سالار دکن کے نام فرمان بھیجا کہ ایک ہزار پانسو سواروں اور امیران صدہ کو بھروچ روانہ کردے۔ عالم الملک نے نہایت ہی وقت سے امیران صدہ کو دولت آباد (دیوگیری) بلوایا اور سلطان کی خدمت میں روانہ کیا، مگر جب یہ لوگ مانک دون پہونچے تو سلطان کی متلون مزاجی اور خونین طبیعت سے خائف ہوکر آپس میں مشورے کرنے لگے اور واپسی کا ارادہ کر لیا، ملکِ لاچین کی شامت جو آئی تو اس نے روکنا چاہا مگر یہ کب ماننے والے تھے اس کو قتل کر دیا اور مال و اسباب لوٹ کر دولت آباد کی طرف چلے، دولت آباد پہونچ کر قلعہ کا سختی کے ساتھ محاصرہ کر لیا اور چند ہی روز میں فتح کرکے خزانہ بانٹ لیا۔ اور اسمٰعیل مغ کو بادشاہ تسلیم کرکے ناصر الدین کا خطاب دیا۔ چتر شاہی سے عزت افزائی کی، حسن خان کو ظفر خان خطاب دیا اور ہر ایک اپنی اپنی جاگیر میں جاکر باغی ہو گیا۔

حسن خان نے رائے بھیرن حاکم گلبرگہ کو قتل کرکے تسلط کیا اور اطراف کے امیرانِ صدہ کو بلا کر حکومت مستحکم کی، چند ہی مہینوں میں سارا دکن سلطان کے ہاتھ سے نکل گیا اور سلطان پریشان ہوکر دولت آباد پہونچا، اسمٰعیل مغ نے مقابلہ کیا مگر شکست نصیب ہوئی اور وہ دہار گیر میں جاکر قلعہ بند ہو گیا دوسرے امراء بھی اپنی اپنی جگہ قلعہ بند ہو گئے۔ سلطان نے دہارگیر کا رخ کیا ہی تھا کہ حاکم گجرات کے بغاوت کی خبر ملی اور وہ قوام الدین خداوند زادہ اور دیگر امراء کو محاصرہ پر چھوڑ کر خود گجرات روانہ ہو گیا۔

ادھر حسن خان نے بیدر پر حملہ کر دیا اور تلنگانہ کے راجہ کی مدد سے عماد الملک کے لشکر کو تہس نہس کرکے اور اس کو قتل کرکے اسمٰعیل مغ کی مدد کے لئے روانہ ہوا، حسن کا نام سنکر محاصرہ کنندہ امراء نے فرار پر قرار کیا، اور حسن نے اطمینان سے دولت آباد پر قبضہ کر لیا، اسمٰعیل مغ نے حسن کی ہر دلعزیزی اور شجاعت دیکھکر یہی مناسب خیال کیا کہ اسی کو بادشاہ بنا دے چنانچہ وہ سلطنت سے دست بردار ہو گیا اور حسن گانگو کو بادشاہ بنا دیا۔ ۱۳۴۷ء میں سلطان علاء الدین حسن گانگو بہمنی کو دولت آباد

کی مسجد میں سب نے بادشاہ تسلیم کرلیا اور سر پر تاج سلطانی اور چتر سیاہ قایم کیا گیا، اور ممالک دکن میں اسی کے نام کا خطبہ پڑھا جانے لگا حسن نے گلبرگہ کو پسند کرکے دار السلطنت مقرر کیا اور حسن آباد نام رکھا۔

یہ تھی ابتدا سلطنت بہمنیہ کی، مگر علاء الدین حسن بہمنی کے ابتدائی حالات نہایت ہی تاریکی میں ہیں، مورخین نے سخت اختلاف کیا ہے۔ طاہری نے مجہول النسب لکھا ہے، زبدۃ التواریخ میں مفلوک الحال ترکی الاصل بتایا ہے فرشتہ نے گانگو پنڈت منجم کا ملازم ٹھیرایا ہے، تحفۃ الملوک میں شریف زادہ اور محمود شاہی افاغنہ سے لکھا ہے صوفی ملکاپوری نے مدت کی تلاش و جستجو کے بعد حسن کا امیر زادہ اور ملوک غوریہ سے ہونا ثابت کیا ہے "مرات الصفا" نے تو بہمن و شاہ عجم ) کے خاندان سے ملا دیا ہے۔

ہمارے مورخین کا قاعدہ ہے کہ جب کسی بادشاہ سے دلچسپی ہو جاتی ہے تو اس کو خواہ مخواہ بڑا بنانے کی فکر کرتے ہیں یا تو اسکا شجرہ نسب ائمہ مطہرین یا سادات بنی ہاشم سے ملا دیتے ہیں یا تو شیروان و افراسیاب سے ورنہ کسی مشہور صاحب دل بزرگ، یا بادشاہ سے شجرہ ملا دینا معمولی بات ہے اسی طرح حسن بہمنی پر بھی مہربانی کی ہے۔

ظفر خاں علائی کے قتل کے بعد اسکا خاندان پریشان ہوگیا حسن شاہ اور علی شاہ اس کے دو بھانجے بھی انہیں پریشان حال لوگوں میں تھے، فاقہ کشی سے تنگ آکر حسن نے دہلی کا رُخ کیا اور کئی روز کی مسافت طے کرکے صبح صبح دہلی پہونچے۔ دریائے جمنا کا پانی اٹھکھیلیاں کر رہا تھا۔ حسن نے وضو کیا اور فریضۂ فجر کی نیت کی۔ فاقہ کشی اور مصائب سفر نے اس قدر پست کر دیا تھا کہ قدم قدم پر چکر آ رہا تھا۔ ٹھنڈے پانی سے وضو کرکے جمنا کی سرد ریت پر سر بسجود ہوا ہی تھا کہ نیند یا غشی نے غلبہ کیا اور وہ حالت سجدہ ہی میں بیہوش ہوگیا، منجم شاہی گانگو پنڈت حسب عادت غسل کے لئے آیا تو دیکھا کہ ایک جوان رعنا سجدہ میں پڑا ہوا ہے، چہرے سے آثار شرافت و شجاعت نمایاں ہیں گو خستگی سفر نے رنگت سیاہ کر دی ہے مگر آفتاب کی بھیگی بھیگی کرنیں زرد رخساروں کو چمکا رہی ہیں، برہمن نے حسن کو جگا کر حال دریافت کیا اور اشنان کے بعد اسکو اپنے گھر لے آیا کئی دن تک حسن، برہمن کا مہمان رہا مگر اس کی غیور طبیعت نے پڑے پڑے روٹیاں کھانا گوارا نہیں کیا اور اُس نے برہمن سے کہا کہ یا آپ مجھ سے کچھ کام لیا کیجئے یا کوئی کام دلوا دیجئے۔ برہمن نے دو بیل اور دو مزدور اور تھوڑی سی زمین اس کو دی اور حسن نے کھیتی باڑی شروع کی، ایک دن اس کے مزدور ہل چلا رہے تھے کہ یکایک ہل کا سرا زمین میں پھنس گیا اور باوجود کوشش کے نہ نکلا مزدوروں نے حسن کو اطلاع کی اور حسن نے زمین کھدوا کر دیکھا تو ہل کو ایک زنجیر میں اٹکا ہوا پایا زنجیر نکالنے کی کوشش کی تو اس کے ساتھ ایک دیگ برآمد ہوئی جسمیں اشرفیاں بھری ہوئی تھیں، حسن نے اُس دیگ کو بہ حفاظت برہمن کے حوالہ کر دیا برہمن کو حسن کی دیانت و راست بازی پر تعجب ہوا کہ باوجود فاقہ کشی اس میں اس قدر امانت و دیانت ہے اس نے یہ خبر شاہزادہ کو دی اور شاہزادے نے ایک دفعہ غیاث الدین سے حسن کا تذکرہ کیا، غیاث الدین نے حسن کو بلا کر اس کا حال پوچھا اور یہ معلوم کرکے کہ وہ ظفر خاں علائی کا ہمشیرزادہ ہے امیران صدہ میں داخل کر دیا چونکہ غیاث الدین تغلق ظفر خاں کا دوست رہ چکا تھا

اس لئے حسن پر بہت مہربان رہنے لگا۔

غریب اور مفلوک الحال حسن کو امیر صدہ ہوتے دیکھ کر گانگو منجم نے زائچہ بنایا تو دیکھا کہ حسن کے ستارے بادشاہت میں ہیں، اس نے حسن سے کہا کہ تم دکن کے بادشاہ ہوجاؤ گے اور یقین ہے کہ اس وقت مجھے یاد بھی نہ کروگے کہ کسی برہمن نے میری مدد کی تھی حسن نے کہا نہیں، ایسا نہیں ہو سکتا اگر میں بادشاہ ہوگیا تو آپ کو وزیر بناؤنگا اور آپ کے نام کو اپنے جزو نام کرلونگا۔

یہ روایت کسی قدر قریب قیاس ہے اس کا امکان ہے کہ حسن ظفرخان علائی کے خاندان سے ہو اور فاقہ کشی کرتا ہوا دہلی پہونچا ہو، اس وقت ہندو مسلم اتحاد کا وقت تھا برہمن نے ممکن ہے کہ اس کی مدد کی ہو اور تھوڑی سی زمین کاشت کرنے کے لئے دی ہو، پہلے تو ہندو مسلمانوں سے اس قدر متنفر نہ تھے جتنے کہ اب ہیں اور نہ مسلمانوں نے اپنے آپ کو اس قدر غیر معتبر اور خوفناک بنا لیا تھا جیسی حالت کہ اب ہے، دلی ہزاروں دفعہ اجڑی اور آباد ہوئی اب بھی کروڑوں خزانے سیکڑوں دفینے ہوں گے۔ کیا عجب ہے کہ حسن کو بھی کوئی ایسا دفینہ ملا ہو اور اس نے برہمن کے حوالہ کردیا ہو جس کی شہرت غیاث الدین تک پہونچی ہو، ماہران نجوم جانتے ہیں کہ امارت و بادشاہت کی پیشین گوئی اجرام فلکی کی رفتار دیکھ کر بہ آسانی کی جاسکتی ہے اسیطرح یہ ناممکن نہیں کہ برہمن حسن کی بادشاہت کی پیشین گوئی کرسکے۔ اور برہمن سے اس کے نام کو جزو نام کرنے کا وعدہ کرے علاوہ ازیں آج تک نہ کوئی گانگوی خاندان تھا اور نہ بہمن شاہ عجم کے خاندان کے کسی فرد نے اپنے آپ کو بہمنی کہا ایسی حالت میں سوائے اس کے کہ ہم اس روایت کو قرین قیاس تصور کریں کوئی چارہ نہیں۔

حسن کو دکن پہونچنے کی بہت جلدی تھی جب بادشاہ نے قتلغ خان کو دولت آباد (دیوگیری) کا صوبہ دار مقرر کیا اور امیران صدہ سے دکن جانے کے متعلق دریافت کیا تو سب سے پہلے حسن نے آمادگی ظاہر کی اور بادشاہ نے ہگڑی، رائے باغ وغیرہ جاگیر دے کر حسن کو دکن روانہ کردیا اس نے اپنے ہمراہ اسمٰعیل مع اور ملک سیف الدین غوری کو بھی لے لیا اور دولت آباد کا رُخ کیا، یہاں پہونچکر حسن نے جو کچھ کیا اس کی تفصیل اوپر لکھی جاچکی ہے۔

۲۴ ربیع الاول ۷۴۸ھ کو دولت آباد کی قطب الدین خلجی کی مسجد میں حضرت شیخ سراج الدین جنیدی رحنے حسن کو تخت نشین فرمایا اپنے دستِ مبارک سے تلوار باندھی اور تاج زرین پہنا کر چتر سیاہ تبرکا لوازمۂ شاہی مقرر کیا، اس چتر کی وجہ سے لوگوں سے حسن کو شیعی خیال کرلیا ہے۔ مگر واقعہ یہ نہیں ہے حضرت شیخ جنیدی نے سیاہ چتر کو خلفائے عباسیہ کا نشان سمجھ کر پسند فرمایا تھا۔

حسن نے گلبرگہ کو دارالسلطنت قرار دیا اور دفتر حساب گانگو پنڈت کے سپرد کیا یہ طریقہ ۱۰۱۶ھ تک جاری رہا کہ شاہان دکن کی دفترداری اور محرری برہمنوں ہی کو ملتی رہی۔

حسن نے اپنی شمشیر اور تدبیر کے زور سے دکن کے ایک بڑے حصہ پر قبضہ کرلیا، ایک مہم کہ تانگ کی طرف بھیج کر اسیر بھی

کامیابی حاصل کی۔ اہل گجرات تغلق کے ہاتوں سے تنگ تھے انھوں نے حسن کو بلوایا مگر وہ خود نہ جا سکا اس لئے اپنے بیٹے محمد کو روانہ کر دیا شہزادۂ محمد گلبرگہ سے نکل کر نوساری پہونچا اور وہاں شکار کی کثرت دیکھ کر بے چین ہو گیا خود بھی وہیں ٹھہر گیا اور حسن کو بھی بلوا لیا۔ مگر حسن نوساری پہونچتے ہی ہیضہ کر گیا اور اس سے صحت پا کر اور امراض میں مبتلا ہو گیا جن کا سلسلہ چھ مہینے تک رہا اور ۵ ربیع الاول ۷۵۹ھ میں (۶۷) سال کی عمر پا کر گیارہ سال دو ماہ سات روز سلطنت کرنیکے بعد انتقال کیا۔

چون حسن رحلت ازین عالم نمود | وصل شد باحق بفضل ذوالمنن
شاہ جنت سال ترحیلش بگو | ہم مقرب محسنِ عالم حسن
۷۵۹ھ | ۷۵۹ھ

حسن کے انتقال کے وقت مرا ہٹواڑی، ملنگانہ، کرناٹک کے مختلف حصے سلطنتِ بہمنیہ میں شامل تھے، جن پر ہندو راجاؤں کا تسلط تھا، مشرق میں راجۂ تلنگانہ جنوب میں راجۂ بیجانگر، کرناٹک پر قابض تھے اور یہ ایسے بڑے حریف تھے کہ حسن کو ہمیشہ ان سے خدشہ لگا ہوا تھا، جس نے سلطنت کو بہت وسعت دی اور نہایت ہی بیدار مغزی کے ساتھ سلطنت کی دریائے پونا سے قلعۂ ادھونی تک اور چیول، دابل سے بیدر تک اسکا قبضہ تھا۔ اس نے نئی نئی اصلاحیں کیں اور سلطنت بہمنیہ کی جڑیں اس قدر مضبوط کر دیں کہ وہ دیر تک حوادثاتِ زمانہ کا مقابلہ کرتی رہی۔ انتظام مملکت، عدالت، سیاست وغیرہ سے اُسے خاص دلچسپی تھی اور وہ ہر کام نہایت ہی تجربہ کاری اور وسیع النظری سے کیا کرتا تھا، ذیل کے نقشے سے ظاہر ہوگا کہ اس نے کیسے عہدے قائم کئے تھے اور ان عہدوں پر کس قدر تجربہ کار۔ اور موزون اشخاص کا تقرر ہوا تھا

| نام عہدہ دار | نام عہدہ | نام عہدہ دار | نام عہدہ |
|---|---|---|---|
| سید صدر الشریف سمرقندی | صدرِ عدالت | صفدر خاں سیستانی | شقدار صوبۂ برار |
| سید محمد بدخشی | قاضی عسکر | اعظم ہمایوں | ,, ,, درنگل |
| ملک سمٰعیل منج | امیر الامراء | خان محمد بن علی شاہ | نائب صوبۂ دولت آباد |
| سید رضی الدین جگاجوت | معتمد و وکیل السلطنت | محمد اسحٰق سرہندی | صدر وقائع نگاراں |
| ملک سیف الدین غوری | وکیل السلطنت | بہادر خاں بن اسمٰعیل منج | سپہ سالار |
| گانگو پنڈت | صدر محاسب | کلیم اللہ ماژندرانی | سرخیل |
| سکندر خاں | بارک | بایزید خاں | میر بحری |
| قیصر خاں | کوتوال شہر | ملک جھجو | شحنہ فیل |
| بہرام خاں ماژندرانی | شقدار صوبۂ دولت آباد | ملک رشدو | جامدار |

| نام عہدہ دار | نام عہدہ | نام عہدہ دار | نام عہدہ |
|---|---|---|---|
| سید جمال الدین | خزانہ دار | سید نور الدین | محتسب ( نرخی ) |
| فولاد خاں | توزبیگی | سید نقی اصفہانی | صدر محفلین |
| سید احمد ہردی | مفتی | میر زین العابدین | تمغاچی کروڑ (کسٹم کمشنر) |

اس کے علاوہ ملک ستم، پردہ دار، ملک قوام الدین غوری، افسر خاصہ خیل، شیخ مہاج الدین جنیدی قاضی گلبرگہ ملک لتنہ، شحنۂ بارگاہ اور آبدارخانہ، خدمت عرض مکرر، ڈاک چوکی، تعمیرات، وغیرہ وغیرہ کے لئے جا بکار دیں نام زد کی گئی تھیں، ہفتہ میں ایک بار چہارشنبہ کو صبح سے دوپہر تک " بارگاہ کل" (دربارِ عام) ہوا کرتا تھا، انتظام عدالت بالکل شرعی تھا، ایک صدر عدالت اور اس کی ماتحتی میں کئی مفتی، محتسب، قاضی، فوجدار، داروغہ، وغیرہ تھے، سلطنت چار صوبوں میں تقسیم کی گئی تھی اور ہر صوبہ کے متقر پر دس ہزار اور پیادہ فوج رہتی تھی اور پایہ تخت میں ایک لاکھ جمعیت، فوج کے لئے خاص وردی مقرر کی گئی تھی۔

( ۱ ) سواروں کی وردی ۔ قبا، خود، شمشیر، نیزہ، دستارِ سُرخ،

( ۲ ) پیادوں کی وردی ۔ پاجامہ ( برچیز نما ) الخالق بطور کپچے کلاہ مدور سیاہ،

( ۳ ) کرناٹکی سواروں کی وردی ۔ پاجامہ زانو تک کچہ سیاہ پگڑی سرخ بلدار

( ۴ ) نایک واڑی پیادوں کی وردی ۔ سواروں کی وردی کی مگر قیمتی اور خوشنما،

( ۵ ) امرا و وزرا کا لباس ۔ قبا، دستار، منصب داری، بگلوس

( ۶ ) مشائخ و علما کا لباس ۔ جبہ، کرتا، صدری، عمامہ،

اس کے علاوہ خدام و شاگرد پیشہ لوگوں کو قبا، کلاہ، بگلوس، اور نقبا و چوبداروں کو قبا، کلاہ عصا، بگلوس وغیرہ، ہر چھوٹے سے چھوٹے قصبے میں مساجد بنائے گئے تھے اور ہر ایک مسجد کے لئے امام موذن، مدرس، مقرر تھے جو لڑکوں کو تعلیم دیا کرتے تھے ۔ بڑی مساجد میں طلبا کے لحاظ سے مدرسین مقرر کئے جاتے تھے ۔

خود حسن کو علم و ادب سے گہری دلچسپی تھی ہمیشہ علما کی صحبت میں رہا کرتا تھا مولانا لطف اللہ سبزواری، ملا معین ہروی مفتی احمد ہروی، ملا اسحٰق شیرازی، ملا فضل اللہ انجو، ملا حکیم علیم الدین تبریزی، حکیم نصیر الدین شیرازی، صدر الشریف سمرقندی، ملک رکن الدین غوری ملک سیف الدین غوری، سید رضی الدین جگا جوت وغیرہ جیسے علما و حکما بہمنیہ اس کے ساتھ رہا کرتے تھے۔

شہزادوں کی تعلیم و تربیت کے لئے خاص اساتذہ مقرر تھے محمد، محمود، اور داؤد، تینوں شہزادوں کی تعلیم مولانا

فضل اللہ انجو کے تفویض تھی اور مولانا کے زیرِ نگرانی اساتذہ آکر پڑھایا کرتے تھے۔

مدارس کا اعلیٰ انتظام تھا، ایلچ پور (برار) میں ایک دارالعلوم کھولا گیا تھا جس کا ایک وسیع دارالاقامہ بھی تھا اس کے اخراجات کے لئے سالانہ تیس ہزار ہون آمدنی کی جاگیر وقف تھی (ہون شاہی ہے ۳½ روپیہ کلدار) اس کے علاوہ دولت آباد، گلبرگہ وغیرہ میں بہت سے مدارس قائم تھے۔ طلباء کو وظائف نہیں دئے جاتے تھے بلکہ اُن کے خورد نوش کپڑے لتے کا ذمہ دار مدرسہ ہوا کرتا تھا۔ مدرسین کی تنخواہیں معقول تھیں۔

حسن کو فنونِ سپہگری سے خاص شغف تھا اس نے ہر محلے میں ورزش خانے بنوا دئے تھے جہاں فنونِ سپہگری کی مشق کیجاتی اور تعلیم دیجاتی تھی، امراء کے لڑکوں کو تعلیم گاہوں میں جاکر کشتی، تلوار، بنوٹ وغیرہ سیکھنے کے لئے خاص تاکید تھی، شیر و شکار کا بھی بہت شوق تھا گلبرگہ کے اطراف صحرائے محصورہ اس کے شکار کے لئے مخصوص تھا، اکثر شکار کو جایا کرتا تھا آخر اسی شکار کا شکار ہوا اور ایسا شکار کرتے گیا کہ مرض الموت میں مبتلا ہو کر واپس آیا۔

امراء دربار کو جاگیریں اور منصبین دے رکھی تھیں اور ہر طرح امراء کی دلجوئی کیا کرتا تھا۔

پلٹن کا انتظام نہایت اعلیٰ پیمانے پر تھا، اور یہی انتظام اکبر کے زمانے میں بھی قایم رہا۔

شرحِ مالگزاری نہایت ہی خفیف مقرر [illegible] کیا جاتی تھی، ٹیکس بہت کم تھے اور بمقدار قلیل وصول کئے جاتے تھے زراعت کی حالت اچھی تھی تجارت بھی اعلیٰ پیمانہ پر تھی، صنعت و حرفت کو بہت عروج تھا، گلبرگہ میں پارچہ بافی کے کارخانے قایم تھے۔

سکہ۔ ہون، تنکہ، وغیرہ کے نام سے [illegible] سکے رائج [illegible] نے اپنے سکے پر [illegible] محمود سلطان اعظم علاء الدین والدنیا" جانب راست اور [illegible] المو[illegible] ناصر امیر المومنین [illegible] تھا۔ [illegible] متوسط قامت، قوی ہیکل، سرخ رنگ، جلال [illegible] خوش اخلاق [illegible] منکسر المزاج، ذہین، لطیف الطبع، امانت دار، مستقل مزاج تھا۔

بعض مورخین نے اس کی اولیات کی ایک [illegible] فہرست [illegible] سے [illegible] چند یہ ہیں،

دکن میں سب سے پہلے اسلامی سلطنت قائم کی، ہندوستان و دکن میں سب سے پہلے برہمن کانگو پنڈت کو ملازم رکھا سلاطین دکن میں صرف حسن ہی ایک ایسا بادشاہ تھا [illegible] کو کم کر کے [illegible] کی کوشش [illegible] وغیرہ [illegible] اور ان کے اخراجات [illegible]

[illegible] کے [illegible] سلطان محمد شاہ بہمنی [illegible] جلوس کیا

حضرت شیخ سراج الدین جنیدی نے اپنے دست مبارک سے تلوار باندھی اور امراء و وزراء نے نذریں دیں۔

محمد شاہ نے ممالک محروسہ بہمنیہ کو چار حصوں میں تقسیم کر دیا۔ (۱) گلبرگہ، (۲) دولت آباد، (۳) تلنگانہ، (۴) برار اسوقت تک دکن میں سکوں کا رواج نہ تھا مگر اس نے طلائی سکے بنوائے جن کے ایک رخ پر کلمہ طیبہ اور صحابہ اربع کے اسمار گرامی اور دوسری طرف اپنا نام اور سنہ جلوس کندہ تھا۔

حسن نے جس نقرئی تخت پر جلوس کیا تھا اسی پر محمد شاہ نے بھی جلوس کیا، مگر ایک آبنوسی طلاکار تخت راے تلنگانہ نے شہنشاہ دہلی کے لئے بنوایا تھا جو محمد شاہ کو تحفتہً دیدیا محمد شاہ نے اس کا نام "تخت فیروزہ" رکھکر اسی پر بیٹھنا شروع کیا اور یہ تخت سو برس تک خاندان بہمنیہ میں رہا، اور حسن کا بنوائی با ہوائی نقرئی تخت فیروز شاہ کے عہد میں مدینہ منورہ روانہ کر دیا گیا۔ محمد شاہ کی والدہ ملکۂ جہاں نے بیت اللہ کا ارادہ کیا تو محمد شاہ نے تمام خزانہ ساتھ کر دیا کہ سادات کو تقسیم کر دیا جائے امراء و وزراء نے بہت مخالفت کی کہ خزانہ میں کچھ تو رکھئے مگر محمد شاہ نے ایک نہ سنی اور خزانہ روانہ کر دیا ملکۂ جہاں نے حج سے فارغ ہو کر تمام خزانہ سادات کو بانٹ کر واپسی کا ارادہ کیا تو محمد شاہ نے بڑے کروفر سے استقبال کیا اور ایک بڑا بھاری جشن ترتیب دیا محمد شاہ نے اپنا باڈی گارڈ مقرر کیا اور اس کے چار حصے مقرر کر دئے (۱) سلحدار (۲) سرخیل (۳) جوانان یکہ (۴) باردار۔ روزانہ پچاس سوار دو ہزار خاصہ خیل، نوبت بہ نوبت حاضر در دولت رہا کرتے تھے، امراء و منصبداروں کے چوکی پہرے بھی مقرر کر دئے گئے تھے اور قدیم عہدہ داروں میں کچھ تغیر کرکے حسب ذیل خدمات قایم کی تھیں،

| | | | |
|---|---|---|---|
| ملک سیف الدین غوری | وکیل سلطنت ملک نائب | بایزید خاں ساقی | افسر خاصہ خیل |
| بہادر خاں بن اسمٰعیل | امیر الامراء | کلیم اللہ خاں مازندرانی | افسر جوانان یکہ |
| مقرب خاں بن صفدر خاں | میر آتش | سید شریف سمرقندی | صدر |
| موسیٰ خاں افغان | افسر میمنہ | ملا محمد بن عین الدین | مفتی عسکر |
| عیسیٰ خاں | افسر میسرہ | محمود افغان | افسر سلحداران |
| محمد اسمٰعیل ناعطہ | داروغہ جواہر خانہ | سید جلال حمید | مصاحب |
| ملک محمود | خوان سالار | شاہ ملک غوری | مصاحب |
| ملا محمد مشہدی | میر ساماں | ٭ | ٭ |

سب سے پہلے محمد شاہ نے در دولت پر نوبت مقرر کی اور پانچ وقت نوبت نوازی ہونے لگی جس کا رواج اب تک دکن میں ہے ہر جمعہ کو صبح سے دو پہر تک دربار عام کیا کرتا تھا، اور ہر ایک شخص کی شکایات سنتا تھا۔

تمام مشائخینِ دکن نے محمد شاہ کے ہاتھ پر بیعت کی مگر شیخ زین الدین دولت آبادی نے صاف انکار کر دیا کہ "بادشاہ شراب خوار ہے اور دارالسلطنت میں شراب فروخت ہوتی ہے میں ایسے شخص کی بیعت نہ کرونگا" محمد شاہ کو بہت ناگوار گزرا اور اس نے شیخ کو شہر سے نکل جانے کا حکم دیا، شیخ زین الدین مصلے کندھے پر ڈال کر شہر سے نکلے اور برہان الدین عزیزؒ کے روضۂ منورہ پر جاکر ٹھیرے اور فرمایا "دیکھیں یہاں سے ہمیں کون اٹھاتا ہے" شیخ کی ثابت قدمی دیکھکر محمد شاہ کے خیالات بدل گئے صدر الشریف کو روانہ کر کے معافی مانگی۔ شیخ نے فرمایا اگر بادشاہ شریعت محمدی کا لحاظ کرے اور توبہ کرے اور شراب خانہ اٹھوا دے تو پھر بادشاہ کا کوئی دوست ہم سے زیادہ نہ ہوگا ورنہ کچھ نہیں۔ ہمارا تو یہ نصب العین ہے۔

تا من بزیم بجز نکوئی نکنم — جز نیک دلی و نیک خوئی نکنم
آنہا کہ بجائے ما بدیہا کردند — تا دست رسد بجز نکوئی نکنم

یہ سنکر محمد شاہ نے توبہ کر لی اور ممالک محروسہ سے دوکانیں اٹھوا دیں اور بالکل پابند شریعت ہوگیا۔

ابھی محمد شاہ انتظامات سلطنت سے فارغ ہی نہیں ہوا تھا کہ رایاں بیجانگر و تلنگانہ نے قلعہ جات رائچور، مدگل وغیرہ مطالبہ شروع کیا اور قلعہ کولاس کی واپسی کا مطالبہ بھی ہونے لگا۔ ادھر صرافانِ دکن نے بہمنیہ طلائی اور نقرئی سکوں کو گلانا شروع کر دیا سلطنت بیجانگر اور تلنگانہ کے ایلچی مطالبات لیکر گلبرگہ آگئے، محمد شاہ نے انہیں کوئی جواب نہیں دیا اور انہیں ٹھیرا لیا۔ گلبرگہ میں ایک خفیہ پارٹی بادشاہ کے خلاف ہوگئی، یہ ایسی افتاد تھی کہ اگر محمد شاہ کے بجائے کوئی اور ہوتا تو پریشان ہو کر بھاگ کھڑا ہوتا مگر محمد شاہ نے نہایت ہی اطمینان سے پہلے تو اپنی مخالف پارٹی توڑ دیا اور پھر تمام صرافوں کو نہایت ہی سختی سے قتل کر دیا جب ان چیزوں سے فرصت ہوئی تو دربارِ عام کر کے ایلچیوں کو طلب کیا اور کہا کہ "رایوں نے اب تک پیشکش و نذرانہ نہیں دیا ہے یہ رقم فوراً داخل خزانہ کر دیجائے" ایلچیوں نے بادشاہ کا حکم رایاں بیجانگر اور تلنگانہ کو پہونچا دیا اور انہوں نے ایک زبردست لشکر سپہ سالار ناگ دیو اور نانک رام کی سرکردگی میں کولاس روانہ کر دیا۔ محمد شاہ نے یہ اطلاع پاکر بہادر خاں بن اسمٰعیل مخ کو ایک مختصر سا لشکر دیکر مقابلہ کے لئے روانہ کیا۔ جس نے پہونچکر نہایت ہی جی داری سے مقابلہ کیا اور راجۂ ورنگل سے خراج و تحائف لیکر واپس ہوا۔

۷۶۳ھ میں چند سوداگر گھوڑے لارہے تھے جو محمد شاہ نے منگوائے تھے جب وہ ورنگل پہونچے تو ناگ دیو نے چھین لئے اور سوداگروں نے اس کی اطلاع بادشاہ کو دی، اطلاع پاتے ہی محمد شاہ ایک ہزار سوار لیکر بجلی کی طرح ورنگل پہنچ گیا اور قلعہ پر قبضہ کر لیا، ناگ دیو قلعہ سے باہر ایک باغ میں شراب پی کر مست پڑا ہوا تھا۔ محمد شاہی فوج نے اسے گرفتار کر لیا اور قلعہ کے سامنے آگ جلا کر پھونک دیا محمد شاہ نے پندرہ روز تک وہیں ٹھہر کر جشن منایا جب رایانِ تلنگانہ کو اس کی اطلاع ملی تو انھوں نے تعاقب کیا۔ محمد شاہ لڑتے بھڑتے ہوئے واپس ہونے لگا مگر بہت نقصان اٹھانا پڑا بازو پر گولی کا شدید زخم لگا اور صرف پندرہ سو آدمی گلبرگہ تک پہونچ سکے۔

سنہ ۷۶۳ھ میں رائے تلنگانہ نے فیروز شاہ دہلی کو لکھا کہ ہم ایکا کرکے آپ کی مدد کرتے ہیں آپ حکام مالوہ اور گجرات کو دکن پر چڑہائی کا حکم دیں مگر فیروز شاہ کو اپنے کاموں سے فرصت نہ تھی وہ دکن پر کیا چڑہائی کرتا اس نے جواب نہ دیا مگر جب یہ خبر محمد شاہ کو ملی تو وہ آگ ہو گیا اور اپنے لشکر کے دو حصے کرکے ایک ورنگل اور ایک گولکنڈہ روانہ کر دیا اور دونوں طرف لشکر کامیاب رہا۔ راجۂ ورنگل نے ایک بیش بہا مرصع تخت اندازاً چالیس لاکھ قیمت کا اور بے شمار زر و جواہر دیکر پیچھا چھڑایا اور گولکنڈہ بھی محمد شاہ کے ہاتھ آیا۔ سنہ ۱۳۶۲ء میں ورنگل پر بھی محمد شاہ کا قبضہ ہو گیا اور دریائے کرشنا کا تقریباً کل حصہ سلطنت بہمنیہ میں داخل ہو گیا

سنہ ۷۶۵ھ میں محمد شاہ اور رائے بیجانگر میں ایک باقاعدہ لڑائی ہوئی جسمیں نہ تو مصالح ملکی مدنظر تھے اور نہ کوئی مذہبی خیال تھا صرف محمد شاہ کو اپنے حکم کی تعمیل کرانی منظور تھی، ملا داؤد بیدری جو محمد شاہ کا مہردار تھا اس جنگ کی تفصیل اس طرح بیان کرتا ہے،

"ایک روز محمد شاہ بہمنی جلیۂ رقص و سرود میں بیٹھا ہوا تھا کہ قوالوں نے امیر خسرو کے دو شعر گائے جسے محمد شاہ نے بہت پسند کیا اور ملک سیف الدین غوری کو حکم دیا کہ ان تین سو قوالوں کو انعام دینے کے لئے ایک براءت راجہ بیجانگر کے نام لکھدی جائے۔ ملک سیف الدین نے اسیوقت براءت لکھ دی مگر اس خیال سے کہ بادشاہ نے نشہ میں ایسا حکم دیدیا ہے ممکن ہے کہ بعد کو خیالات بدل جائیں براءت روانہ نہیں کی، دوسرے روز بادشاہ نے دریافت کیا براءت روانہ کر دی گئی" تو سیف الدین نے جواب دیا نہیں" یہ امر محمد شاہ کو بہت ناگوار گزرا کہا "کیا تو خیال کرتا ہے کہ کوئی لغو اور مہمل حکم ما بدولت کی زبان سے نکل سکتا ہے ہم نے نشہ میں حکم نہیں دیا بلکہ جو کچھ کہا گیا سمجھ بوجھ کر کہا گیا ہے" غوری نے فوراً براءت پر مہر کی اور ایک معتبر شخص کے ہاتھ براءت بیجانگر روانہ کر دی گئی۔

رائے بیجانگر نشۂ حکومت میں چور تھا وہ کسی کو اپنے مقابلہ کا خیال ہی نہیں کرتا تھا حکم کی تعمیل تو اور بات ہے اس نے قاصد سے براءت لیکر اس کی تشہیر کی اور گدھے پر بٹھلاکر تمام شہر میں پھرایا اور ذلیل کرکے نکلوا دیا۔ اور تمام فوج ساتھ لیکر بیجانگر سے چل پڑا تیس ہزار سوار، تین ہزار ہاتھی، نو لاکھ پیدل سے قلعہ ادہوتی پر یورش کی اور تمام علاقہ لوٹ لیا۔ اور مدگل پہونچکر قلعہ پر بھی حملہ کر دیا۔ یہاں کا داروغہ ملک سیف الدین غوری کا ایک عزیز اور نہایت ہی سخت آدمی تھا، قلعہ پر آٹھ سو جوان محافظت کے لئے تھے مگر داروغہ کی سختی کی وجہ سے بد دل تھے، اسی بددلی کی وجہ وہ لوگ مقابلہ نہ کرسکے اور راجہ نے مدگل پر قبضہ کر لیا، تمام باشندے قتل کر دئے گئے حتیٰ کہ زن و مرد میں کوئی باقی نہ رہا صرف ایک مسلمان نہ جانے کہاں چھپ رہا تھا کہ راجہ کے سپاہیوں کی وردی پہن کر مدگل سے نکلا اور گلبرگہ پہونچکر سارا حال کہہ سنایا بادشاہ یہ خبر سنکر آگ ہو گیا اس خبر لانے والے کو یہ کہکر قتل کرا دیا کہ "میں ایسے منحوس کی صورت نہیں دیکھنا چاہتا جو تمام بہادروں کو کٹتے مرتے دیکھ کر اپنی جان بچا کر بھاگ آئے" اسی دن جمادی الاول سنہ ۷۶۷ھ کو قسم کھائی کہ جب تک آٹھ سو مسلمانوں کے خون کے عوض ایک لاکھ ہندوؤں کو قتل نہ کرونگا تلوار نیام نہ کرونگا۔ اور کشت و خون سے ہاتھ نہ روکوں گا" اسی دن گلبرگہ سے روانہ ہو گیا اور جب رود کرشنا پر پہونچا تو مغلظہ قسم کھائی کہ جب تک خداوند کریم کے فضل و کرم سے دریا عبور کرکے لشکر کفار کو نیست و نابود نہ کرونگا اور مسلمانان مدگل کے خون کا بدلہ لیکر دل نہ ٹھنڈا کروں خواب و خور حرام ہے،" اپنے بیٹے کو جانشین بنا کر وصیت تک کر دی اور ملک میں سیف الدین

غوری کو نائب السلطنت مقرر کرکے گلبرگہ روانہ کر دیا اور صرف خاصہ کے بیس ہاتھی اور نو ہزار سوار ساتھ لیکر کرشنا کے پار جا اترا۔

بادشاہ کا حال سنکر رائے بیجانگر کو بہت پریشانی ہوئی اس نے خزانہ وغیرہ روانہ کرکے خود بھی قرار برقرار کیا، مگر رات میں بارش ہوچکی تھی راستہ خراب تھا بمشکل چار میل ہی گیا ہوگا کہ محمد شاہ لئے ہوئے آ پہونچا اور پہلے ہی حملے میں ستر ہزار زن و مرد اور بچے قتل کر دئے۔ دو ہزار ہاتھی تین ہزار توپیں اور بندوقیں، سات سو عربی النسل گھوڑے ایک منزل سنگاسن (پالکی) مرصع داخل خزانہ ہوئی اور بقیہ لوٹ امراء اور فوج کو ملی، محمد شاہ نے موسم برسات مدگل ہی میں بسر کیا جب خان محمد دار السلطنت سے فوج لیکر آیا تو اُسے ادہونی روانہ کر دیا اور ہر دیو راے نے اپنے بھانجے کو سپہ سالار بناکر قلعہ میں چھوڑا۔ اور خود بیجانگر سے فوج ہاتھی اور لوازم شاہی منگواکر قلعہ کے باہر ٹھہر گیا۔ بادشاہ نے بھی توپیں اور بندوقیں زیادہ تعداد میں منگوائیں اور ایک آتش باری کا نیا کارخانہ قایم کیا جس کا رواج اب تک نہ تھا یہ اسی کی ایجاد تھی مقرب خان سیستانی کو اس کا افسر مقرر کیا اور رومی اور فرنگی سپاہی کا کام کرنے کے لئے مقرر کئے گئے۔

ریاست بیجانگر پر چڑہائی کا یہ بالکل پہلا موقع تھا اس لئے محمد شاہ کو پھونک پھونک کر قدم رکھنا پڑا، مگر اسپر بھی محمد شاہ نے تنگ بھدرا کو عبور کرکے تخمیناً پچیس میل آگے بڑھ کر یا کل کوتال پر بیجانگر کی فوج سے مقابل ہوا، کیونکہ محمد شاہ کے دریا پار اُترنے کی اطلاع جب "بکا رائے بیجانگر کو ملی تو اس نے امراء کے مشورے سے بھوج مل کو سپہ سالار مقرر کرکے چالیس ہزار سوار اور پانچ لاکھ پیدل دیکر محمد شاہ کے مقابلہ کے لئے روانہ کر دیا۔ بھوج مل کو سپہ سالاری کا عہدہ پاکر ایسی مسرت ہوئی کہ اپنے آپ کو بھول گیا اور راجہ سے پوچھنے لگا "مہاراج کا کیا حکم ہوتا ہے آیا بادشاہ کو زندہ قید کرکے حاضر کروں یا اس کا سر کاٹ کر لاؤں"، راجہ نے کہا۔ زندہ دشمن تو ہر حال میں خطرناک ہے بہتر تو یہ ہے کہ تم اس کو بوقت گرفتار کرو فوراً "مار ڈالو" بھوج مل خوشی خوشی روانہ ہوا اور اس نے یہ ایک اور ترکیب سوچ لی کہ چند برہمنوں کو اس واسطے مقرر کر دیا کہ لشکر میں مسلمانوں کے مظالم بیان کرکے سپاہیوں کو جوش میں لائیں۔ برہمن تو مسلمانوں پر خار کھائے بیٹھے تھے۔ انھوں نے دل کھول کر مسلمانوں کے مظالم بیان کرنے شروع کئے اور ایسے وعظ کئے کہ مسلمانوں کی طرف سے ہندؤں کے دل میں جذبات منافرت کی طغیانی ہونے لگی اور ایک دوسرے کے خون کے پیاسے ہو گئے۔ محمد شاہ کو جب بھوج مل کے آنے کی اطلاع ملی تو اس نے پندرہ ہزار سوار اور پچاس ہزار پیدل خود رکھکر اور دس ہزار سوار اور تیس ہزار پیدل اور توپخانہ دیکر خان محمد کو مقابلہ کے لئے روانہ کر دیا

پنجشنبہ ۱۴ ذیقعدہ ۷۶۷ھ کی صبح سے مقابلہ شروع ہوا شام تک دونوں فوجیں آپس میں گتھی رہیں عیسیٰ خاں اور موسیٰ خاں میمنہ اور میسرہ پر لڑتے ہوئے شہید ہوئے اور انکی فوجیں منتشر ہونے لگیں قریب تھا کہ فوج کے قدم اکھڑنے لگیں کہ بادشاہ خود تین ہزار سوار لیکر پہونچ گیا۔ محمد شاہ کو دیکھتے ہی خان محمد کی ہمت بندھی اور منتشر شدہ فوج لیکر حملہ کر دیا، مقرب خاں بھی توپ خانہ لیکر آگے بڑھا، تمام افسران فوج نے اکٹھا ہوکر پادا کیا ہندو روک نہ سکے اور آپس میں گتھ گئے

دست بدست لڑائی ہونے لگی، اتفاق سے محمد خاں کا ہاتھی "شیر شکار" بدل گیا اور مہاوت کے قبضہ سے نکل کر سیدھے قلب لشکر میں جا گھسا، بھوج مل کے ہاتھیوں نے روکنا چاہا مگر وہ کب رکتا تھا اسی گڑبڑ میں مہاوت بھی مارا گیا اور شیر شکار مطلق العناں ہو کر روندنے لگا خان محمد نے بھی پانچ ہزار سوار لیکر قلب پر حملہ کر دیا، شیر شکار بھی اپنے مالک کو دیکھکر اس کی طرف آیا اور دشمنوں کو پامال کرنے لگا۔ بھوج مل زخمی ہو کر بھاگا اور اس کو بھاگتے دیکھکر لشکر کے قدم بھی اُکھڑ گئے، محمد شاہ نے قتل عام بول دیا۔ اب کیا تھا مرد تو مرد عورتیں اور بچے بھی تہ تیغ کئے گئے، کامل فتح ہوئی اور محمد شاہ نے اسی میدان میں ڈیرے ڈال دیئے اور ایک ہفتہ قیام کر کے آگے بڑھا رائے بیجانگر باوجود فراوانی لشکر کے ایسا گھبرایا کہ پہاڑوں اور جنگلوں میں چھپ گیا محمد شاہ بھی اپنی بات کا دھنی تھا تین مہینہ تک وہ صحرا میں پیچھا کرتا رہا، اور راجہ کو گھیر کر قلعہ کی طرف لایا۔ ایک مہینہ تک راجہ قلعہ بند اور بادشاہ محاصرہ کئے رہا مگر بیٹھے بیٹھے محمد شاہ کو ایک نئی چال سوجھی کہ ایک بستر علالت پر دراز ہو گیا اور اپنی شدید علالت کی خبر مشہور کرا دی، یہ ایک راز تھا جس سے خان محمد اور مقرب خاں کے سوائے کوئی واقف نہ تھا۔ رائے بیجانگر کو اس خبر سے بڑی مسرت ہوئی اور وہ قلعہ کے باہر نکل پڑا، بادشاہ پیچھے ہٹنے لگا اور راجہ تعاقب کناں ساتھ ہو گیا، بادشاہ سنگھاسن میں لیٹا ہوا سفر کرتا تھا تمام لشکر پریشان ساتھ ساتھ تھا اسیطرح دریائے تنگبھدرا کو عبور کر کے ایک میدان میں قیام کیا۔ دو تین کوس کے فاصلہ پر راجہ نے بھی ڈیرے ڈال دیئے، راجہ بالکل بے سرو سامانی کے ساتھ شاہی لشکر کو دیا تا ہوا آگیا تھا جب محمد شاہ نے دیکھا کہ موقع اچھا ہے تو ایک دن دربار عام کیا اور دس پندرہ منٹ بیٹھ کر دربار برخواست کر دیا، اس سے فوج میں ہمت آگئی اور رات کے بارہ بجے لشکر کو تیار رہنے کا حکم دیا اور خود بھی تیار ہو کر راجہ کے لشکر پر شبخون مارا تمام ہندو بے خبر پڑے سو رہے تھے جب مسلمانوں نے سر پر پہونچکر قتل عام شروع کیا تو یہ بیدار ہوئے مگر مسلمانوں کی تلوار سے پناہ پانی مشکل تھی۔ رائے بیجانگر تو اپنی جان مٹھی میں لیکر چلتا بنا مگر دس ہزار آدمی کام آئے، اسپر بھی محمد شاہ کا تیش کم نہ ہوا، بیجانگر کے اطراف چالیس چالیس کوس تک قتل عام کر دیا، دس ہزار برہمن قتل ہوئے اور قلعہ کے اطراف رعایا کا پتہ نہ رہا اور فوج تو نام کو بھی باقی نہ تھی۔

ادہر ہندو بے انتہا پریشان تھے تمام امرا و وزرا نے اس قتل عام کو رائے بیجانگر کے سر تھوپا کہ محض تیری وجہ اور تیری ہی خودسری اور شعلہ مزاجی کے کارن یہ دن دیکھنا نصیب ہوا ہم نے علاؤالدین سے صلح کر لی تھی تو نے ذرا سی بات کے واسطے لڑائی مول لی، اب نہ تو تو رہیگا، ورنہ سلطنت کا نام و نشاں ہی باقی رہیگا اب بھی مصالحت کر لے تو اچھا ہے، اسیوقت راجہ نے ایک ایلچی روانہ کیا اور معذرت سے عفو تقصیر چاہی مگر بادشاہ نے صاف انکار کر دیا۔ امرا بہمنیہ بھی لڑائی سے تنگ آگئے تھے ایک پنڈت رفتہ من چلے امیرے عرض کی کہ حضرت نے آٹھ سو مسلمانوں کے بدلے میں ایک لاکھ ہندوؤں کو قتل کرنے کی قسم کھائی تھی وہ پوری ہی ہوگئی، مگر یہ قسم نہ تھی کہ روئے زمین پر کے تمام ہندو قتل کئے جائیں گے۔ یہ سنکر محمد شاہ ہنس پڑا اور کہنے لگا تم سچ کہتے ہو مگر مجھے اپنی بات کی لاج ہے۔ جب تک رائے بیجانگر میرے حکم کی تعمیل نہ کریگا

اور قوالوں کو رقم نہ دیگا میں مصالحت نہ کرونگا، ایلچی نے فوراً قوالوں کو رقم ادا کر دی اور جب محمد شاہ نے قوالوں کو رقم دیجاتی ہوئی اپنی آنکھوں سے دیکھ لیا تو کہنے لگا "میں نہیں چاہتا کہ کوئی حکم میری زبان سے ایسا لغو نکلے جس کی تعمیل نہ ہو سکے۔ اور آگے چل کر میری سبکی ہو الحمدللہ میرا حکم پورا ہوا"

محمد شاہ کی اس عدیم النظیر سخن پروری کو ہم بھی وقعت کی نگاہ سے دیکھتے ہیں مگر اتنی سی بات کو افسانہ کر دینا اور ایسا کشت و خون ذرا رکیک ضرور ہے

ایلچیوں کے معروضہ پر بادشاہ نے عہد کیا کہ آئندہ کسی جنگ میں فتح کے بعد کسی ہندو کو قتل نہ کیا جائے گا مگر اس کی پابندی نہ تو خود محمد شاہ نے کی اور نہ اس کے جانشینوں نے چند ہی روز کے بعد یہ عہد بھلا دیا گیا۔

مصالحت کے بعد محمد شاہ گلبرگہ آگیا مگر اس وقت بیجانگر کی حالت بڑی تھی پانچ لاکھ ہندو تہ تیغ ہو چکے تھے، اور کوسوں تک ویرانا ہی ویرانا نظر آتا تھا مدت تک بیجانگر سنبھل نہ سکا۔

محمد شاہ نے جس وقت اپنی علالت کی خبر اڑائی تو بہرام خاں مازندرانی نے بغاوت کر دی گلبرگہ پہونچکر بادشاہ کو اطلاع ملی تو اس کی سرکوبی کے لئے تیار ہونے لگا، مگر وہ گجرات بھاگ گیا جس کی وجہ ایک فتنۂ عظیم فرو ہو گیا۔

۱۹ ذیقعدہ ۷۷۶ھ کو سترہ سال نو مہینے سات دن حکومت کر کے ۴۵ سال کی عمر میں محمد شاہ نے انتقال کیا۔

چون محمد شہِ زمین و زماں | جست زیں دار دوں بہ جنت راہ
شاہِ ملت بگو بسال نیز | اہل دیں مرد دیں محمد شاہ
۷۷۶ھ | ۷۷۶ھ

محمد شاہ دشمنوں کے لئے نہایت ہی سخت گیر اور اپنی رعایا اور فوج کے لئے نہایت ہی ذی خلق تھا نہایت ہی عقیل شجیع فہیم، اولوالعزم، اور عالی حوصلہ تھا۔ ٹھگوں اور ڈاکوں کا قلع و قمع کر دیا اس کے زمانہ میں آٹھ ہزار ڈاکو گرفتار کرکے جا کر قتل کئے گئے تھے ایک دفعہ سارا خزانہ بیت اللہ کو روانہ کر دیا مگر بعد میں اس کے ہاں اس قدر خزانہ جمع ہوا کہ دوسرے کسی بادشاہ کو اتنی دولت میسر نہ آسکی۔ اُس کی اولاد سے ایک بیٹا مجاہد شاہ اور ایک بیٹی روح پرور آغا تھی۔ باقی

تمکین کاظمی

# قابل رشک خودکشی

## (فسانہ)

عورت کی فطرت کے متعلق لوگ کہتے ہیں کہ "عقدۂ لاینحل ہے"۔ باوجود اس کے ان کی کوشش ہمیشہ یہ جاری رہی ہے کہ اس معمہ کا حل اس بحر بے پایاں کا کنارہ دریافت کریں۔ مگر انھیں نہیں معلوم کہ ایک مرد کے لئے عورت کی خواہش اس کی محبت کا پُرکیف خیال، اور اس کو مقصود زندگی سمجھنا اسیوقت تک ہے جب تک کہ وہ اس کی فطرت سے ناواقف و ناآشنا ہے۔ عورت کی فطرت کو سمجھ لینا تباہ و برباد ہوجانے کے مترادف ہے۔ پھر کیوں اک عالم اپنی موت کی پیچھے پڑا ہوا ہے اسی قسم کی ایک بربادی کا واقعہ سنئے :-

میں مصور پیشہ تھا سب کا خیال تھا کہ میں دنیا کا بہترین مصور ہوں ..... مصوری میرے ایسے شخص ہی کی محتاج تھی جو اُس کو اس کی اصلی شکل میں دنیا کے آگے پیش کر سکتا تھا۔ لوگ یہ بھی کہتے ہیں کہ مصور حقیقی اپنے بنائے ہوئے قانون کے تحت اسباب پر مجبور رہے کہ کسی تصویر کو "جذبۂ رنج" دے، تو "جذبۂ خوشی" بھی دے۔ اضطراب دے تو سکون بھی دے۔ مگر مصور مجازی کی (یعنے میری) بنائی ہوئی تصویریں اس قید و بندش سے آزاد صرف ایک ہی قسم کے جذبات کی حامل ہوتی ہیں اور وہ جذبات کامل سوز، یکسر گداز، محوکن محویت، مسرت بخش استغراق کے سوا کچھ نہ تھے۔ جب یہ خیالات مجھکو..... معلوم ہوتے تو ایک طرف اپنی ذات کے متعلق تعجب ہوتا اور دوسری طرف ان کلمات کی صداقت کا یقین۔ غرض میری مصوری کا ستارہ ایسے عروج پر تھا جس کے بعد زوال کا ہونا لازمی ہے۔ ایک روز میں کام کرنے کے بڑے کمرہ میں بیٹھا ہوا شہر کے ایک بڑے نواب کی تصویر پر نکتہ چین نگاہ ڈال رہا تھا جو میں نے کافی معاوضے اور مناسب التجا پر تیار کی تھی گھنٹی بجی۔ میرا مددگار ٹیلیفون کی طرف بڑھا، واپس آکر کہنے لگا مس لیلیٰ صاحبہ نے کہا ہے کہ وہ پرسوں شام اپنی تصویر کھچوانے کے متعلق بات چیت کرنے آئیں گی — میں اچھل پڑا ...... بیشک میں ہمیشہ کسی دولتمند کی خواہش تصویر کشی پر مسرت سے اچھل پڑتا تھا، کیونکہ مجھے ایسی صورت میں ہمیشہ قیاس سے کہیں زیادہ مالی فائدہ ہوچکتا ہے۔ مگر میرا اسوقت چونک پڑنا خوشی سے نہیں بلکہ آنے والے .... "حادثۂ عظیم" کے خیال سے تھا دنیا جانتی ہے کہ لیلیٰ حسین عورت ہے اور کنواری، زہریلی ناگن ہے اور آزاد آگ کا شعلہ ہے اور کھلی ہوا ہیں۔ بیسیوں ہستیاں اس کی لپیٹ میں تباہ ہوچکی ہیں اور بیسیوں ایک ملاقات کے معاوضہ میں زندگی دینے کے لئے تیار۔

میں نے اپنی طبیعت کے خلاف اپنے مددگار سے بگڑ کر کہا .. کیوں نہ کہدیا کہ مصروفیت زیادہ ہے، دو ماہ تک نیا آرڈر نہیں لیا جا سکتا" ساتھ ہی خیال آیا "اس غریب کو کیا معلوم کہ میں کسی خاص وجہ سے لیلیٰ کی تصویر بنانا پسند نہیں کرتا۔

مددگار نے کہا "معاف فرمائیے اب کہہ نہ دوں کہ مجبوری ہے"۔ میں "ہاں" کہنا چاہتا تھا مگر چونکہ "ہاں" کہنا تقدیر کے خلاف تھا اس لئے نہ کہہ سکا میں نے مددگار سے جو آیا کہا کہ "ضرورت نہیں۔ اپنا کام کرو"۔ اس قیامت صغریٰ سے اس قیامت کبریٰ (لیلیٰ کے آنے والے مصیبت کے دن) تک میں جس قدر بےچین و بیتاب رہا اس کا اندازہ کرنا محال اور تمثیل پیش کرنا ناممکن ہے۔ اگرچہ میں مرد تھا اور مضبوط جسم و دل کا مالک — مگر سمجھ میں نہ آتا تھا کہ جب کبھی لیلیٰ سے ملنے کا خیال آتا تھا میرے ہاتھ پاؤں کیوں مرتعش ہو جاتے تھے۔ اور دل کی آواز کیوں صاف سنائی دیتی تھی۔ میں وقت کو روک لیتا اگر روک سکتا ... اس وقت تک کہ دنیا فنا ہو جاتی اور مجھے یہ "روزِ بد" دیکھنا نہ پڑتا۔ مگر ایسا ممکن ہونا ممکن نہ تھا۔ آخر وہ دن آ پہونچا۔

مجھے صفائی اور خوش پوشی زیادہ پسند تھی ... اس لئے ایک سولی پر چڑھنے والے شخص کی طرح اپنی ہر دو خواہشات کی تکمیل کر کے غسل سے فارغ ہو کر نیلے رنگ کے سرج کا سوٹ پہنا اور کام کرنے کے "ہال" میں ہر آنے والی مصیبت کے لئے تیار آ بیٹھا۔ جوں جوں وقت قریب آتا تھا بےچینی زیادہ ہوتی جاتی تھی۔ مگر یہ بےچینی "آتشِ شوق" کی نہ تھی۔ گھڑیال نے ساڑھے چار کا گھنٹہ بجایا.... ساتھ ہی کمرہ کی "اطلاعی گھنٹی" بجی — مددگار نے قاعدہ کے موافق دوسرے کمرہ میں جاتے ہوئے لیلیٰ کو میرے کمرے میں بھیجدیا — میں عمداً سر جھکائے ہوئے ایک تصویر کے مطالعہ میں مشغول تھا، میں نے پہلے دروازہ کھلنے اور بند ہونے کی آوازیں سنیں، پھر میری طرف بڑھتے قدموں کی ہلکی چاپ سنائی دی، پھر بھی میں بیٹھا رہا۔ ایک سریلی آواز یہ کہتے ہوئے سنائی دی... معاف فرمائیے .... شاید آپ کو میرے آنے کی اطلاع نہیں ہوئی۔ میں چاہتا تھا کہ مصنوعی اضطراب ظاہر کر کے اٹھوں، مگر جوں ہی میں نے نظر اٹھائی اور دیکھا اضطراب طاری کرنے کی بجائے رفع کرنا مشکل ہو گیا، میں نے کہا خبر تو ہو گئی تھی مگر آپ کے واقعی تکلیف فرمانے کا یقین نہ تھا، میں اس بارہ میں ادب کے ساتھ معافی چاہتا ہوں۔ لیلیٰ نے کرسی پہ بیٹھتے ہوئے میرا فقرہ پورا کیا" باوجودیکہ میں نے وقت بھی مقرر کر دیا تھا، ساتھ ہی مجھے کچھ کہنے کا موقع نہ دیکر کہنے لگیں کہ میں نے آپ کی مصوری کی بہت کچھ تعریف سنی ہے — میں نے کسی قدر ترشی سے کہا .... یہ سب لوگوں کا حسنِ ظن ہے — ..... باوجود اس کے مجھے یقین ہے کہ آپ کی جگہ عام سطح سے بلند ہے، اور میں نے تہیہ کر لیا ہے کہ اپنی ایک تصویر آپ سے کھچواؤں گی .. ساتھ ہی تحکمانہ کہا . میرے خیال میں کل سے کام شروع کر دینا چاہئیے۔ کہیے مجھکو روز کتنا وقت دینا پڑے گا اور کتنے دن میں نے خشک ہونٹوں پر زبان پھیرتے ہوئے کہا کہ آدھ گھنٹہ... تین دن — لیلیٰ نے مسکرا کر خاص ادا سے کہا کہ اچھا مجھے معاوضے میں کس قدر رقم پیش کرنی پڑیگی "جس قدر آپ چاہیں" لیلیٰ اٹھ کھڑی ہوئیں اور ہاتھ بڑھاتے ہوئے کہا کہ بات طے ہو گئی؛ میں نے جواب میں ہاتھ بڑھایا ایسا معلوم ہوا کہ میرا برف کے مانند سرد ہاتھ گویا آگ میں ڈال دیا گیا ہے ... تین سکنڈ کے بعد لیلیٰ کمرہ سے نکل گئیں اور میں مفلوج کی طرح کرسی پر گر پڑا۔

---

مجھے یقین تو نہ آتا تھا مگر واقعات کہتے تھے کہ تصویر تیار ہو گئی صرف گہری نظر ڈال کر باریک نقائص دور کر دینے باقی تھے

جس طرح پاگل یا نیند کی حالت میں چلنے پھرنے والے مریض ہوش میں آنے کے بعد اپنے اعمال کے نتائج دیکھکر مبہوت رہ جاتے ہیں بالکل یہی حالت میری حیرت اور استعجاب کی تھی۔ ہرچند غور کرتا تھا مگر سمجھ میں نہ آتا تھا کہ یہ تین دن کس طرح گزرے، تصویر کیونکر تیار ہوئی۔ لیلیٰ سے کیسی ملاقاتیں ہوئیں ــــ مگر جس طرح میخوار کے دماغ میں واقعات سکر کا ایک دھندلا پن رہ جاتا ہے اسی طرح میرے ذہن میں بھی ایک کمزور اور خفیف سا خیال رہ گیا تھا۔ میں نے تصویر دیکھی اس سے اور بھی تعجب بڑھا۔ تصویر ہر قسم کے نقائص سے پاک بہترین تیار ہوئی تھی۔ اصل اور نقل میں "جاندار اور بے جان ہی کا فرق تھا۔ تصویر میں لیلیٰ کھڑی ہوئی تھیں بایاں ہاتھ خوشنما اسٹول پر رکھا ہوا تھا۔ بدن پر سیاہ ریشمی ساڑی تھی جس پر سپید پھول کڑھے ہوے تھے۔ گلے میں پیازی رنگ کی جاکٹ تھی۔ جاکٹ کے نیم آستین تھے جن کے کنارے لیس لگی ہوئی تھی۔ پاؤں میں کارچوبی پمپ تھا۔ زیور کی قسم سے ہاتوں میں ایک ایک طلائی چوڑی تھی اور بائیں ہاتھ کی انگلی میں انگشتری تھی۔ تصویر میرے روبرو تھی اور میں بے باکانہ طور پر دیکھ رہا تھا۔

اگرچہ میں نے اصل کو دیکھکر ہی نقل اتاری تھی اور اس سے پہلے بھی کبھی کبھی لیلیٰ کو وکٹوریہ گارڈن میں تفریح کرتے دیکھ چکا تھا مگر کچھ تو اجنبیت اور کچھ "رعب حسن" غور سے دیکھنا نہ ہوا تھا۔ اب جو موقع ملا تو تصویر کو سراپا، از جبۂ تا کل پوری طرح بہت دیر تک دیکھتا رہا۔ آخر اس نتیجہ پر پہونچا کہ "بیشک عورت قدرت کا ایک گہرا راز ہے جو حسن و شباب کے پردوں میں پوشیدہ ہے"۔ دیر تک سوچنے پر یاد آیا کہ اختتام کی اصلاح کے لئے میں نے ایک ہفتے کی مدت حاصل کرلی ہے۔ اس دن سے ایک ہفتے تک میرا کام دن میں تصویر درست کرنا اور شب میں ایک اور کاپی تیار کرنا رہا۔ دوسری کاپی تیار کرنے کی وجہ میں نہیں بتلا سکتا تھا۔ میری اپنی زندگی میں یہ پہلا کام تھا جو میں بلا ارادہ اور بلا مقصد کے کررہا تھا۔ کام ختم ہونے کے بعد مجھے ایک شخص کے ذریعہ سے (جو غالباً لیلیٰ کا نوکر تھا) ایک چٹھی ملی جس میں تحریر تھا:-

جناب عالی! حامل ہذا میرا معتمد ملازم ہے۔ تصویر جو غالباً تیار ہوگئی ہوگی اس کے ہاتھ روانہ کردیجئے۔ مجھے نہیں معلوم کہ آپ کا محنتانہ کیا مقرر ہے۔ پھر بھی میں نے فی الحال ایکہزار کے نوٹ امپیریل بنک　　ب کے کھاتے میں جمع کرا دئے ہیں۔ پورا محنتانہ معلوم ہونے پر بقیہ رقم بھی جمع کرادی جائیگی میں مشکور ہوں کہ آپ نے بڑی محنت اور دلچسپی سے تصویر تیار کی۔ لیلیٰ

عورت کا ہر کام عجیب و غریب ہے اور حکمت و مصلحت سے خالی نہیں، وہ ہنستی ہے تو سمجھئے کہ پروپگنڈا کرتی ہے، وہ روتی ہے تو سمجھئے کہ اس کے ہر آنسو میں جال بچھا ہوا ہے۔ اس کی ہمدردی بہت کم "ہمدردی" رہتی ہے۔ اس کا غصہ بھی دراصل غصہ نہیں ہوتا۔ بہرحال تصنع، بناوٹ، دہوکہ کا ہریت اس کے روزانہ شامل ہیں ــــ میں نے تصویر دیدی اور جواب لکھا کہ:-

تصویر حاضر ہے۔ محنتانہ محنت کے پہلے طے پاتا ہے۔ جب یہاں ایسا نہیں ہوا ہے تو اس کے صریح معنے یہ ہیں کہ میں دس ہزار روپیے بھی اجرت مقرر کرسکتا ہوں اور ایک پائی بھی نہیں۔ لیکن میں ان دو میں سے ایک طریقہ بھی اختیار نہ کرونگا کیونکہ مجھے آپ ایسی

مشہور ہستی کی تصویریں کھینچنے سے تصویر کشی کا صلہ مل گیا اگر آپ اس پر بھی مزید مہربانی کرنا چاہتی ہیں تو کوئی ایسی چیز عنایت فرمائیے جو آپ کی تصویر کھچوانے کی یادگار رہے —

چوتھے روز وہی آدمی جو تصویر لے گیا تھا جواب لایا لکھا تھا:۔

آپ کی خواہش عجیب و غریب ہے خیر چونکہ مجھ سے محنتانہ طے نہ کر لینے کی غلطی سر زد ہو گئی تھی اسلئے بہرحال آپ کی خواہش پوری کرنی پڑیگی — پرسوں میری اکیسویں سالگرہ کی تقریب ہے۔ اُمید کہ شام میں شریک "ایٹ ہوم" ہو کر ممنونیت کا موقع دیا جائیگا.... ساتھ ملازم نے ایک خوبصورت ڈبیا پیش کی۔ کھولکر دیکھنے پر میں متحیر اور خوش ہوا کہ ایک سہ نگی بہترین انگشتری تھی۔ میں ڈیڑھ دو منٹ تک محویت اور استعجاب سے دیکھتا رہا۔ آخر ملازم کی موجودگی کے خیال سے استعجاب پر غالب آنے کی کوشش کی..... تعجب میں اور بھی اضافہ ہوا جب ڈبیہ میں بھی ایک چھٹی رکھی ہوئی ملی —

مس لیلیٰ صاحبہ! مرسلہ انگشتری آگئی۔ میرے خیال میں درمیان کا نگینہ ایکہزار کا اور بازوں کے پانچ پانچ سو کے ہیں — اگر یہ بکاؤ ہے تو میں خوشی سے اس کا معاوضہ پیش کرنے کے لئے تیار ہوں"

سورج بلی جوہری

کیسی ذہین اور بے لاگ عورت ہے مجھ پر یہ ثابت کرنا چاہتی ہے کہ یہ نگینے جھوٹے اور کم دام کے نہیں اور اگرچہ میں نے انگشتری ہی روانہ کر کے احسان کیا ہے مگر یہ کچھ ایسی کم قیمت بھی نہیں کہ جو محنت کا معاوضہ ثابت نہ ہو....... یہ تھے میرے خیالات جو اس واقعے کے بعد ذہن میں آتے رہے۔ دوسرا روز بڑی بےچینی سے گزرا۔ ایٹ ہوم میں شریک نہ ہونا چاہتا تھا مگر جس طرح آدم نے عورت کے کہنے سے خدا کی نافرمانی کی تھی" اسیطرح ضمیر کے روکنے پر بھی مجھے سنیاتیں میں شریک ہونا پڑا۔ جب میں لیلیٰ کے عالیشان مکان میں داخل ہوا تو کیا دیکھتا ہوں کہ ایک کثیر جماعت بڑے ہال میں لگی ہوئی تصویر کو دیکھ رہی ہے۔ لیلیٰ وہی ساڑی زیب بدن کئے ہوئے تھیں جس سے تصویر اتاری گئی تھی۔ انھوں نے سب حاضرین سے میرا تعارف کرایا۔ ساتھ ہی سب کی ملی ہوئی تعریف کی آوازیں میرے کانوں میں پہونچیں — مجھے یقین ہو گیا اور کامل یقین کہ در اصل میں مصوری کا دیوتا ہوں، کیونکہ جب میں لیلیٰ اور ان کی تصویر کو دیکھتا تھا تو یہی معلوم ہوتا تھا کہ ایک مہمانوں کے آگے ان کے استقبال کے لئے کھڑی ہیں اور دوسری چل پھر رہی ہیں — لیلیٰ یوں تو سب مہمانوں کے ساتھ بہترین اخلاق سے پیش آرہی تھیں مگر میری طرف اُن کا التفات بہت خوفناک تھا۔

ضیافت بڑی شاندار ہوئی۔ لیلیٰ نے کچھ دیر پیانو بجا کر مہمانوں کو مسرور بھی کیا۔ اس کے بعد ایک ایک مہمان رخصت ہونے لگا۔ میں عمداً ٹھہر گیا کہ ذرا ہجوم کم ہو جائے تو رخصتی ملاقات ہو۔ کیونکہ دل کے منصوبے اور راز زباں پر آنا چاہتے تھے جب سب رخصت

ہوتے ہوئے ملا تو لیلیٰ نے بڑی گرم جوشی ظاہر کی اور تکلیف دینے پر رسماً معذرت کرنے لگیں ........ میں نے کامل سنجیدگی اختیار کرکے کہا "آپ کے عطیہ کا شکریہ ادا کرتا ہوں اور عرض ہے کہ اگر ...... لیلیٰ نے کہا کہئے کہئے۔ میں کہنے لگا...... اگر کبھی کبھی مزاج پرسی کے لئے حاضر ہونے کی اجازت دیجائے تو خوش قسمتی خیال کرونگا۔ لیلیٰ کے ہونٹوں پر عجیب قسم کی مسکراہٹ آگئی جیسے شکاری کے لبوں پر شکار پر قابو پاکر جوش فتح سے آتی ہے ــ اجازت ملگئی...... رخصتی مصافحہ ہوا...... میرا ہاتھ غیرارادی طور پر دیر تک لیلیٰ کے نرم ونازک ہاتھ کو پکڑے رہا اور چھوڑتے وقت میں نے اضطراری کیفیت میں...... گرفت سخت کرکے ڈھیلی کی۔ اس کے بعد ہم علٰحدہ ہوگئے ــ

میں اس قصے کو حتیٰ الامکان مختصر کرنے کی کوشش کرونگا۔ ان واقعات کے بعد وہی ہوا جو لوہے کے قریب مقناطیس کے پہونچنے سے ہوتا ہے ــ ملاقاتیں بڑھیں۔ بے تکلفی ہوگئی۔ ہفتے میں دو دن ہم ایک ساتھ تفریح کو جانے لگے۔ اس منزل پر پہونچکر میں نے...... تصویر کی دوسری کاپی جو بغیر اطلاع کے تیار کرلی تھی دکھائی۔ اور ساتھ ہی اصل کو بار بار دیکھکر نقل کی مدد سے دل کے پردوں پر جو غیر فانی تصویر کھینچی تھی پیش کردی ــ ان چیزوں کو دیکھکر لیلیٰ پر کوئی خاص کیفیت طاری نہیں ہوئی اور نہ پھر گفتگو کا موقع آیا۔ دنیا کے قاعدہ کے موافق میں نے خاموشی کو "رضامندی کے نسوانی طریقے پر محمول کیا ــ مگر آہ مجھے کیا معلوم تھا کہ دوستی کا انجام دشمنی اور اتفاق کا اختتام نفاق پر ہوگا۔ جس وقت بھی درد دل کے وضاحت سے بیان کرنے کا موقع آیا۔ لیلیٰ نے ادھر ادھر کی باتیں شروع کردیں۔ جب کبھی مرد کی بیتابیاں بڑھتی ہیں۔ عورت ہمیشہ روکتی ہے یا روکنے کی کوشش کرتی ہے۔ عام لوگ سمجھتے ہیں کہ مرد کو گناہ سے باز رکھتی ہے یا پاکباز بنانا چاہتی ہے مگر جاننے والے جانتے ہیں کہ اس کے روکنے کا مقصد "بڑھانا ہوتا ہے" جذبات کو ناصحانہ کلمات سے فرو کرنا بھڑکانا ہوتا ہے۔ وہ محبت کی شاخوں کو کاٹتی ہے کہ عشق کا درخت پوری طاقت سے بڑھے۔ اور اس سے وہ خود بھی ناواقف نہیں وہ خوب جانتی ہے اور عمداً کرتی ہے ـــــ دن گزرتے گئے اور میں من کے مندر میں سمائے ہوئے بت کو پورے شوق اور کامل دلچسپی سے پوجنے لگا۔ اسیطرح ایک سال کی طویل مدت ایک سکر کی حالت میں گزر گئی ــــ

ایک دفعہ روز مقررہ پر جبکہ میں لیلیٰ کے گھر جانے ہی والا تھا ٹیلیفون سے لیلیٰ نے کہا کہ "معاف فرمائیے۔ آج میں ایک خانگی مصروفیت کی وجہ سے آپ کے ساتھ تفریح کو نہیں جاسکتی...... قبل اس کے کہ میں کچھ کہتا یا مزاج پرسی کرتا ریسیور ہاتھ سے رکھدیکر تار منقطع کردیا گیا تھا ــــ اس کے بعد دوسرے روز مقررہ پر جب میں لیلیٰ کے گھر.... پہونچا تو خلاف معمول کسی قدر با تکلف پایا۔ حیرت ہوئی۔ طبیعت کا حال دریافت کیا۔ جواب بھی "غیر معمولی تھا"۔ میں نے کہا آج آپ کی طبیعت افسردہ معلوم ہوتی ہے۔ تفریح کو چلنا چاہئے .... چلئے موٹر حاضر ہے ــ لیلیٰ نے کسی قدر ترشروئی سے کہا... میں ایک صاحب کے انتظار میں ہوں۔ آج تفریح کو نہیں جاونگی مجبوری ہے ــ میرے قلب پر چوٹ سی لگی۔ زمانے کے انقلاب کا پوری طرح یقین ہوگیا۔ کل تک جو ہستی مجھ سے ہنس ہنس کر بات چیت کرتی تھی، آج غصے سے بھی پوری بات نہیں کرتی جو شخص اپنے آپ

کل تک ہفت اقلیم کے بادشاہ سے زیادہ خوش قسمت خیال کرتا تھا آج خود کو دنیا کا بدترین انسان سمجھ رہا ہے۔ موٹر میں سوار ہوا تو بے اختیار آنسو نکل پڑے۔ دفعتاً اپنی پوزیشن اور شاہ راہ عام کا خیال آ گیا، جلدی آنکھیں صاف کر لیں۔ شوفر نے دریافت کیا "وکٹوریہ گارڈن" چلوں یا "طلسمی پل" میں نے سخت لہجہ میں کہا گھر چلو۔ موٹر چلنے لگا۔ بہ مشکل دو فرلانگ طے کئے گئے تھے کہ موٹر کی رفتار سست ہونے لگی۔ شوفر نے ندامت کے لہجہ میں کہا کہ۔ آج پٹرول ڈالنا بھول گیا، اب ضرورت ہے۔ میں نے کہا خرید لو۔ قریب کے پٹرول مشن سے پٹرول حاصل کرنے کے لئے شوفر نے موٹر روک لیا، چونکہ ایک اور موٹر پٹرول لے رہا تھا اس لئے ۱منٹ انتظار کرنا پڑا۔ میری پشت کی طرف سے ہارن کی آواز آئی دلدار کے گھر کے کنکر بھی پہچانے ہوئے ہوتے ہیں۔ پلٹ کر جو دیکھا تو موٹر قریب سے تیزی کے ساتھ نکل گئی۔ تاہم میں نے دیکھ لیا کہ لیلیٰ شہر کی مشہور اور کامیاب بیرسٹر احمد کے پہلو میں بیٹھی ہوئی تھیں۔ دل کی جو حالت ہوئی اس کا ضبط تحریر میں آنا مشکل ہے۔ دل ڈوبنے لگا، قریب تھا کہ حرکت بند ہو جائے اپنی بربادی پر رونا آ رہا تھا۔۔۔۔ اور برباد کرنے والے پر غصہ۔ دل چاہتا تھا کہ موٹر کا تعاقب کروں مگر پھر حسن ظن غالب آتا تھا۔ ممکن ہے کہ کسی خاص قانونی مہم کے سر کرنے کے لئے دونوں کا ملنا ہوا ہو۔ گھر پہونچا۔ کہہ سکتا ہوں کہ شب میں سوتا رہا نہ جاگتا بلکہ ان دونوں حالتوں کی درمیانی کیفیت یعنے ایک غشی طاری رہی۔

صبح بستر سے اٹھا تو دوران سر تھا اور طبیعت انتہائی افسردہ تھی ہال میں ضروریات سے فارغ ہو کر اپنے پیشے کا کام کرنے بیٹھ گیا۔ گھنٹہ بھر کام کرنے کے بعد خیالات کی کثرت سے کام بند کر دینا پڑا۔ آدھ گھنٹے تک اپنی حالت پر غور کرتا رہا۔ میری نظروں میں پچھلے سارے پرکیف واقعات یکے بعد دیگرے پھر گئے حیرت تھی کہ کیا سے کیا ہو گیا اور پھر نہیں معلوم کیا سے کیا ہو جائیگا۔ خواہش ہوئی کہ لیلیٰ کی تصویر کو دیکھنا چاہیئے، اٹھا۔ "پرائیوٹ روم" میں آ کر تصویر سے پردہ ہٹا دیا۔۔۔۔ شوق اور حسرت بھری نظروں سے دیر تک دیکھتا رہا تصویر میں تو کسی قسم کا تغیر نہ ہوا تھا۔ وہی سپید پھول والی سیاہ ساڑی، وہی غرور حسن کی وجہ سے سیدھا کھڑا ہونا۔ وہی شکل کی انتہائی معصومیت اور بھولا پن جس سے معلوم ہوتا تھا کہ یہ ہستی دنیا کے کسی کام کے لئے پیدا نہیں کیگئی ہے۔ عالم دہر میں بھیجی گئی ہے تو صرف اس وجہ سے کہ دنیا کو عشق و محبت کی تعلیم اور پرستش حسن کی دعوت دے۔ یکایک خیال ایکروز قبل کے واقعے کی طرف گیا۔۔ قلب کی حرکت سست ہو گئی۔ دوران خون بند ہو گیا۔ نظروں کے آگے چنگاریاں اڑتی ہوئی نظر آئیں اور چکرا کر گر پڑا۔ جب ہوش آیا تو بڑے ہال میں پلنگ پر خود کو لیٹا ہوا پایا سر سے پٹی بندھی ہوئی تھی۔ جسم دہک رہا تھا، کوشش کی کہ اٹھ بیٹھوں مگر فوراً میرا مددگار آگے بڑھا ۔۔۔ ڈاکٹر نے کہا کہ آپ کو کامل طور پر آرام لینے کی ضرورت ہے کیونکہ خون زیادہ بہہ گیا ہے اور بخار پانچ ہے۔ اب کہیں مجھے سر سے بندھی ہوئی پٹی اور پیشانی میں ۔نت تکلیف ہونے کا سبب معلوم ہوا۔ آنکھیں بند کر لیں۔ مددگار نے تھوڑی دیر بعد برانڈی کے کچھ قطرے لیمنیڈ میں شریک کر کے دئے حلق اور سینہ بار بار سوکھ رہا تھا اس لئے لیمنیڈ ملتے ہی پی گیا ذرا طبیعت ٹھکانے لگی ــــــ قاعدہ ہے کہ انسان مصیبت اور تکلیف میں دوست اور خیر خواہ کو ہی یاد کرتا ہے۔ اسی روز شام میں آہستہ اٹھا اور ٹیلیفون کے قریب گیا کہ لیلیٰ کو اپنی بیماری

کی اطلاع دوں ـــــ میری کیفیت سنکر لیلیٰ نے خشک لہجہ میں کہا۔ بہت افسوس ہے، خدا آپ کو جلد صحت دے ..... میں ایک ہفتہ کے لئے باہر جا رہی ہوں اور بہت جلدی میں ہوں، ورنہ مزاج پرسی کے لئے آتی۔ میں مبہوت رہگیا کچھ نہ کہہ سکا، رسیور دو تین منٹ ہاتھ کا ہاتھ میں رہا ایک ہفتہ گزرگیا مگر سخت تکلیف سے۔ ایک روز میں صبح اخبار دیکھ رہا تھا جب "لوکل کالم" پر نظر پڑی تو اخبار ہاتھ سے گر گیا اور میں کرسی سے ـــــ لکھا تھا:۔

"سنا گیا ہے کہ شہر کے کامیاب وکیل مسٹر احمد کی نسبت مس لیلیٰ صاحبہ سے قرار پائی ہے۔ دو ہفتے کے اندر اندر مراسم عقد بھی عمل میں آجائیں گے۔ ہم اس ہونے والے مناسب اور کامیاب جوڑے کو مبارکباد دیتے ہیں"۔

قریب تھا کہ میرا دل پھٹ جائے ـــ مگر افسوس میری قسمت میں تو کوئی اور ہی قسم کی موت لکھی ہوئی تھی ـــــ دل کو سنبھالا دل کی بے چینیوں کو اطمینان دلانے کی کوشش کی ـــ اس کے بعد کامل دو دن میں میں نے اپنی مصوری کی پوری قوت اور اپنے دل کا سارا درد خرچ کرکے ایک تصویر تیار کی ـــ نہ صرف یہ میری بہترین کھنچی ہوئی تصویر تھی بلکہ یہ میری مصوری کا آخری نمونہ بھی تھا۔ میں اس کے بعد کوئی تیار نہ کرسکا ـــــ تصویر ذیل کے منظر کو پیش کرتی تھی:۔

آسمان ابر آلود ہے۔ احمد بیرسٹر اور لیلیٰ ایک سرسبز باغ میں حوض کے کنارہ خوش خوش بیٹھے ہوئے تھے۔ فوارہ چل رہا تھا۔ آگے شراب سے بھری ہوئی صراحی رکھی ہوئی تھی۔ لیلیٰ جام بھر کے احمد کو دے رہی تھی ـــــ میں بسمل ان سے پانچ گز کے فاصلہ پر تڑپ رہا تھا گلے اور سینے سے خون کے فوارے جاری تھے۔ ایک بڑا سا خون کا دھبہ لیلیٰ کے دامن پر بھی دکھایا گیا تھا۔

یہ تصویر تیار کی اور ملازم کے ہاتھ غلاف میں رکھکر لیلیٰ کے پاس بھجدی۔ آہ میری خاموشی ہزار گویائی کے برابر تھی، تصویر وہ سب کچھ ظاہر کر رہی تھی جو میرے دل میں تھا اور شاید بالمشافہ زبان پر نہ آسکتا۔ مگر اس ظالم۔ بیوفا، بیدرد کو کیا کہئے ..... یہ کہکر واپس کردیا کہ "میں نے تو اس قسم کی تصویر کی کوئی فرمائش نہ کی تھی" ـــــ

آہ!! اس واقعہ کے ایک ہفتہ کے بعد وہ واقعہ ہوگا جس کا تصویر میں لیلیٰ کے دامن پر خوں کا دھبہ لگاکر اشارہ کیا گیا تھا اور جس کے ہوچکنے کے بعد ہی میرا یہ خط دنیا کے آگے پیش ہوگا۔

بدنصیب
ہمایوں مصوّر

---

ناظرین کل کے حیرت انگیز واقعات پڑھکر یقیناً انگشت بدنداں رہجائیں گے۔ مس لیلیٰ صاحبہ جن کے متعلق ایک ہفتہ سے قبل کی اشاعت میں لکھا گیا تھا کہ آپ کے کامیاب بیرسٹر مسٹر احمد کے ساتھ نسبت ہوگئی ہے اور عنقریب مراسم

شادی ادا ہو جائیں گے) کل شام حسب معمول "طلسمی پل" سے موٹر میں گزر رہی تھیں کہ ایک شخص کنارہ سے دوڑتا ہوا عین موٹر کی زد میں آگیا۔ قبل اس کے کہ ڈرائیور بریک کرے ٹکر ہوکر موٹر اس اجنبی کے سینے پر سے گزر گئی تھی ―― زخمی کو فوراً سیول ہاسپٹل لایا گیا جہاں وہ بمشکل گھنٹہ بھر زندہ رہا۔ سنا جاتا ہے کہ اس جوانمرگ کو چند آدمیوں نے مس لیلیٰ کی موٹر آنے کے ایک گھنٹہ قبل پل کے کنارے کسی کے انتظار میں ٹہلتا دیکھا تھا۔ جس سے معلوم ہو سکتا ہے کہ یہ حسرت نصیب کوئی فاتر العقل نہ تھا ――

دنیا سمجھتی تھی کے سچے عاشق اب پیدا نہیں ہوتے مگر ناظرین کو یہ پڑھکر جس قدر بھی تعجب ہو کم ہے کہ مذکورۂ موٹر سے ٹکرا کر جان دینے والا شخص ہمارے شہر کا مشہور اور ذی عزت مصور "ہمایوں" تھا۔

بدنصیب ہمایوں نے یہ حرکت کیوں کی اس کا جواب خود انکا خط و بیگا جو ان کے مرنے کے بعد کوٹ کی جیب سے نکلا اور جس کو صفحہ ۶۳ پر شائع کر دیا گیا ہے۔ ناظرین اس کو فسانہ نہ سمجھیں ――

# گزشتہ ماہ کا مضمون "فلسفہ مذہب"

## اور

## اس کے متعلق میری رائے

گزشتہ ماہ کے نگار میں "فلسفۂ مذہب" کا جو حصہ شائع ہوا ہے، اس سے مجھے اختلاف تھا، چنانچہ ملاحظات کے سلسلہ میں مختصراً میں نے اس کا ذکر بھی کر دیا تھا اور خیال تھا کہ جب یہ سلسلہ ختم ہو جائے گا تو ایک محاکمہ اس پر کرونگا، لیکن بعض احباب کا تقاضا شدید ہوا کہ میں جلد سے جلد اپنی رائے شائع کر دوں مگر اتفاق سے یہ تقاضا اس زمانہ میں ہو رہا ہے جب میں علیل و صاحب فراش ہوں۔ اس لئے تعمیل ارشاد تو کرتا ہوں لیکن بسط و تفصیل کو کسی دوسرے وقت پر ملتوی کرتے ہوئے۔

جن حضرات نے شروع سے اس مضمون کا بہ غائر نگاہ مطالعہ کیا ہے۔ ان سے مخفی نہیں کہ سید مقبول احمد صاحب حد درجہ حریت فکر سے کام لیکر اپنے خیالات مذہب کے متعلق پیش کر رہے ہیں اور چونکہ اعتقادات بالکل انفرادی چیزیں ہیں اس لئے ایک شخص کو اختیار حاصل ہے کہ وہ جس تاویل کو اپنے حال کے مطابق پائے قبول کرے لیکن اعتقادات سے ہٹکر، عبادات و معاملات میں یہ اصول کارآمد نہیں۔

یعنی اگر مذہب نام ہو صرف توحید اور رسالت رسول کے اعتراف و یقین کا تو ایک شخص کو اختیار حاصل ہے کہ وہ خدا کو ایک ماننے اور رسول کو برحق سمجھنے کے لئے اپنے خیال کے مطابق جو چاہے تاویلیں کرے، لیکن اگر مذہب سے مقصود ہیئت اجتماعی کی تشکیل و تنظیم بھی ہے تو پھر عبادات و معاملات میں جو ہیئت اجتماعی کے شیرازہ بند ہیں تاویل و آزادی ممکن نہیں ورنہ اصل مقصود فوت ہو جائے گا۔

میری رائے میں سید مقبول احمد صاحب نے اس نکتہ کو نظر انداز کر دیا اور مذہب کو انھوں نے تمدن کے اصول سے نہیں دیکھا حالانکہ وہ اس کے مدعی ہیں۔

یہ حقیقت کسی صاحب فہم سے مخفی نہیں ہے کہ ایک رسول کا وجود اگر حقیقی معنے میں دنیا و اہل دنیا کے لئے باعث خیر و فلاح ہوا ہے تو صرف اس بنا پر کہ اس نے انسانوں کے منتشر افراد کو ایک رشتہ سے وابستہ کر دیا، ان میں ایک غرض مشترک پیدا کر دی۔ ان کے دماغ کے رجحانات ان کی ذہنیات اور ان کے امیال و عواطف میں یک رنگی پیدا کر کے اُن کو مجبور کر دیا کہ وہ اپنے آپ کو ایک ہی مقصد کا طالب سمجھیں، ایک ہی مدعا کے حصول میں تگ و دو کریں اور ایک ہی منزل

کا مسافر سمجھکر باہم ایک دوسرے کے مدد کریں جو نظام تمدن کی اصل روح ہے۔

اگر معاشرت و معیشت یا اصول زندگی کی یکرنگی کو علٰحدہ کر دیا جائے تو ایک قوم کا وجود قومی بالکل معدوم ہو جاتا ہے اور پھر کوئی چیز ایسی باقی نہیں رہتی جو مختلف افراد کو ایک دوسرے سے وابستہ کر سکے، صرف مذہبی معتقدات کا خیال بظاہر صورت کوئی ایسا منظر پیش نہیں کر سکتا جس کا اثر دوسروں پر یا خود اپنی ہی جماعت کے افراد پر ایسا پڑے کہ تنظیم و تشکیل کا احساس ہو سکے۔ خود یورپ کو دیکھئے کہ معتقدات مذہبی کے لحاظ سے وہ منکر محض ہیں لیکن چونکہ اصول زندگی میں ان کے اتحاد تام ہے اس لئے ان کا ایک ایک فرد اپنے اندر پوری اجتماعی شان رکھتا ہے اور دوسروں پر اس کا خاص اثر ہوتا ہے۔

الغرض بانی اسلام نے جو خاص اصول عبادات کے اور مخصوص قواعد معاملات کے مقرر کر دئے تھے ان سے بھی مقصود یہی تھا کہ مسلمانوں میں یکرنگی و یک جہتی پیدا ہو جائے اور اس طرح ان میں قومی تعاون کی روح پیدا ہو جائے۔ اس لئے اگر آج ہم ان کو توڑ دیں گے تو اس کے یہ معنے ہوں گے کہ ہم قومیت کو صدمہ پہونچانے والے ہیں اور اپنی جماعت میں شکست و انتشار پیدا کرنے والے کہلائیں گے۔ اگر یہ کہا جائے کہ اب سے تیرہ سو سال قبل کے مقرر کردہ اصول زمانۂ حال کے لئے موزوں نہیں ہو سکتے، اور ان میں تغیر و تبدل ضروری ہے، تو اس کا نفاذ بعض بعض معاملات میں ممکن ہو سکتا ہے لیکن عبادات میں ممکن نہیں ہے کیونکہ اس سے رسول کی شانِ رسالت کو صدمہ پہونچتا ہے اور یہ ماننا ضروری ہو جاتا ہے کہ خود رسول نے قرآن کو اچھی طرح نہ سمجھا تھا۔

اگر یہ تسلیم کر لیا جائے کہ قرآن سے بقول سید مقبول احمد صاحب نماز صرف تین وقت کی بلا تعیین ارکان و تعدیل ثابت ہوتی ہے یا یہ کہ وضو میں بھی کوئی خاص ترتیب مذکور نہیں ہے تو پھر یہ امر غور طلب ہوگا کہ رسول اللہ نے اپنی زندگی میں خود کیا کیا اور لوگوں کو کیا ہدایت کی اور قرآن کے اس مجمل حکم کی شرح خود انھوں نے کس طرح بیان کی اور اپنے عمل سے دکھائی۔

یہ تو غالباً سید مقبول احمد صاحب بھی مانتے ہوں گے کہ کلام مجید کا بہتر سمجھنے والا رسول اللہ سے زیادہ کوئی دوسرا نہیں ہو سکتا اس لئے ظاہر ہے کہ اس باب میں جو کچھ رسول اللہ کا ارشاد و عمل ہے وہ صحیح ہوگا اور وہی مقصود خداوندی ہوگا۔ پھر اگر رسول اللہ نے وضو میں کسی خاص ترتیب کو ملحوظ رکھا یا نماز میں تعدیل ارکان و تعیین اوقات پنجگانہ کی تاکید فرمائی تو کوئی وجہ نہیں کہ آج ہم اس کو مٹا دیں اور غیر ضروری سمجھیں، علی الخصوص اس وقت جبکہ ان پابندیوں میں کوئی حرج نہیں ہے صرف تین اور پانچ کے جھگڑے میں اتنے دیرینہ اصول کو جو نسلاً بعد نسلٍ سیکڑوں برس سے منتقل ہوتا چلا آیا ہے ترک کر دینا کس قدر لایعنی بات ہے علاوہ اس کے یوں بھی دیکھئے کہ ہر کام میں ترتیب و تسدیل ہی ایک خاص چیز ہے جو اجتماعی شان پیدا کرتی ہے، اگر ہم اس کو ترک کر دیں گے تو کوئی نتیجہ مرتب نہ ہوگا اور ہمارے مذہبی اعمال میں اس قدر اختلاف ہو جائیگا کہ دوسرا دیکھ کر فوراً حکم لگا دیگا کہ یہ سب ایک دوسرے سے جدا ہیں اور ایک مذہب یا مسلک کے پابند نہیں ہیں۔

فرض کیجئے مسجد میں دس آدمی بیٹھے ہوئے وضو کر رہے ہیں یا نماز پڑھ رہے ہیں تو لطف و کیفیت اس میں ہے کہ سب ایک ہی طرح

یکسانیت دیکھرنگی کے ساتھ ارکان کو ادا کر رہے ہیں، یا اس میں کہ کسی نے پہلے منہ دہویا، تو کسی نے پانوں کے مسح سے ابتدا کی کسی نے کلی سے آغاز کیا تو کسی نے کہنیوں کو پہلے دہونا پسند کیا - اس طرح نماز کی یہ حالت قابل التفات ہے کہ سب ایک ساتھ یکرنگی کے رکوع وسجود کر رہے ہیں یا یہ کہ کوئی کھڑا ہوا صرف ہات اٹھائے ہوئے ہے۔ دوسرا بیٹھا ہوا کچھ پڑھ رہا ہے، تیسرا سجدہ میں گرا ہوا۔ کسی کا منہ قبلہ کی طرف ہے کوئی قطب کی طرف رخ کئے ہوئے ہے اور کوئی جنوب کو دیکھ رہا ہے۔

اگر ترتیب و تعدیل کو حذف کر دیں تو عبادات میں کوئی صورت ہم آہنگی کے رہتی ہی نہیں اور اسلام کا یہ فخر کہ اس نے عبادات کے سلسلہ میں وہ درس دیا ہے جو دوسرے مذاہب کے معاملات میں بھی نہیں پایا جاتا اُس سے چھن جائیگا۔

اسی طرح زکوٰۃ کے متعلق سید مقبول احمد صاحب کا یہ کہنا کہ جس قدر ہوسکے ادا کیا جائے بالکل خلاف اصول ہے۔ زکوٰۃ کا مسئلہ قومی تنظیم کا نہایت اہم مسئلہ ہے اور اس کے لئے جب تک کسی نصاب یا رقم کے تعیین نہ ہو کوئی ضابطہ مقرر نہیں ہوسکتا ہے روزہ، قربانی، عیدین، اور ان سے اتر کر ختنہ، عقیقہ، وغیرہ کے مسائل ہیں کہ ان سب سے مقصود وہی تنظیم حیات ہے اور جبتک ان میں ضابطہ ویکسانیت نہ پیدا کی جائے کوئی نتیجہ نہیں نکل سکتا۔ اس لئے میری رائے میں سید مقبول احمد صاحب کا ان مسایل سے بحث کرنا اور ان میں اتنی آزادی اختیار کرنا کہ جس کا جو جی چاہے کرے حد درجہ مضر ہے

بعض استدلالات تو انھوں نے مضحک حد تک پہونچا دئے ہیں مثلاً یہ کہ پانوں دہونے سے بعض اوقات اور بعض قوم کے لوگوں کو زکام ہوجاتا ہے اس لئے وضو میں پانوں دہونا ضروری نہیں، مسح کر لینا چاہئے، اول تو اصول طب کے لحاظ سے پانوں کا دہونا خود زکام کا دور کرنے والا ہے لیکن اگر کوئی شخص ایسا ہو تو بیشک مذہب بھی اُسے مجبور نہیں کرتا۔ لیکن اس کے یہ معنے تو نہیں ہیں کہ پانوں دہونے کو ارکان وضو ہی سے خارج کر دیا جائے۔ پانوں کا دہونا اصولاً جس طرح ان لوگوں کے لئے ضروری ہے جو ننگے پانوں پھرتے ہیں اور جن کے پانوں میلے ہوتے ہیں۔ اسی طرح بلکہ ان سے زیادہ ان لوگوں کے لئے ہے جو ہر وقت موزہ اور بوٹ سے جکڑے رہتے ہیں، کیونکہ پانوں میں گندگی صرف باہر ہی کی خاک سے پیدا نہیں ہوتی بلکہ خود اس کے اندر سے پیدا ہوتی ہے اور وہ لوگ جو ہر وقت جوتا اور موزہ پہنے رہتے ہیں، اُن کے پانوں بہت زیادہ گندے رہتے ہیں اور ان کو پانوں کا دہونا بہت زیادہ ضروری اور طبّاً لازم ہے۔

مضرت کے اندیشہ کی صورت میں شرع نے خود اس کو غیر ضروری قرار دیدیا ہے یہاں تک کہ صرف موزہ اور جوتہ کے اوپر مسح کر لینا کافی خیال کیا جاتا ہے۔

نماز کے تعین اوقات کے سلسلہ میں کسی جگہ سید مقبول احمد صاحب نے شاید یہ بھی لکھا ہے کہ عصر و مغرب کی نماز ایک یوروپین سے ادا ہونی مشکل ہے کیونکہ یہ اس کی تفریح اور ٹینس وغیرہ کا وقت ہے۔ اس کے جواب میں سوائے اسکے کہ سپر ڈالدوں اور کیا عرض کر سکتا ہوں۔ عبادات پر تفریح کے مشاغل کو ترجیح دینا میں نہیں سمجھ سکتا کہ کیا ذہنیت ہے اسی طرح دوپہر کی نماز کے لئے کاروبار کی مصروفیت کا عذر کہ یہ بھی کسی طرح میری سمجھ میں نہیں آتا۔ اہل یوروپ

اس میں شک نہیں کہ سخت کاروباری آدمی ہیں اور بے انتہا مصروف ہیں، اسی کے ساتھ کوئی سچا مذہب کبھی ایسی تعلیم نہیں دے سکتا جو کاروبار میں حرج ڈالنے والی ہو، لیکن کیا اس سے انکار ہو سکتا ہے کہ وہی یورپ والے جن کی رعایت میں سید مقبول احمد صاحب نماز کے اوقات و ارکان کو بدل دینا چاہتے ہیں، اپنی زندگی کے بدترین مشاغل کے لئے کتنا وقت نکال لیتے ہیں۔ پانچ وقت کی نمازوں کے لئے زیادہ سے زیادہ مع وضو وغیرہ کے گھنٹہ سوا گھنٹہ درکار ہوتا ہے، پھر ۲۴ گھنٹے کے اندر اتنا وقت عبادت کے لئے نکال لینا مشکل نہیں ہے جبکہ ہر یورپ کا باشندہ معصیت کے لئے کم از کم آٹھ گھنٹے روزانہ آسانی سے نکال سکتا ہے۔

علاوہ اس کے اگر آپ آسانی کے خیال کو اس قدر وسیع اور استدلال کے وزن کو اتنا ہلکا کریں گے تو پھر یورپ کیا معنی ہندوستان کے بھی کسی شخص پر نماز فرض نہیں رہتی کوئی آپ کے پاس آکر کہیگا کہ حضرت مجھے صبح اُٹھنے میں بہت کسل ہوتا ہے، آپ کہدیں گے کوئی حرج نہیں، صبح کی نماز ترک کر دو، دوسرا کہیگا کہ جناب دوپہر کو لیٹنا میرے لئے ضروری ہے اور جب میں لیٹ جاتا ہوں تو پھر چار بجے سے پہلے اٹھتا نہیں کیونکہ اگر ایسا نہ کروں تو تکلیف ہو جاتی ہے، آپ جواب دیں گے، کچھ پرواہ نہیں، ظہر کی نماز قضا کر دیا کرو۔ اسی طرح عصر و مغرب و عشا کے لئے بھی کسی نہ کسی کو کوئی بہانہ ہاتھ آجائے گا اور آپ ہر وقت کی نماز کو غائب کرتے جائیں گے تو یہ مذہب کیا ہوا بالکل تماشہ اور بچوں کا کھیل ہو گیا۔ کہ جو جس کے جی میں آئے اختیار کرے اور جو چاہے ترک کر دے۔

میں کہتا ہوں کہ جن تین اوقات میں نماز کا ثبوت آپ کو کلام مجید سے ملتا ہے کیا ان میں لوگوں کو کام نہیں ہوتا کیا ان اوقات میں کوئی سبب حاجج پیدا نہیں ہو سکتا۔ بہر حال اس نوع کے مباحث میرے نزدیک بالکل غیر مناسب ہیں البتہ خالص اعتقادات کے باب میں وہ اپنے نفس کے اطمینان کے لئے تاویلیں کر سکتے ہیں۔ کیونکہ اس سے ہئیت اجتماعی کو کوئی نقصان نہیں پہونچتا۔

پل صراط، دوزخ جنت، حشر و نشر، معراج اور اسی طرح کے اور بہت سے ان مسائل کے متعلق جن کو عبادات و معاملات سے کوئی واسطہ نہیں ہے کلام مجید پر غور کر کے کوئی ایسی صورت اختیار کر سکتے ہیں جو ان کے لئے مفید یقین ہو اور میں خود بھی اس پر عامل ہوں لیکن اُن مسایل میں جن سے اسوۂ نبوی متعلق ہے میں کسی انحراف کو سخت گمراہی خیال کرتا ہوں، وہ مسائل شرعی جن کا تعلق تمدن و معاشرت سے ہے ان میں البتہ زمانہ و وقت کے لحاظ سے تبدیلیاں ہو سکتی ہیں کیونکہ قانون کا ضروریات کے لحاظ سے بدل جانا ضروری ہے اور جس کی اجازت خود رسول اللہ نے دی ہے کہ "رعایت اصلح فی الشرع" کا ہمیشہ خیال رکھو لیکن وہ اعمال دینی جن سے مسلمانوں کے اجتماعی حالت وابستہ ہے ان میں کوئی تغیر نہیں ہو سکتا

اب اخیر میں مختصر سی عرض ان لوگوں سے بھی ہے، جو ان کے اس مضمون سے برہم ہیں اور وہ یہ کہ سید مقبول احمد صاحب جو کچھ لکھ رہے ہیں خلوص و نیک نیتی سے لکھ رہے ہیں، رسول کی پوری عظمت و عزت ان کے دل میں ہے اور وہ مدعی ہیں کہ اسلام سے بہتر مذہب دنیا میں کوئی نہیں ہو سکتا، اس لئے اگر ایسا شخص کسی بحث کے سلسلہ میں بعض باتیں ایسی بھی کہہ جائے جو نامناسب ہیں تو اُن کو سن کر گالیاں دینا کافر کہدینا، نہایت ہی نامناسب حرکت ہے۔ اگر آپ کے نزدیک وہ غلطی پر ہیں

تو ان کو متنبہ کیجئے، سمجھائیے، جواب دیجئے، نہ یہ کہ ایک مجبور حریف کی طرح صرف سب و شتم پر اکتفا کیجئے۔

گزشتہ مہینے میں جس وقت انکا مضمون لکھ چکا تو مجھے خیال ہوا کہ بعض حضرات اس سے برہم ہوں گے اور ہوئے لیکن اتنا وقت نہ نکال سکا کہ اپنے اختلاف کو ذرا تفصیل کے ساتھ بیان کر سکتا، اور ملاحظات میں صرف اس قدر اشارہ کر دیا کہ:-

"سید مقبول احمد صاحب کے بعض خیالات سے مجھے اختلاف ہے"

میں ابھی اور انتظار کرتا، اگر بعض احباب کا اصرار شدید نہ ہوتا۔ افسوس ہے کہ اپنی علالت کی وجہ سے میں زیادہ وضاحت سے کام نہ لے سکا اور نہ پوری تنقید ان کے مضمون پر کر سکا، انشاء اللہ اس سلسلہ کے ختم ہونے پر اک نگاہ اس پر ڈالوں گا اور بتاؤں گا کہ میرے نزدیک سید صاحب سے کہاں کہاں کیا کیا لغزشیں ہوئی ہیں۔

نیاز فتحپوری

# مراثی انیس کے حیدرآبادی اڈیشن کے حیدرآبادی نہ ہونے پر اصرار

گزشتہ ماہ کے رسالہ میں جناب احسن لکھنوی کا مضمون جو "مراثی انیس کے حیدرآبادی اڈیشن" کے عنوان سے شائع ہوا ہے اُس کو دیکھکر جناب سید محمد قادری بی اے حیدرآبادی نے ایک مکتوب ہمارے پاس بھیجا ہے جو ذیل میں درج ہے :-

محترمی - تسلیم

اس سے قبل ایک خط آپ کو لکھ چکا ہوں - اس کے جواب کا منتظر ہی تھا کہ کل نگار نظر افروز ہوا - رات کھانا کھانے کے بعد مطالعہ کرنے لگا تو "مراثی انیس کا حیدرآبادی اڈیشن" والے مضمون پر سب سے پہلے نظر پڑی - فاضل مضمون نگار مولانا احسن مارہروی صاحب نے واقعی نہایت کارآمد چیز کی طرف توجہ دلائی ہے - انیس جیسے شاعر کے ساتھ ہماری یہ بے پروائی یقیناً قابل ملامت ہے - اس سلسلہ میں مولانا سے ایک خفیف سی فروگزاشت ہوگئی ہے جو اندیشہ ہے کہ بڑی غلط فہمی پیدا کرانے کی موجب ہوگی - نظامی پریس بدایوں کا ظاہراً خوشنما نسخہ کسی طرح "حیدرآبادی اڈیشن" نہیں ہوسکتا - دارالمصنفین کی طرح نظامی پریس نے خواہ مخواہ سرکار عالی نظام خلد اللہ ملکہ کی مالی اعانت اور سرپرستی حاصل کرنے کے لئے اپنے سلسلۂ مطبوعات کو "سلسلۂ آصفیہ" کے نام سے موسوم کردیا ہے۔ اس اڈیشن سے حیدرآباد کا صرف یہ تعلق ہے کہ ہماری فیاض سرکار نے اردو کی دیگر تحریکات اور متعدد تالیفات کی طرح اس کی بھی معقول مالی امداد فرمائی ہے اتنا تعلق اس کو "حیدرآبادی اڈیشن" بنانے کے لئے کسی طرح کافی نہیں میرے سامنے اس وقت مراثی انیس جلد دوم موجود ہے - نظامی صاحب اپنی تمہید کے صفحہ "ب" پر واضح طور پر لکھتے ہیں "میر صاحب کے ان جواہر پاروں کو اس خوبصورتی اور اہتمام کے ساتھ اردو داں پبلک کے سامنے پیش کرنے کی ہمت افزائی اور سرپرستی اعلیٰ حضرت بندگان عالی حضور نظام ..... کی سرکار کی طرف سے ہوئی ہے"

اس اڈیشن کی بظاہر خوشنمائی سے قطع نظر معنوی حالت جو کچھ ہے وہ آپ سے پوشیدہ نہیں - میں اس پر کچھ عرض کرنا نہیں چاہتا - میر انیس مرحوم اور انکی اولاد اکثر حیدرآباد آتی رہی - اُن کے مراثی یہاں بھی بعض احباب کے پاس محفوظ ہیں - اگر مولانا احسن صاحب اس کام کو عام طور پر اعلانِ ارادہ کرکے شروع فرمائیں تو اُمید ہے کہ ضرور حیدرآبادی اصحاب انکی مدد کریں گے - بہرحال یہ اڈیشن کسی طرح حیدرآبادی اڈیشن نہیں کہلا سکتا - اگر آپ مبالغہ نہ خیال فرمائیں تو میں سمجھتا ہوں کہ اس سے حیدرآباد کی علمی نیک نامی پر مضر اثر پڑے گا - آپ کی

عنایات سے توقع ہے کہ اس بارہ میں "ملاحظات" کے تحت نوٹ دیکر اس غلط فہمی کا ازالہ فرمادیں گے۔

سید محمد قادری بی، اے

---

صاحب موصوف کی فرمایش ہے کہ میں ملاحظات کے تحت نوٹ دیکر اس غلط فہمی کا ازالہ کردوں۔ لیکن چونکہ ملاحظات میں اتنی گنجائش نہیں نکل سکتی تھی اس لئے اس مکتوب کو علیحدہ درج کرکے، غلط فہمی کا ازالہ تو نہیں البتہ اس امر کی توثیق کرنا چاہتا ہوں کہ اس نسخہ کو حیدرآبادی اڈیشن کے سوا کچھ اور کہہ ہی نہیں سکتے۔

آپ نے اول تو یہ بالکل غلط سمجھا کہ اس مضمون کے لکھنے والے احسن مارہروی ہیں۔ مضمون کے اخیر میں احسن لکھنوی کے الفاظ نہایت صاف صاف درج ہیں، علاوہ اس کے تمہید ہی سے ظاہر ہوتا ہے کہ اس مضمون کا لکھنے والا وہی ہے جس نے "واقعات انیس" لکھے اور یہ دنیا کو معلوم ہے کہ "واقعات انیس" مارہرہ کی پیداوار نہیں بلکہ لکھنؤ کی چیز ہے۔ علاوہ اس کے یوں بھی سمجھنا چاہئے تھا کہ مراثی انیس پر ناقدانہ یا مصححانہ نگاہ ڈالنا مارہرہ، فتحپور یا حیدرآباد کے کسی فرزند کا کام نہیں بلکہ اس کو وہی شخص کرسکتا ہے جو لکھنؤ کی عہد انیس کی زبان و معاشرت سے واقف ہو اور یہ فخر لکھنؤ میں بھی اب صرف چند نفوس کو حاصل ہے جناب "نظامی عفی عنہ" نے اپنے مقدمہ یا تمہید میں جو مراثی انیس جلد اول کے اول میں شامل ہے نہایت کھلے الفاظ میں تحریر فرمایا ہے کہ:۔

> اساتذہ اردو میں میر ببر علی صاحب انیس کے کلام کا پڑھنا سمجھنا پرکھنا اس سے زبان و طرز بیان کا سیکھنا اُن کا تتبع کرنا ان کے نقش قدم پر چلنا ہر شاعر و ادیب جو واقعہ نگار ہو سرمایۂ افتخار سمجھتا ہے فارسی ترکیبوں میں اُن کے تصرفات ایک اوستاد زمانہ ہونے کی حیثیت سے اردو میں قابل اسناد ہیں اس اہمیت کو مد نظر رکھ کر جناب سید راس مسعود صاحب بی اے (آکسن) ناظم تعلیمات دولت آصفیہ نے اپنی اسکیم کی دوسری قسط کے طور پر اس کے شائع کرنے کی ضرورت محسوس فرمائی اور اعلیحضرت قدر قدرت ہزاگزالٹڈ ہائی نس آصف جاہ جہاں پناہ ظل اللہ سپہ سالار مظفر الملک نظام الملک محی الملتہ والدین نواب سر میر عثمان علی خاں بہادر نظام الدولہ فتح جنگ بالقابہ سلطان دکن خلد اللہ ملکہ کے شاہانہ عطیہ سے جو مستند شعرائے اردو کے کلام کی اشاعت کے لئے سید صاحب موصوف کی درخواست پر مرحمت ہوا تھا مراثی انیس کی پہلی جلد شائع ہونے کی نوبت آئی اس جلد میں میر صاحب کی آخر عمر کا کلام ہے اور اس میں بعض وہ مراثی ہیں جو اب تک طبع نہیں ہوئے درحقیقت یہ جلد میر صاحب کے اُس کلام کا مجموعہ ہے جس کی نسبت اُنھوں نے خود فرمایا ہے ؎
>
> گھٹا زور مشق سخن بڑھ گئی ضعیفی نے ہم کو جوان کردیا

سید علی حیدر صاحب نظم طباطبائی المخاطب بہ نواب حیدر یار جنگ نے اس جلد کی ترتیب و تصحیح کی خدمت کو انجام دے کر ملک پر بالعموم اور اردو دان پبلک پر بالخصوص احسان فرمایا ہے۔ آغا سید حسن صاحب بی اے صدر مہتمم تعلیمات بلدہ (حیدرآباد) بھی شکریہ کے مستحق ہیں جنھوں نے میر صاحب کا اصلی فوٹو عنایت فرمایا جس کے بغیر یقیناً یہ مجموعہ نامکمل رہتا۔

اُمید تھی کہ اس جلد کے قابل مرتب مولانا طباطبائی صاحب اس کا مقدمہ لکھ کر اپنے کامل الفن ہونے کی حیثیت سے فن مرثیہ گوئی اور شاعری کے متعلق مفید معلومات کا ذخیرہ جمع کر دیں گے جس سے ناظرین کو میر انیس اور ان کی شاعری کے متعلق صحیح رائے قائم کرنے میں مدد ملیگی لیکن ہماری بدقسمتی سے مولانائے موصوف اپنی پیرانہ سالی اور مصروفیت کی وجہ سے ہماری خواہش کو پورا نہ کر سکے انھوں نے اپنے ایک نوازشنامہ کے چند فقروں میں اس جلد کی خصوصیات کا جو ذکر فرمایا ہے اس موقع پر اس کا نقل کرنا خالی از دلچسپی نہ ہوگا وہ لکھتے ہیں۔

اس جلد میں میر صاحب مرحوم و مغفور کے یا تو وہ مرثیے ہیں جن میں مصنف نے خود صراحتاً یا اشارتاً یہ بات ظاہر کر دی ہے کہ اُن کی آخری عمر کا کلام ہے یا وہ مرثیے ہیں جو آخر عمر میں نواب ابو صاحب کی مجلسوں میں جناب مرحوم نے پڑھے اور یہی مرثیے مرحوم کے بستے میں تھے۔ جس دن جناب مرحوم نے منبر و مجلس کو الوداع کہی تینوں صاحبزادے سامنے حاضر تھے چھوٹے فرزند میر محمد صاحب سلیس کو اشارے سے پاس بلایا بستہ اپنے ہاتھ سے اُٹھا کر ان کے ہاتھ میں دیدیا سلیس مرحوم مٹیابرج وحیدرآباد کی مجلسوں میں زندگی بھر یہی مرثیے پڑھا کئے۔ یہ مرثیے منشی نولکشور کو نہ ہاتھ آسکے کہ ان کی مرتب کی ہوئی جلدوں میں شامل ہو جاتے اس کے علاوہ دو یا تین مرثیے ایسے بھی ہیں جن کا حال مجھے اپنے بزرگوں سے معلوم ہوا کہ یہ جناب مرحوم کے انتہائے مشق کا کلام ہے لوگوں کی خاطر سے مرحوم کو یہ مرثیے بستے سے جدا کرنے پڑے۔"

مولانا طباطبائی کی طرف سے دیباچہ یا مقدمہ لکھنے کے متعلق جب مایوسی ہوگئی تو میں نے اس کمی کو پورا کرنے کی کوشش کی — سو ہو ہذا۔

اس "ہو ہذا" کے بعد جو کچھ خامہ فرسائی کی گئی ہے اس سے ہمیں بحث نہیں کیونکہ اس کا تعلق صرف جناب "نظامی عفی عنہ" کے زور قلم و اجتہاد فکر سے ہے واقعات سے نہیں۔

کیا اس تحریر کے بعد کوئی شخص انکار کر سکتا ہے کہ مراثی انیس کا یہ اڈیشن، حیدرآبادی اڈیشن نہیں ہے۔ ریاست نظام کا ایک ایسا شخص جس کے ہاتھ میں وہاں کے علم و ادب کا نظم و نسق ہے، مراثی انیس کی اشاعت کے لئے ایک

ایک شاہانہ عطیہ کی سفارش کرتا ہے، اعلیحضرت جو فطرتاً علم دوست واقع ہوئے ہیں اس کی ضرورت کو محسوس کرکے اس سفارش کو منظور فرماتے ہیں اور متوسلین حیدرآباد میں سے نظم طباطبائی ایسا شخص جو لکھنؤ کے نہ صرف مخصوص فضلاء و ماہرین ادب میں شمار کیا جاتا ہے۔ بلکہ عہد انیس کے واقعات، حالات، زبان، محاورات اور معاشرت و تمدن سے پوری طرح واقف ہے اس کی ترتیب و تصحیح کی خدمت کو انجام دیتا ہے، اور پھر بھی اس پر اصرار ہے کہ اس نسخہ کو حیدرآبادی اڈیشن نہ کہا جائے کیونکہ وہ اغلاط سے لبریز ہے اور اس حقیقت کا اظہار حیدرآباد کی علمی نیک نامی کے لئے مضر ثابت ہوگا۔

کیا ایسی کتاب جس میں روپیہ، سفارش، تصحیح و ترتیب سب حیدرآباد کی ہو اس کو صرف اس بنا پر کہ وہ بدایوں میں طبع ہوئی ہے، حیدرآبادی ہونے سے خارج کر دیتا ہے، میں نہیں سمجھ سکتا کہ اس سے زیادہ حیدرآبادی اڈیشن ہونے کے لئے اور کیا اسباب ہو سکتے ہیں۔ اگر یہ کتاب حیدرآباد ہی میں شائع ہوتی تو بھی بہرحال مسعود یار جنگ اور مولانا طباطبائی ہی اس کے مہتمم و مصحح و مرتب ہوتے اور وہی اب بھی ہیں۔ میری سمجھ میں نہیں آتا کہ محض بدایوں میں چھپنے کی وجہ سے کیوں اس کو حیدرآباد سے "خارج البلد" کیا جاتا ہے۔

میں یہ تو نہیں کہہ سکتا کہ اس کتاب سے اعلیحضرت حضور نظام کی علم پروری یا حیدرآباد کی علمی خدمتوں پر مضر اثر پڑ سکتا ہے کیونکہ یہ دونوں باتیں تو اب حقایق مسلمہ میں داخل ہیں اور ان سے کسی کو انکار ہی نہیں ہو سکتا، لیکن یہ یقینی ہے کہ اعلیحضرت حضور نظام کے اس شاہانہ عطیہ کا مصرف بالکل غلط ہوا اور وہ مقصود پورا نہ ہو سکا، جس کو سامنے رکھ کر سفارش کی گئی تھی، اور جس پر اعتماد کرکے اعلیحضرت نے امداد منظور فرمائی تھی۔

میں بہت مسرور ہوا کہ آپ نے یہ خط بھیجکر مجھے موقعہ دیا کہ اس مسئلہ پر اصولی گفتگو کروں کیونکہ میرے نزدیک اس وقت تک حیدرآباد کا مراثیٔ انیس کی طرف سے غافل رہنا ایک ایسی فروگزاشت ہے جس کی طرف جلد سے جلد توجہ کرنے کی ضرورت ہے، میں نے حیدرآباد کی تخصیص اس لئے کی کہ اس وقت وہی مرکز ہمارے علوم و فنون کا ہے اور وہیں کی شاہانہ فیاضیاں ہمارے ضایعات کی تلافی کر سکتی ہیں۔

اگر آپ اور دیگر حیدرآبادی حضرات کچھ مدد کر سکتے ہوں تو کیجئے۔ میں شوق سے مستقلاً یہ سلسلہ قایم کرنے کے لئے طیار ہوں اور جناب احسن لکھنوی کو بھی آمادہ کرونگا کہ وہ اپنے خاندان کے تمام محفوظ بستوں کو نکال کر جس قدر کلام انیس شایع ہو چکا ہے اس کے ایک ایک نقطہ پر نگاہ ڈال کر صحت کی طرف متوجہ ہوں۔

نظامی پریس کی دوسری جلد مراثیٔ انیس کی ابھی تک میری نظر سے نہیں گزری۔ لیکن اگر یہ سلسلہ قائم ہو گیا تو پھر اس کا دیکھنا بھی ناگزیر ہوگا۔ بہرحال آپ کی طرف سے جو امداد اس باب میں ہو سکتی ہے اس سے مطلع فرمایئے تاکہ میں تمام آسانیوں اور دشواریوں پر نگاہ کرکے اس سلسلہ کو شروع کر دوں۔

نیاز فتحپوری۔

# باب الاستفسار

## (بعض سیاسی مسائل)

(جناب غلام علی خاں صاحب اٹک)

رسالہ نگار برابر دیکھتا رہتا ہوں اور دل ہی دل میں آپ کی محنت کی داد دیدیا کرتا ہوں۔ اگر ناگوار نہ ہو تو ایک رائے پیش کروں اور وہ یہ ہے کہ نگار میں کوئی حصہ سیاسیات کا نہیں ہوتا چونکہ مجھے اس سے بہت دلچسپی ہے اس لئے بہت جی چاہتا ہے کہ مختلف مسائل میں آپ کی رائے بھی معلوم کرتا ہوں کیا یہ ممکن نہیں کہ ہر مہینے اس میں چند صفحات اس کے لئے الگ کر دئے جائیں اور ان میں سیاسی مضامین درج ہوتے رہیں۔ بہرحال اس وقت میں معلوم کرنا چاہتا ہوں کہ مہاتما گاندھی کو آپ کیسا سمجھتے ہیں، مسایل عدم تعاون، ستیاگرہ، کھدر پوشی اور مجالس خلافت، تبلیغ، مسلم لیگ اور کانگرس کے متعلق جناب کی کیا رائے ہے۔ مدعا یہ ہے کہ میں آپ کے سیاسی معتقدات معلوم کرنا چاہتا ہوں۔

---

**(نگار)** ایک زمانہ سے یہ مسئلہ میرے سامنے ہے کہ نگار میں کم از کم دس صفحے سیاسی شذرات کے لئے مخصوص ہوں، لیکن ظاہر ہے کہ یہ حصہ بھی استفسارات، معلومات، ملاحظات وغیرہ کی طرح مستقلاً مجھی کو پورا کرنا پڑے گا، اس لئے اس ذمہ داری کو لیتے ہوئے گھبراتا ہوں، اس لئے نہیں کہ محنت سے جی چراتا ہوں، بلکہ محض اس بنا پر کہ وقت کہاں سے لاؤں آپ یقین کیجئے کہ اخبارات ورسایل پر ایک سرسری نگاہ ڈالنے کی بھی فرصت مجھے حاصل نہیں ہے، بہرحال یہ امر یقینی ہے کہ کبھی نہ کبھی کوئی اہل شخص میرے مشاغل کا بار سنبھالنے کے لئے مل ہی جائے گا اور میں آپ کے اس نہایت مفید وضروری مشورہ پر عمل کرسکوں گا۔

مہاتما گاندھی کو میں اس زمانہ کا سب سے بڑا انسان سمجھتا ہوں یہاں تک کہ کوئی شخص کوشش وسعی کے باوجود بھی ان کے مرتبہ کو نہیں پہونچ سکتا۔ ان کی سیاسی تعلیم اس قدر زبردست ہے کہ اگر کوئی جماعت اس پر عمل کرسکے تو اپنے اندر ایک ایسی بے نیازانہ قوت پیدا کرسکتی ہے کہ اس کے سامنے سارے عالم کی مادی قوت سر ڈالنے پر مجبور ہو جائے لیکن اسی کے ساتھ میں یہ بھی سمجھتا ہوں کہ مہاتما گاندھی کی تقلید آسان کام نہیں اور ایک ملک صد درجہ سیاسی ابتلا سے گزرنے کے بعد ہی اس میں کامیاب ہوسکتا ہے۔ مہاتما جی جس چیز کو اس وقت پیش کر رہے ہیں وہ غالباً پچاس برس کے بعد قابل عمل ہوگی اور ہر چند اس وقت وہ تو موجود نہ ہوں گے، لیکن ان کی تعلیمات زندہ ہونگی اور ملک انھیں پر کاربند ہوکر

منزل مقصود تک پہونچ سکیگا۔ عدم تعاون اور ستیاگرہ میں کوئی فرق نہیں ہے۔ ایک دوسرے کو مستلزم ہے اور یہی اصل روح گاندھی جی کی تعلیم کی ہے۔ کھدر کے استعمال کی برکتیں ہر شخص پر روشن ہیں اور اس سے کسی کو انکار نہیں ہو سکتا، لیکن میں نے جہاں تک غور کیا ہے اس سلسلہ میں "دوچار بہت سخت مقام آتے ہیں" چونکہ ہم لوگ نہایت سطحی تعلیم و تربیت رکھنے والے ہیں اس لئے بعض اوقات بعض نفوس بالکل غلط اثر قبول کرتے ہیں۔ کھدر کے استعمال کا جو اقتصادی فائدہ ہے وہ تو خیر ظاہر ہی ہے لیکن اس میں ایک نوع کی روحانی تعلیم بھی مضمر ہے اور وہ یہ کہ انسان اپنے آپ کو غریبوں کی سطح پر لے آئے اور انکے ساتھ ہمدردی کرے لیکن اس پہلو پر بہت کم لوگوں نے نگاہ کی اور کھدر پوشی حقیقتاً ایک ذریعہ اور عجب و غرور کا بن گیا۔ میرے سامنے ایسی مثالیں ہیں کہ بعض نوجوان اس کا استعمال صرف اس لئے کرتے ہیں کہ اس کی سفید ملاحت اُن کے گورے رنگ اور داڑھی موچھ منڈے ہوئے صاف و صبیح چہرہ پر ایک خاص کیفیت پیدا کر دیتی ہے اور اکابر قوم میں ایسے تو متعدد ہیں جو کھدر پہننے کے بعد بجائے اس کے کہ وہ اپنے اندر انکسار افتادگی پیدا کریں اپنے آپ کو ایسی عظیم و بلند ہستی سمجھنے لگتے ہیں کہ پھر مشکل ہی سے کوئی شخص قابل التفات ان کو نظر آتا ہے اور ان کی مسرت کی کوئی انتہا نہیں رہتی جو اُن کو اس لباس میں دیکھکر کوئی ارادتمند "مولانا" کہکر ہاتھ چومنے کے لئے بڑھتا ہے اور یہ ایک ایسے عجز کے ساتھ جس میں فرعون کا غرور پنہاں ہوتا ہے اپنا ہاتھ بڑھا دیتے ہیں اور ایسے لب و لہجہ میں گفتگو شروع کرتے ہیں جس سے ثابت ہوتا ہے کہ کائنات کا نظام انھیں کی ذات پر منحصر ہے اور اگر آج یہ سیادت و قیادت چھوڑ دیں تو شاید نظم عالم درہم برہم ہو جائے۔

یہ لوگ کھدر کے لباس میں بھی قصداً بدترتیبی اور پھوہڑپن پیدا کرتے ہیں، ارادتاً پیوند لگے ہوئے بوسیدہ اور میلے کپڑے کھدر کے استعمال کرتے ہیں تاکہ عالم کی طرف سے بے نیازی، لوگوں کی جانب سے بے ہمگی، اور امور دنیا میں ایک خاص قسم کا الھڑپن ظاہر ہو اور اس طرح لوگ ان کی طرف زیادہ مایل ہوں

آپ اگر جستجو کریں گے تو معلوم ہوگا کہ کھدر پوشوں کی وہ جماعت جو ذرا بلند تعلیم یافتہ طبقہ سے تعلق رکھتی ہے۔ اس کے اکثر افراد اس عذاب میں مبتلا ہیں اور جس وقت وہ موٹر میں بیٹھکر باہر نکلتے ہیں تو ہر چند بظاہر ان کا ملبوس جس کو قصداً اُنھوں نے تارتار کر دیا ہے، حد درجہ انکسار کو ظاہر کرتا ہے۔ لیکن ان کے نفس میں اُس وقت اتنا سخت غرور بھرا ہوتا ہے کہ مشکل ہی سے کسی مستبد حکمراں میں پایا جا سکتا ہے۔ بہرحال کھدر پوشی کا یہ مکروہ و مبغوض پہلو یقیناً سخت لعنت ہے لیکن محض ایسے خودنما و خود فروش مکاروں کی وجہ سے اصولاً اُس کو نہ بُرا کہا جا سکتا ہے اور نہ اس کے ترک کی ترغیب دلائی جا سکتی ہے۔

(۳) مجلس خلافت اب بالکل لایعنی اور بیکار سی انجمن ہے، کیونکہ جب خلافت کا وجود ہی باقی نہیں رہا اور اس مصیبت سے عالم اسلامی آزاد ہو گیا تو پھر سانپ نکل جانے کے بعد لکیر کا پیٹنا کیا معنی رکھتا ہے اگر یہ کہا جائے کہ اب مجلس خلافت سے مقصود صرف ایک ایسی تنظیم کا قایم رکھنا ہے جو مسلمانوں کو ایک شیرازہ سے وابستہ رکھے تو اس کے لئے کوئی اور نام تجویز

کرنا چاہیئے موجودہ نام سراسر دھوکا ہے، اگر اس نام کے جواز کے لئے یہ تاویل پیش کی جائے کہ ہر چند مسئلہ خلافت اب باقی نہیں رہا ہے، لیکن حرمین تو موجود ہیں، وہاں کے مسایل سے تو مسلمانوں کو واسطہ ہے تو میں اس کو اصولی غلطی کہونگا۔ کیونکہ ہندوستان کے مسلمانوں کو عراق و حجاز، ترکی و ایران وغیرہ کی سیاسیات سے بحث کرنا یا محض سیاسیات خارجہ کے لئے ایک مستقل انجمن قائم کرکے اپنی ملکی سیاسیات کو پس پشت ڈالدینا بالکل خلاف عقل ہے۔ ہر ملک اپنے مصالح کو بہتر سمجھ سکتا ہے۔ اور ہماری چیخ پکار سے نہ صرف یہ کہ کوئی فائدہ اس کو نہیں پہونچتا بلکہ بعض اوقات بُرا نتیجہ پیدا کرتا ہے۔ مسلمانوں کو سب سے پہلے اپنی ملکی حالت پر غور کرکے اپنے لئے کوئی طریق عمل پیدا کرنا چاہیئے اور جب اس سے فارغ ہو جائیں تو پھر گھر سے باہر کی آگ کو دیکھنا چاہیئے۔

مذہبی تنظیم کے لئے بیشک ہر ضلع اور صوبہ میں ایک صدر الاسلام یا شیخ الاسلام کا تقرر ضروری ہے جس کے ہاتھ میں تمام مسایل مذہبی اور خصوصیت کے ساتھ فراہمی و صرف زکوٰۃ کا انتظام ہو۔ سو اس کے لئے مجلس خلافت کے قیام کی ضرورت نہیں ہے بلکہ از سر نو ایک مذہبی انجمن قائم کرنا لازم ہے۔

مسلم لیگ اس سے زیادہ بے معنی چیز ہے، کیونکہ مذہبی نقطۂ نظر سے وہ بیکار محض ہے، اور سیاسیات کے لحاظ سے اس کا کانگرس سے علیحدہ رہنا، گویا مسلمان اور ہندو میں ایک دائمی تفریق کا سبب پیدا کرنا ہے، تبلیغ کے لئے جتنی انجمنیں جہاں قایم ہیں میں ان سب کا سخت مخالف ہوں اور ایسے اخبارات و رسائل کو میں ملک کا شدید ترین دشمن سمجھتا ہوں جو تبلیغ اسلام کا علم بلند کئے ہوئے نظر آتے ہیں۔

سب سے پہلے اصولی غلطی مسلمانوں سے یہی ہوئی کہ انھوں نے شدھی اور سنگھٹن کے مسئلہ کو اہمیت دی اُن کو صرف سکوت اختیار کرنا چاہیئے تھا۔ لیکن چونکہ ملک کے بعض افراد ایسے ہیں جو حصول زر اور جلب منفعت کے لئے ایسی فرصتوں کی جستجو میں رہتے ہیں، اس لئے وہ ایسے زریں موقعہ کو کیونکر ہاتھ سے جانے دیتے اُنھوں نے ایک ہنگامہ شدھی کے خلاف پیدا کرکے ہندوستان کی سیاسیات میں اس قدر نزاکت پیدا کردی کہ اب عرصہ تک اس کا سنبھالنا دشوار ہے۔ میں جانتا ہوں کہ شدھی کے مسئلہ کو چھیڑنا ہندوؤں کی زیادتی اور غلطی ہے، لیکن کسی زیادتی یا غلطی کا جواب ہمیشہ غلطی اور زیادتی ہی سے نہیں دیا جاتا۔

کانگرس ہی صحیح معنے میں ایک سیاسی انجمن ایسی ہے جس میں مسلمانوں کو حصہ لینا چاہیئے اور پوری قوت کے ساتھ یہ عذر کہ اس میں ہندو زیادہ ہیں اور ان کی اکثریت مسلمانوں کے بہت سے جائز حقوق کو پامال کردیتی ہے ناقابل قبول ہے کیونکہ اگر آپ چاہیں تو اپنی قوت و کثرت عزم و انہماک سے اپنے آپ کو برابر کا حصہ دار بنا سکتے ہیں، لیکن مسلمانوں کو خلافت، تبلیغ وغیرہ کے مہمل قصوں جھگڑوں سے کہاں فرصت ہے کہ وہ کوئی صحیح فیصلہ کر سکیں، رہ گئے ہمارے رہنما اور ہادی، سو ان کے متعلق سکوت ہی بہتر ہے کیونکہ اگر آج وہی کسی کام کے ہوتے تو یہ بے راہ روی اور مسلمانوں کے انحطاط کی یہ "روز افزونی" کیوں پیدا ہوتی۔

نیاز فتحپوری

# قطرۂ اشک

ابر بہار خیمہ زن وادیٔ کوہسار میں!     حسن ازل تھا جلوہ گر منظر سبزہ زار میں
غنچۂ دل مہک اٹھا زلفِ سحر کے عطر سے     گلشن ناز تھا نہاں بادِ صبا کے پیار میں!
جلوۂ حسن مضطرب موج صبا کے عکس میں!     وحشتِ عشق بے نقاب دامن گل کے تار میں
شوق کا کارواں تھا گم دشتِ سکوتِ صبح میں     تا زنگہ گندھا ہوا مہر کے سرخ ہار میں
جنبش چشم ملتفت منظر عام کی طرف !     مقصد دل چھپا ہوا جلوۂ روئے یار میں
دیکھا اٹھا کے جب نقاب بیخودیٔ خروش کا     اور ہی کچھ نظر پڑا انجمنِ بہار میں

---

زلفِ دوتا کھلی ہوئی، عارضِ حسن جلوہ ریز     ایک پری کھڑی ہوئی مست کسی خمار میں
چہرہ تھا کچھ اداس سا، آنکھوں میں تھا نشانِ غم     دامن اشک تر بتر گریۂ بے قرار میں!
دیکھ کے ہوش اڑ گئے یاس کے اس ہجوم کو!     اک گل تر، اور اس طرح صورتِ دلفگار میں!
شوق کی بے حجابیاں، ناز کی بے نیازیاں!     ایک ادا تھی پیار کی شرم ستم شعار میں!
چاک کیا حجاب شرم جرأت انکشاف نے!     میں نے بڑھایا اک قدم وادیٔ کوہسار میں
عرض کیا کہ "اے پری! کون ہے تو یہ کیا ہے حال     کام ہے تیرا کیا بھلا دامن کوہسار میں؟"
اشک امید ابل پڑے چشم الم نواز سے     موجِ حیات آگئی بحرِ امیدوار میں

---

بولی بصد ادا کہ "میں قطرہ ہوں ایک اشک کا     سیکڑوں حسرتیں ہیں دفن ایک مرے مزار میں
میں ہوں وہ بارشِ کرم، سبز مرے ہی دم سے ہیں     جتنے بھی نونہال ہیں گلشنِ قلبِ زار میں
مجھ سے ہی فیضیاب ہیں تشنہ لبانِ بزمِ غم!     میری ہی مے کا ہے اثر چشم خمار دار میں

---

حیف! کہ تیری آنکھ کا ایک بھی قطرہ نم نہیں!     سوز نہیں رہا ہے کیا آتشِ روزگار میں
کچھ بھی تجھے ہے پاسِ دل، کچھ بھی تجھے خیال ہے     سیکڑوں آبلے ہیں خشک پائے دلِ فگار میں

سیکھ کہیں سے طرزِ غم، ڈھونڈھ کے لا کہیں سے اشک — لطف نظارہ کچھ نہیں ورنہ حریم یار میں

اتنا کہا اور اڑ گئی، دیکھتے دیکھتے پری — کچھ بھی نہ تھا پھر اس کے بعد دامن کوہسار میں
سکتہ سا مجھکو ہوگیا، رہ گیا دل کو تھام کر — قوتِ ضبط پھر کہاں دیدۂ بیقرار میں
فرط الم سے گر پڑا، مار کے چیخ خاک پر — شعلۂ روح چھپ گیا برق شرارہ بار میں

نظامی بچھرایونی

# بصایر

کسی نے ارسطو سے اکروز پوچھا — کہ ہو دوست جاہل تو کیا ہے نتیجا
کہا اس نے جاہل ہے خود اپنا دشمن — وہ کیا دوست ہوگا جہاں میں کسیکا

چلا جاتا تھا افلاطوں سر راہ — ہوا اک شخص سائل آکے ناگاہ
کہ زیبا کب تلک ہے کسب حکمت — کہا جب تک ہے نا زیبا جہالت

اک معلم کو یہ بقراط نے دیکھا اکروز — کہ لیاقت پہ ہے اپنی اسے دعوائے عظیم
جب پڑھاتا ہے تو کرتا ہے سلف پر ایرد — ان کے دعوے نہیں کرتا کسی صورت تسلیم
بولا بقراط کہ کیوں کا پڑھاتا ہے عبث — جب یہ حالت ہے تو مردوں کو نہ دیجئے تعلیم

جب ملے یوسف صدیق سے یعقوب حزیں — پھر بھی رہتے تھے اسیطرح ملول و غمگیں
پوچھا لوگوں نے کہ اب رونے کا باعث کیا ہے — اب تو پہلی سی وہ یوسف کی جدائی بھی نہیں
بولے یعقوب بچھڑنے کا تھا رونا پہلے — اب یہ رونا ہے کہ مل کر نہ بچھڑ جائیں کہیں

آسی

# طلسمِ خیال

(۱)

نہ فریب خوردۂ آرزو    نہ خرابِ کیفِ نیاز ہوں
نہ ہلاکِ زہرِ وفا ہوں میں    نہ شہیدِ خنجرِ ناز ہوں
مجھے حسن و عشق سے کیا غرض    کہ بعیدِ ذوقِ مجاز ہوں
نہ محبتوں کے لئے ہوں میں    نہ عقیدتوں کے لئے ہوں میں
مگر آجتک یہ کھل سکا
کہ مجھے خیال ہے کیوں ترا

(۲)

مرا عزم وہم سے دور ہے    ہے بلند راہ گزر مری
مرا گھر ہے عرش سے بھی پرے    ہو کسی کو خاک خبر مری
جسے قدسیوں نے سنا نہ تھا    اسے دیکھتی ہے نظر مری
میں تجلیوں میں مقیم ہوں    مجھے ہوش ہے وہ کلیم ہوں
مگر آجتک یہ کھل سکا
کہ مجھے خیال ہے کیوں ترا

(۳)

کہیں فلسفی کہیں منطقی    کہیں اک طبیب لبیب ہوں
مرا لفظ لفظ ہے جادو داں    میں وہ لازوال ادیب ہوں
یہ جہاں ہے جس سے بعید تر    میں بہت ہی اس سے قریب ہوں
میں نگارِ عرش کا رازداں    میں خدائے فرش کا رازداں
مگر آجتک یہ کھل سکا
کہ مجھے خیال ہے کیوں ترا

(۴)

یہ قلمرو سحر خوابگوں مرے جاگنے کا مقام ہے
یہ طلوع مہر ضیا فشاں مری عظمتوں کا پیام ہے
یہ ستارے اور یہ کائنات مری زندگی کا نظام ہے
مرے دل میں عرش کی عظمتیں ہیں رفیع تر مری وسعتیں
مگر آجتک نہ یہ کھل سکا
کہ مجھے خیال ہے کیوں ترا

(۵)

میں تہ زمیں سے ہوں آشنا سر آسماں کی خبر مجھے
میں ہر ایک بزم کا رازداں ہے ہر ایک سماں کی خبر مجھے
تری خلوتوں کا شریک ہوں ترے آستاں کی خبر مجھے
تری محفلوں میں گیا ہوں میں
تری منزلوں میں رہا ہوں میں
مگر آج تک نہ یہ کھل سکا کہ مجھے خیال ہے کیوں ترا

روش صدیقی

# عروسِ برشگال

موسمِ گرما سے لب پر جان تھی آئی ہوئی | روئے عالم پر تھی بیڈھب مُردنی چھائی ہوئی
روحِ انسانی پر آفت اسکی تھی لائی ہوئی | آسماں پر ہر نظر پڑتی تھی للچائی ہوئی

اضطراب انگیز دنیا کی ہر اک تصویر تھی
ذرے ذرے میں جہاں کے خواہشِ تفسیر تھی

ناگہاں دیکھا گیا ابرِ سیہ آتا ہوا | اس طرح دوشِ صبا پر پیچ و خم کھاتا ہوا
جس طرح اُٹھے کوئی بالوں کو بکھراتا ہوا | آمدِ فصلِ بہاری کی کھرج گاتا ہوا

گوہرِ ابرِ کرم ہر سمت بکھرانے لگا
موتیوں سے دامنِ امید بھر جانے لگا

چمکِ برقِ جہندہ باعثِ فرحت ہوئی | لرزشِ موجِ نسیمِ صبح سے ہمت ہوئی
تشنگی کی شدتوں سے حلق کو فرصت ہوئی | پھر شگفتہ پیکرِ عالم کی ہر صورت ہوئی

آ، بلائیں تیری لیوں اے عروسِ برشگال
اپنی آنکھوں میں جگہ دوں اے عروسِ برشگال

مرحبا اے نازنیں ناظورۂ سحر آفریں | اُف تری شوخی ترے نقش و نگار دلنشیں!!
یہ نگاہِ مست تیری اور چشمِ سرمگیں | دوشِ نازک پر ترے بکھری ہوئی زلفِ عنبریں

ہے ترے دامن میں پنہاں ایک لیلائے بہار
صورتِ مجنوں نہ کیوں عالم ہو شیدائے بہار

پھر نسیمِ صبح کے دامن کو اک جنبش ہوئی | شاخسارِ یاسمیں کو پھر ذرا لرزش ہوئی
لالۂ مے نوش کے قدموں کو بھی لغزش ہوئی | پھول ہنسے کھل گئیں کلیاں عجب بخشش ہوئی

چشمِ نرگس وا ہوئی تیرے ہی جلووں کے لئے
کھل گئی منقارِ بلبل تیرے نغموں کے لئے

آسماں پر اب نظر آتے ہیں بادل دل کے دل | ہیں نشاط آسودہ سارے دشت و کہسار و جبل
کھل گئے افسردہ دل بھی اس طرح جیسے کنول | میکدے میں ہو گئے میکش صراحی در بغل

پھر پپیہوں کی ہر طرف سے صدا آنے لگی
"پی کہاں" کے بھیس میں بانگِ درا آنے لگی

اودی اودی سی گھٹاؤں کا جو ہے آنچل کہیں — تو کہیں بکھرا رہی ہے زلف کوئی نازنیں ہو
ابر میں بجلی چمکتی ہے سرِ چرخِ بریں — آ رہی ہے جھینگروں کی بھی صدائے دلنشیں

ساری دریا ہو چکے سرمستِ ریعانِ شباب
یعنی ہے سیلِ رواں میں جوشِ طوفانِ شباب

آبشاروں کے کناروں پر ہے بگلوں کی قطار — مرغ آبی کی چہل پر جانِ آہو ہے نثار
نغمۂ فطرت سے ہیں لبریز سارے کوہسار — جس طرف دیکھو پڑے ہیں سیکڑوں پھولوں کے ہار

حسن کی نیرنگیاں اب عشق کے دامن میں ہیں
وصل کی سرشاریاں "ابر" امن گلشن میں ہیں

جاذبِ نظارہ ہے کیا قوس کی رنگیں کماں — سرخوشِ کیف ترنم ہیں طیور خوش بیاں
پھول سے معشوق ہیں زینت دہِ باغ جہاں — اپنے جامے میں سماتا ہی نہیں ہے باغباں

باصرہ افروز ہیں نیرنگیاں برسات کی
سلسبیلِ گوش ہیں موسیقیاں برسات کی

پھر لبِ غنچہ پہ لرزاں ہے شمیمِ جانفزا — باندھتا پھرتا ہے رنگِ گل چمن میں اب ہوا
نغمۂ آبی سے ہے گونجی ہوئی ساری فضا — آ رہی ہے آبشاروں سے ترنم کی صدا

بادۂ خوش کیف سے لبریز ہے جامِ بہار
مردہ دل بھی جی اٹھے سن سن کے پیغامِ بہار

رات کو جگنو کی تابش، جیسے آوارہ کرن — ہائے یہ افشاں کا عالم، اف یہ زلفِ پُرشکن
ہے بپا پُرنور تاروں کی فلک پر انجمن — کر چکی لیلائے شب زریں قبا پھر زیبِ تن

چرخِ نیلی کی جبیں پھر نور افشاں ہو گئی
سیلِ انجم میں شبِ دیجور پنہاں ہو گئی

چشمہ و دریا کے ہاتھوں میں چھلکتا جام ہے — تشنہ کامانِ ارادت کے لئے پیغام ہے
پینے والے خوش ہیں جاری آج فیضِ عام ہے — انتظارِ روزِ فردا اک خیالِ خام ہے

ابتدائے رنگ و بو کی انتہا ہونے کو ہے
لمحہ لمحہ میری ہستی کا فنا ہونے کو ہے

حافظِ خستہ جگر "ماضی" پہ رکھ اپنی نظر حال کی رنگینیوں کو رہن مستقبل نہ کر
آنے والا رنگ ہے اک حرفِ مشروط "اگر" نقطۂ موہوم پر ہوگا ترا کبتک گزر

کل شیٔ ہالک اک آخری پیغام ہے
عالمِ ایجاد کا انجام کیا انجام ہے

حافظ غازیپوری

# نگہ اپنی اپنی

حیات فخر سے جس کو جناب کہتے ہیں ہم اسکو ایک نمودِ حباب کہتے ہیں
علاجِ تشنہ لبی جسکو آپ سمجھے ہیں ہم اس طلسم کو موجِ سراب کہتے ہیں
نگہ میں آپکی جو برگِ سبز ہے قبلہ ہمارے حلقہ میں اسکو کتاب کہتے ہیں
رموزِ میکدۂ دل جناب کیا جانیں جہانِ خیال کو جامِ شراب کہتے ہیں
جنھیں حضور کہے جا رہے ہیں خانہ خراب انھیں کو ہم تو جلالت مآب کہتے ہیں
ہے خلق جسکے تصور سے لرزہ براندام ہم اُسکو خلدِ حقیقت کا باب کہتے ہیں
عوام چشمۂ فطرت نما کہا کریں لیکن امینؔ زمان و مکاں کو حجاب کہتے ہیں

نگہ بلند و دل ہوشمند میداریم
حقیقتیم و حقیقت پسند میداریم

امین حزیں

# غزل

بار ہا ہجر میں یوں ہم نے انھیں یاد کیا — جسم کو روح کیا روح کو فریاد کیا
اس لگاوٹ سے نگاہوں نے کچھ ارشاد کیا — روح کو کشمکش یاس سے آزاد کیا
اس نے اس حسن تبسم سے نگاہیں ڈالیں — سب یہ سمجھے کہ سر بزم کچھ ارشاد کیا
میں نے کس دن قفس غم سے رہائی چاہی — میں نے کب شکوۂ بے مہری صیاد کیا
اُس سے پوچھے کوئی آغاز محبت کے مزے — جس کے دل کو غم انجام نے برباد کیا

بعد مدت کے خط آیا ہے کسی کا ذوقی
خیر اتنا بھی غنیمت ہے کہ اب یاد کیا

ذوقی

# ڈائری کا ایک ورق

(بہ سلسلۂ ماسبق)

اس سے قبل سطح قمر تک پہونچنے کا حال درج ہو چکا ہے۔ اب میں کچھ واقعات وتجربات وہاں کے بیان کرتا ہوں
کرۂ ارض میں سنا کرتا تھا کہ وزن نام ہے صرف کشش زمین کا اس لئے اگر کوئی کرہ، زمین سے چھوٹا ہو تو وہاں کشش کی کمی کی وجہ سے ہر چیز کا وزن بھی کم ہو جائے گا، یعنی اگر کوئی چیز کرۂ ارض میں ایک من کی ہے تو چاند میں پہونچنے کے بعد وہ صرف چند سیر کی رہجائیگی۔

جہاز پر بھی اس کا کچھ علم ہو گیا تھا جیسا کہ بیان ہو چکا ہے لیکن پوری حقیقت یہاں پہونچنے پر معلوم ہوئی جس وقت ہمارا جہاز، سوشان کے میدان میں اترا تو اس کی خفت وزن کا یہ عالم ہو گیا تھا کہ سلنڈروں کی تمام قوت صرف کرنے پر بھی وہ اس طرح اترتا ہوا معلوم ہوتا تھا جیسے بلندی سے کوئی پتنگ ٹوٹ کر جھپ کھاتی ہوئی نیچے اترتی ہے۔

جب ہم سطح قمر پر اترے تو خیال تھا کہ یہاں انسانی آبادی نظر آئے گی اور کچھ اسی قسم کے آثار حیات دکھائی دیں گے جیسے زمین پر نظر آتے ہیں، لیکن ہم لوگوں کی حیرت کی انتہا نہ رہی جب بجائے انسانی آبادی کے وہاں ہمنے ایک خاص قسم کے جانور دیکھے جو شکل وصورت میں تو انسان سے بہت مشابہ تھے لیکن اعضا میں بہت فرق تھا، مثلاً یہ کہ بجائے دو ٹانگوں کی اُن کے صرف ایک ٹانگ تھی اور اس کا سبب یہ تھا کہ خفت وزن کی وجہ سے انھیں اپنا جسم سنبھالنے کے لئے ایک ہی ٹانگ کافی ہوتی ہے۔
جب یہ مخلوق چلتی ہے وہ اپنی ٹانگ کو آگے نہیں بڑھاتی، بلکہ سارا جسم ایک ستون کی طرح اوپر کی طرف بلند ہوتا ہے پھر جس طرف جی چاہتا ہے وہ اوپر ہی اوپر تیرتا ہوا چلا جاتا ہے، لیکن سو دو سو قدم چلنے کے بعد وہ پھر اسی ایک ٹانگ پر اس طرح قائم ہو جاتا ہے جیسے کوئی اوپر سے زقند بھر کر نیچے آیا ہو۔ اس لئے یہ مخلوق بالکل چھلاوہ کی حیثیت رکھتی ہے۔
ان کی ٹانگ گاؤدم نہیں ہوتی بلکہ صرف ایک لکڑی کی طرح برابر ہوتی ہے جس میں کوئی جوڑ بھی نہیں ہوتا اور اسے جسم سے علٰحدہ بھی کر سکتے ہیں۔

یہ ٹانگ کمر سے ملی ہوئی ہوتی ہے اور کمر نام ہے صرف ایک باریک سی ہڈی کا۔ چونکہ یہاں کی زندگی کے لئے ہوا کی ضرورت نہیں ہے اس لئے پھیپھڑا بھی نہیں ہوتا اور غذا کے لئے معدہ بھی نہایت مختصر سا ہے، کیونکہ صرف رقیق چیزوں پر گزر ہے جن کا فضلہ پسینہ کی راہ سے نکل جاتا ہے اور اسی لئے امعاء وغیرہ بھی نہیں ہے۔ ہوا نہ ہونے کی وجہ سے ناک بھی نہیں ہے اور سخت چیزوں کی غذا نہ بننے کی وجہ سے دانت بھی نہیں ہیں۔ کانوں کے بجائے صرف ایک سوراخ پیشانی پر ہے اور دہن نام ہے ایک مختصر سے شگاف کا جس میں نہ زبان ہے نہ دانت۔ آنکھیں البتہ بجائے دو کے چار ہیں دو رخساروں پر اور دو

پشت پر، ہاتھ انسانوں ہی کی طرح ہوتے ہیں لیکن نہایت کمزور جنس کا فرق بھی اُن میں نظر نہیں آتا اور باوجود کوشش کے یہ نہ معلوم ہوسکا کہ سلسلۂ تناسل ان کے ہاں کس طرح قایم ہوتا ہے۔ یہ ان کے ہاں کا رازا ہے جو کسی پر ظاہر نہیں کرتے۔ ان کے تمام گفتگو سیٹیوں یا اشارات سے ہوتی ہے اور اُن کے جسم کے سنہرے بال جو جابجا کثرت سے پائے جاتے ہیں یہ گفتگو کے وقت کھڑے ہوجاتے ہیں اور دیکھنے والے پر سخت ہیبت طاری ہوتی ہے۔

جس وقت ہمارا جہاز پہونچا تو کثیر تعداد میں یہ جانور جو چاند کی اشرف المخلوقات ہونے کا فخر رکھتے ہیں چاروں طرف آگئے اور لگے اپنے گول گول دیدے پھرا کر دیکھنے۔ ایسا معلوم ہوتا تھا کہ تھوڑی دیر میں یہ لوگ لپٹ جائیں گے اور نوچ کر کھا جائیں گے۔ کپتان نے جو یہاں کے حالات سے زیادہ واقف تھا، اُس نے کچھ اشارات کی مدد سے، کچھ سیٹیاں بجا بجا کر، کبھی بیٹھ کر، کبھی اُٹھ کر اور طرح طرح کا منھ بنا کر خدا جانے ان سے کیا کہا اور وہ کیا سمجھے لیکن ہمنے صرف اس قدر محسوس کیا کہ وہ دور ہٹ گئے۔ غالباً اس نے یہی کہا ہوگا کہ یہ لوگ ڈرتے ہیں، ذرا دور ہوجاؤ۔ ہماری ہمسفر خاتون کی حالت نہایت خراب تھی، انھوں نے اپنے چہرہ چھپا لئے تھے اور مردوں سے لپٹی جاتی تھیں۔ میں بھی جہاز کے اندر چلا گیا اور دروازے بند کرکے سوچنے لگا کہ کتنی بڑی غلطی یہاں آنے میں کی ہے اور اب بظاہر واپسی کی بھی کوئی امید نہیں ہے۔

یہاں کی زمین بالکل کرۂ ارض کی طرح ہے لیکن فرق یہ ہے کہ سبزہ اور درخت کا پتہ نہیں جابجا اونچی اونچی چٹانیں ضرور ہیں جن سے ہر وقت پانی بہتا رہتا ہے اور پانی کے اندر، پتھروں پر، چٹانوں کی چوٹیوں پر، نشیب و فراز میں ہر جگہ برف کے بلورات ( Crystals ) مختلف ہندسی شکلوں میں نظر آتے ہیں، جو دور سے ہزاروں کھلے ہوئے سفید پھولوں کی طرح معلوم ہوتے ہیں۔ اسی لئے وہ میدان جہاں ہمارا جہاز اترا تھا، تختۂ گل کے نام سے موسوم تھا۔ حشرات کا یہاں پتہ نہیں ہے اور نہ چوپائے کہیں نظر آتے ہیں، طیور میں صرف ایک چیز بکثرت پائی جاتی ہے اور اس کو ہم ہندوستان کے چمگادڑ سے تشبیہ دے سکتے ہیں، لیکن فرق یہ ہے کہ چاند کا یہ جانور جسم و قامت میں بہت بڑا ہے اور اس کی پرو بازو بھی بہت وسیع ہوتے ہیں۔

سب سے زیادہ تکلیف دہ چیز معنوی حیثیت سے تو یہاں کی جنبیت تھی اور ظاہری اعتبار سے یہاں کی بڑھی ہوئی سردی، آفتاب چمک رہا تھا، لیکن بجائے گرمی کے او خنکی برساتا ہوا معلوم ہوتا تھا، ہاتھ پاؤں کی ٹھٹھرن کسی طرح نہ جاتی تھی اور ایک ایک منٹ تک مسلسل آگ کے اندر ہاتھ ڈالنے کی ضرورت محسوس ہوتی تھی۔

یہاں نہ کوئی بازار ہے نہ کوئی شہر، یہاں کی مخلوق غاروں میں اور پہاڑوں کی چوٹیوں پر، جانوروں کی طرح زندگی بسر کرتی ہے۔ آپس میں نہ کوئی خاص اختلاط ہے اور نہ ایسی معاشرت۔ ایک ایک غار میں چار چار پانچ کی جگہ ہوتی ہے اور شب و روز میں مشکل سے چند گھنٹوں کے لئے باہر نکل کر چشموں پر جاکر پانی پی لیتے ہیں اور پھر وہیں جا کر پڑ رہتے ہیں۔

یہاں کا سب سے زیادہ دلکش مقام ایک وہ وسیع حصہ زمین ہے جو بالکل خشک ہوگیا ہے اور جس میں اتنے بڑے بڑے

غار پائے جاتے ہیں کہ آج تک ان کی تھاہ نہیں ملی اور نہ یہ پتہ چلا کہ ان کے اندر کیا ہے، دوسری تفریح کی جگہ سمندر کا وہ لبریز حصہ ہے جہاں برف کی ہزاروں چادریں تیرتی پھرتی ہیں اور یہاں کی مخلوق سوار ہو کر ان سے جہازوں کا سا کام لیتی ہے اس کے اندر ایک خاص قسم کی مچھلی بالکل چاندی کی سی پائی جاتی ہے اس کا شکار کھانے کی غرض سے نہیں کیا جاتا بلکہ اس کی چربی نکال کر جلاتے ہیں اور اس کی کھال کو اوڑھتے ہیں۔

سہ پہر کو جب ہم لوگوں نے باہر جانے کا ارادہ کیا، اور اس خیال سے خیموں سے باہر نکلے تو ہماری حیرت کی انتہا نہ رہی کیونکہ ہر شخص کے لئے ایک چھوٹی سی گاڑی چھینکے کی طرح تیار تھی جس میں چار چار وہی چمگادڑ جتے ہوئے تھے اور ایک چلانے والا اسی عجیب الخلقت قسم کا سامنے بیٹھا ہوا تھا۔

میں یہ دیکھکر سخت وحشت زدہ ہوا اور میں نے اس پر بیٹھنے سے انکار کیا لیکن پیچھے مڑ کر دیکھا ہی تھا کہ تین چار آدمی ایک ایک ٹانگ سے کودتے ہوئے آئے اور انھوں نے اپنے اشاروں سیٹیوں آنکھ کی گردشوں اور ڈراؤنی شکلوں سے ایسا ڈرایا کہ میں بے اختیارانہ اس چھینکے کے اندر گر پڑا اور چمگادڑ اس کو لیکر اڑ گئے میں چیخ رہا تھا، چلا رہا تھا لیکن اس جانور پر کوئی اثر نہ تھا، اور میں لٹکا ہوا اوپر فضا میں چلا جا رہا تھا، اگر اطمینان تھا تو صرف اس قدر کہ میرے اور ساتھی بھی اسی طرح آگے پیچھے چھینکوں میں لٹکے ہوئے چلے آ رہے تھے۔

اندازاً دو گھنٹے کے بعد ہماری سواری پھر نیچے کی طرف مائل ہوئی اور رفتہ رفتہ ایک پہاڑی کی چوٹی پر جا کر ٹھہر گئی، میرے ساتھی بھی تھوڑی دیر میں وہیں آ گئے، یہاں پہلے سے ایک جماعت　　　سروں پر اسی مچھلی کے کھال کی لمبی لمبی ٹوپیاں پہنے ہوئے ہاتھوں میں پتھر کے نوکدار ٹکڑے لئے موجود تھی۔ اب مجھے معلوم ہوا کہ ہم لوگ یہاں کے فرمانروا کے پاس جا رہے تھے اور یہ سب اس کے سپاہی تھے جو ہمارے استقبال کے لئے پہلے سے موجود تھے۔

انھوں نے چاروں طرف سے ہمارا محاصرہ کر لیا اور ہم لوگ ململوں، سموروں کے ٹکڑوں میں اپنے ہاتھ منہ لپیٹے ہوئے آگے بڑھے۔ اب شام ہو گئی تھی اور آفتاب کی شعاعیں پہاڑوں کی سفید چوٹیوں، میدانوں کی برفانی بلورات اور وادیوں کی شفاف چشموں پر پڑ پڑ کر بیشمار قوس قزح پیدا کر رہی تھیں، یہ منظر یقیناً اس قدر دلکش تھا کہ تھوڑی دیر کے لئے میں اپنے تمام مصائب بھول گیا اور میرے ساتھیوں میں سے بھی ہر شخص محو ہو کر رہ گیا۔

چار فرلانگ کے بعد دفعۃً ہم کو ٹھہر جانا پڑا، کیونکہ یہاں سے اب شاہی محلات کی حدود شروع ہوتے تھے۔ میں نے خدا جانے دل میں کیا جغرافیہ ان محلات کا قایم کر رکھا تھا، لیکن یہاں پہونچکر معلوم ہوا کہ شاہی محلات عبارت ہیں صرف ان وسیع غاروں سے جو کھود کھود کر پہاڑوں کے اندر بنائے گئے ہیں۔

ان غاروں کا سلسلہ اس قدر وسیع و پیچیدہ ہے کہ اچھی خاصی بھول بھلیاں ہو گیا ہے اور اگر کوئی واقف حال نہ ہو تو پھر ایک مرتبہ جانے کے بعد باہر نہیں نکل سکتا۔ ایک غار کے دہانہ پر پہونچکر ہم لوگ ٹھہر گئے اور اندر سے کئی آدمی مشعلیں لئے ہوئے

نمودار ہوئے، جو سپاہی ہمارے ساتھ آئے تھے وہ باہر ہی رہ گئے۔ اب ہم ایک سرنگ کے اندر جارہے تھے جس کی چھت سے سرد پانی کے قطرے ٹپک رہے تھے اور سردی کا یہ عالم تھا کہ ہڈی تک میں درد محسوس ہونے لگا تھا۔ یہ سرنگ ایک فرلانگ کی تھی اس سے نکل کر پھر ہم روشنی میں آئے لیکن اب چٹانوں کا نا ختم ہونے والا سلسلہ سامنے تھا، اس کے بعد پھر دوسری سرنگ ملی۔ الغرض اسی طرح یکے بعد دیگرے پیچ در پیچ سرنگوں اور چٹانوں سے گزرتے ہوئے ایک گھنٹہ کے اندر ہم خاص قصر شاہی تک پہونچے جہاں بہت سی مشعلیں روشن تھیں۔ یہ قصر شاہی صرف ایک وسیع دالان سا تھا جو پہاڑ کو کھود کر بنایا گیا تھا۔ ایک سنگین تخت پر بادشاہ بیٹھا ہوا تھا، جس کے جسم پر بہت سی سیپیاں چپکی ہوئی تھیں اور سر کے تاج میں جو اسی مچھلی کی کھال کا تھا بہت سے رنگین پتھر جڑے ہوئے تھے، اس کی صورت بھی ویسی ہی بھیانک تھی یہ اس وقت اپنی ٹانگ الگ کئے ہوئے ایک مضغۂ گوشت کی طرح تخت پر پڑا ہوا تھا۔ ہم لوگ قریب ہو کر کھڑے ہوگئے اور اس نے مخصوص اشارات سے ہمارا خیر مقدم ادا کیا تھوڑی دیر کے بعد سنگین پیالوں میں شربت کے قسم سے ایک چیز آئی جس کو ہم لوگوں نے پیا اس کے پینے سے ہم لوگوں کی ساری تھکن دور ہوگئی اور سردی کی شدت بھی کم محسوس ہونے لگی۔ معلوم ہوا کہ یہ خاص چشمۂ شاہی کا پانی تھا جس میں عجیب و غریب اثرات پنہاں ہیں۔

اس بادشاہ کے درباری بھی سب ایک ہی وضع و صورت کے تھے اور اس وقت ان سب کی سیٹیوں اور اشارات نے ایک خاص قسم کا ہنگامہ پیدا کر دیا تھا۔

رات کو ہم لوگ یہیں رہے اور ایک غار کے اندر رہکر صبح کرنی پڑی جب دوسرے دن آفتاب بلند ہوا تو پھر بادشاہ کا سلام ہوا اور انھیں سرنگوں سے گزر کر جھینکوں میں بیٹھے اب کی یہ جھینکے زیادہ بلند نہیں گئے بلکہ پہاڑوں کی سطح کے قریب قریب روانہ ہوئے، مقصود یہ تھا کہ ہم لوگ سیر کرتے ہوئے جائیں۔ جب اپنے خیموں کے محاذ میں پہونچے تو یہ جھینکے دفعۃً بہت بلند ہوگئے اور ڈرائیور نے آہستہ سے میرے بازوؤں میں چمڑے کے دو پر جو لپٹے ہوئے تھے کسی چیز سے چپکا کر نیچے ڈھکیل دیا۔ اس کے بعد صرف مجھے اتنا ہوش ہے کہ جھینکے سے گرنے کے بعد وہ دفعۃً کھلنے شروع ہوئے اور میں طائر کی طرح آہستہ آہستہ نیچے اترنے لگا، لیکن دل اس قدر زور زور سے دھڑک رہا تھا کہ میں اس کی برداشت نہ کرسکا اور سر چکراتے چکراتے دفعۃً میں نے ایسا محسوس کیا کہ کسی چٹان سے جاکر ٹکرا گیا ہوں۔

آفتاب بہت بلند ہوچکا تھا اور میری چھوٹی بچی جھنجوڑ جھنجوڑ کر مجھے اٹھا رہی تھی، اور سامنے کرسی پر بیوی بیٹھی ہوئی مسکرا رہی تھیں وہ پوچھ رہی تھیں کہ آج سوتے میں تم نے چیخ کیوں ماری۔ میں ان کو دیکھ کر سہما جا رہا تھا کہ یہ بھی کہیں انھیں چاند والوں میں سے کوئی نہ ہوں لیکن جب ان کی دونوں آنکھیں، دونوں کان اپنی اپنی جگہ پر ثابت و سالم نظر آئے تو میں نے اطمینان کی سانس لی اور بولا کہ جا رہی ہوں تو بتاؤں کہ کتنی بڑی مہم سر کرکے آیا ہوں۔

نیاز فتحپوری

# اقتباسات و معلومات

## قوت فکر و اجتہاد کی اعجوبہ نمائیاں

۱۸۶۹ء میں ایک دن صبح کو، اک نوجوان خستہ حال، پریشان صورت، نیویارک کے پاول اسٹریٹ میں جو سرمایہ داروں اور دولتمندوں کا مشہور بازار ہے، نمودار ہوتا ہے اور ٹیلیگراف کمپنی کے دفتر میں داخل ہوتا ہے۔ اس کمپنی نے خاص اشارات کہربائی مقرر کر رکھے تھے جن کے ذریعہ سے وہ شہر کے بڑے بڑے تاجروں کو گھڑی گھڑی مختلف کمپنیوں کے حصوں اور اوراق مالی کے بھاؤ کی اطلاع دیا کرتی تھی۔

یہ نوجوان اندر ایک کونہ میں بیٹھا ہوا منیجر کمپنی سے ملاقات کا انتظار کر رہا تھا کہ دفعۃً "وہ آلہ جس کے ذریعہ سے خبریں پہونچائی جاتی تھیں بیکار ہو گیا۔ دو منٹ نہیں گزرے تھے کہ تاجروں کے سیکڑوں خادم گھبرا کر آ گئے اور منیجر بھی پریشان ہو کر اپنے کمرہ سے باہر ہو گیا۔ لیکن اتنی ہی دیر میں یہ نوجوان اس آلہ کے پاس ہو کر اس کے سقم کو معلوم کر چکا تھا۔

جب منیجر اندر داخل ہوا تو اس نے بڑھ کر کہا کہ میں اس کی خرابی کو دور کر سکتا ہوں۔ منیجر نے خوش ہو کر کہا کہ "درست کرو" اور اس نے فوراً پوری مہارت کے ساتھ اسے کھولا اور جو نقص اس میں پیدا ہو گیا تھا اس کو اسی وقت دور کر دیا۔

منیجر بہت خوش ہوا اور اس کو اندر بلا کر بہت سے سوال کئے۔ جوابات سے وہ بہت خوش ہوا اور ۶۰ گنی ماہوار کے مشاہرہ پر اس کو ملازم رکھ لیا۔

آپ کو معلوم ہے یہ نوجوان کون تھا؟ یہ ٹامس اڈیسن تھا جس نے بعد کو برقی قمقمے، فونوگراف، صور متحرکہ کا آلہ اور خدا جانے کیا کیا چیزیں ایجاد کیں۔

اڈیسن کو کبھی توقع نہ تھی کہ اسے ایسی جگہ ملجائیگی، وہ بہت خوش ہوا اور اپنے اوقات کا اکثر حصہ تحقیق و تفتیش میں صرف کرنے لگا یہاں تک کہ اس نے اشارات تلغرافی کے چھاپنے کا طریقہ ایجاد کیا۔ اڈیسن اس قدر سادہ مزاج تھا کہ جس وقت کمپنی کے پریسیڈنٹ نے اس کو بلایا اور کہا کہ تم کس قیمت میں اپنی ایجادات کو بیچنا چاہتے ہو تو اس نے اپنے جی میں کہا کہ ایک ہزار گنی کہونگا اور ۶۰۰ گنی تک دیدونگا، لیکن پھر یہ خیال کر کے کہ کہیں یہ رقم بھی زیادہ نہ ہو اس نے جواب دیا کہ "مجھے معلوم ہونا چاہئے کہ کمپنی کیا دینا چاہتی ہے تاکہ میں اس پر غور کر دوں" پریسیڈنٹ نے کہا کہ "کمپنی آٹھ ہزار گنی دینے کے لئے تیار ہے"

اڈیسن یہ سنکر سخت متحیر ہوا اور سمجھا کہ شاید اس کے کان دھوکا دے رہے ہیں لیکن جب اس کو اس رقم کا چک مل گیا تو اسے یقین ہوا اور اس رقم سے اس نے اور بہت سے آلات خرید کئے اور دوسری ایجادات میں مصروف ہو گیا۔

اڈیسن کے حالات طفلی بھی بہت دلچسپ ہیں جن سے معلوم ہوتا ہے کہ وہ فطرتاً نہایت جستجو پسند واقع ہوا تھا۔ جب اس کی عمر ۱۲ سال کی تھی تو کسی نے کان پکڑ کر اس کو اٹھایا جس سے اسے ثقل سماعت ہوگیا۔ اڈیسن کا بیان ہے کہ اس نے قصداً اسکا علاج نہیں کیا کیونکہ وہ اس طرح زیادہ انہماک کے ساتھ اپنے کام میں مصروف رہتا ہے اور گرد و پیش کا ہنگامہ اس کی فکر کو اپنی طرف

متوجہ نہیں کرتا۔

اڈیسن کا بیان ہے کہ پونے سات بجے میں اپنا کام شروع کرتا ہوں۔ پہلے صبح کے اخبار دیکھتا ہوں اور پھر ناشتہ کرکے ٹھیک آٹھ بجے کام میں مصروف ہوجاتا ہے۔ روزانہ ۸ سے لیکر ۱۰ تک ایسے کام ہوتے ہیں جنھیں مجھے ختم کرنا ضروری ہوتا ہے۔ رات کو میں تمام ان مشاغل کی فہرست مرتب کرتا ہوں جو مجھے دوسرے دن انجام دینے ہوتے ہیں اور روزانہ مجھے پچاس تجربے علم کیمیا علم الکہربا، نو رو حرارت، آلات معاون وغیرہ کے کرنے پڑتے ہیں۔

پوچھنے والے نے سوال کیا کہ سب سے زیادہ مشکلات کس تجربہ میں اٹھانا پڑیں۔ تو اس نے جواب دیا کہ سب سے زیادہ زحمت مجھے برقی روشنی کے باب میں اٹھانا پڑی کیونکہ جب میں نے اس تجربہ کو شروع کیا تو مجھے کوئی علم نہ تھا کہ برقی روشنی ہو بھی سکتی ہے یا نہیں اس لئے جب میں نے اُس کے متعلق تجربات شروع کئے تو مجھے بڑی بڑی مشکلات کا سامنا کرنا پڑا کیونکہ مجھے یہ بھی دیکھنا تھا کہ تجارتی نقطۂ نظر سے بھی وہ اس قدر ارزاں ہوسکتی ہے یا نہیں کہ ہر شخص اس سے فایدہ اُٹھا سکے۔

اڈیسن کا بیان ہے کہ جب میں نے ارادہ کیا کہ برقی قمقمہ کے اندر کسی بہترین چیز کی بتی یا ڈورا استعمال کیا جائے تو میں نے ہر قسم کے کوئلہ پر تجربہ کرکے دیکھا اور جب اس سلسلہ میں مجھے بانس کے ریشہ کا خیال آیا تو میں نے جاپان، جنوبی امریکہ وغیرہ تمام مقامات میں جہاں جہاں بانس پایا جاتا ہے خاص آدمی روانہ کئے تاکہ وہاں سے ہر قسم کے بانس کا نمونہ روانہ کریں اور اس طرح ۶ ہزار نمونے میرے پاس جمع ہوگئے اور میں نے ان سب کا تجربہ کیا یہاں تک کہ ان میں سے ایک بہترین چیز مجھے مل گئی۔ ہر چند اس تجربہ میں بیس ہزار گنی صرف ہوئیں لیکن نتیجہ کے لحاظ سے یہ رقم کچھ بھی حقیقت نہیں رکھتی۔

اڈیسن کی کامیابی کا راز اس کی مواظبت عمل ہے، یعنی جب وہ کسی کام میں لگ جاتا ہے تو پھر اس کو ترک نہیں کرتا جب تک کامیاب نہ ہوجائے اور وہ اس کے پیچھے کھانا پینا اور سونا سب ترک کر دیتا ہے۔

اس کا قول ہے کہ تاریکی اور نیند انسان کی سب سے بڑی دشمن ہیں اور میرا برقی روشنی ایجاد کرنا اسی خیال کی بناء پر تھا کہ اگر اس طرح انسان روزانہ دو گھنٹے بھی زیادہ کام کرسکے گا تو سال بھر ۷۳ دن کام کے اور زیادہ ملجائیں گے۔

جب اڈیسن فونوگراف کی تکمیل میں مشغول تھا تو اس نے ایک گیت کو ۲۵۱۲ مرتبہ سنا یہاں تک کہ وہ اس کی مرضی کے مطابق ٹھیک ہوگیا۔ اس کا تجربہ جب بعد کو اس نے اپنے عمال کے سپرد کیا تو ان کی یہ حالت تھی کہ ایک ہی گیت سنتے سنتے ان کو اختلاج سا پیدا ہونے لگا تھا۔ لیکن ان کو ۵۰۰ مرتبہ سننا پڑا اور متواتر پندرہ دن اس میں صرف کرنے پڑے اور وہ بھی اس طرح کہ ۲۴ گھنٹے میں ایک گھنٹے سے زیادہ سونے کو نہ ملتا تھا۔

اڈیسن کی عمر اس وقت ۸۰ سال سے متجاوز ہوگئی ہے اور اب بھی وہ روزانہ ۹ گھنٹے تجربہ گاہ میں اور ۵ گھنٹے اپنے دار المطالعہ میں صرف کرتا ہے۔

اس وقت وہ ربڑ کے مسئلہ پر غور کر رہا ہے کیونکہ اگر آئندہ جنگ ہوئی جس کا اس کو یقین ہے تو امریکہ کی موجودہ ربڑ ایک

سال سے زیادہ نہ چلیگی اور دوران جنگ میں باہر سے خام ربڑ کا آنا بند ہو جائیگا پھر سالانہ ۴ لاکھ ٹن ربڑ (جو جنگ میں صرف ہوگی) کہاں سے آئے گی۔ چنانچہ اس مسئلہ پر غور کرنے کے لئے وہ ہنری فورڈ اور ہاروی ویرسٹون سے بھی ملا جو جو اس وقت امریکہ کا سب سے بڑا کاروبار کرنے والا ربڑ کا ہے۔ اڈیسن کا بیان ہے کہ امریکہ میں ربڑ کے درخت اس قدر نہیں ہیں کہ ان پر اعتماد کرکے مطمئن ہو سکیں اس لئے ضرورت ہے کہ کوئی اور درخت ایسا تلاش کیا جائے جس کے اندر ربڑ کا مادہ پایا جائے اور پھر اس کی کاشت کو وسیع کیا جائے۔

**چین و انگلستان** اس وقت ایشیا کے سیاسی مسائل میں چین کا مسئلہ خاص اہمیت رکھتا ہے، کیونکہ مغرب کو مشرق کی طرف سے جب کسی چیز نے مضطرب رکھا وہ چین ہی کا "زرد خطرہ" تھا اور بحالت موجودہ چین کی بیداری بہت کچھ اس خطرہ کو زندہ کرتی ہوئی نظر آتی ہے۔

ہندوستان کا جغرافی تعلق چین سے اس قدر قریب ہے کہ اس سے زیادہ ہمسائگی مشکل سے نصیب ہو سکتی ہے، لیکن جہاں ہماری اور غفلتیں ہیں، وہیں ایک یہ بھی ہے کہ نہ ہم اپنے اس ہمسایہ ملک کے حالات سے واقف ہیں اور نہ وہاں کی سیاسیات سے آگاہی رکھتے ہیں۔

آج کی صحبت میں ہم بتانا چاہتے ہیں کہ چین کا تعلق انگلستان سے کب اور کیونکر ہوا اور اس نے رفتہ رفتہ کیا صورتیں اختیار کیں۔

چونکہ چین میں اجنبی لوگوں کی آمدورفت کبھی ممنوع نہ تھی، اس لئے غیر ملکوں کے ساتھ اس کے تعلقات قدیم تاریخوں میں بھی پائے جاتے ہیں چنانچہ ۱۳۴۲ء میں غیاث الدین تغلق شاہ ہندوستان کی طرف سے ابن بطوطہ کا وہاں جانا ثابت ہوتا ہے ابن بطوطہ لکھتا ہے:-

"سلطان غیاث الدین تغلق نے مجھے سفیر بنا کر چین روانہ کیا۔ شاہ چین نے اس سے قبل سلطان غیاث الدین کے پاس ۱۰۰ لونڈیاں اور غلام، ۵۰۰ تھان کمخواب کے، ۵ من مشک، پانچ خلعت مرصع بھیجکر سلطان سے اجازت چاہی تھی کہ کوہ قراجیل کے نواح میں ایک مندر بنانے کی اجازت دیجائے"

اس کے بعد ابن بطوطہ نے چین کے حالات لکھتے ہوئے بیان کیا ہے کہ "چین میں بہت امن ہے اور ایک شخص معہ قیمتی سامان کے تنہا سفر کر سکتا ہے اور اس کو کوئی اندیشہ نہیں ہو سکتا۔ ہر ہر منزل پر ایک کاروانسرائے ہے جہاں مسافروں اور انکی سواری کے جانوروں کے قیام کا انتظام ہوتا ہے۔ اگر کوئی مسافر بعد مغرب پہونچتا ہے تو یہاں کا حاکم آتا ہے اور مسافروں کے نام لکھ کر سرائے کے دروازہ میں قفل ڈال دیتا ہے اور چلا جاتا ہے۔ صبح کو پھر آتا ہے اور ہر مسافر کو اسم وار پکارتا ہے اور حالات دریافت کرکے ایک محافظ دستہ قافلہ والوں کے ساتھ متعین کرتا ہے جو دوسری منزل تک پہونچاتا ہے اور وہاں کے حاکم کی رسید حاصل کرتا ہے کہ فلاں قافلہ خیریت سے پہونچ گیا اسی طرح اکثر حصۂ ملک میں

رواج ہے۔ کاروان سرایوں میں ضرورت کی ہر چیز مہیا ہوتی ہے، خاصکر مرغ اور بط تو کثرت سے ملتی ہیں"

الغرض چین میں غیر ملک والوں کی آمد و رفت زمانۂ قدیم سے پائی جاتی ہے البتہ انگلستان سے اس کا سفیرانہ ارتباط اخیر سولھویں صدی میں ملکۂ الزبتھ کے عہد سے پایا جاتا ہے۔

اس کے بعد ۱۶۳۳ء میں انگلستان نے چین سے تجارتی تعلقات قایم کرنا چاہے اور ایک بیڑہ کپتان وڈل کی قیادت میں روانہ کیا یہ بیڑہ جسوقت کنٹن کے بندرگاہ کے قریب پہونچا تو بوگیو کے قلعہ سے گولے سر کئے گئے، لیکن انگریزی بیڑہ کی توپوں نے ان کی توپوں کو خاموش کر دیا اور اس طرح یہ بیڑہ کنٹن پہونچا اور وہاں سے شکر اور سونٹھ لیکر واپس آیا۔ اس کے بعد انگلستان کے بیڑے برابر چین جانے لگے اور ہر مرتبہ یہی زحمت پیدا ہونے لگی آخر کار شاہ چین نے ۱۶۸۵ء میں انگلستان کو بحری تجارت کی اجازت دیدی اور ۱۶۸۹ء میں ایسٹ انڈیا کمپنی نے ایک جہاز روانہ کیا تاکہ کنٹن میں ایک کارخانۂ تجارت قایم کرے اس میں ایسٹ انڈیا کمپنی کامیاب تو ہوگئی، لیکن اہل چین ان انگریزوں کے ساتھ جو کنٹن میں بسلسلۂ تجارت مقیم تھے اچھا سلوک نہ کرتے تھے آخر کار ۱۷۹۲ء میں، حکومت انگلستان نے لارڈ مکرٹنی کو شاہ چین کے پاس روانہ کیا تاکہ باہمی تعلقات کو خوشگوار بنایا جائے اور بلاد چین میں انگلستان کا ایک مستقل سفارتخانہ قایم کیا جائے۔

لارڈ مکرٹنی کو شاہ چین اپنے حضور میں باریاب تو کیا لیکن کسی سبب کی بنا پر یہ سفارت انگلستان کے کامیاب نہ ہوئی اس کے بعد ۱۸۱۶ء میں لارڈ امہرسٹ سفیر بناکر بھیجا گیا۔ جن کشتیوں میں یہ سفارت پایۂ تخت کو لیجائی گئی تھی ان کے جھنڈوں پر لکھا ہوا تھا کہ "یہ سفارت انگلستان کی طرف سے جزیہ لیکر آرہی ہے" اور جس وقت یہ لوگ پایۂ تخت میں پہونچے اسی وقت حاضری کا حکم ہوا، لیکن چونکہ یہ سفارت کے رسمی لباس میں نہ تھا اور اس کے پاس کاغذات بھی نہ تھے اس لئے اس نے انکار کیا، نتیجہ یہ ہوا کہ ناکام واپس آیا۔

اہل چین تجارتی تعلقات قایم کرنا تو پسند کرتے تھے لیکن وہ چاہتے یہ تھے کہ جو سفیر غیر ملکوں کے آئیں وہ اس طرح ملیں گویا بہت زیر دست ہیں اور کم از کم انگلستان اسے منظور نہ کرتا تھا۔

جب لارڈ نیپر چین گیا تو اس نے کنٹن کے حاکم سے ملنا چاہا تاکہ اب کوئی جھگڑا تفوق کا پیدا نہ ہو اور یہ ملاقات دو برابر مرتبہ والوں کی سی ملاقات ہو اس ملاقات میں بھی یہ جھگڑا پیدا ہوا کہ کس کی کرسی کس طرف رکھی جائے بالآخر ایک گول میز کے گرد کرسیاں بچھا دی گئیں تاکہ صدر اور بائیں کا قصہ ہی باقی نہ رہے۔ لیکن لارڈ نیپر مرگیا اور معاملات معلق رہے، یہاں تک کہ افیون کی مشہور جنگ وقوع میں آئی اور چین کا جہاز انگلستان کے جہاز نے غرق کر دیا۔ اس کا نتیجہ یہ ہوا کہ چین، برطانیہ کو اپنا مساوی سمجھنے لگا اور برطانوی تجار کو اب کوئی خاص شکایت نہ رہی۔ لیکن چونکہ قوت و جبروت سے حاصل کی ہوئی صلح نفرت و انتقام کے جذبہ کو اور ابھار دیتی ہے اس لئے چین کی یہ خاموشی بالکل عارضی و اجباری تھی اور اس کے اندر ہمیشہ سے یہ اہلیت موجود تھی کہ وہ کسی وقت اپنی اہمیت کو سمجھے اور اجنبی اثرات سے اپنے ملک کو آزاد کرائے۔ چنانچہ اس زمانہ میں جبکہ وہاں حصول آزادی کے لئے ایک ہنگامہ بپا ہے، ایک امریکن کا چشم دید بیان قابل توجہ ہے۔ وہ بیان کرتا ہے کہ:۔

اب جاکر دنیا کو معلوم ہوا ہے کہ چین بھی زندہ ہے اور حقیقت یہ ہے کہ جدید چین، اپنے دماغ اپنے اعصاب کی وجہ سے بہت زیادہ قابل التفات ہے۔

وطنیت کی وہ روح جو اصلی مرکز کنٹن میں پیدا ہوئی تھی اس وقت چین کے دو ثلث حصہ پر قابض ہے اور جلد وہ زمانہ آنے والا ہے جب وہ اس مقام پر پہونچ جائیں گے جہاں ۰۰ہم چینی آبادی کو پہونچنا چاہئے۔

چین کی وطن پرست جماعت دوسری قوموں کے ساتھ سیاسی مساوات حاصل کرنا چاہتی ہے اور اس قدر قوت و عزم کے ساتھ کہ وہ سوائے اپنے کسی اور قوم یا ملک کی رائے سننا ہی نہیں چاہتی اور سارے عالم کا مقابلہ کرنے کیلئے طیار ہے۔ تنظیم میں وہ اس قدر ذوق سلیم کا ثبوت دے رہی ہے کہ اس سے قبل چین میں کہیں اس کا وجود بھی نہ تھا۔ یہ جماعت ملک کی انتہائی جنوب سے پیدا ہوئی اور شمالی ملک والوں سے ان کی معیشت و معاشرت بالکل علٰحدہ رہی ہے اور ان پر مغربی افکار اور مغربی تجارت کا بہت اثر ہوا ہے۔

اس تحریک کا اصل بانی سن یات سن تھا کینٹن کے قریب اس کا مکان تھا اور فطرتاً دمقراطی (Democrat) تھا، یہ چاہتا تھا کہ چین کی استبدادی حکومت جمہوریت میں تبدیل کیجائے، چنانچہ ۱۹۱۱ء میں ایک ہنگامہ اُس نے اس قسم کا پیدا کیا لیکن رشوت اور عسکری قوت سے اُسے دبا دیا گیا۔ اس کے بعد سن یات سن نے ۱۹۱۷ء میں بمقام کنٹن ایک مستقل حکومت اپنے نصب العین کے لحاظ سے قایم کی۔ اس کے بعد ۷ سال تک وہ اور زندہ رہا اس دوران میں اس قدر مصائب و تکالیف اس نے برداشت کیں کہ مشکل سے اُس کو کامیاب کہا جا سکتا ہے۔ لیکن اگر کوئی کامیابی اس کو حاصل ہوئی تو یہ کہ اب اس کی موت کے بعد ہر شخص اس کی عزت کرتا ہے۔ اور اس کے بوئے ہوئے تخم کو بار آور دیکھنے کا آرزومند ہے۔ چنانچہ اس وقت کنٹن کی حالت اس امید کی کامیابی کا آئینہ ہے کہ وہاں حزب وطنی

# جوشش بہار

جدھر نظر اُٹھائیے بہار ہی بہار ہے
ادھر بھی بدلیاں ہیں کچھ ادھر بھی بدلیاں ہیں کچھ — یہ لکھائے ابر ہیں کہ بکھر بکھر اس ہیں کچھ
جو غنچے راز داں ہیں کچھ تو خار گلستاں ہیں کچھ — جو کوئی مطمئن سا ہے تو کوئی بیقرار ہے
جدھر نظر اُٹھائیے بہار ہی بہار ہے

گرج سے بادلوں کی بجلیاں چمک چمک پڑیں — تو جنبش صبا سے ٹہنیاں لچک لچک پڑیں
نگاہ کیف جو سے مستیاں ٹپک ٹپک پڑیں — جہاں کے ذرہ ذرہ پر نکھار ہی نکھار ہے
جدھر نظر اٹھائیے بہار ہی بہار ہے

چمن کا پتہ پتہ آج گلستاں بدوش ہے — زمین کا ذرہ ذرہ وقف عیش و محو جوش ہے
ہر ایک رند میکدہ میں محو ناو نوش ہے — نہ کوئی سوگوار ہے نہ کوئی دل فگار ہے
جدھر نظر اُٹھائیے بہار ہی بہار ہے

یہ قطرے آ رہے ہیں بادلوں سے چھوٹ چھوٹ کر — یہ تارے آسماں سے گر رہے ٹوٹ ٹوٹ کر
فضا میں رنگ بھر دیا ہے کس نے کوٹ کوٹ کر — یہ منظر حسین بھی تو کتنا خوشگوار ہے!!
جدھر نظر اُٹھائیے بہار ہی بہار ہے!!

قاضی نعمان جلالی مجو

# ترانۂ دل

۱

نور ہوں، نار ہوں، کہ میں گِل ہوں — تیرے پہلو میں ہوں ترا دل ہوں
قدر کر میری مشتِ خاک کہ میں — بزمِ ہستی کا میرِ محفل ہوں

۲

تو سمجھتا ہے نقشِ باطل ہوں؟ — اک نمودِ کرشمۂ گِل ہوں؟
جس کو جبریل نے کیا سجدہ — ارے کمبخت! میں وہی دل ہوں

۳

اس حقیقت کا میں بھی قائل ہوں — ایک مدت سے ساکنِ گِل ہوں
آشنائے سکوں نہیں لیکن — موجِ یم ہوں۔ حریفِ ساحل ہوں

۴

میں نہ لیلا ہوں اور نہ محمل ہوں — جوہرِ باشعور ہوں۔ دل ہوں
اے کفِ خاک! کام لے مجھ سے — میں حقیقت میں مصلحِ گِل ہوں

یٰسین حزیں

# بصائر

اُڑتے سلیمان نے اک روز یہ پوچھا — کھیتوں میں تو کس واسطے دانہ نہیں کھاتا
اونے کہا ڈرتا ہوں الحضرت والا — جنت سے اسی دانے نے آدم کو نکالا
پوچھا کہ تو ویرانہ میں کیوں رہتا ہے دن رات — آبادیوں میں تجھکو بُری لگتی ہے کیا بات
بولا کہ یہ سب ایک ہیں دنیا کے مواطن — معمور یہ بھی ہوجائینگے ویرانے کسی دن
پوچھا کہ تو کیا کہتا ہے ویرانوں میں اکثر — جو کچھ ترا مفہوم ہے وہ مجھ سے بیاں کر
بولا مری تقریر میں یہ راز نہاں ہے — جو رہتا تھا کل محل نہیں وہ آج کہاں ہے
پوچھا کہ تو آبادیوں میں کیوں نہیں آتا — بولا ستم انسان کا دیکھا نہیں جاتا
پوچھا ہمیں سمجھا دے ذرا اسکو وہ کیا ہے — جو کچھ کہ نشیمن میں ترے تیری صدا ہے
بولا کہ نشیمن میں ہے یہ میرا ترنم — چلنا ہے تمہیں غافلو ہشیار رہو تم
توزادِ سفر ساتھ میں تم تا حدِ مقدور — بیفکر نہ ہو منزلِ مقصد ہے بہت دور

---

دیکھا فیثا غورث نے اک شخص کو — جس کی تھی پوشاک بیحد خوشنما
جب مگر کچھ گفتگو کرتا تھا وہ — تو غلط جملے بہت سے بولتا
دیکھکر یہ حال فیثا غورث نے — کان میں اس شخص کے جھک کر کہا
یا تو اپنی گفتگو کر لے درست — یا ابھی جا کر اُتار آ یہ قبا

---

لکھا حریف کو یہ اردشیر بہمن نے — جو مانو ہمکو تو ہم تم کو بخشدیں یوناں
اگر ہمیشہ ہمارے مطیع ہو کے رہو — تو فائدہ ہو تمہیں اور ہم کو اطمیناں
لکھا حریف نے اسکو جواب میں کہ جناب — حقیقی فائدہ سوچے اگر کہیں انساں
نہ دیکھے ملک کو غیروں کی آنکھ بھر کے کبھی — کسی طرح سے نہ پہونچائے غیر کو نقصاں
عدو کو فائدہ پہونچانے کے لئے بے خوف — خوشی کے ساتھ کرے اپنے فائدے قرباں
بجائے اسکے کہ مل جاؤں اپنے دشمن سے — میں جان دینا سمجھتا ہوں جنگ میں آساں
بجائے اسکے کہ حاکم ہوں قوم پر اپنی — زیادہ خوش ہوں میں آزاد ہو اگر یوناں

عبدالباری آسی

## فراق گورکھپوری

عشق کی مایوسیوں میں سوزِ پنہاں کچھ نہیں
اس ہوا میں یہ چراغِ زیرِ داماں کچھ نہیں

کیا ہے دیکھو حسرتِ سیرِ گلستاں کچھ نہیں
کچھ نہیں اے ساکنانِ کنجِ زنداں کچھ نہیں

جینے والے جی رہی ہیں اور ہی عالم میں اب
دوستو طولِ غمِ شبہائے ہجراں کچھ نہیں

عشق کی ہے خود نمائی عشق کی آشفتگی
روئے تاباں کچھ نہیں زلفِ پریشاں کچھ نہیں

درد کے مارے ہوئے کل روتے روتے ہنس پڑے
پھر کہو گے عشق کی تاثیرِ پنہاں کچھ نہیں

آنکھ والے دیکھ لیں میرے سیہ خانے کی سیر
ماہِ تاباں کچھ نہیں مہرِ درخشاں کچھ نہیں

ایک ہو جائے نہ جبتک سرحدِ ہوش جنوں
ایک ہو کر چاکِ داماں و گریباں کچھ نہیں

یاد آ ہی جاتی ہے اکثر دلِ برباد کی
یوں تو سچ ہے چند ذراتِ پریشاں کچھ نہیں

کاش اپنے ہجر سے بیتاب ہوتے اے فراق
دوسرے کے واسطے حال پریشاں کچھ نہیں

---

## فرخ بنارسی

پھر وہ نظر ہے سلسلہ جنبانِ اضطراب
پھر آرزو ہے دست و گریبانِ اضطراب

قایم تپش پہ دل کی نظامِ حیات ہے
یعنی ہے اضطراب ہی عنوانِ اضطراب

تڑپا گئے وہ اور محبت سے دیکھکر
ہر جنبشِ نظر میں تھا سامانِ اضطراب

وہ شوخیِ تبسمِ پنہاں وہ چشمِ ناز
اک جانِ اضطراب اک ایمانِ اضطراب

موجیں اٹھیں امید کی پھر حیات میں
پھر دل میں جوش زن ہوا طوفانِ اضطراب

تاثیرِ جذب سے کوئی خود کھنچ کے آ گیا
بھولوں گا حشر تک نہ یہ احسانِ اضطراب

بجلی تمام جسم میں پھرتی ہے کہہ نہ تی شو
چھیڑے نہ یوں بھی کوئی رگِ جانِ اضطراب

تیرا جمال رنگِ گلستانِ آرزو
تیرا خیال شمعِ شبستانِ اضطراب

فرخ کہیں نہ حسن کی ہوں بے حجابیاں
کیوں چاک کر رہے ہو گریبانِ اضطراب

# معلومات و اقتباسات

## بڑے بڑے معلق پل

اہل امریکہ کا شغف تعمیر کی طرف جس قدر شدت کے ساتھ بڑھتا جاتا ہے اس کا ثبوت وہاں کی نہ صرف فلک پیما عمارتوں سے بلکہ اور تعمیروں سے بھی ملتا ہے جو فن انجنیری کے دلایل کمال میں شمار کی جاتی ہیں۔

اس وقت وہاں تین معلق پل خاص شہرت رکھتے ہیں، ایک کا نام بروکلن کا پل ہے یہ دنیا کا سب سے پہلا معلق پل ہے۔ (معلق پل کے معنے یہ ہیں کہ دریا کے اندر کوئی ستون قایم نہیں کیا جاتا بلکہ دونوں طرف ساحل پر ایک ایک ستون قایم کر کے پل بنایا جاتا ہے) اس کی تعمیر سنہ ۱۸۷۰ء میں شروع ہوئی اور سنہ ۱۸۸۳ء میں ختم ہوئی۔ اس پر ۳۰ لاکھ گنی صرف ہوئیں۔ اس کے بعد اسکی اصلاح و مرمت میں بھی ۱۲ لاکھ گنی صرف کی گئیں۔ یہ پل عجایب عالم میں شمار کیا جاتا ہے کیونکہ اس کے دونوں برجوں یا ستونوں کے درمیان ۱۹۵ فٹ کا فصل ہے اور پل کی لمبائی ۶۰۱۶ فٹ ہے۔ ستون کی لمبائی ۸۷۲ فٹ ہے اور چوڑائی ۸۵ فٹ۔

لیکن اب اہل امریکہ اس پل سے بھی زیادہ حیرت انگیز معلق پل طیار کر رہے ہیں، جن میں سے ایک کا نام ولیمز کا پل ہے۔ اس کی لمبائی ۷۲۰۰ فٹ اور چوڑائی ۱۱۸ فٹ ہے اس کے ستون ۳۳۵ فٹ بلند ہیں اور دونوں ستونوں کے درمیان ۱۶۰۰ فٹ کا فصل ہے۔ اس پر چار پٹریاں ٹراموے کی، دو راستے موٹروں کے لئے اور دو پیدل چلنے والوں کے لئے بنائے گئے ہیں۔ اس پل کی تعمیر میں ۲۴ لاکھ گنی صرف ہوئی ہیں۔

اس کے علاوہ ایک اور معلق پل دریائے ہڈسن پر بنایا جا رہا ہے اور جس کی تعمیر سنہ ۱۹۳۲ء میں ختم ہوگی۔ اس میں آٹھ سڑکیں موٹروں اور ٹراموے کے لئے ہونگی اور دو پیدل چلنے والوں کے لئے۔ اس کے دونوں ستونوں کے درمیان ۳۵۰۰ فٹ کا فصل ہوگا اور ستون کی بلندی ۶۵۰ فٹ ہوگی۔ اس پل کے دونوں جانب جو فولادی رسیاں پل کو سنبھالنے کے لئے ہونگی وہ چار ہونگی جنہیں سے ہر ایک کا محیط یا گولائی ۳۶ انچ ہوگی اور ہر رسی کا وزن سات ہزار ٹن ہوگا۔ ان رسیوں کی مضبوطی کا اندازہ اس سے ہوسکتا ہے کہ ہر رسی ۲۶۴۴ باریک لڑوں سے بنائی گئی ہے جن میں سے ہر لڑ کی گولائی $\frac{۳}{۱۶}$ انچ ہے۔

یہ رسیاں دونوں جانب دو برجوں سے باندھی جائیں گی جن میں سے ہر ایک کا رقبہ ایک ایک ایکڑ ہوگا۔ اس پل میں ۶۰ لاکھ گنی کے صرف کا اندازہ کیا گیا ہے۔

## ریاضیات اور مشرق قدیم

تحقیق انسانی جس قدر وسیع ہوتی جائے گی، اسی قدر مشرق کی علمی خدمتیں نمایاں ہوتی جائیں گی چنانچہ یہ امر پایۂ ثبوت کو پہونچ گیا ہے کہ تمام موجودہ تجارتی حسابات، اوزان اور پیمانوں کا تعین، ہندسی طریقہ سے زمین کی پیمائش، اور نظام ستینی (جس میں اعداد کا حساب و شمار ۶۰ سے کیا گیا ہے) اور جس کا تتبع اب بھی جاری ہے کہ گھنٹہ کی تقسیم ۶۰ منٹ میں اور منٹ کے ۶۰ سکنڈ میں، اور دائرۂ فلکی کی تقسیم ۳۶۰ درجوں میں اور ہر درجہ

کی ۶۰ دقیقہ میں اور ہر دقیقہ کے ۶۰ ثانیہ میں کی جاتی ہے) یہ سب بہت قدیم چیزیں ہیں۔ یہاں تک کہ مابین النہرین جو ٹاٹک (اینٹیں) حال ہی میں زمین سے برآمد ہوئی ہیں ان سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ تمام ہندسی اصول ۳۰۰۰ قبل مسیح مرتب ہو چکے تھے۔

انھیں اینٹوں کے دیکھنے سے یہ بھی معلوم ہوتا ہے کہ ایک سے لیکر ۶۰ تک اعداد کا مربع، انکا مکعب اور جذر اس وقت معلوم ہو چکا تھا۔ علاوہ اس کے نسبت و تناسب، اور ہندسوں کا سلسلۂ متصلہ بھی ان کی علم میں تھا اور اشکال ہندسی مربع مستطیل، مثلث و دائرہ بھی وہ جانتے تھے۔

فلکیات میں وقت اعتدال ربیعی کی تعین انھوں نے کرلی تھی جس سے وہ اپنے سال کی ابتدا کرتے تھے اور اول مہینہ کا نام انھوں نے وہ رکھا تھا جسے اب ثور کہتے ہیں اس سے ثابت ہوتا ہے کہ جب آفتاب برج ثور میں جاتا تھا اس وقت سے وہ سال کی ابتدا کرتے تھے۔ انھوں نے دائرہ بروج کو بارہ حصوں میں تقسیم کرکے سیاروں کی حرکت کو بھی متعین کیا تھا۔ سال کبیسہ، دھوپ گھڑی، فصلوں کی تقسیم، نجوم و کواکب کے اوقات طلوع و غروب کی تعیین یہ سب اسی وقت ہو چکا تھا اور ایسا ہونا ناگزیر تھا کیونکہ فن جہاز رانی میں ان باتوں کے علم کی سخت ضرورت تھی یہ باتیں ۵۰۰۰ سال قبل مسیح کی ہیں۔

اب اس کے بعد ۴۲۴۱ قبل مسیح مصر میں جو کچھ ہوا اسے بھی دیکھئے کہ انھوں نے سال کو بارہ مہینوں میں اور ہر مہینہ کو ۳۰ دن میں تقسیم کیا اور باقی پانچ دنوں کا اضافہ کرکے ان کو تہوار کی صورت دی اس سے ثابت ہوتا ہے کہ ضبط حساب، نظام عدد اور علم رصد میں وہ کتنی دستگاہ رکھتے تھے اسی کے ساتھ فن تعمیر، مکانکی معلومات، علم مساحت عملی میں بھی اُن کی ترقی اس سے ثابت ہے کہ مسافات بعیدہ تک خطوط مستقیم کا قایم کرنا اور سطح مستوی کی تعیّن یہ سب اُن کو معلوم تھا۔ چنانچہ اہرام مصر کی تعمیر کو دیکھئے کہ اس کے زوایا اور جوانب کے تعین میں موجودہ آلات کی مدد سے بھی جو غلطی نکالی جاسکتی ہے اس کے مقدار نہ ہونے کے برابر ہے۔

اس زمانہ کے بعد معلومات یونان میں منتقل ہوئیں جہاں اصول علمی پر ان کی تدوین ہوئی اور افلاطون، ارسطو، ارخمیدس اور اقلیدس ایسے انسان پیدا ہوئے۔ جب عہد اسلام آیا تو مسلمانوں نے علوم طبیعی، ریاضیات، فلکیات کی تمام کتابیں، یونان اور ہندستہ لیکر اپنی زبان میں منتقل کیں، جب خلفاء عباسیہ کا زمانہ ہوا تو ترجمہ و تالیف کے مستقل شعبے قایم کئے گئے اور تمام علوم یونان، وہند کو اپنا کر لیا۔ لیکن یہ خیال صحیح نہیں کہ مسلمانوں نے صرف ترجمہ پر اکتفا کیا اور اپنی طرف سے کوئی اضافہ نہیں کیا۔ کیونکہ اب تحقیقات جدیدہ سے اس خیال کی غلطی ثابت ہوتی جاتی ہے۔ چنانچہ نظریات اعداد، تہذیب ارقام تبویب موضوعات میں اُن کے اضافے اب بھی رائج ہیں۔ صفر کی ایجاد مسلمانوں کی ہے جس کو بجنسہ انگریزی میں (Cipher) کے نام سے لے لیا اور کسر عشری کی علامت فاصلہ بھی انھوں نے ہی مقرر کی علم جبر میں اس کے اصول کا وضع کرنا، علامات و اشارات کے تعین سب مسلمانوں ہی کی ایجاد ہے۔

خوارزمی ہی اول وہ شخص تھا جسنے اس علم کا نام علم الجبر والمقابلہ رکھا اور پھر یورپ نے اُس کو (Algebra) کے نام سے اپنے ہاں لے لیا۔ ریاضی کا یہ نظریہ کہ دو مکعب عددوں کا مجموعہ، عدد مکعب نہیں ہو سکتا، اہل عرب ہی کا نکالا ہوا ہے

علم مثلثات و تناسب میں ان کی خدمات نہایت بلند ہیں۔ قانون تناسب جیوب، ضوابط مثلثات کروی غیر قائمۃ الزاویہ، قاطع و نظیر کا علم، وضع جداول، سطح کروی پر اصول نقشہ کشی یہ سب مسلمانوں ہی کے ایجاد میں ہیں۔

فلکیات میں اُن کے خدمات اور زیادہ اہم ہیں خط نصف النہار سے طول درجہ کا معلوم کرنا، قیام حرکات قمر کی جدولوں کی تصحیح، زمین کی گردش کے لحاظ سے رصدگاہوں کا قایم کرنا وغیرہ وغیرہ بہت سی باتیں ایسی ہیں جن کی بناء پر مسلمانوں کو یونانیوں سے تفوق حاصل ہے، کیونکہ یونانیوں کے ہاں جو کچھ تھا وہ صرف نظری تھا، مسلمانوں نے اپنے عمل و استقراء سے اُس کو مستقل علم کی صورت دیدی۔

## کہکشاں سے اُس طرف

قدماء نے یہ امر دریافت کر لیا تھا کہ قبۂ فلکی میں بعض اجرام روشن بادوں کی طرح ایسے بھی ہیں جو نہ شمس و قمر ہیں اور نہ اُن کو نجوم کہہ سکتے ہیں۔ چنانچہ ابوالحسن صوفی نے جو اہل عرب میں فلکیات کا بہت بڑا ماہر تھا لکھا ہے کہ میں نے خود ان روشن بادلوں کو دیکھا جس کا نام اُس نے "لطخہ سحابیہ" رکھا اور انگریزی میں جس کو ( Nebula ) یا عربی کی جدید اصطلاح میں سدیم کہتے ہیں۔ جب وقت تک دوربین ایجاد نہیں ہوئی یہ اجرام دخانی یا سدیم فلکیات کا نہایت پیچیدہ معمہ بنے رہے۔ جب گلیلو نے دوربین بنا کر اس کی مدد سے کہکشاں کو دیکھا جس میں اجرام سدیمی پائے جاتے ہیں تو اُس نے کہا کہ جس کا نام کہکشاں ہے وہ حقیقتاً بیشمار ستاروں کا مجموعہ ہے جو بہت قریب قریب واقع ہونے کی وجہ سے علحدہ علحدہ نظر نہیں آتے۔ جب سترہویں صدی کے آخر میں نیوٹن نے دوربین عاکس ایجاد کی اور اس اصول پر بڑی بڑی دوربینیں بن گئیں تو اجرام سدیمی کا مطالعہ ایک مخصوص علم ہو گیا اور بہت سی وہ باتیں معلوم ہونے لگیں جو اس سے قبل غیر معلوم تھیں اور خدا معلوم کتنے سدیمی اجرام جو مختلف شکلوں کے ہیں اور مختلف حالتوں سے گزر رہے ہیں نظر آنے لگے۔

اجرام سدیمی دو قسم کے ہیں ایک وہ جو بالکل بادل کی طرح مشتعل اور ملتہب گیس (یا دھویں) کی صورت میں پائے جاتے ہیں، دوسرے وہ ہیں جو کمانی کی طرح چکردار صورت رکھتے ہیں۔ اول اول یہ خیال کیا گیا تھا کہ یہ چکردار سدیم بہت سے چھوٹے ستاروں کا ہجوم ہے جو ہمارے آفتاب کو چاروں طرف سے گھیرے ہوئے ہے۔ لیکن جب آلات رصد و تصویر و حل طیفی (یعنی مثلثی شیشہ کے ذریعہ سے انحلال نور) مکمل ہوگئے اور ان کے ذریعہ سے تحقیق کی گئی تو ثابت ہوا کہ ہر سدیم ہماری کہکشاں کی طرح ایک مستقل کائنات ہے اور اس طرح کے سدیم فضا میں ہزاروں لاکھوں پائے جاتے ہیں۔ پس سدیم اس جہت سے دو قسم کے ہیں ایک وہ جو ہماری کہکشاں میں شامل ہیں اور دوسرے وہ جو اس سے خارج ہیں

ہماری کہکشاں ایک بڑا مجموعہ ہے ستاروں کا اور گیسی سدیم کا جس میں بعض ستارے تو ایسے ہیں جو آنکھ سے نظر آجاتے ہیں، ہزاروں وہ ہیں جو دوربین کی مدد سے دیکھے جا سکتے ہیں اور لاکھوں وہ ہیں جو تصویری کی لوح پر نظر آسکتے ہیں۔

رصد سے ثابت ہوا ہے کہ کہکشاں ایک قرص ہے جس کے قطر کا طول ایک لاکھ نوری سال کا ہے اور ہمارا نظام شمسی تقریباً اس کے وسط میں واقع ہے۔

کہکشان کے قرص میں ۳۰۰۰۰ ہزار ستارے ایسے ہیں جو بہت دور دور منتشر ہیں اور چونکہ ایک کا بُعد دوسرے سے یکساں نہیں ہے اس لئے مختلف جگہ جگمگاہٹ سا نظر آتا ہے اور بعض جگہ روشن بادل کی سی کیفیت محسوس ہوتی ہے کہکشاں میں کیسی سدیم بھی ہیں جن میں سے بعض روشن ہیں اور بعض تاریک۔

وہ اجرام سدیمی جو ماورا کہکشان ہیں ان کا مطالعہ پروفیسر ہبل امریکی نے جو مشہور فلکی ہے خصوصیت کے ساتھ کیا ہے ۴۰۰ سدیمی اجرام کا حال معلوم کرچکا ہے۔ اس کا بیان ہے کہ ان اجرام میں سے بعض کی خاص ہیئت وصورت نہیں ہے۔ لیکن اکثر چکردار ہیں یا بیضوی ہیں۔ یہ اجرام ۹ لاکھ نوری سال کے فاصلہ پر واقع ہیں اور ان کی رفتار ۳۰۰ کلیومیٹر فی سکنڈ ہے بعض ۶۰۰ کلیومیٹر فی سکنڈ کی رفتار سے حرکت کرتے ہیں۔

ان سدیمی اجرام میں سے ایک چکردار جرم ہمارے آفتاب سے دو ارب گنا بڑا ہے اور اس کا ایک چکر ایک کرور ستر لاکھ سال میں پورا ہوتا ہے۔

**قوت و ضعف کی جنگ**

بعض لوگ اصول ارتقاء پر ہنسی اڑاتے ہیں، اور انتخاب طبعی، تنازع للبقا اور بقاء اصلح کو لغو وبہمل قرار دیتے ہیں حالانکہ اگر وہ نظام عالم اور اصول فطرت پر غور کریں تو اُنھیں ان مسائل کی صداقت کا اعتراف کرنا پڑتا ہے۔

تاریخ انسان اپنے ابتدا ظہور سے لیکر اس وقت تک شاہد ہے کہ جس طرح عہد وحشت میں قوی ضعیف کو ہلاک کرڈالتا تھا اسی طرح اب زمانۂ تہذیب میں بھی کمزور کا کہیں ٹھکانا نہیں ہے عالم حیوانات میں مشاہدہ کرنے سے بہت سی مثالیں اس کی نہایت دلچسپ مل سکتی ہیں۔ چنانچہ آج کی صحبت میں ہم بعض مثالیں پیش کرتے ہیں۔

ایک مچھلی ہے جس کا نام ہی مختلف زبانوں میں تیر انداز ہوگیا ہے۔ جب یہ کسی کیڑے کو ساحل کی گھاس پر دیکھ لیتی ہے تو نہایت آہستہ آہستہ جسقدر قریب ممکن ہوتا ہے پہونچ جاتی ہے، پھر اپنے منہ میں پانی بھر کے نہایت قوت کے ساتھ اسپر پانی پھینکتی ہے جس کے صدمے سے وہ کیڑا بیہوش ہوکر پانی میں گرجاتا ہے اور وہ اسے نگل لیتی ہے۔ یہ مچھلی جزائر ہند کے دریاؤں میں کثرت سے پائی جاتی ہے۔

گھڑیال شکار کرنے کے لئے گھاس پر یا پانی میں دنوں تک بے حس وحرکت پڑا رہتا ہے گویا وہ مرگیا ہے۔ اور جب شکار اس کے قریب سے اس کو بے جان سمجھکر گزرتا ہے، تو بجلی کی طرح جھپٹ کر اُس کو پکڑ لیتا ہے۔ اسی طرح ایک سانپ ہے جو درخت میں لٹکا رہتا ہے اور اس قدر سکون کے ساتھ کہ شاخ میں اور اس میں کوئی تمیز نہیں ہوسکتی جب شکار درخت کے نیچے سے گزرتا ہے تو اس کو لپیٹ لیتا ہے۔ افریقہ کے جنگلوں میں ایک قسم کی جونک ہوتی ہے جو درخت کی شاخوں میں لٹکتی رہتی ہے۔ اور جب کوئی انسان یا جانور نیچے سے گزرتا ہے تو اس کے جسم پر گرکر لپٹ جاتی ہے اور خون چوسنے لگتی ہے۔

ایک مچھلی عجیب وغریب حیلہ سے شکار کرتی ہے اس کے ناک کے پاس کا حصہ "مرغ لیس" گھاس کی طرح ہوتا ہے۔

جب اس کو شکار کرنا ہوتا ہے تو کیچڑ میں اپنے آپ کو دفن کر دیتی ہے اور صرف وہی ناک کا حصہ اوپر رکھتی ہے، گھاس پات کھانے والے کیڑے اس کو دیکھ کر دوڑتے ہیں کیونکہ وہ اُسے مرغ کیس سمجھتے ہیں، جب کیڑے قریب آجاتے ہیں تو یہ منہ کھول کر فوراً نگل جاتی ہے۔ بعض کیڑے زمین میں اس طرح سوراخ کرتے ہیں کہ چاروں طرف ریت یا مٹی احاطہ کئے رہے اس سے مقصود یہ ہوتا ہے کہ جب کوئی اور کیڑا اسپر سے گزرے تو پھسل کر نیچے سوراخ میں آجائے۔

ایک جانور ہے جس کی غذا چیونٹی ہے۔ اس کی زبان بہت لمبی ہوتی ہے۔ جب اس کو غذا کی ضرورت ہوتی ہے تو اپنی زبان نکال کر پڑ جاتا ہے اور چیونٹیاں اس کا لعاب چاٹنے کے لئے جمع ہو جاتی ہیں۔ جب چیونٹیوں کی کافی تعداد زبان سے لپٹ جاتی ہے تو یہ زبان کو منھ کے اندر کر لیتا ہے اور ایک لمحہ میں ان سب کا تمعہ ختم کر دیتا ہے

### سیال ستارے

انگلستان کی جمعیۃ فلکیہ کے پریسیڈنٹ پروفیسر جینیز کی رائے ہے کہ اکثر ستارے فضا میں سیال ہیں، یعنی پانی کی طرح ان میں سیلان پایا جاتا ہے۔ دیگر علماء کی رائے اسوقت تک یہی ہے کہ ستارے گیسی یا دخانی حالت میں پائے جاتے ہیں، لیکن اس پروفیسر نے یہ جدید تحقیق پیش کی ہے۔ اس کے ثبوت میں وہ یہ دلیل پیش کرتے ہیں کہ فضا میں جو اکثر دو دو ستارے ساتھ نظر آتے ہیں ان کی صورت یہ ہے کہ ایک دوسرے کے گرد طواف کر رہا ہے یا دونوں کسی اور مرکز کے گرد گھوم رہے ہیں، علماء کی رائے ہے کہ ہر جوڑواں ستارے کی اصل ایک ہی ستارہ ہے جو دو حصوں میں تقسیم ہو گیا ہے اور اس طرح وہ دونوں حصے اپنے مرکز کے گرد گھوم رہے ہیں۔ پروفیسر مذکور کا بیان ہے کہ اگر ستارے گیسی یا دُخانی حالت میں ہوتے تو اسطرح دو حصے اُن کے نہ ہو سکتے، لیکن سیال ہونے کی حالت میں، ایسا ہو جانا بہت آسان ہے۔

### معجزۂ انجنیری

سب سے زیادہ عجیب و غریب تعمیر جو ۱۹۲۷ء میں ختم ہوئی ہے۔ امریکہ کے صوبہ کولوراڈو کی ایک سرنگ ہے جو چھ میل لمبی ہے۔ اسی طرح ایک اور سرنگ ہے جو نیویارک اور نیوجرزی کے درمیان موٹروں کے لئے بنائی گئی ہے اس کا طول دو میل ہے۔

ایک اور حیرت انگیز عمارت کلیفورنیا میں بنی ہے جو دو محرابوں پر قایم ہے جن میں سے ہر ایک کی وسعت ۱۱۰۰ فٹ ہے۔ اسیطرح امریکہ میں ایک بجلی گھر بنایا گیا ہے۔ جہاں پانی کے ذریعہ سے کہربائی قوت پیدا کی جاتی ہے، اور یہ قوت ۹۰۰۰۰ گھوڑوں تک پہنچتی ہے

### انسان کا عہد اولین

خیال کیا جاتا تھا کہ سب سے پہلے انسان کا ظہور وسط ایشیا میں صحرا گوبی کے اندر کسی جگہ ہوا تھا کیونکہ یہاں پانی اور گھاس کی اس وقت کثرت تھی، لیکن اب اہل فرانس و انگلستان کا دعویٰ ہے کہ سب سے پہلے انسان ان کی سرزمین میں پیدا ہوا کیونکہ وہاں بعض مقامات سے جو چقماق کا پتھر دستیاب ہوا ہے وہ اسی قسم کا ہے جس کے متعلق کہا جاتا ہے کہ انسان کے عہد حجری میں اس کا بڑا رفیق تھا۔ لیکن اگر اسکو صحیح مان لیا جائے تو بھی زیادہ سے زیادہ یہ ثابت ہوتا ہے کہ انسان عہد حجری میں وہاں پایا جاتا تھا۔ لیکن وہ زمانہ جو عہد حجری سے پہلے کا ہے اس کے متعلق انگلستان یا فرانس کیا ثبوت پیش کر سکتا ہے۔

رجسٹرڈ نمبر اے ۱۱۰۴　　　　بسم اللہ　　　　جلد ۱۲ شمارہ ۴

# نگار

لکھنؤ سے ہر ماہ کے پہلے ہفتہ میں شائع ہوتا ہے چندہ سالانہ ہندوستان میں پانچ روپیہ ہندوستان سے باہر سات روپیہ

## فہرست مضامین اکتوبر ۱۹۲۷ء


| مضمون | مصنف | صفحہ |
|---|---|---|
| ملاحظات | | ۲ |
| مثنوی سحر البیان (تنقید) | جناب محمد عبدالقادر سروری بی اے | ۵ |
| حسرت آرزو (فسانہ) | جناب سید امتیاز احمد بی اے | ۱۶ |
| مثنوی اور سودا (تنقید) | جناب تمکین کاظمی | ۳۰ |
| ؟ (فسانہ) | جناب حفیظ الرحمن بی اے | ۴۴ |
| علم فراست الید | | ۴۹ |
| ملاح کی لڑکی (فسانہ) | جناب اعظم کریوی | ۵۴ |
| رامائن کے چھ ورق (نظم) | جناب طالب الہ آبادی | ۶۱ |
| لارڈ رپن کا عہد حکومت | ض - ا - ب، بی اے | ۷۰ |
| استفسارات | | ۷۵ |
| کتب موصولہ | | ۸۵ |
| منظومات: | غلام ربانی عزیز - قدیر الوری | ۹۳ |
| ” | شہاب برقی | ۹۴ |
| غزلیات :- | اکبر حیدری - راز رامپوری | ۹۵ |
| ” | حافظ غازیپوری - یوسف گجراتی | ۹۶ |

بسم اللہ

# نگار

اڈیٹر:۔ نیاز فتحپوری

| جلد (۱۲) | اکتوبر ۱۹۲۷ء | شمار (۴) |
|---|---|---|

# ملاحظات

دارالاقبال بھوپال کے جواں بخت اور فرخندہ شیم فرمانروا نے جس فراخدلی کے ساتھ اپنی حکومت کا نظم و نسق، آئین جدید کے ماتحت ایک مجلس مقننہ کے سپرد کیا ہے، وہ تاریخ حکومت میں ہر چند کوئی نئی چیز نہیں، لیکن کم ازکم ریاستوں کے حلقہ میں نادر الوقوع ضرور ہے۔ وہ حضرات جو ریاستوں کے حالات سے باخبر ہیں ان سے یہ امر مخفی نہیں کہ ریاستوں کا نظام حکومت ایک ایسا سخت استبدادی آئین حکومت ہے جو اس عہد اشتراکیت میں بھی دور فراعنہ کی یاد کو زندہ رکھے ہوئے ہے اور یہ بھی ایک نفسیاتی صداقت ( Psychological truth ) ہے کہ تفوق شخصی کی لذت ایسی معمولی لذت نہیں ہے جس کو ایک شخص آسانی کے ساتھ ترک کردے اس لئے اگر بھوپال کے جدید فرمانروا کی طرف سے جبکہ عنان حکومت ہات میں لئے ہوئے انھیں ایک سال سے زیادہ زمانہ نہیں گزرا اور اس حالت میں کہ عمر کے لحاظ سے انھیں سلطنۃ ذاتی اور حکومت شخصی ہی کو پسند کرنا چاہئے دفعۃً" اس روشن خیالی کا ثبوت بہم پہونچتا ہے، تو ہم سوائے اس کے کوئی تاویل نہیں کرسکتے کہ یہ نتیجہ ہے صرف اس تربیت صحیحہ کا جو ان کو اپنی مادر محترم سابق فرمانروائے بھوپال علیا حضرت نواب سلطان جہاں بیگم بالقابہا (طول اللہ عمرہا) کی آغوش میں حاصل ہوئی۔ جن لوگوں نے عہد سلطانی میں زندگی بسر کی ہے اور اسی کے ساتھ نظم حمیداللہ خانی کا مطالعہ کیا ہے، وہ اس حقیقت سے بے خبر نہیں ہیں کہ اس انقلاب کا تخم اب سے بہت پہلے بویا جاچکا تھا اور اس "سال نمو" کی بہار اس سے قبل ہی پہچان لی گئی تھی۔ اس لئے ہمارے لئے

یہ اعلان کوئی جدید چیز پیش نہیں کرتا، بلکہ انھیں اُمیدوں کی تکمیل ہے جنھیں خود اِنھیں محترم و متبرک ہستیوں نے ہمارے اندر پیدا کر دیا تھا۔

ہز ہائنس سکندر صولت بالقابہ (کثر اللہ امثالہ و ادامہ اللہ بالعز و الاجلال) نے افتتاح مجلس کے وقت جو پیام اپنے ملک کے باشندوں کو دیا ہے وہ ایسی دانشمندانہ محبت سے لبریز ہے کہ اس پر وثوق کرکے ہم بھوپال کے لئے ایک نہایت ہی روشن عہد کی توقع قائم کرسکتے ہیں اور عالی جناب علیا حضرت نواب سلطان جہاں بیگم بالقابہا نے جن الفاظ میں اپنے خیالات کو پیش کیا ہے وہ ایک قوم کے لئے بجا طور پر قابل فخر و ناز ہو سکتے ہیں۔

علیا حضرت اپنے عہد حکومت میں بھی ہمیشہ ایک رحمدل خاتون ہی رہیں اور فرمانروا کی حیثیت سے کبھی اپنے آپ کو پیش نہیں کیا اور یہ کا نتیجہ ہو کہ ان کے جانشین فرزند نے بھی تخت حکومت پر متمکن ہوتے ہی زیادہ مستحکم و موثق انداز سے اس خلوص و خبت کو ظاہر کر دیا جو ایک نیک نفس روشن خیال، تعلیم یافتہ اور مہذب فرمانروا کو قدرتاً اپنی رعایا کے ساتھ ہونی چاہئے۔

ناظرین نگار کے لئے یہ خبر نئی نہیں ہے کیونکہ وہ اس سے قبل ملک کے اخبارات میں اس کا ذکر دیکھ چکے ہیں، لیکن چونکہ میری ادبی و علمی زندگی اور نگار کی حیات اسی آستان نکتہ نواز اور اسی بارگاہ علم پرور سے وابستہ ہے اس لئے میرے لئے ناگزیر تھا کہ میں اس عہد جدید انقلاب کے بعد سب سے پہلی اشاعت کا سرنامہ اسی خبر کو قرار دوں جو نہ صرف میرے بلکہ تمام وابستگان دامن دولت کے لئے ایک دنیائے مسرت اپنے ساتھ لائی ہے۔

تاگل و سبزہ و ریحاں زخیاباں جویند — تاکف و موجہ و گرداب بدریا بینند
تا بریں پشتہ نشاں از مہ و پرویں یابند — تا دریں رہ اثر از آدم و حوا بینند
تا ہر سال شمار دے و بہمن و رزند کہ — تا ہر ماہ طراز دی و فردا بینند

ہم بدیں ساز ہنگامۂ ہر عید سعید
شاہ جم کو کبہ را انجمن آرا بینند

---

لکھنؤ کا موسم ابھی تک ناخوشگوار ہے گرمی ہر چند مذبوحی حالت میں ہے لیکن رقص بسمل کی طرح ناپایدار نہیں آفتاب کا طلوع و غروب ابھی تک خط استوا سے ہٹ کر جنوب کی طرف نہیں ڈھلا اس لئے زمانہ بدستور عرقناک ہے سنتے ہیں کہ ۱۵ اکتوبر کے بعد سے یہاں نمایاں تغیر پیدا ہو جائیگا۔ لیکن ایفائے عہد کے خیال کے ساتھ جینے کی تمنا بالکل غیر شاعرانہ بات ہے، اس لئے میں کوشش کر رہا ہوں کہ عالم نامرادی ہی میں زندہ رہنا سیکھ جاؤں۔

---

اس اشاعت میں جناب عبد القادر سروری بی اے کا تنقیدی مضمون مثنوی سحر البیان پر ختم ہوتا ہے۔ دوسرا تنقیدی مضمون جناب تمکین کاظمی کا ہے جس میں سودا کی مثنوی نگاری سے بحث کی گئی ہے۔ فسانوں میں ہمارے عزیز دوست سید امتیاز احمد بی اے کا فسانہ حشر آرزو ایک ایسی استعداد کا پتہ دیتا ہے جس کو مستقبل میں ہمارے اردو لٹریچر کے فن افسانہ نگاری میں بیش بہا اضافہ ثابت ہونا چاہیے۔ بلند فسانہ نگاری کی روح نفسیاتی تحلیل ہے اور اس کے بہت سے کامیاب ٹکڑے اس فسانہ میں پائے جاتے ہیں جناب اعظم کریوی کا افسانہ "ملاح کی لڑکی" جو غالباً بنگالی زبان سے لیا گیا ہے اس قدر مکمل فسانہ ہے جو داد سے مستغنی ہے۔ حفیظ الرحمن صاحب کے افسانہ کا پلاٹ بہت دلچسپ ہے گو نیا نہیں۔ جہاں تک مجھے یاد پڑتا ہے میاں عطاء الرحمن صاحب کا ایک افسانہ اسی قسم کے پلاٹ کا اب سے کئی سال قبل ہمایوں میں شائع ہو چکا ہے۔

جناب طالب الہ آبادی نے رامائن کے بعض مناظر کو اردو نظم میں پیش کیا ہے۔ امید ہے کہ یہ کوشش مستحسن نگاہ سے دیکھی جائے گی۔

اس مرتبہ استفسار نے بھی کافی جگہ لیلی اور کتب موصولہ کے لئے بھی زاید صفحات دینے پڑے کیونکہ بہت عرصہ سے تبصرہ کو ملتوی کرتا چلا آرہا تھا اس لئے معلومات کا حصہ نہ دے سکا۔

خیال تھا کہ اس مہینے سے ایک مستقل باب "نگار کی ڈاک" قائم کر کے بعض دلچسپ خطوط کا اقتباس اور ان کا جواب درج کروں لیکن اس کے لئے بھی جگہ نہ نکل سکی

منظومات میں غلام ربانی صاحب کی نظم اور غزلیات میں جناب اکبر حیدری کے افکار مخصوص طور پر قابل مطالعہ ہیں۔ جناب راز رامپوری اور جناب حافظ غازیپوری کے بھی بعض بعض شعر خوب ہیں۔

---

کلام مومن پر اس وقت تک کوئی قابل ذکر تنقید موصول نہیں ہوئی۔ بہرحال دسمبر تک انتظار کروںگا۔ اس کے لئے پچاس روپیہ کا حقیر ہدیہ مخصوص کر دیا گیا ہے

---

**نیاز فتحپوری**

# سحر البیان

(گزشتہ سے پیوستہ)

## (۵)

نجم النسا کی جملہ کرداری خوبیوں میں سے ایک اہم خوبی اس کی قوت گفتار ہے اس کے مکالمے اردو زبان کی بول چال کے چند ایسے دلکش نمونے ہیں کہ اردو ادب ان پر بجا طور پر ناز کر سکتا ہے۔ "سحر البیان میں سوائے میر حسن کے فطری بیانات کے اگر کوئی چیز دلچسپ ہو سکتی ہے تو وہ نجم النسا اور بدر منیر کے مکالمے ہیں جن کی وجہ سے تمام قصے کا پایہ بلند ہو گیا ہے۔ اگر قصے میں سے صرف نجم النسا ہی کے مکالمے نکال لئے جائیں تو یہ امر شبہ سے خالی نہیں رہ سکتا کہ "سحر البیان" کو پھر بھی وہی قبولیت حاصل رہیگی دراصل "اگر توجہ سے انجام پائے تو مکالمہ ناول کا بہترین عنصر ہوگا"..... عمدہ مکالمہ ناول کے گوشہ گوشہ کو روشن کر دیتا ہے۔ اس سے نہ صرف ترتیب یافتہ لوگ حظ اُٹھاتے ہیں، بلکہ جہلا بھی حسب مقدور لطف اندوز ہو سکتے ہیں[۱]" اس معیار پر ذیل کے مکالمے کس قدر ٹھیک اترتے ہیں۔

(۱) بے نظیر اور بدر منیر کی پہلی ملاقات کے وقت، بدر منیر کو شرماتی اور کھنچتی دیکھکر وہ اپنی زبان کے جوہر دکھلاتی ہے۔

مجھے چوچلے تو خوش آتے نہیں ہو　　ترے ناز بے جا یہ بھاتے نہیں
مری طرف ٹک دیکھ تو ہائے ہائے　　مثل ہے کہ من بھائے منڈیا ہلائے

. . . . . . . . . . . . . . .
ملک اک حظ اٹھا زندگانی کا تو تو　　مزا دیکھ اپنی جوانی کا تو تو

مے عیش کا جام اب نوش کر　　غم دین و دنیا فراموش کر
. . . . . . . . . . . . . . .

کہاں یہ جوانی، کہاں یہ اُبھار　　یہ جوبن کا عالم رہے یادگار
سدا عیش دوراں دکھاتا نہیں　　گیا وقت پھر ہاتھ آتا نہیں
کہاں چاہ رہ لے ہیں یوسف عزیز　　اری باولی! چاہ میں کر تمیز

(۲) ذیل کے اشعار بھی ملاحظہ ہوں۔

لگی کہنے ہنس ہنس کے وہ ماہوش　　ہوئی تھی اسے دیکھ میں ہی تو غش!
تمہیں نے تو جھڑکا تھا مجھ پر گلاب　　بھلا میری خاطر بلا لو شتاب

یہ شعر اس موقع پر نجم النسا کی زبان سے ادا ہوئے ہیں جب وہ بدر منیر کو شہزادے سے ملنے پر مجبور کر رہی ہے اور بدر منیر خود اسی پر بے نظیر سے محبت کرنے کا الزام لگاتی ہے

(۳) نجم النسا کے مجبور کرنے سے، شہزادی بے نظیر کے پہلو میں بیٹھ تو گئی۔ لیکن حیا نے اسکو تکلم سے باز رکھا۔ نجم شہزادی کو سمجھاتی ہے تو یہ نہیں کہتی کہ مہمان کی خاطر زبان کھول، بلکہ :-

لب لعل شیریں کو ٹک کھول تو　　ذرا میری خاطر سے ہنس بول تو

---

[۱] "دنیائے افسانہ" ص ۹

(۴) بے نظیر کی فراق کی حالت میں، شہزادی کی سوگواری ملاحظہ ہو۔ بدر منیر کہتی ہے "اے نجم النسا! خدا جانے اس شخص پر کیا ہوا!" کہ اس کا آنا جانا دفعتاً رک گیا ہے۔ نجم النسا جواب دیتی ہے۔

...... بی تمکو سودا ہے کچھ؟ وہ معشوق ہے اسکو پروا ہی کچھ؟ خدا جانے کس شغل میں لگ گیا مری چڑھ ہے اتنا ہی ہونا خدا

وہ رہ رہ کے تم کو دلاتا ہے چاہ عبث آپ کو مت کرو تم تباہ

اس کے بعد وہ شعر آتا ہے جسمیں خاص و عام سب کے لئے یکساں نصیحت موجود ہے

کہ جو کوئی اس سے رک جائیے جھکے آپ سے وہ تو جھک جائیے

(۵) بے نظیر کی جدائی کی مدت کے ساتھ اسکا قلق بھی بڑھتا جاتا ہے حتیٰ کہ ننگ و ناموس کا خیال بھی محو ہونے لگا

یہ احوال دیکھ اس کا دخت وزیر لگی جا کے کہنے کہ بدر منیر

کدھر دل گیا تیرا اے بیوقوف؟ تو وہ ہے کہ سب کے تئیں دے وقوف

مسافر سے کرتا ہے کوئی بھی پیت مثل ہے کہ جوگی ہوئے کس کے میت

ملا دل کو آخر کرے ہیں جدا! اری چار دن کے ہیں یہ آشنا

سنو بھائی اپنے پہ جو کوئی مرے تو دل چلے اپنا بھی صدقے کرے

تو پھر چاہیے اس کی پروا نہ ہو اگر آپ پر کوئی شیدا نہ ہو

........ ........ تمھاری اسے چاہ ہوتی اگر تو اب تک وہ تم کو نہ آتا نظر؟

پانچویں شعر میں "کوئی" کا روزمرہ کے مطابق استعمال، آخری شعر کا استفہامیہ انداز اور ہر ایک کا اسلوب بیان صرف باکمال اہل زبانوں سے ادا ہو سکتا ہے۔ سب سے زیادہ ملاحظہ کے قابل نجم النسا کی نصیحت میں عمومیت ہے۔ نصیحت براہ راست ہمیشہ بارگوش ہوجاتی ہے لیکن نجم النسا کی عام طرز ادا نے اسکو سعدی کا "حنظل ...... از دست خوش خو بنا دیا ہے

(٦) میر حسن کو فطری مناظر کے بیان کرنے میں یدطولیٰ حاصل ہے لیکن "سحر البیان" کا وہ سمان میر حسن کا شہ پارہ ہے جو نجم النسا اور فیروز شاہ کی پہلی ملاقات کے وقت کا کھینچا گیا ہے اسمیں شک نہیں کہ اس منظر کی روح رواں نجم النسا ہی ہے تاہم اس مناظر کی کامیابی کے دو اجزا ہیں۔ ایک تو میر حسن کے خارجی بیانات دوسرے نجم النسا کے افعال اور مکالمہ یہاں ہمارا تعلق صرف نجم النسا کے مکالمے سے ہے میر حسن نے جو ماحول "جوگن" کا پیدا کیا ہے اور جو بذات خود دلچسپ ہے، وہ جوگن کی دلچسپ گفتگو کی وجہ سے روشن معلوم ہونے لگتا ہے۔ میر حسن نے چند الفاظ میں خیالات کی ایک کائنات پیدا کر دی ہے خیال کیجئے کہ ایک سہانا دشت ہے جسمیں چودھویں رات کی ہلکی ہلکی چاندنی درختوں کے پتوں سے چھن چھن کر عجیب گنگا جمنی سمان پیدا کر رہی ہے۔ شفاف ریت پر ایک مرگ چھالا بچھا ہوا ہے جس پر اس منظر کو روشن کرنے والی ایک "زہرہ جبین" دو زانو بیٹھی ہوئی ہے۔ بین دست نازک میں ہے اور اپنے میٹھے بولوں سے ہوا میں ایک خوشگوار تموج پیدا کر رہی۔

وہ سنسان جنگل وہ نور قمر وہ براق سا ہر طرف دشت و در

وہ اجلا سا میدان چمکتی سی ریت اگا نور سے چاند تاروں کا کھیت

........ ... .... .... درختوں کے سایہ سے مہ کا ظہور

گرے جیسے چھلنی سے چھن چھن کے نور

ایسے عالم میں فیروز شاہ اجنون کے بادشاہ کا بیٹا وارد ہوتا ہے۔ جوگن کی تیز نظر اس کی مبہوت آنکھوں کے راستے سے اس کے دل تک جا پہنچتی ہے

وہ سمجھی کہ دل اس کا آیا ادہر کہ دل بھی تو رکھتا ہے دل کی خبر

کیا اس منظر کی نظر فریبی ایسی نہ تھی کہ فیروز جوگن کی تیروں کا شکار ہو جاتا؟ وہ دریافت کرتا ہے "جوگی جی، آدیس ہے" بڑا تپہ ایسا کہو، کیا جوگ لیا واسطے کس کے تجتے یہ جوگ" کدہر سے تم آئے کدہر جاؤ گے" دیا اپنی ہمیں بھی فرماؤ گے "

جوگن اسکی حالت سے واقف ہو چکی ہے۔ اسی لئے اس سرد مہری کے ساتھ جواب دیتی ہے

کہا ہنسکے جوگن نے، ہر بولہر جہاں سے تو آیا چلا جا ادھر
کہا تب پری زادنے واہ جی! بہت گرم ہیں آپ اللہ جی
نہ رو کھی ہو اتنی بھلا جاؤں گا ذرا بین سنکر چلا جاؤں گا
کہا ہوتے سوتو نہ سے اپنے کہو فقیروں کو چھیڑو نہ بیٹھے رہو

اس قیل وقال کے ختم ہوتے ہی فیروز شاہ جوگن کو تخت پر بٹھا لیتا ہے اور۔ زمین سے اڑا آسمان کے تئیں وہ کہتا کہا کی نہیں رسے نہیں

(۷) نجم النسا پرستاں میں فیروز شاہ کے باپ جنوں کے بادشاہ کی مہمان ہے۔ تمام لوگ اس کے کمال موسیقی پر حیران ہیں۔ خود فیروز کا باپ ہزار منتوں سے اسکی خوشامد کرتا ہے کہ جوگن اپنے کمال سے مسرور کرے لیکن جوگن کی بیرخی ابتک جاری ہے۔ جوگن کی یہ بیرخی نہایت بر معنی ہے۔ وہ اس حربے سے دو کام لے رہی ہے۔ ایک طرف تو شہزادے بے نظیر کے معاملے میں فیروز سے کام لینے کا خیال اسکے دل میں جاگزین ہے۔ جسکی وجہ سے فیروز کو باور کرانا چاہتی ہے کہ اس کا قابو میں آنا سہل نہیں ہے۔ دوسری طرف وہ اپنے آپ میں اصلی فقیروں کی خصوصیت اور خوبیاں دکھانا چاہتی ہے۔ فیروز کا باپ اس کی بڑی عزت کرکے درخواست کرتا ہے۔

کہا ہم ہیں مشتاق کچھ گائیے سماں بین کا ہمکو دکھلائیے
کہا کچھ بجانا نہیں اپنا کام ہر اک طرح لینا ہمیں ہر کا نام

اوپر کے جواب میں لفظی اور معنوی خوبیاں ملاحظہ کے قابل ہیں۔ اپنے مخاطب کو وہ خبردار کر رہی ہے کہ اس کو پیشہ ور گائن نہ تصور کر لیا جائے بلکہ گانا بھی اس کی ایک عبادت ہے :-

ہے بیزار فرمائشوں سے یہ فقیر وے کیا کریں اب ہوئے ہیں فقیر

بادشاہ معذرت کرتا ہے کہ جوگی صاحب آپ ہمارے اسیر کیوں ہونے لگے، اسیر تو ہم ہیں۔ یہ تو آپ کی عنایت ہے کہ آپ چاہیں تو اپنے کمال سے ہم کو خوش کریں ورنہ جسمیں راضی ہو تم سو کریں"

کہا اس طرح سے جو فرماؤ گے تو ہاں بندگی ہی میں کچھ پاؤ گے

جوگن کے کمال پر بادشاہ مفتون ہو جاتا ہے۔ اور جوگن کی منت کرتا ہے کہ یہ گھر آپ ہی کا ہے اور ہم آپ کے غلام ہیں۔

کہا اس نے مطلب نہیں کچھ ہمیں تمھارا مبارک رہے گھر تمہیں
کہاں ہم کہاں تم ہوا یہ جو ساتھ یہ بھی بات سب آب و دانہ کیساتھ

جب فیروز شاہ کے صبر کا پیمانہ چھلکنے کے قریب ہو گیا تو وہ جوگن کے قدموں پر گر پڑتا ہے نجم النسا کو بھی منزل مقصود سامنے نظر آنے لگی تاہم وہ عجب انداز سے فیروز کا حال دل دریافت کرتی ہے۔

---

گر ااس طرح سے قدم پر جو وہ ٭ تو کہنے لگی مسکرا اسکو وہ ٭ کہ ہے آج کیا یہ خلاف قیاس گر اا تنا تو ہو کے کیوں بے حواس
کسی نے ترا دل ستایا کہیں دیا جی کو تیرے لبھایا کوئی ؟ مرے بیٹھنے سے اذیت ہوئی ٭ کہ بھائیوں کی مصیبت ہوئی ٭
فقیروں سے اتنا نہ ہو تو خفا چلے ہم' بھلا' جا ترا ہو بھلا اذیت مگر ہم سے پاتا ہے تو کہ اب پاؤں پڑ پڑ اٹھاتا ہے تو

اس واقعہ میں اتنی ہی ظرافت موجود ہے جتنی مرزا غالب کے اس "ستم ظریف" معشوق میں ہے جو اپنے عاشق کی اس درخواست پر کہ بزم ناز اغیار سے خالی ہونی چاہیے۔ خود عاشق کو بزم سے اُٹھا دیتا ہے۔ صرف اس تغیر کے ساتھ کہ میرحسن کے پاس کا یہ واقعہ غالب کے واقعہ کا عکس ہے۔ غالب کا معشوق اپنے عاشق کو بزم سے اٹھا دیتا ہے اور نجم النسا معشوق ہو کر خود عاشق کی بزم ناز سے اُٹھ جاتی ہے۔

نجم النسا کے کردار کی یہ خصوصیت ان خوبیوں میں سے ایک ہے جو اس کے کردار کو ایک نمایاں انفرادی حیثیت عطا کر رہی ہے۔ میرحسن نے کردار نگاری کے اس راز کو سمجھ لیا تھا کہ اشخاص قصہ میں کسی کو ممتاز اور زندہ کس طرح کرنا چاہیے[۹]۔ فیروز جب حال دل کہہ چکتا ہے۔ تو نجم النسا اس کے جواب میں جو کچھ کہتی ہے اس کا انداز اور طرز ادا کی بیباختگی اور آخری حصے میں احتمال کا اشتمال ملاحظہ ہو۔

لگی ہنس کے کہنے کہ اک طور سے جو میری کہانی سنے غور سے مطالب اگر میرے بر لائے تو تو شاید مراد اپنی بھی پائے تو

(۹) کسی کامل فن قصہ نگار کے قصے کے "دو چار صفحوں کے پڑھنے سے بخوبی روشن ہو جائیگا کہ اس کی کردار کشی میں کیا راز پوشیدہ ہے۔ وہ کسی شخص قصہ کا تعارف چند الفاظ میں قاری سے کرا کر، خود خاموش بیٹھ جاتا ہے باقی اپنے واقعات بیان کرنے اور قاری کو مانوس بنا لینے کا کام خود شخص قصہ پر چھوڑ دیتا ہے ........ ناول نگار کا مہتم بالشان کمال یہ ہے کہ بیان کے بغیر بھی متکلم کے تیور اور حرکات کو قاری پر واضح کر دے"[۱۰]

فیروز شاہ بے نظیر کو کنوئیں سے نکال کر لاتا ہے اور جوگن کو اس کے پاس پہونچاتا ہے۔ یہاں پر نجم النسا کا طرز عمل اس کے کردار کی ایک خوبی کی وضاحت کرتا ہے جسکی طرف میرحسن نے "ستارہ سی" اور "قیامت شریر" کے الفاظ کے ذریعہ ایک اجمالی اشارہ تعارف کی تقریب میں کر دیا تھا۔ یہ نجم النسا کی ظرافت نہیں بلکہ اس کی "ستم ظریفانہ" سرشت کا ایک منظر ہے۔ اس خاص موقع پر جو اعلیٰ قسم کی ظرافت کا نمونہ اور اردو زبان کا ایک شہ پارہ ہے میرحسن کا قلم ایک لفظ بھی نجم النسا کے طرز عمل کی توضیح کے متعلق نہیں لکھتا۔ بلکہ خود اس کے قول فعل سے یہ کیفیت پیدا ہو جاتی ہے۔ درحقیقت کردار نگاری کا یہ بڑا کمال ہے۔

.......... لے آیا وہ جوگن کو وان ساتھ ساتھ ............... دکھایا اُسے اور کہا کر تو غور ٭
جسے ڈھونڈتی تھی، سو یہ ہے وہی؟ کہا، ہاں ری ہاں یہ وہی ہے وہی یہ کہہ اور اس تخت کے پاس آ کہا اے پریزاد! تو اٹھ ذرا
کہ اس تخت کے گرد اک دم پھروں بلائیں میں دل کھول کر اس کی لوں کہا اس نے ہنسکر بھلا دیکھ تو تو اس بات پر میرے صدقہ نہ ہو

[۹] ملاحظہ ہو "دیباچہ افسانہ" صفحہ ۔۔۔ سطر ۔۔۔ ۱۱
[۱۰] ملاحظہ ہو "دیباچہ افسانہ" صفحہ ۸۵-۸۶

کہا اس نے تب اپنی جوتی دکھا　　　　اے دیو تو کیوں دیوانہ ہوا!

(۱۰) اپنی مہم سے کامیاب واپس ہونے کے بعد نجم النسا بدر منیر شہزادہ کے آنے کی خوشخبری سناتی ہے۔ بدر منیر کو بمصداق 'عشق است و ہزار بدگمانی' نجم النسا کے کہنے کا یقین نہیں آتا اُسنے ؎ "تعجب سے پوچھا کہ سچ مچ ہے یہ؟　　　　دیا چھیڑنے کو مرے کچھ ہے یہ؟"

نجم النسا نے جواب میں گفتار کے جو پھول بکھیرے ہیں، وہ اردو روزمرہ اور طرز تکلم کے بہترین نمونے اور ادبیات کا خوشنما زیور ہیں ؎

کہا مجھکو سوگند ہے اس جان کی　　　　غلط کہنے والی میں قربان کی

پھر فطرت کی ایک حقیقت کا اظہار کرتی ہے کہ

نشاط و خوشی کی خبر یک بیک　　　　نہیں منہ پہ کہہ بیٹھتے بے دھڑک

---

"مکالمے کی عمدگی کے جانچنے کا پہلا معیار یہ ہے کہ وہ قصہ میں اس قدر پیوست ہو جائے کہ اس کا جزو معلوم ہونے لگے اور اس سے در حقیقت پلاٹ کے ارتقا یا اشخاص قصہ کے کردار کی توضیح میں مدد ملتی ہو"[۱]

"سحر البیان" کے مکالمے جس خوبی کے ساتھ قصے میں گھل مل گئے ہیں، اس کا ایک عمدہ نمونہ خود کردار زیر بحث ہے اسکی گفتگو کہیں بھی بے موقع اور طویل یا خارج بحث نہیں ہوتی۔ اوپر کی مثالوں کے علاوہ بھی کسی اور مقام سے اس کا امتحان کیا جا سکتا ہے۔ نجم النسا کی قوت گفتار اور خوبی گفتار کے ضمن میں ایک اور اضافہ اس امر کا کر لیا جائے کہ اس کی تقریر کے ضمن میں بعض ضرب الامثال اور حقایق مسلّمہ (Commonplaces) بھی مترشح ہوتے رہتے ہیں، مثلاً یہ شعر ملاحظہ ہو۔ "سدا عیش دوراں دکھاتا نہیں　　　　گیا وقت پھر ہاتھ آتا نہیں"

دوسرا معیار مکالمے کی جانچ کا یہ ہے کہ وہ کہاں تک زبان کے اصول اور قواعد اور سب سے زیادہ روزمرہ اور محاورے کے مطابق ہے۔ میر حسن (اور ان کے اجداد اور اخلاف) کی ٹکسالی زبان اور فصاحت اور بلاغت کے متعلق بہت کچھ کہا گیا ہے اس لئے یہاں اور کچھ کہنا تحصیل حاصل ہے اردو زبان اس خاندان کی بڑی منت کش ہے۔ وہ حسن اور انیس کے کلام سے اپنی سند لیتی ہے۔ اگر میر حسن کی زبان پر قدرت کا اندازہ کرنا ہو تو اس کے لئے بدر منیر یا نجم النسا کے مکالمات کا مطالعہ نہایت مفید ہوگا۔

(۶)

نجم النسا کی کرداری خصوصیت کی طرف ایک اجمالی اشارہ میر حسن نے سب سے پہلے موقع پر اس وقت کیا ہے جبکہ وہ قاری سے اس کا تعارف کراتے ہیں۔

"تھی ہمراہ ایک اس کے دخت وزیر　　　　نہایت حسین اور قیامت شریر"

"زبس تھی ستارہ سی وہ دلربا　　　　اسے لوگ کہتے تھے نجم النسا"

حسن کا ہونا تو ہر ایسے شخص میں بے حد ضروری ہے جس سے ایک قصہ نگار اور خصوصاً مشرقی قصہ نگار اپنی مرضی کے مطابق کام لینا اور جس کو قصے میں نمایاں حیثیت عطا کرنا چاہتا ہے یا قاری کی توجہ اسکی طرف وہ منعطف کرانا چاہتا ہے اسی لئے "سحر البیان" جیسے معرکۃ الآرا قصے میں ایک اہم شخص قصہ کا "نہایت حسین ہونا کوئی تعجب خیز یا قابل قدر بات نہیں لیکن اگر نجم النسا کی نوعیت کے کردار میں قیامت کی شرارت اور ستارہ پن نہ ہوتا، تو اس کی

---

[۱] ملاحظہ ہو "دنیائے افسانہ" ص۹

کامیابی میں ہم کو شبہ ہو سکتا تھا۔

"ستارہ سی" ہونے سے مراد ہم اس کی چلبلی طبیعت لے سکتے ہیں جسکے لئے انگریزی میں بھی ایک موزون لفظ (mercurial) ہے نجم النسا کی شرارتوں اور شوخیوں نے جسم قصہ میں زندگی کی لہریں پیدا کر دی ہیں اور یہ قصے کے وہی مقامات ہیں جو زیادہ نمایاں اور دلچسپ ہیں افسانہ گوئی اور فسانہ نگاری کی پیدائش کی تاریخی وجہ انسان کا حیرت انگیز واقعات میں دلچسپی لینا ہے۔ اور فلسفیانہ وجہ مسرت طلبی۔ قصے میں نشاط انگیزی اسوقت تک پیدا نہیں ہو سکتی جب تک اسمیں کچھ شوخی اور شرارت موجود نہ ہو۔ اسی لئے "سحر البیان" میں بھی ایک کردار کو شوخی اور شرارت کی کمند قاری کی توجہ کو شکار کرنے کے لئے عطا ہوئی ہے۔ یہی چیز ہے جو نجم النسا کے کردار کو "سحر البیان" کے دوسرے اشخاص سے زیادہ دلچسپ بنا رہی ہے۔ ذیل کی مثالوں سے نجم النسا کی اس کرداری خوبی کی وضاحت ہو سکیگی۔

(۱) بدر منیر کے شہزادہ کو مبہوت چھوڑ کر مکان میں چھپ جانے پر نجم النسا کا شرارت آمیز غصہ ملاحظہ فرمائیے

مثل ہے کہ من بھائے منڈیا ہلائے　　　مری طرف ٹک دیکھ تو ہائے ہائے
ترے ناز بیجا یہ بھاتے نہیں　　　مجھے چوچلے تو خوش آتے نہیں

(۲) نجم النسا، شہزادی کو بے نظیر سے ملاقات کرنے پر مجبور کرتی ہے۔ شہزادی بے نظیر کی چاہ کا الزام اسی کے سر پر رکھنا چاہتی ہے اور کہتی ہے کہ میں سمجھی کہ تیرا دل ادھر گیا ہے۔ تو مجھپر دھر کر بھانے کیوں کرتی ہے؟ نجم النسا دندان شکن جواب دیتی ہے۔

بھلا میری خاطر بلا لو شتاب!　　　تمھیں نے تو چھڑکا تھا مجھپر گلاب
ہوئی تھی اسے دیکھ میں ہی تو غش!　　　لگی کہنے ہنس ہنس کے وہ ماہوش

(۳) شرارت اور ظرافت بسا اوقات ایک ہی گہوارے میں پرورش پاتے ہیں۔ اس کا مطالعہ ذیل کی مثال سے کیجئے۔

پیالے کو پھر جلد اس نے بھرا　　　گلابی کو لا اس کے آگے دھرا
ہوئی دل میں اپنے وہ نجم النسا　　　انھوں کے رکے بیٹھنے سے خفا
لب لعل شیریں کو ٹک کھول تو　　　ذرا میری خاطر سے ہنس بول تو
یہ پیالہ تو اُس بت کے منہ سے لگا　　　کہا شاہزادی کو بیٹھی ہے کیا؟

کسی شخص سے یہ کہنا کہ "میری خاطر سے فلان کام کر لو" ایک عام بات ہے۔ لیکن جس موقع پر نجم النسا نے یہ کہا ہے اس کے بیحد شوخ ہونے کی دلیل ہے شہزادہ کے پہلو میں بدر منیر بیٹھی ہے لیکن شرم مانع تکلم ہے۔ اور خاموشی دیکھنے والوں پر شاق گزر رہی ہے۔

(۴) نجم النسا کا تعلق فیروز شاہ کے ساتھ شروع سے آخر تک معشوقانہ شوخیوں کا ایک مجموعہ ہی ہے اوپر کہیں نجم النسا کی "ستم ظریفی" کی طرف اشارہ کیا ہے حقیقت یہ ہے کہ اسکی شوخیاں عموماً ستم ظریفی کے پیرایہ میں ظاہر ہوئی ہیں۔ فیروز شاہ کے شہزادہ کو لانے اور نجم النسا کی شرارت کا اوپر ذکر آ چکا ہے گر گم گشتہ کے دوبارہ ملنے پر وہ اس کے صدقہ ہونا چاہتی ہے۔ موقع کی اہمیت کا لحاظ کرتے ہوئے یہ کام ایک بیساختہ انداز میں پورا ہونا چاہئے تھا لیکن نجم النسا کی شوخ طبیعت نے اس کام کو بھی دلچسپی پیدا کئے بغیر ختم ہونے نہ دیا۔ چنانچہ وہ تخت سے فیروز کو اتارنا چاہتی ہے۔ صرف اس لئے کہ کہیں وہ اس غلط فہمی میں نہ پڑ جائے کہ نجم میری خدمات کیوجہ سے میرے صدقے ہو رہی ہے اس موقع سے مکمل ظریفانہ سمان اسوقت تک پیدا نہیں ہو سکتا تھا۔ جب تک کہ فیروز شاہ بھی اسی سے فائدہ نہ اٹھاتا۔ چنانچہ یہی ہوا کہ بے زبان فیروز شاہ نے اول اور آخر مرتبہ زبان کھولی اور نجم کی

شرارتوں کا انتقام لینا چاہا۔ کہا اس نے ہنسکر بھلا دیکھ تو تو اس بات پر میرے صدقے ہو" لیکن نجم نے بھی اچھی طرح خبر لی اور اس کے دانت خوب کھٹے کئے۔ کہا اس نے تب اپنی جوتی دکھا ارے تو تو کیوں دیوانہ ہوا؟ "تنگ آمد بجنگ آمد" غریب فیروز مجبوراً تخت کو اپنے وجود سے خالی کر دیتا ہے۔

(۷)

شوخی اور شرارت کے صفات سے متصف ہونے کے علاوہ، نجم النسا ذہانت اور عقل کے زیور سے بھی آراستہ ہے۔ شوخ اور چلبلی طبیعت سے وہ شخص کماحقہ فائدہ اٹھا سکتا ہے جو ذہین بھی ہو اور جسکی عقل ہر واقعہ سے ایک ظریفانہ حالت پیدا کرنے کے رازوں سے واقف ہو۔ نجم النسا کے متعلق یہ امر نہایت اطمینان کیساتھ کہا جا سکتا ہے کہ اس نے ایک سے زیادہ موقعوں پر اپنی غیر معمولی ذہانت حکمت عملی اور عقلمندی کا کافی ثبوت دیا ہے

(۱) سب سے پہلا موقع جہاں ہمکو نجم النسا کی عقلمندی کے امتحان کا اتفاق ہوتا ہے وہ بدر منیر اور بے نظیر کی پہلی ملاقات ہے حسین بدر منیر کی شرم کا اضطراری جذبہ اسکی شہزادے سے ملنے کی تمنا پر غالب آ جاتا ہے اور وہ پردے کے اندر چھپ جاتی ہے۔ اسمیں شک نہیں کہ نجم النسا سے کم عقل کا آدمی بھی بدر منیر کی چاہ کا قیاس کر سکتا ہے لیکن نجم النسا اپنے قیاس پر جس طرح عمل پیرا ہوتی ہے وہ اسی کے ساتھ مخصوص ہے۔ وہ شہزادی کو وہ صرف صاف کہدیتی ہے کہ تجھکو اپنے عاشق کو نیم بسمل چھوڑ کر اس طرح سے خاموش نہ بیٹھ جانا چاہئے بلکہ ایک نہایت طول طویل تقریر میں اسکو منزل عشق کی راہ و رسم بھی سکھاتی ہے۔ نجم النسا کی اس طولانی تقریر کو ہم یہاں نقل کرنا اس لئے بے ضرورت سمجھتے ہیں کہ پہلے انھیں اشعار کا اسکی قوت تکلم کے ضمن میں اندراج ہو چکا ہے تاہم یہاں اس امر کا اعادہ کرنا دلچسپی سے خالی نہ ہوگا کہ نجم النسا کی محولہ تقریر میں بعض ایسے خیالات کا بھی اظہار ہو گیا ہے، جو کائناتی صداقت" (Universal truth) سے پُر ہیں۔ مثلاً

سدا عیش دوران دکھاتا نہیں گیا وقت پھر ہاتھ آتا نہیں
سبھی یوں تو دنیا کے ہیں کاروبار ولے حاصل عمر ہے وصل یار
خوشا وہ زمانہ کہ دو اک جگہ کریں یکدگر جلوہ مہر و مہ .. وغیرہ انھیں میں بعض اشعار ایسے بھی ہیں جو دو سو سال سے زیادہ عرصہ سے اردو دانوں کی تقریروں یا تحریروں میں استعمال ہوتے آ رہے ہیں۔

(۲) ایک دوسرے موقع پر بھی جبکہ بدر منیر کی شرم اسکو بناؤ سنگار کرنے سے روک رہی تھی نجم النسا اس کے دلی رجحانات کو تاڑ لیتی ہے اور ایک اجنبیت کے ساتھ اس طرح کہ بدر منیر کے دل میں کس قسم کا خیال نہ گزرے، نہایت سنجیدگی کے ساتھ اسکو باتوں میں الجھا کر کہتی ہے کہ میری بڑی خواہش ہے کہ آج تجھکو سنگار کرتے دیکھوں اور تیرے حسن کی بہار کے مزے لوٹوں نہ پہلے تو شہزادی بدر منیر کچھ بگڑ سی گئی لیکن یہ تصنع آخر کار نجم النسا کی اطاعت میں بدل گیا۔

(۳) تیسرا موقع وہ ہے جبکہ شہزادی ابھی بے نظیر سے کھلی نہ تھی اور نہ اس کی شرم اسکو کھلنے دیتی اگر نجم النسا کی عقل خداداد اسکو یہ ترکیب نہ سجھاتی کہ بدر منیر کی شرم کو دور کرنے کا صرف ایک طریقہ ہے اور وہ یہ کہ اسکو شراب پلا کر مدہوش بنا دیا جائے چنانچہ نجم کی یہ ترکیب اپنا کام کر گئی

(۴) وہاں بھی نجم النسا نے بڑے نفسیاتی نکتے سے کام لینا چاہا جب بدرمنیر نے بے نظیر کے فراق میں اپنا حال تباہ کر رکھا تھا نجم النسا کا خیال تھا کہ اگر شہزادی کے دل پر بے نظیر کی بیوفائی کا نقش بٹھا دیا جائیگا تو اس کی حالت میں اصلاحی تغیر ہو جائیگا۔ اس موقع کی تصویر بھی خود میرحسن کے الفاظ میں پیش کر دی گئی ہے وہ بدرمنیر کو سمجھاتی ہے کہ بے نظیر کی محبت ایک مسافر کی محبت تھی اسپر اعتماد کرنا غلطی ہے اگر محبت استوار ہوتی تو کبھی وہ بے سبب تجھکو اس طرح مفارقت کے غم میں مبتلا کر کے خود پری کے ساتھ مزے اڑاتا نہ رہتا۔ یہ تیری بدقسمتی تھی کہ تیرا دل آیا بھی تو ایسے بیوفا پر جو "جہاں بیٹھا وہیں کا ہو رہا" اپنی حالت ایسے شخص کی جدائی میں تباہ کرنی مناسب نہیں ہے جو اپنی طرف سے بھی کچھ محبت کا اظہار کرے نہ ایسے شخص کے لئے جسکو تم جتنا اپنی طرف "کھینچو" اور کھنچتا جائے

نجم النسا کی یہ چال اس لئے نہ چل سکی کہ شہزادی کی محبت بے نظیر کیساتھ عشق کے اس درجہ تک پہنچ چکی تھی جہاں وہ لاعلاج ہو جاتی ہے اور جہاں تک ترقی کرنے کے بعد محبت فریق ثانی کی طرف کے جواب سے بھی بے نیاز ہو جاتی ہے۔ بدرمنیر نجم النسا کی قیاسی دلائل کے مقابلے میں نہایت قوی اور یقینی عذرات پیش کرتی ہے۔ اس دفعہ تو بدرمنیر کو بہ حیثیت اس کے وہ اصلی شخص قصہ ہے ضرور کامیابی ہونی چاہئے تھی اس کی کامیابی ہی قصے کو آگے لیجانے کا باعث ہوتی ہے۔

(۵) نجم النسا کی غیرمعمولی ذہانت اور عقلمندی کا مہتم بالشان ثبوت قصے کے اس حصے میں ملتا ہے جہاں اُسنے اپنے دلدادہ فیروز شاہ سے کام لینے کا عجیب ڈھنگ اختیار کیا تھا۔ اس کو معلوم تھا کہ فیروز شاہ سے ایک ایسی خدمت لینی ہے کہ جسکی اہمیت اسوجہ سے زیادہ ہو گئی تھی کہ فیروز کو خود اسکے ایک ہم جنس سے مقابلہ کرنے پر ابھارنا تھا نجم النسا کے تخیل عارفانہ نے فیروز شاہ کے دل میں جوگن کے متعلق نہایت بلند خیالات پیدا کر دئے وہ اسکو بے پروا، مستغنی اور ایک ایسی چیز تصور کرنے لگا جسکا حاصل ہونا آسان کام نہیں جب اس کے دل میں اس قسم کے نقوش تاثر بیٹھ گئے، تو اس کے دو نتائج نجم النسا کے حسب مقصد پیدا ہونے ضروری تھے ایک تو یہ کہ فیروز کی الفت کا جذبہ قوی تر ہوتا گیا اور اس لئے وہ نجم کی تمام پیش کردہ شرائط بر کار بند ہونے کیلئے تیار نظر آنے لگا۔ اس طرح نجم النسا کی ہوشیاری اس کی عظیم الشان مہم کو کامیاب بنانے کی ایک وجہ بن گئی۔

یہاں ایک سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ صرف ایک خواب کی دہمی کی بنیاد پر نجم النسا کا ایسی عظیم الشان مہم کے سر کرنے پر آمادہ ہو جانا کہاں تک اس کی عقلمندی اور ذہانت کے مطابق تصور کیا جا سکتا ہے؟ اس میں شک نہیں کہ خواب کی بے ثباتی ضرب المثل ہے تاہم خواب کو محض بے بنیاد سمجھنا صحیح نہیں۔ ٹنی سن نے بھی اپنے قصے "اینک آرڈن" میں اس قسم کا عنصر شامل کیا ہے۔ چنانچہ اینی کی صرف خواب ہی کی بنا پر اینک آرڈن کو مردہ تصور کرتی اور فلپ کے ساتھ عقد کرنے پر تیار ہو جاتی ہے۔ یہاں اس امر کا لحاظ رہے کہ اینی لی نے اپنے خواب کے اشاروں کا مفہوم غلط سمجھا تھا۔ وہ اینک ارڈن کو ایک ٹیلے پر تار کے درخت کے نیچے بیٹھا پاتی ہے جسکو وہ جنت کا درخت اور سورج کی منور شعاعوں کو حضرت عیسیٰ کا نور تصور کر کے یہ نتیجہ اخذ کرتی ہے اینک فردوس میں ضرور حضرت عیسیٰ کی معیت میں بسر کر رہا ہے لیکن بدرمنیر کا خواب واضح ہونے کی وجہ سے اگر نجم النسا نے اسکو صحیح اشارہ سمجھا تو یہ کوئی نامناسب بات نہ تھی ٹنی سن کے شارحین "اینک آرڈن" کے خواب کے عنصر پر بحث کرتے کرتے خود خواب اور ان کے فلسفے کے متعلق کافی ادب پیدا کر چکے ہیں ہم بھی آئندہ میرحسن کے اس خیال پر روشنی ڈالنے کی کوشش کریں گے۔ یہاں صرف اس قدر کہنا کافی ہے کہ ہپناٹیزم کی رو سے کسی شخص کا اپنے خیالات کے

مرکز کو اسکی سچی حالت میں مشاہدہ کرنا ناممکن نہیں ہے۔

(۸)

نجم النساء کے معرکۃ الآرا کردار کی تمام خوبیاں متذکرہ بالا صفات ہی پر ختم نہیں ہوجاتیں اس فہرست میں ہم ایک اور خصوصیت کا اضافہ کرتے ہیں جو اسمیں بدرجہ اتم موجود ہے اور جس سے وہ بڑے نازک موقع پر کام لیتی ہے یہ اسکی موسیقی دانی ہے۔ ایک عمدہ کردار کو پوری کامیابی حاصل ہونے کے لئے یہ ضروری ہے کہ مصنف اس کے تعارف کیوقت ہی اس کا ایک ایسا خاکہ (نکہ مکمل تصویر) پیش کردے کہ بعد میں جس قدر صفات وہ اس کردار سے منسوب کرنا چاہتا ہے ان سب کے اثرات اسی میں مضمر معلوم ہوں۔ یا کم سے کم ہر نو پید اصفت ایسی ہو کہ اس کے کردار زیر بحث سے منسوب کئے جانے سے کوئی تکلف یا کردار کی سرشت کیساتھ منافات نہ ظاہر ہو۔ ہر موقع کی مناسبت سے کردار میں ایک نئی صفت کا اضافہ کردینا کردار نگاری کا عیب ہے۔ کیونکہ یہ چیز اشخاص قصہ کو قصہ نگار کے ہاتھ کی کٹ پتلی بناکر ان کو غیر فطری اور غیر اہم بنا دیتی ہے میر حسن نے نجم النساء کے تعارف کے وقت اسکے اس خاص وصف کی طرف اشارہ تو نہیں کیا تاہم اس کی سرشت میں " ستارہ سی " اور " قیامت شریر " ہونیکی دو ایسی جامع اور لچکدار خوبیاں رکھدی ہیں کہ نجم النساء کا کردار اسوقت بھی مصنف کے ہاتھ کی کٹ پتلی نہیں معلوم ہوتا، جبکہ وہ پرستان میں اس کے کمالات موسیقی کا اظہار کرتے ہیں۔

اس کے علاوہ عموماً مغل شاہزادیاں اور امیرزادیاں (اور اسی لئے وزیرزادیاں) رقص وسرور کی بڑی دلدادہ تھیں ان کی ذاتی گائیوں کے علاوہ وہ خود بھی بعض وقت نہایت باکمال موسیقی دان ہوتی تھیں۔ اگر وزیرزادی اور وہ بھی نجم النساء کی فطرت والی اس کمال سے متصف ہو تو چنداں تعجب کی بات نہیں لیکن میر حسن سے سیاق سے نجم النساء کے کمال موسیقی دانی میں سوائے ایک تصوری کمال کے کسی ممتاز خصوصیت کا پتہ نہیں چلتا۔ (ملاحظہ ہوں صفحات ۹۴ سے ۱۰۴ تک) شاید وہ یہیں پر کردار اخوب بجا سکتی تھی۔ گو ان مقامات میں جہاں میر حسن نے پیشہ ور گائینوں کی تصویریں پیش کی ہیں ایسی وافر معلومات کا ثبوت دیا ہے جس سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ مصنف نے اپنی ساری عمر انھیں کی راز دل اسکے سیکھنے میں بسر کی ہے

یہ امر بھی دلچسپی سے خالی نہیں کہ نجم النساء اپنی موسیقی دانی سے نہایت شائستہ خدمات لیتی ہے مغلوں کی حکومت ہند کے زمانے میں ایک شخص کا محض موسیقی دانی کی بدولت عزت ثروت اور شہرت پانا کوئی غیر معمولی بات نہیں۔ تان سین اور بیجو باورے کے نام آج تک ہمارے پاس محفوظ ہیں۔ ان کے علاوہ بہت سے مطرب شعرا کو درباردار ی نصیب ہوچکی ہے۔ نجم النساء کا موسیقی دانی کی بدولت جنوں کے بادشاہ اور فیروز شاہ کے باپ کے دربار تک پہونچنا اور ان کے دلوں کو مسخر کرلینا میر حسن کا اپنے ماحول کی ترجمانی کرنا۔

(۹)

ایثار، ہمدردی اور خود فراموشانہ دوستی نجم النساء کے کردار کے اعلیٰ صفات ہیں۔ یہ چیزیں اس کے کردار میں جتنی زیادہ مضمر ہیں اسیقدر اس کو انسان کا ایک بہترین اور زیادہ مکمل نمونہ بنا رہی ہیں۔ بدرمنیر کے ساتھ نجم النساء کی رفاقت ہمدردی اور ایثار دوستانہ خود فراموشی کا ایک قابل تقلید نمونہ ہے۔ اگر اس کا قدم درمیان نہوتا تو ہمکو یقین ہے کہ بہ حالات موجودہ، قصے کا خاتمہ بجائے طربیہ کے کچھ اور ہوتا

اگر ہم الفاظ قانونی کے غلط استعمال کے مرتکب نہ سمجھے جائیں تو ہم کہہ سکتے ہیں کہ نجم النسا ہر امر میں بدر منیر کی نہ صرف مشیر کار ہے بلکہ کارندہ بھی۔ اور یہ کارندگی نفس قصہ سے جہاں تک متعلق ہے معمولی معاملات کی نسبت نہیں بلکہ خود معاملات عشق کی نسبت ہے اسکے یہ معنی نہیں ہیں کہ وہ اپنے آپ کو بدر منیر کا قائمقام بناکر معاہدات عشق کی تکمیل کرتی ہے بلکہ اس سے ہمارا مراد صرف اس قدر ہے کہ اسکی ہمدردی ایسے کاموں میں بھی اسکو بدر منیر کی نیابت پر مجبور کرتی ہے۔ جو عام طور سے فریقین عشق انجام دیتے ہیں چنانچہ بدر منیر کیلئے بجائے بدر منیر کے وہ خود بے نظیر کو ڈھونڈنے نکلتی ہے اور یہی اس دشوار کام کے لئے بدر منیر سے زیادہ موزوں بھی تھی جیساکہ ہمنے ابھی اوپر کہا ہے قصے میں نجم النسا کی زندگی ایک قطعی خود فراموشانہ دوستی کا عمدہ نمونہ ہے بدر منیر کے ایک خواب اور پری کے ساتھ بے نظیر کے تعلقات کی بنا پر اسکا ذہن رسا اس کو اس خیال تک صحیح طور سے پہونچا دیتا ہے کہ ضرور کسی نہ کسی طرح پری کو بے نظیر اور بدر منیر کی ملاقات کا حال معلوم ہوگیا ہے اور کیا تعجب ہے کہ پری کا جذبۂ انتقام، بے نظیر کے حق میں زندان مصیبت ثابت ہوا ہو۔ بس اسی قیاس پر وہ ایک مہتم بالشان مہم کے لئے تیار ہوجاتی ہے۔

یہ بہت ممکن ہے کہ ایک شخص، کسی رفیق کی ہمدردی اور مدد کے لئے وہاں تک تیار ہوجائے جہاں تک کہ ایسی مدد خود اس کے مفاد سے نہ ٹکراتی ہو لیکن اپنے مفاد کو پس پشت ڈالکر بھی دوسرے کی مدد کرنے پر قائم رہنا درحقیقت ایک عظیم الشان ایثار ہے۔ اس ایثار کی حقیقی عظمت اس وقت تک کماحقہ ظاہر نہیں ہوسکتی جب تک اس امر کا تصفیہ نہ ہوجائے کہ آیا نجم النسا کو اُسکے عاشق فیروز شاہ کے ساتھ الفت بھی تھی یا نہیں؟ اگر اس کو الفت تھی اور اس کے بعد اس نے فیروز سے شادی کرنیکا وعدہ کیا تھا۔ تو اس کے ایثار کی اہمیت صرف اس قدر ہوگی کہ اس نے بجائے فیروز شاہ کی محبت میں محو ہوکر ایک مسرت بخش پرلطف زندگی بسر کرنے کے اپنے خود اختیار کردہ فریضہ کی تکمیل کرنی ضروری سمجھی اور اس وقت تک اپنے آپ کو ہر قسم کی نعمتوں سے محروم رکھا جب تک ہیرو اور ہیروئین میں مواصلت نہ ہوچکی۔ لیکن اگر متذکرہ بالا سوال کا جواب نفی میں دیا جائے تو نجم النسا کے ایثار کی عظمت میں چار چاند لگ جائیں گے۔ کیونکہ اس صورت میں وہ اپنے آپ کو بدر منیر کی دوستی کے ہاتھ بیچ دیتی ہے اور اپنی ذات کے متعلق ہر قسم کے مفاد کو بدر منیر کے آرام پر قربان کرکے فیروز شاہ سے اس امر کا عہد کرلیتی ہے کہ اگر وہ بے نظیر کو تندرست واپس لائے تو وہ اسکی ہوجائیگی۔ ایسا عہد درحقیقت اس کے لئے زندگی میں موت ہے لیکن اس سے پہلے کہ ہم اس امر میں قطعی فیصلہ صادر کریں بہتر ہوگا کہ نجم النسا اور فیروز شاہ کے تعلقات پر غور کریں کہ آیا نجم النسا کو بھی فیروز شاہ سے الفت تھی یا نہیں۔

میر حسن کے جملہ بیانات میں صرف ایک مصرعہ اور وہ بھی عام نوعیت کا ایسا ملتا ہے جس سے نجم النسا کی الفت کا پتہ چل سکتا ہے ؎

"وہ بھی کہ دل اس کا آیا ادھر    کہ دل بھی تو رکھتا ہے دل کی خبر"    لیکن اس مصرعہ سے بجائے اس کے کہ نجم النسا کی الفت ظاہر ہو صرف اس قدر معلوم ہوتا ہے کہ وہ فیروز شاہ کی للچائی ہوئی نظروں سے غافل نہ تھی اس مصرعہ کے سوا خود میر حسن نے اس امر کے متعلق ایک لفظ بھی نہیں لکھا کہ نجم النسا کو بھی فیروز شاہ سے محبت تھی خود نجم النسا کے افعال یا کلمات سے اسکی محبت کا بالکل پتہ نہیں چلتا کیونکہ کہیں بھی اس نے محبت کا اظہار نہیں کیا۔ بلکہ وہ ہر جگہ فیروز شاہ کے معاملے میں ستم ظریفانہ طرز روش اختیار کرتی رہی ہے ہم اسکے دل کی صرف ایک منفی کیفیت کے متعلق یہ کہہ سکتے ہیں کہ اسکو فیروز شاہ سے نفرت نہ تھی۔ اس لئے اسکی بساط ماحول پر نظر کرتے ہوئے ہم یہ یقین دلا سکتے ہیں کہ نجم النسا کا ایثار حاتم طائی کے افسانوی ایثار یا ڈکنز کی ذہنی مخلوق سڈنی کارٹن کے عظیم الشان ایثار سے کم نہیں کہلایا جاسکتا۔

(۱۰)

آخر میں نجم النسا کے بعض خیالات پر بھی ہم کچھ روشنی ڈالنا ضروری سمجھتے ہیں۔ اس کے یہ خیالات اس کا ثبوت ہیں کہ وہ دنیا کے واقعات پر غور و فکر بھی کرتی تھی اور اس پر اسکی نظر تنقیدی پڑتی تھی چنانچہ ہم کسی فصل میں نجم النسا کے ان خیالات کا اعادہ کر چکے ہیں جو اُسنے بے نظیر کی بیوفائی کے تذکرہ میں عام جنس مخالف کے متعلق ظاہر کئے تھے۔ نجم النسا کا خیال تھا کہ مرد کی ذات بیوفا، متلون مزاج اور سخت دل ہوتی ہے

اری چار دن کے ہیں یہ آشنا ملا دل کو آخر کرے ہیں جدا
گئے آسمان گہہ زمین کے ہیں یہ جہاں بیٹھے جا، بس وہیں کے ہیں یہ
وہ خوش ہو گا اپنی پری کو لئے عبث اپنے بیٹھی ہو تم جی دئے
تمھاری اسے چاہ ہوتی اگر تو تو اب تک وہ تم کو نہ آتا نظر؟

اسکا خیال تھا کہ محبت میں بھی خود داری کو ہاتھ سے نہ دینا چاہئے۔

سنو جانی اپنے پہ جو کوئی مرے تو دل پہلے اپنا بھی صدقے کرے
اگر آپ پر کوئی شیدا نہ ہو تو پھر چاہئے اس کی پروا نہ ہو

اگر متذکرہ بالا بیانات نجم النسا کے خیالات کی واقعی ترجمانی سمجھی جائیں، تو یہ تسلیم کرنا پڑے گا کہ نجم النسا عملاً بھی ان خیالات کو اہم سمجھتی تھی کیونکہ اس کے خیالات کا آئینہ خود اس کا طرز عمل ہے جو اس نے فیروزشاہ کے ساتھ اختیار کیا تھا۔ کیا یہ ممکن نہیں ہے کہ مرد ذات کے متعلق اسکی بدگمانی ہی نے اسکو فیروزشاہ کا کڑا امتحان لینے پر ابھارا ہو؟ اور کیا ہم اس خود داری کو جو اُسنے فیروزشاہ کی ملاقاتوں کے دوران میں قائم رکھی اسکے دلی خیالات اور نظریات کا عملی مظہر نہیں کہہ سکتے؟ حقیقت میں نجم النسا کی حیات کا وہ حصہ جو فیروزشاہ کی ملاقات کے بعد سے شروع ہوتا ہے ایک عجیب انفرادیت رکھتا ہے۔ جسکی وجہ سے نجم النسا کا کردار "سحرالبیان" کے دوسرے اشخاص قصہ کے مقابلے میں زیادہ نمایاں واقعی اور زندہ نظر آنے لگتا ہے۔ نجم النسا کی بساط تفکر میں حیات کے متعلق بھی چند خیالات موجود ہیں وہ سمجھتی ہے کہ زندگی حظ اٹھانے اور عیش و عشرت میں گزارنے کیلئے ہے ذیل کے اشعار اسکے اس خیال کی توضیح میں پیش کئے جاسکتے ہیں۔

"ٹک اک حظ اٹھا زندگانی کا تو مزہ دیکھ اپنی جوانی کا تو
مے عیش کا جام اب نوش کر غم دین و دنیا فراموش کر
کہاں یہ جوانی کہاں یہ ابھار یہ جوبن کا عالم رہے یادگار
سدا عیش دوراں دکھاتا نہیں گیا وقت پھر ہاتھ آتا نہیں
سبھی یوں تو دنیا کے ہیں کاروبار ولے حاصل عمر ہے وصل یار"
. . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . .
شب و روز پی مل کے جام شراب مہ و مہر کو رشک سے کر کباب

ان اشعار کا اگر ان خیالات سے مقابلہ کیا جائے جو اے پی کیورس کی جانب منسوب کئے جاتے ہیں اور اس کے فلسفہ کا ماحصل تصور کئے جاتے ہیں، تو معلوم ہوگا کہ نجم النسا کے خیالات درحقیقت اے پی کیورس کے ان خیالات کی ترجمانی اور تشریح ہے۔

Eat, drink & be merry, for tomorrow we may die

یعنی "کھاؤ، پیو اور خوش رہو کیونکہ ہم کل مرنے والے ہیں"

محمد عبدالقادر سروری ایم اے

# حشرِ آرزو

## (فسانہ)

(۱)

"اس کا کیا علاج ؟" مشتاق کی زبان سے یہ جملہ سنتے ہی میں یکبارگی چونک اٹھا دیر سے ہم دونوں خاموش بیٹھے تھے میری خاموشی کا باعث مشتاق کا وہ حسرت انگیز سکوت تھا جو کبھی کبھی اس پر طاری ہو جاتا تھا۔ لیکن آج مشتاق کے تخیلات میں جو اضطراب و تلاطم تھا وہ کچھ اس جملہ سے مترشح تھا۔ بارہا اتفاق ہوا ہے کہ مشتاق باتیں کرتے کرتے رک گیا۔ کبھی کبھی یہ بھی ہوا ہے کہ بے اختیاری میں اس کی زبان سے "یہ کیا ہوا" "کیا مشکل ہے" نکل گیا ہے لیکن "اس کا کیا علاج" وہ جملہ تھا جسکو مشتاق جیسے آدمی سے میرے کان سننے کے نہ خوگر تھے نہ متوقع۔ میں نے سامنے نگاہ اُٹھائی مشتاق اب بھی سگریٹ کے کش لے رہا تھا وہ ہوا اور فضا میں بے ربطی کیساتھ چکر لگا رہا تھا شاید مشتاق کے بے ربط و پراگندہ خیالات سے وہ بھی متاثر ہو گیا تھا۔ میں کچھ پوچھنے والا ہی تھا کہ اسکی نگاہیں مجھ سے ملیں جو مجھ سے حاکمانہ انداز میں ملتجی تھیں کہ خدا کے لئے مجھے اسوقت میرے حال پہ چھوڑ دو۔ مجھے پھر جرأت نہ ہوئی کہ کچھ دریافت کروں دس پندرہ منٹ یونہی گزر گئے۔ بار بار جی چاہتا تھا کہ کچھ پوچھوں مگر اسکی ساکت کر دینے والی نگاہیں یاد آجاتی تھیں —— بڑی مشکل سے دل کو یہ سمجھا کر سوال کیلئے آمادہ کیا کہ ممکن ہے گفتگو سے مشتاق کی یہ صبر آزما حالت کسی دوسری بہتر حالت سے بدل جائے اب یہ دقت آپڑی کہ کن الفاظ میں اسے مخاطب کیا جائے مشتاق جس عالم میں رہا ہو اب تو میں اسکی بدولت خود بھی بلا وجہ پریشان ہو چلا تھا۔ جی چاہا اٹھکر وہاں سے چلا جاتا مناسب سمجھا۔ لیکن مشتاق کی نگاہیں پھر مجھ سے دو چار ہوئیں اور اس کی زبان سے یہ جملہ نکلا "ابھی مت جاؤ" مجھے ٹھہرنا پڑا اور اب یہ مسئلہ بھی حل ہو چکا تھا کہ مشتاق کو کیونکر مخاطب کیا جائے میں نے بیٹھتے ہی پوچھا "تمھاری حالت کیا ہے" جواب میں وہ مجھے بے معنی نگاہوں سے دیکھا کیا میں بھی جواب الجواب میں مجسم سوال بنکر خاموش رہا میری یہ ادا بیکار نہیں گئی۔ مشتاق نے کہا "تم جانتے ہو کہ میں اسوقت مسٹر چیٹرجی کے ہاں سے چار پی کر آرہا ہوں ؟"

مسٹر چیٹرجی الہ آباد میں تاریخ کے پروفیسر تھے بس ان کے حالات کے متعلق کچھ زیادہ علم نہیں رکھتا۔ اتنا جانتا ہوں کہ وہ سناتن دھرم کو چھوڑ کر پہلے برہمو سماج میں داخل ہوئے اور اب دین مسیحی کے پیرو ہیں۔ مسز چیٹرجی بالکل انکی ضد واقع ہوئی ہیں انکو قصہ ہائے پارینہ سے دلچسپی ہے اور اسی میں محو رہتے ہیں۔ مگر مسز چیٹرجی ان سب چیزوں کو مردہ سمجھکر قابل اعتنا نہیں سمجھتیں ان کو بس نیرنگ ہائے امروز سے سروکار ہے ان کی علمی استعداد کچھ زیادہ نہیں سنا گیا ہے کہ انٹرینس تک تعلیم پائی ہے مگر وہ عورت ہے اور وہ بھی بنگالی عورت عورت کو فطرت خود تعلیم دیتی ہے انسانی تعلیم اس کو نسائیت کی ملکوتیت کو حیوانیت سے پست تر کر دیتی ہے۔ عورت طنز مجسم ہے اور بنگالی عورت کا طنز تو سحر بنگالہ کی خاصیت رکھتا ہے جو نیش کو نوش کر کے ہلاہل سے زیادہ مہلک بنا سکتا ہے۔ مسز چیٹرجی حسین بھی ہیں یا نہیں ؟ اس کے متعلق میں خود کچھ نہیں جانتا۔ بعد کو مشتاق ہی کی زبان سے معلوم ہوا کہ وہ پوری بنگالی عورت ہے جس کے بدن کا کوئی حصہ اپنی جگہ معیار حسن پر پورا نہیں اترتا لیکن خدا ہی

جانتا ہے کہ یہ جسمانی نقایص بحیثیت مجموعی ایک بنگالی عورت کو بیکرِ حسن بنا کر خطرناک حد تک کیونکر دلکشی پیدا کر لیتے ہیں۔ مشتاق اسی "سحرِ بنگال" کا شکار ہو چکا تھا۔

(۲)

مشتاق کی بابت عام طور پر لوگوں کی یہ رائے ہے کہ وہ ایک لااُبالی مغرور اور وحشی آدمی ہے میری اور مشتاق کی ملاقات بچپن ہی سے شروع ہوئی تھی جب ہم دونوں رنج و غم سے آزاد فکرِ دنیا سے ناآشنا ایک دوسرے کے ساتھ کھیلا کرتے تھے۔ ہماری طبیعتوں میں زمین و آسمان کا فرق تھا۔ وہ اگر تیز و طرار تھا تو میں خاموش اور کاہل۔ بایںہمہ اپنے ہم عمر لڑکوں سے بھی نفرت تھی اور مجھے بھی مجھے یاد نہیں پڑتا کہ ہم دونوں کو کبھی دوسرے لڑکوں کی صحبت میں لُطف آیا ہو ہماری نظروں میں الہ آباد میں کوئی ایسا لڑکا تھا ہی نہیں جو ہماری توجہ کا مستحق ہوتا یعنی ہم سب کو جاہل سمجھتے۔ ہم ایک دوسرے سے جدا ہوئے اور ایک عرصہ کیلئے۔ جب ہم انٹرنس میں تعلیم پا رہے تھے تو میں سلطانپور ہائی اسکول میں تھا۔ اور وہ اپنے وطن الہ آباد میں۔ امتحان کے بعد چھٹیوں میں ہمکو پھر ایک دوسرے سے الہ آباد میں ملنے کا اتفاق ہوا۔ میری اور مشتاق کی تربیت بالکل دو جداگانہ اصول پر ہوئی تھی۔ لیکن خدا جانے کونسی قوت تھی جو ہمیں کشاں کشاں ایک دوسرے سے قریب تر کر رہی تھی۔

الہ آباد میں مجھے معلوم ہوا کہ مشتاق اسوقت عالمِ سفلی کی سیر کر رہا ہے اس نے بلا سوچے سمجھے اپنے کو دنیا کی گمراہ کرنے والی آزمائشوں کے حوالہ کر دیا تھا۔ مجھے یہ دیکھکر بڑا افسوس ہوا میں جانتا ہوں کہ وہ ان سب پستیوں سے کہیں زیادہ بلند و بالا ہے اور خواہمخواہ اپنے جوہرِ اصلی کو آلودہ کر کے مٹا رہا ہے لیکن اس رندگی میں جسے لوگ عیش و عشرت سے تعبیر کرتے ہیں اسکو سکون نہ ملا مشتاق ایک عجیب بے قرار طبیعت کا انسان تھا اس نے دنیا کی ہر ممکن کوشش کی مگر اسکی فطری بے قراری میں کوئی کمی نہ ہوئی یہانتک کہ اُس نے اپنی خودی کو فراموش کرنے کے لئے دخترِ رز کو بھی منہ لگایا لیکن وہ بھی اسکی غمگسار نہ بن سکی۔ اب مشتاق دنیا کی دلچسپیوں کی حقیقت سمجھ چکا تھا اور شاید یہی زمانہ تھا جب تاہل کی بیڑیاں اس کے پانوں میں ڈالدی گئی تھیں مشتاق اُن پاگلوں میں نہ تھا جو گریبان چاک کر کے صحرا کی راہ لے لیتا۔ اس نے شہر ہی کو صحرا سمجھا اور اپنی وحشت کی ساری جولانی اپنی ہستی کو ابھارنے میں صرف کر دی اور اسمیں شک نہیں کہ وہ ایک غیر معمولی ہستی ہو کر رہ گیا لوگ اُسے وحشی اور مغرور سمجھنے لگے میرا خیال ہے کہ مشتاق خوددار۔ غیور اور ایک نوکھا آدمی ہے اسکی جرأت دایرۂ اعتدال سے باہر ہوتی ہے اور عرفی کا یہ شعر جسکو وہ اکثر پڑھا کرتا ہے اسکے خیالات کی کافی ترجمانی کرتا ہے ؎

قدم بروں منہ از جہل یا فلاطوں باش　　که گر میانہ گزینی سراب تشنہ لبی است

خود مشتاق کی اپنی بابت یہ رائے ہے کہ مجھے سوئی کی جگہ نشتر چبھونے سے زیادہ تسکین ہوتی ہے۔ اس جگہ یہ بھی بتا دینا ضروری سمجھتا ہوں کہ مشتاق نے اپنی جوشِ طبیعت کے تقاضہ سے دنیا کا ہر علم حاصل کرنیکی کوشش کی چنانچہ اس نے کالج میں کبھی تو فلسفہ و تاریخ پڑھی کبھی اقتصادیات اور ریاضیات اور کبھی طبیعیات اور کیمیا وغیرہ۔ اور ان سب علوم میں اسکو کافی دستگاہ حاصل تھی جس کا نتیجہ یہ تھا کہ مباحثہ اور مکالمہ میں کوئی شخص اس کے سامنے ٹھہر نہ سکتا تھا۔ ایک بار کا واقعہ ہے کہ ایک پروفیسر صاحب اس کے درجے میں طبیعیات پر لکچر دے رہے تھے مشتاق متوجہ نہ تھا اس کی نگاہیں سامنے میدان میں جہاں ایک گھسیارہ جون کی دوپہر کی دہوپ میں گھاس کھود رہا تھا جمی ہوئی تھیں گھسیارے کی پیشانی سے پسینے کی بوندیں ٹپک رہی تھیں اور وہ ہنر کام میں مشغول تھا۔ پروفیسر صاحب کو یہ دیکھکر ناگوار ہوا کہ میں تو اپنا سر کھپا رہا ہوں اور طالبعلم میری طرف متوجہ نہیں ہے۔ انھوں نے ذرا تند ہو کر کہا "مشتاق اگر تم متوجہ نہیں ہوتے تو کمرہ سے باہر چلے جاؤ۔ میری سمجھ میں نہیں آتا کہ سامنے

میدان میں کونسی ایسی دلچسپی ہے کہ تم حرارت جیسے اہم مسئلہ کی طرف سے غافل ہو اگر تم نے آج میرا لکچر نہ سنا تو پھر کبھی اس کا موقع نہ ملیگا اور امتحان میں حرارت بامقیاس الحرارت سے متعلق جتنے سوالات آئیں گے اُن کے شافی جوابات تم نہ دے سکو گے" مشتاق نے اس کو اپنی توہین سمجھی اور ترشی کیساتھ بول اٹھا "آپ اس کمرہ میں بیٹھکر جہاں خس کی ٹٹیاں لگی ہوئی ہیں اور برقی پنکھا چل رہا ہے طبیعیات کا سبق دے رہے ہیں۔ آپ کہتے ہیں اسوقت حرارت فلاں درجہ پر ہے آپکے پاس اسکا کوئی ثبوت بجز مقیاس الحرارت آپکے دعویٰ پر حجت ہے آپ کیا جانیں کہ حرارت کس چیز کا نام ہے اور اس کے درجات کیا ہیں وہ سامنے گھسیارے کو دیکھئے اسکو البتہ حرارت کا کماحقہٗ علم ہے۔ اسلئے کہ وہ اسکی اہرین اپنے جسم کے ریشے ریشے میں دوڑتی ہوئی محسوس کر رہا ہے جس شے کو آپ محسوس نہیں کرتے اس کی بابت کوئی قطعی حکم کیونکر لگا سکتے ہیں"۔ پروفیسر صاحب بہت خفیف ہوئے اور بولے "اچھا تو میرا کلاس چھوڑ دو" مشتاق کی یہی ذہنیت تھی جس کا ایک زمانہ شاکی تھا اور جو ہمیشہ اور ہر موقع پر نمایاں رہتی تھی۔

یہی مشتاق صاحب کی زبان سے آج یہ مبہم جملہ نکل گیا تھا کہ "اسکا کیا علاج" اور اس کا سبب صرف یہ تھا کہ مسز چیٹرجی نے اُسے چار کی دعوت دی تھی۔ خدا جانے کیا واقعات پیش آئے تھے کہ مشتاق جیسے زوردار آدمی نے ہتھیار ڈالدیا۔ اب مجھے یاد آیا کہ ایک دن پیشتر مشتاق کے پاس ایک تحریر آئی تھی جسمیں صرف اس قدر لکھا تھا "کل تمھیں چار بجے یہاں چار کی دعوت میں شریک ہونا ہے" اس اندازِ حکومت سے مسز چیٹرجی کی قوت کا خیال شاید کیا جاسکے۔ یہی وہ جگہ تھی جہاں مشتاق کی ساری قوتیں سلب ہوگئی تھیں وہ شخص جسکی سوئی اوروں کیلئے نشتر ثابت ہوتی تھی ایک عورت سے اتنا سہم جائے! یہ ایک حیرت کی بات ہے۔ مجھے مزید حالات سننے کا اشتیاق ہو گیا

مشتاق تو تھا ابا اسی جملہ پر ختم کردینیوالا تھا کہ "تم جانتے ہو کہ میں اسوقت مسز چٹرجی کے ہاں سے چار پیکر آرہا ہوں" لیکن میرے منہ سے نکل گیا "پھر کیا چار میں زہر ملا تھا کہ تمھاری حالت متغیر ہو گئی ہے" مشتاق نے مجھکو کچھ ایسی نگاہوں سے دیکھا کہ میں باوجود انتہائی بے تکلفی کے نادم ہو گیا۔ اور اپنی ندامت کو خواہ مخواہ کی مصنوعی مسکراہٹ سے چھپانا چاہا۔ سلسلہ کو جاری رکھنے کی اب میرے پاس کوئی تدبیر نہ تھی۔ مگر خیریت ہوئی کہ مشتاق نے خود ہی گفتگو شروع کردی "تم پوچھتے ہو کیا چار میں زہر ملا تھا؟ ہاں وہ زہر ہی تھا جو چار کی صورت میں مجھے پلایا جا رہا تھا۔ میں نے ہمیشہ کوشش کی کہ اس عورت سے دور رہوں مگر ............" مجھ سے نہ رہا گیا میں بات کاٹ کر بولا "پھر تم دعوت میں شریک ہونے سے انکار کرسکتے تھے"۔

"انکار کرسکتا تھا؟ ذرا اس تحریر کے تیور تو دیکھو۔ تمھیں کل چار بجے چار پر شریک ہونا ہے"۔ اس شریک ہونا ہے کا کیا علاج؟ کیا انکار محض اس کا جواب ہوسکتا تھا۔ میں تو انکار میں یہ قوت نہیں دیکھتا کہ مسز چیٹرجی کے اس جملے کے سامنے ٹھہر سکے۔ دعوت کا ہیکو ہے "کوہ ندا کا طلب نامہ ہے" مجھے افتاں وخیزاں جانا پڑا مجھے مسز چیٹرجی کی قوت آزادی کھینچ کر لیگئی۔ بس مسحور کر لیا گیا۔ بغیر شریک ہوئے مجھکو کوئی چارہ کار نظر نہ آیا" مشتاق یہ کہہ رہا تھا اور میری نظر اس کے چہرہ پر تھی جو اس طوفان کا آئینہ دار تھا جو اس کے دماغ میں برپا تھا۔ بہرحال میں گیا۔ مسٹر چیٹرجی نے مجھے تپاک سے لپٹایا۔ یہی ایک پروفیسر تھے جو ایام طالبعلمی میں میرے ہمدرد اور مداح تھے۔ آج بھی وہ اپنے شاگرد کو دیکھکر خوش ہوئے مسٹر چیٹرجی ابھی تک میز پر نہیں آئی تھی محض اس کی آمد کی تصور سے میں اندر ہی اندر گھبرا رہا تھا۔ مسٹر چیٹرجی میری طبیعت سے بزعم خود واقف تھے کچھ دیر وہ اِدھر اُدھر کی باتیں کرتے رہے لیکن مجھے متوجہ نہ پاکر خاموش ہو رہے۔ اتنے میں سامنے کے پردہ کو جنبش ہوئی اور وہ دفتاً بھی آگیا جسکا

میں سامنا کرنا نہیں چاہتا تھا۔ مسز چیٹرجی نے آتے ہی مسٹر چیٹرجی کی سامنے ایک طنز آمیز تبسم کے ساتھ میرے آنے پر اظہار مسرت کیا۔ یہ مسرت گویا میری شکست پر فاتحانہ مسرت تھی۔ مگر اس کے بعد وہ خاموش ہو گئی اور ایسا معلوم ہوتا تھا کہ کسی دوسری دنیا میں ہے۔ میں سر جھکائے بیٹھا رہا چا کا دور چلنے لگا مسز چیٹرجی میری پیالی میں چا ڈال رہی تھیں۔ انداز سے صاف پتہ چلتا تھا کہ اس کا خیال کہیں اور ہے۔ میں اس "کہیں اور" سے واقف تھا۔ اس نے آنکھیں نیچی کئے ہوئے ایک خفیف لغزش کیساتھ میری پیالی میری طرف بڑھائی۔ مجھے ایسا محسوس ہو رہا تھا کہ اسکی بیخودکرنیوالی نگاہیں بھی چا میں حل ہو گئی ہیں۔ میری عجیب کیفیت تھی نظریں نیچی پیالی منہ سے لگی ہوئی اور گرم چا ایک عالم بیخبری میں میرے حلق سے نیچے اترتی جاتی تھی۔ مسز چیٹرجی کا لب زیریں اس کے دانتوں میں دبا ہوا تھا۔ پلکیں تیر کی طرح سیدھی تھیں۔ ایسا معلوم ہوتا تھا کہ دلمیں اتر کر رہیں گی۔ میرا ہاتھ کانپ رہا تھا میرا دماغ مختل تھا میرے حواس کا شیرازہ بکھرا ہوا معلوم نہیں کب تک میری یہ حالت رہی کہ ایکبار مسٹر چیٹرجی کی آواز سنائی دی "مسٹر مشتاق معاف کرنا آج مجھے کلب میں ٹینس کھیلنے جانا ہے" کلب کا نام اچھی طرح میں سن بھی نہ سکا اور خوش ہو کر اٹھا کہ اس آزمائش گاہ سے کسی طرح رہائی ملی۔ لیکن اسی کے ساتھ مسز چیٹرجی نے فیصلہ کن لہجہ میں کہا "نہیں مسٹر مشتاق ابھی نہیں جائیں گے"۔ کوئی پانچ منٹ کے بعد مجھے یہ معلوم ہو سکا کہ میں نہیں گیا اور ایک کرسی پر مسز چیٹرجی کے سامنے بیٹھا ہوں۔ درمیاں میں میز حائل تھی۔ مسز چیٹرجی کی زبان سے "مسٹر مشتاق" سن کر میں مشتاق بھی نہ رہا تھا"

میں ہمہ تن گوش ہو رہا تھا اور یہ معلوم کرنے کے لئے بیتاب تھا کہ آخر بات کیا ہوئی جو آج مشتاق کے منہ سے بیساختہ "اس کا کیا علاج" نکل گیا۔ ہوا کا ایک جھونکا آیا اور گزر گیا مشتاق نے اپنے پریشان بالوں کو ناحق ہاتھوں سے درست کرنے کی کوشش کی میں مشتاق کی زبان سے آگے کے حالات سننے کا متمنی تھا۔ میں نے دیکھا کہ مشتاق سگرٹ جلانے میں مشغول ہے اور شاید گزشتہ واقعات کو بیان کرنے کیلئے تیار ہو رہا ہے اس نے پھر ایک سانس لے کر کہنا شروع کیا "مسز چیٹرجی نے جسوقت میرے نام کے آگے مسٹر کا اضافہ کیا میرے رہے سہے حواس بھی غائب ہو گئے اور میری رگوں میں تشنج ہونے لگا" میں نے مشتاق کی زبان سے آج پہلی بار سنا تھا کہ میرے رہے سہے حواس غائب ہو گئے۔ میں نے حیرت سے اس کو دیکھا مشتاق میرا مطلب سمجھ گیا اور کہا "ہاں وہ ایسی ہی خوفناک عورت ہے کہ میرے حواس بھی اسکے سامنے غائب ہو سکتے ہیں تنہائی میں اس کے سامنے مجھ پر ایک قیامت گزر رہی تھی۔ اگر قیامت کسی جانکاہ ساعت کا نام ہے۔ مسز چیٹرجی کے روبرو میری حالت اس مجرم کی سی تھی جو سولی کی سزا سننے کے لئے حاکم کے سامنے کھڑا ہو آخر کار اسکے ہونٹ ہلے۔ اسکی بھنویں تنیں اور میں ہمہ تن اس کے قابو میں ہو گیا۔ میرے کانوں میں پھر "مسٹر مشتاق" کی آواز آئی۔ جی چاہتا تھا کہ زمین پھٹ جائے اور مجھے اپنی پناہ میں لے لے یا پھر یہ عورت یہیں بیٹھی بیٹھی نیست ہو جائے میرے خیالات ابھی نہ جانے کتنے پہلو بدلتے کہ جملہ پورا کیا گیا "کہئے اس دوران میں آپ کن کن دلچسپیوں میں محو تھے کیا آپ بتا سکتے ہیں کہ میں نے آپ کو کتنے دنوں بعد دیکھا ہے؟" اللہ! ان دو جملوں میں جو تاثرات تھے وہ میرے اعصاب میں ابتک ایک ہنگامہ بپا کئے ہوئے ہیں اسکی نگاہیں مجھے خاکستر کئے ڈالتی تھیں ریاض تم اس عورت کو نہیں جانتے اسوقت یہ تذکرہ جلانے دو میں اپنے دل میں تاب نہیں پاتا۔ پھر کبھی سن لینا کہ مجھ سے اور مسز چیٹرجی سے کیونکر راہ و رسم پیدا ہوئی اور پھر کس حد تک

جب تک تم سارے واقعات نہ جان لو میری داستان سے کوئی نتیجہ نہ نکال سکو گے،" یہ کہکر مشتاق نے گردن جھکالی اور کھو یا گیا۔ میں بھی سلام علیکم کہکر رخصت ہو گیا۔

(۳)

بیکاری کا زمانہ تھا الہ آباد سے ہم لوگوں کی طبیعت گھبرا رہی تھی۔ مشتاق کی رائے ہوئی کہ بے کیفی دور کرنے کے لئے سفر اختیار کرنا چاہئے ہماری پہلی منزل فیض آباد میں ہوئی۔

شام کا وقت تھا ہم گلاب باڑی کی سیر سے واپس ہو رہے تھے۔ نٹشے کے مافوق الانسان پر نہایت پر زور تنقید ہو رہی تھی کہ یکایک مشتاق ایک گلفروش کی طرف لپکا اور اس کے ہاتھ سے ایک ہار لیکر اس طرح سونگھنے لگا گویا پھولوں کی تمام خوشبو اپنی ہستی میں جذب کر لینا چاہتا ہے اسپر تماشہ یہ، کہ اس نے ہار خریدا نہیں بلکہ چند لمحوں بعد ہار بیچنے والے کو واپس کر دیا۔ میں نے کہا "یہ کیا وحشت تھی۔ اگر تمھیں ایسا ہی شوق تھا تو کوئی ہار خرید لینے" مشتاق نے سنجیدگی سے کہا "آپ نہیں جانتے ملکیت کا تصور ہی ان نیم شگفتہ کلیوں کی دلربائیوں اور دلنوازیوں کو فنا کر دیتا یہی وجہ ہے کہ میں اس محبت کا قائل نہیں جو محبوب کو اپنا بنانے کی آرزومند ہو چنانچہ میرے خیال میں مناکحت محبت کی ساری لذتوں کو زائل کر دیتی ہے۔ میری شریعت میں اگر کوئی گناہ ناقابل معافی ہے تو وہ محبوب کے ساتھ زوجیت پیدا کرنا ہے۔ محبت جیسی معصوم شئے کو دنیا کے رسوم و قیود میں جکڑنا کیا معنی؟" میں نے دل میں کہا "بک لے، اسوقت سکوت ہی بہتر ہے۔" ایمان کی تو یہ ہے کہ مشتاق کے عجیب و غریب نظریوں اور اس کے طریق استدلال سے عاجز ہو کر "جواب جاہلاں باشد خموشی" پر عمل کرنے لگا تھا مشتاق کی عادت تھی کہ جب وہ میری گفتگو سے کچھ خوش نہ ہوتا تو مجھے تم کے بجائے آپ سے مخاطب کرنے لگتا۔ آج بھی وہ میری دخل در معقولات سے کچھ مکدر سا ہو گیا تھا جس کا نتیجہ یہ ہوا کہ دیر تک مجھے اس کے طنز کا مقابلہ کرنا پڑا۔

چوک سے ہم نے یکہ کرایہ پر کیا اور اپنی قیام گاہ کی طرف چلے صانع نے جو غلطی یکہ بنانے میں کی تھی اس کا کفارہ آج ہم کو ہچکولوں اور دھکوں کی صورت میں ادا کرنا پڑا۔ مشتاق صبر نہ کر سکا۔ اس نے کہا "ریاض میری ایک بات ذہن نشین کر لو جب تک ہندوستانی یکہ کی صعوبتیں برداشت کر سکتے ہیں اسوقت تک سوراج پانے کا نہ ان کو کوئی حق ہے اور نہ سوراج مل سکتا ہے" میں ابھی اس کے جملے سے لطف اٹھا ہی رہا تھا کہ وہ یکہ سے کود کر سڑک پر ہو لیا اور یکہ والے کو دو آنہ پیسے دے کر بولا "میاں بس اب معاف کرو" میں نے دل میں کہا یا اللہ کس وحشی سے پالا پڑا ہے تقریباً آٹھ بجے رات کو ہم اپنی قیامگاہ کو پہونچے۔ مشتاق ہمیشہ اپنے سفر و حضر میں برقی چولہا ساتھ رکھتا تھا۔ وہ چائے بنانے میں مصروف ہو گیا اور میں اسکی مصروفیت دیکھکر مسکرانے لگا مجھے مسز چیٹرجی کی چاء یاد آگئی تھی۔ مشتاق نے کچھ دیر بعد میری طرف دیکھا تو مجھے آپ ہی آپ ہنستے ہوئے پایا۔ پہلے تو اس نے مجھے قابل التفات نہ سمجھا لیکن آخر کار پوچھ بیٹھا "یوں بیکار ہنسنے کا مطلب؟" میں نے کہا بھائی مسز چیٹرجی کی چاء یاد آگئی" یہ سنکر مشتاق کے چہرہ پر جو رنگ آگیا وہ کہہ رہا تھا کہ اگر اس وقت یہ تذکرہ نہ چھیڑا جاتا تو بہتر تھا وہ ایک بار پھر غوطہ میں پڑ گیا میں ابتک عورت اور اس کی قوتوں سے ناواقف ہوں۔ مشتاق کی صورت میرے سامنے تھی اور میں تعجب کر رہا تھا کہ عورت جو "ایک" "نیاز ناتواں" سمجھی جاتی ہے اس کی بابت کہا جاتا ہے کہ مرد کی غلامی کے لئے بنائی گئی ہے اپنے اندر کیسی کیسی طاقتیں پوشیدہ رکھتی ہے! اسکی قوت ارادہ اور قوت فعل کا اندازہ نہیں کیا جا سکتا۔ صرف تجربہ کیا جا سکتا ہے۔ عورت کیا نہیں کر سکتی

اگر وہ کرنے پر تُل جائے - اب مشتاق مجھے چا ر پلا رہا تھا اور خود بھی پی رہا تھا لیکن ایک خیال تھا - جو اسکی ساری ہستی پر چھایا ہوا معلوم ہوتا تھا شاید اپنے ایک نادانستہ حملہ کے بدولت میں مشتاق کی اسی حالت کا مشاہدہ کر رہا تھا جو مسز چیٹرجی کے سامنے اسپر طاری ہوئی ہوگی - چہرہ کا رنگ متغیر ہو رہا تھا ہاتھ میں لرزش تھی - اور وہ رہ رہ کر اپنے ہونٹ چبا رہا تھا اسکی حالت مجھ سے دیکھی نہ گئی اور میں نے ڈرتے ڈرتے کہا "کیوں مشتاق تم کو ہوا کیا ہے اگر مناسب سمجھو تو مجھے بھی مسز چیٹرجی والی سرگزشت سنادو"

مطلع ابھی صاف تھا دیکھتے دیکھتے ایک طرف سے بادل اٹھا اور سارے آسمان پر چھا گیا - ہوا میں فرحت بخش خنکی پیدا ہوئی اور تھوڑی دیر بعد بوندیں پڑنے لگیں گویا ساری کائنات مشتاق کے تاثرات قبول کر رہی تھی - اور وہ فطرت اس کے واردات قلب کی آئینہ دار بن گئی تھی - میں نے کہا "مشتاق دیکھو اس وقت فطرت بھی تمہاری ہم آہنگ ہونا چاہتی ہے - کون کہہ سکتا ہے کہ وہ بھی پس پردہ کسی ہستی کی ستائی ہوئی نہیں ہے؟" مشتاق نے اپنے مطلب کی بات سن کر ایک حسرت خیز تبسم سے میری داد دی -

رات کے ۹ بج چکے تھے بستر بچھایا گیا - بلکہ یوں کہئے کہ ہم نے اپنا بستر بچھایا یہ بھی نہیں "تنہا مجھی کو دونوں بستر بچھانے پڑے - اس لئے کہ کبھی کبھی اسپر ایک عجیب عالم طاری ہوجاتا تھا جسمیں وہ دنیا کا کوئی کام کرنا نہیں چاہتا تھا اور مجھے اپنی تمام کاہلی اور سستی برطرف کر کے جست و چالاک بن جانا پڑتا تھا - اب ہم تھے اور ایک بنگالی رن کا طویل فسانہ -

"ریاض تم دیکھنے میں سیدھے سادے مولوی نما مسلمان معلوم ہوتے ہو لیکن ہو بڑے کافر - آخر اس وقت مسز چیٹرجی کیوں سوجھ گئی - خواہ مخواہ مجھے پریشان کر رہے ہو" مشتاق نے کہا - حالانکہ اس کے لب و لہجہ سے ظاہر ہوتا تھا کہ موسم نے اسپر اپنا کافی اثر کیا ہے اور وہ اس وقت خود پریشان ہونے کا آرزومند ہے - اس نے ایکی بار یوں سلسلہ شروع کیا:-

"یہ قصہ اُس وقت کا ہے جبکہ میں ایف اے میں پڑھتا تھا - یہاں اس بات کو یاد رکھو کہ یہ زمانہ میری زندگی کا نہایت پرشور زمانہ تھا میری پراگندہ دلی کی کوئی انتہا نہ تھی میں بلاوجہ پریشان و منتشر مزاج رہا کرتا تھا اور جہاں کہیں سکون کی موہوم سے موہوم امید ہوتی تھی میں وہاں اپنے دل کو لگانے کی کوشش کرتا تھا - چنانچہ ان دنوں طرح طرح کی آلائشوں میں اپنے لطیف عناصر کو خراب کر رہا تھا - لیکن آہ سب بیکار ثابت ہوا -

این بادہ خمار داشت ہشیار شدیم    ایام شباب بود مستی کردیم

خیر اصل قصہ سنئے تم مسٹر بینرجی کو جانتے ہوگے وہی جو آلہ آباد میں میرے انگریزی کے پروفیسر تھے مسز بینرجی کلکتہ یونیورسٹی کی بی اے آنرس تھیں جب کبھی مسٹر بینرجی کا دل کالج جانے کو نہ چاہتا تو اپنی بیوی کو بھیجدیتے - یعنی بیوی کے گریجویٹ ہونیسے پورا فائدہ اٹھاتے تھے جب مسز بینرجی کلاس میں آتیں تو میری روح کو تکلیف ہوتی تھی - میری باغیانہ طبیعت اس منظر کو برداشت نہ کر سکتی تھی - مجھے اب محسوس ہونے لگا تھا کہ یہ عورت اب عورت رہنا نہیں چاہتی - اور اپنی نسائیت سے برسر پیکار ہے - اس کا نتیجہ یہ ہوا کہ میں نے کلاس میں مسز بینرجی سے غیر ضروری سوالات کرنے شروع کئے - جب وہ سقراط کے حالات پر لکچر دینے لگتیں تو میں خواہ مخواہ تنقید کرنے کھڑا ہوجاتا اور پے بہ پے سوالات سے ان کو پریشان کر دیتا مسز بینرجی میرے وسیع مطالعہ اور غایر نگاہ کی قائل ہوگئی تھیں لیکن آخر میری حیثیت کیا تھی؟ ایک معمولی طالبعلم کی - ان کو میری چھیڑ ناگوار ہوئی اور ایک دن کہنے لگیں "مسٹر مشتاق اگر واقعی تم اس سوال کو حل کرنا چاہتے ہو تو میرے بنگلہ پر آؤ اگر کالج میں مجھ سے پڑھنا منظور نہیں تو صاف صاف مجھ سے کہدو میں کلاس چھوڑ دوں

وہ بھی نہایت شریف عورت - دل ہی دل میں میری ذہانت کی داد دیتی تھی - ایک دفعہ میرا سہ ماہی یا ششماہی امتحان تھا ہماری کاپیاں مسز بنرجی کو دیکھنے کو ملیں - میری کاپی دیکھ کر اُس کی آنکھیں کھل گئیں اور اُس نے مجھے بلا کر کہا "آج تک ایسی گہری تنقید اور ایسا دلکش اسلوبِ بیاں میری نظر سے نہیں گزرا - میں چاہتی ہوں کہ تم سے اکثر تبادلۂ خیالات کیا کروں جس سے ہم دونوں کو فائدہ ہوگا" دوسرے دن میں چار پر بلایا گیا یہیں سے مسز بنرجی سے بے تکلفی شروع ہوئی - تھوڑے عرصہ میں مجھے معلوم ہوا کہ وہ بیچاری میری گرویدہ ہوگئی ہے اور اگر یہ کہوں کہ مسز بنرجی مجھے چاہنے لگی تھی تو غلط بیانی نہ ہوگی جب تک میں اس کے سامنے رہتا وہ میری صورت دیکھتی رہتی اور میری باتوں کو محویت کیساتھ سنتی رہتی حتیٰ کہ اس نے مجھ سے کہدیا "تم میں نہ جانے وہ کونسی کشش ہے جسنے مجھے مبہوت کر لیا ہے اور اب میں اپنے اندر تمھارے لئے ایک تمنا ایک حسرت - ایک تڑپ پاتی ہوں اب شاید تمھاری صحبت کے بغیر مجھے کسی بات میں دلچسپی نہ ہو" جو کچھ اُس نے کہا اُس کی آنکھوں نے اسکی تائید کی میں نے بیدلی اور بے نیازی کے ساتھ سب کچھ دیکھا اور سنا - اور ایک غیر ذمہ دارانہ تبسم کے ساتھ جواب دیا "تو کیا حرج ہے ؟" اس کے بعد میں نے گفتگو کا موضوع بدل دیا" -

پیالی کی چار ختم ہو چکی تھی میں نے بات کاٹ کر مشتاق سے کہا "اچھا لاؤ اور چار ڈھال دو" مشتاق نے پیالی مجھے دیدی اور ایک لمبی سانس لے کر چند منٹ چپ رہا - چار کا دوسرا دور شروع ہوا اس نے پھر کہنا شروع کیا "ہاں تو اول اول مسز چٹرجی سے مجھ سے مسز بنرجی کے کمرہ میں ملاقات ہوئی مسز بنرجی کا بنگلہ بھی پاس تھا اور وہ اکثر مسز بنرجی کے ہاں آیا کرتی تھی - ایک روز چار پر وہ بھی موجود تھی اور مختلف مسئلوں پر بحث ہو رہی تھی - اسی سلسلہ میں یونان کی مشہور شاعرہ صافو کا ذکر آیا مسز بنرجی پر صافو کی داستان محبت نے بڑا اثر کیا تھا - اُس نے بات ہی بات میں فلسفۂ محبت پر بحث چھیڑ دی - اس کا خیال تھا کہ انسان کے پیدا کرنے کی صرف اس لئے ضرورت پڑی کہ کائنات کی کوئی دوسری چیز محبت جیسی امانت کی حامل نہ ہو سکتی تھی وہ حافظ کے اس فلسفہ کی پیرو تھی ؎

جلوۂ کرد رخش دید ملک عشق نداشت　　عین آتش شد ازیں غیرت و بر آدم زد

جب مجھ سے میری رائے پوچھی گئی تو میں نے کہا "سچ تو یہ ہے کہ آج تک میری سمجھ ہی میں نہیں آیا کہ محبت ہے کیا بلا اور کب اور کیوں رونما ہوتی ہے اور انسان کے قلب و دماغ پر اس کے کیا اثرات ہوتے ہیں محبت کا واقعی کوئی وجود ہو یا نہ ہو میرے خیال میں یہ امر مسلمہ ہے کہ ننانوے فیصدی محبت کرنے والوں کو محبت نہیں بلکہ ایک غلط فہمی ہوتی ہے جس کو وہ اور دنیا والے خوامخواہ محبت سے تعبیر کر لیتے ہیں" میں نے اس سے زیادہ کچھ نہیں کہا تھا - لیکن مسز چٹرجی کے دل میں ایک شورش برپا ہوگئی مجھ سے اس سے اب تک کوئی بات نہ ہوئی تھی - میں خدا جانے کیوں اُس کی نگاہوں سے پہلو بچا رہا تھا مگر اب اس نے مجھے مخاطب کیا اور صرف اتنا پوچھا "کیا سچ ہے اب تک آپ نہیں جانتے محبت کیا چیز ہے" میں اس سوال کے لئے تیار نہ تھا - اسی کے ساتھ مسز چٹرجی نے مجھے کچھ ایسی نگاہوں سے دیکھا کہ میں نے سر جھکا لیا - میرے اعصاب میں رعشہ پیدا ہوگیا اور پیالی میرے ہاتھ سے چھوٹ کر چور چور ہوگئی - مسز بنرجی نے مجھے دیکھا اور اپنی حیرت کو مسکراہٹ سے چھپا لیا میں نادم ہو کر رہ گیا شگون کچھ اچھا نہ تھا میرے دل میں ایک نامعلوم خطرہ پیدا ہوا تقریباً پندرہ منٹ بعد میں وہاں سے اٹھ کر چلا آیا قریب قریب روز شام کو مسز بنرجی سے ملنے جایا کرتا تھا -

اب مجھے ہر وقت یہ اندیشہ رہنے لگا کہ کہیں مسز چیٹرجی نہ آجائے۔ میں اس عورت سے کیوں گھبراتا تھا مجھے نہیں معلوم اس کی آنکھیں۔ اس کے تیور اس کے سب کچھ اُف نہ جانے کیا تھے! اتفاق دیکھئے اس روز کے بعد مسز چیٹرجی مسز بینرجی کے مکان پر بلاناغہ آنے لگی۔ اس درمیان میں مجھ سے اس سے کچھ زیادہ گفتگو نہ ہوئی تھی وہ اپنے دو خوبصورت چھوٹے بچوں کیساتھ مشغول رہا کرتی تھی۔ مگر میں محسوس کرتا تھا کہ وہ مجھ سے ایک لمحہ کے لئے غافل نہیں ہے۔ اس کی بیگانگی اس کے قلبی لگاؤ کا راز فاش کر رہی تھی مسز بینرجی اُس سے بہت بچ بچ کر بات کرتی تھی۔ اس لئے کہ مسز چیٹرجی اسکو حقارت سے دیکھا کرتی تھی۔ اسکو اپنے ذی اولاد ہونے پر غرور تھا اور مسز بینرجی غریب کے کوئی اولاد نہ تھی۔ اب مجھے معلوم ہوا کہ عورت کا بے اولاد ہونا اس کی زندگی کو کہاں تک بدمزہ بنا سکتا ہے۔ مسز بینرجی سمجھی تھی کہ مسز چیٹرجی کو اپنے تفوق پر ناز کرنے کا حق حاصل ہے وہ مسز چیٹرجی سے ہر حالت میں زیادہ حسین و جمیل کہے جانے کی مستحق تھی۔ لیکن قوت ارادی کی کمی اور اعلیٰ تعلیم نے اس کی نسائیت کو مسز چیٹرجی کے مقابلہ میں کمزور کر دیا تھا۔ ایک روز کا ذکر ہے کہ مسز بینرجی کے ہاں مسٹر چیٹرجی اور چند دوسرے پروفیسر جمع تھے میں بھی موجود تھا اور مسز چیٹرجی بھی۔ ہر پروفیسر اپنے اپنے رنگ کی بات کر رہا تھا مسٹر چیٹرجی نے حروب صلیبی کا قصہ چھیڑ دیا مجھے ان کی رائے سے اختلاف تھا۔ وہ کسی طرح میری رائے کو تسلیم نہ کرتے تھے میں نے مغربی مورخین کے اتنے حوالے دئے کہ اُن کو چکر آگیا اور وہ میرا منہ تکنے لگے جب مجمع برخاست ہونے لگا تو انھوں نے پیار سے میرے سر پر ہاتھ پھیرتے ہوے کہا۔ ”اچھا اب کی اتوار کو میرے مکان پر آؤ تو ہم آج کی بحث کا فیصلہ کریں“ میں نے ابھی کوئی جواب نہیں دیا تھا کہ مسز چیٹرجی بول اٹھی ”ہاں ہاں ضرور آئیے آپ بڑی دلچسپ چیز ہیں اور آپ کی صحبت میں انسان بہت کچھ سیکھ سکتا ہے آپکے آنے سے مجھے بڑی مسرت ہوگی میں نے آہستہ سے آنے کا وعدہ کر لیا اس پر مسز چیٹرجی کی ذرا شرارت دیکھنا مسز بینرجی سے کہنے لگی ”کیوں تمھیں کچھ ناگوار تو نہ ہوگا؟“ مسز بینرجی کی پیشانی نم آلود ہوگئی اور اس نے نیچی نگاہوں سے مجھے دیکھا گویا مطلب یہ تھا کہ میں نہ صرف تمھارے لیے خفیف کی گئی بلکہ آج سے تم کو کھو رہی ہوں مشتاق اتنا کہکر رک گیا اور جیب سے سگریٹ نکال کر ایک مجھے دیا اور ایک خود پینے لگا۔ تھوڑی دیر بعد اس نے سلسلہ پھر جاری کیا۔

”ریاض تم اندازہ نہیں کر سکتے کہ میں ان دنوں کس دور انتشار سے گزر رہا تھا۔ اسی اتوار کی شام کو میرا نکاح ہونے والا تھا۔ میرے پاؤں میں زبردستی زنجیریں ڈالی جا رہی تھیں۔ خود میری زندگی مجھے وبال ہو رہی تھی۔ اس پہ نئی مصیبت یہ کہ ایک معصوم عورت کی زندگی مجھ ناکارہ سے وابستہ کرکے خراب کیجا رہی تھی۔ یہ والدین کی وہ غلطی ہے جسے خدا معاف کرے تو کرے میں نہیں کرتا اور پھر خدا کو معاف کرنے کا حق ہی کیا حاصل ہے؟ بہرحال میری عجیب کیفیت تھی۔ میرے اضطراب کا اس وقت تک کوئی علاج نہ ہو سکا تھا میں نے مختلف دلچسپیوں میں اپنا جی بہلانا چاہا۔ لیکن سب بے سود ہاں تو وہ میرے نکاح کا دن تھا۔ میرا دل دھڑک رہا تھا میں ایک نئی زندگی سے گھبرا رہا تھا۔ اس گھبراہٹ کو دور کرنے کے لئے میں نے قریب قریب سارا دن مسٹر چیٹرجی کے ہاں صرف کر ڈالا ہر طرف میری تلاش ہو رہی تھی۔ اور یہاں مسز چیٹرجی کی دلربائیاں اپنا جادو چلا رہی تھیں میں مسٹر چیٹرجی سے باتیں کرنے میں مصروف تھا و مسز چیٹرجی بہانہ ڈھونڈھ ڈھونڈھ کر مجھے اپنی طرف مخاطب کر رہی تھی میں عجیب عالم میں تھا۔ ایک طرف تو اس عورت سے

خائف تھا دوسری طرف اس کی دلنشین ادائیں میری رگ رگ میں اپنا اثر پھیلا رہی تھیں شام کو کوئی تین بجے میں اس کے پاس سے اٹھا اور گھر واپس ہو کر ایک معصوم عورت کے ساتھ زبردستی پیمانِ رفاقت باندھ لیا اس کے بعد میں ایک عرصہ تک مسز چیٹرجی سے نہیں ملا البتہ مسز بینرجی سے ملتا رہا وہ مضمحل رہنے لگی تھی اس میں وہ تپاک نہ تھا میں اس تغیر کا سبب جانتا تھا لیکن اس سے کچھ پوچھ نہ سکتا تھا ایک دن میں کتابیں لئے کالج جا رہا تھا راستہ میں مسٹر چیٹرجی کا بنگلہ پڑتا تھا۔ مجھے آدھا گھنٹہ دیر ہو چکی تھی اور اس لئے جلد جلد قدم اٹھاتا ہوا جا رہا تھا کہ یکایک میرا نام لے کر کسی نے مجھے مخاطب کیا۔ مڑ کر جو دیکھا تو مسز چیٹرجی برآمدہ سے مجھے بلا رہی تھی ریاض میں تم سے کہہ چکا ہوں کہ اس عورت میں کچھ غیر معمولی قوتیں ہیں جن کے سامنے انسان اپنی تاب مقاومت قائم نہیں رکھ سکتا۔ مجھے دیر ہو رہی تھی باوجود اس کے میں اس سے ملنے گیا۔

اس نے بلا کسی تمہید کے ایک حاکمانہ لہجہ میں کہا "آج کالج نہ جاؤ مجھے تم سے ایک ضروری بات کہنی ہے جو تمہاری وسیع معلومات میں ایک بیش بہا اضافہ کر دیگی"۔ میرے دل کی دھڑکن تیز ہو گئی میں گھبرایا میری گھبراہٹ میرے چہرہ سے ظاہر ہونے لگی۔ وہ میری حالت سے لطف اندوز ہو رہی تھی۔ میں خاموش کھڑا تھا اور وہ میرے بشرہ کا مطالعہ کر رہی تھی دو تین منٹ اس طرح گزرے ہوں گے کہ اس نے پھر مجھ سے اس طرح کہا۔ سوچتے کیا ہو بیٹھ جاؤ گھبرانے کی کوئی بات نہیں۔ اگر ایک دن کالج نہ جاؤ گے تو کچھ بڑا نقصان نہ ہو جائیگا"۔ میں چپ رہا اور کتابیں ایک طرف میز پر ڈال کر کرسی پر بیٹھ گیا۔ سامنے وہ بھی بیٹھ گئی کچھ دیر تک پتھر کی دو مورتوں کا مقابلہ تھا۔ آخر کار اس کے ہونٹ ہلے اور ایک مرعوب کرنے والے لہجہ میں اس نے کہا میں ایک بات کہنا چاہتی ہوں اگر تم اس کو سننے اور سمجھنے کے لئے تیار ہو یعنی اگر بلا سوچے سمجھے کوئی رائے نہ قائم کر لو"۔ میں نے عاجز ہو کر اور اپنے دل کو مضبوط کر کے جواب دیا "کہہ بھی ڈالئے"۔

"آخر تمہارے اعصاب ایسے کھنچے ہوئے کیوں ہیں؟۔ تمہاری رگوں میں اس قدر ضرورت سے زیادہ تناؤ کہاں سے آیا؟ تم جیسے سخت دل اور بے حوصلہ آدمی سے اپنی بات اس وقت تک نہ کہوں گی جب تک کہ تم سے پوری ہمدردی کا وعدہ نہ لے لوں" میری سراسیمگی لحظہ بہ لحظہ بڑھتی جاتی تھی میں نے آنکھیں اٹھا کر مسز چیٹرجی کو دیکھا تو معلوم ہوا کہ اس کی جادو نگاہی کا مقابلہ میں نہیں کر سکتا۔ وہ آنکھیں! اُف! .... میں ان کا سامنا کر کے کانپ گیا اور یہ کہتے ہی بن پڑا "کہئے میری ہمدردی آپ کے ساتھ ہے" اس نے کرسی قریب کھینچ کر کسی قدر دبی زبان سے کہا "مشتاق مجھے معاف کرو میں تم کو بُری طرح چاہتی ہوں......"

یہ جملہ سنتے ہی میں چونک پڑا اور پھر سر جھکا لیا اس نے سلسلہ جاری رکھتے ہوئے کہا "للہ مجھکو کوئی آبرو باختہ بے حیا یا گری ہوئی عورت نہ سمجھنا۔ زندگی میں چند لمحے ہوتے ہیں جنسے بچنا انسان کے بس کی بات نہیں جب میں نے پہلی بار تم کو مسز بینرجی کے ہاں دیکھا اسی وقت تم میں ایک کشش محسوس کی اور تمہاری وہ محبت پر بحث سن کر تمہاری طرف اور بھی کھنچی تمہاری بے نیازی بے حوصلگی تمہاری بے پروائی نے میرے دل میں ایک تمنا پیدا کر دی جسکو میں نے بہت چاہا مگر مٹا نہ سکی آج اسی تمنا کو تم اس صورت میں دیکھ رہے ہو" یہ کہکر اس نے اپنے دعویٰ محبت کے بلند آہنگی پر میرا بوسہ لے کر مہر ثبت کر دی۔ ریاض پھر نہ پوچھو کیا ہوا۔ وہی ہوا جو ہونا چاہئے تھا اور جس سے میں بچ رہا تھا۔ ....."

میں بول اٹھا "تو یوں کہو کہ وہ ہوا جو نہ ہونا چاہئے تھا" مشتاق

نے کہا "نہیں نہیں ریاض وہی ہوا جو ہونا چاہیے تھا کیونکہ اس دنیا میں وہ ہو ہی نہیں سکتا جو نہ ہونا چاہیے۔ اب اپنے دل کی حالت کیا بیان کروں وہ احساس گناہ تھا یا کیا جس نے میرے اندر ایک ہلچل مچا رکھی تھی۔ احساس گناہ کیونکر کہوں ہاں اگر گناہ اسی کو کہتے ہیں تو میں اس سے پیشتر ایسے صدہا گناہوں کا مرتکب ہو چکا تھا۔ حقیقت یہ ہے کہ یہ میری پہلی شکست تھی اور وہ بھی ایک عورت کے ہاتھوں جو میرے دل میں کھٹک پیدا کر رہی تھی۔ میں جو ایک عورت کو مرد کی معلم دیکھنا گوارا نہیں کر سکتا تھا آج اس عورت کے بس میں کیونکر آ گیا۔ اس کے بعد مدتوں میرا یہ حال تھا کہ بلا ارادہ میرے قدم مسز چیٹرجی سے ملنے کے لئے اٹھ جاتے اور میں وہاں جا کر زندگی کی اہم تر ذمہ داریوں کو بھول جاتا۔ بس ہوش میں تھا مجھ پر ایک گہرا نشہ چھا گیا تھا جو عرصہ تک قائم رہا۔ ایک دن میں نے سنجیدگی کے ساتھ مسز چیٹرجی سے کہا "تم نے یہ سب کچھ تو کیا۔ لیکن اس کا خیال نہ ہوا کہ ہم اپنے پیمان محبت کو نباہ بھی سکتے ہیں یا نہیں آخر اس طرح کب تک بسر ہوگی؟ فرض کرو کہ میں نے تم سے کنارہ کشی اختیار کر لی تو تم کیا کرو گی؟ میں دنیا میں آج تک کبھی کسی کا پابند نہیں رہا خواہ مخواہ تم مجھے پابہ زنجیر کرنا چاہتی ہو۔ حالانکہ میں الہ آباد میں ہمیشہ رہ سکتا ہوں نہ تم" وہ کچھ دیر کے لئے افسردہ ہو کر مجھے دیکھنے لگی مگر پھر میرے گلے میں ہاتھ ڈال کر کہنے لگی۔ "نہیں اب تم مجھے نہیں چھوڑ سکتے میں نے تم کو محبت کی لذت سے آشنا کر دیا ہے۔ تم نہیں جانتے تھے کہ محبت کیا چیز ہے میں نے تمکو بتا دیا میں تمھاری محسن ہوں تم مجھ پر ظلم نہ کرو گے" اف وہ کیسے دھوکے میں تھی۔ واقعہ یہ ہے کہ میں اب تک نہیں جانتا کہ محبت کس عنقا کا نام ہے لیکن مسز چیٹرجی کے لب و لہجہ میں کچھ زور ایسا تھا کہ میں اس کا دھوکہ رفع کرنے کی بھی جرأت نہ کر سکا۔ سال بھر اسی طرح گزر گئے آخر کار مجھے ہوش آیا اور اپنی ذات سے شرم معلوم ہونے لگی۔ میں نے تدریجاً مسز چیٹرجی سے ملنا کم کرنا شروع کیا اور کچھ دنوں میں مجھے الہ آباد چھوڑ دینے کا ایک بہانہ مل گیا۔ میں نے سمجھا کہ بڑی آفت سے نجات ملی لیکن یہ خیال غلط ثابت ہوا۔ ہاں یہ بھی بتا دینا چاہتا ہوں کہ اس درمیان میں میں نے مسز چیٹرجی سے ملنا یک قلم ترک کر دیا تھا۔ مجھے ان سے نفرت معلوم ہوتی تھی اور میں اپنے کو ان کا گنہ گار سمجھنے لگا تھا"

رات ختم ہو گئی تھی صبح کا تارہ نکل آیا تھا مشتاق نے اپنی داستان کو نامکمل چھوڑ دیا اور ہم لوگوں نے دہلی کے لئے سامان سفر درست کیا۔

(۴)

دہلی میں یہ تو نہیں کہہ سکتے کہ ہم بھاڑ جھونکتے رہے لیکن خاک ضرور چھانتے رہے۔ "کارونیشن ہوٹل" میں ہمارا قیام تھا دو تین روز تک ہم کچھ ایسے ضروری کاموں میں مصروف تھے کہ نہ تو مشتاق کو مسز چیٹرجی کا ذکر چھیڑنے کی فرصت ملی اور نہ مجھے اتنا یاد رہا کہ اس سے فرمائش کر کے کچھ اور حالات سنتا۔ ایک دن ہم جامع مسجد سے چاندنی چوک جا رہے تھے راستہ میں ایک تانگہ پر باجا بجتا ہوا جا رہا تھا جس کی بھدی اور کریہ آواز اعلان کر رہی تھی کہ کسی تھیٹر یا سینما کا اشتہار تقسیم ہو رہا ہے۔ ایک اشتہار میرے ہاتھ میں بھی دیدیا گیا۔ میں نہیں کہہ سکتا کہ اس کے لینے میں میرے ارادہ کو کتنا دخل تھا۔ بہر حال میرے ہاتھ میں اشتہار تھا "مدن پکچر پیلس میں آج "سالومی" کا مشہور و معروف کھیل دکھایا جائیگا" اور خدا جانے کیا کیا اشتہار میں درج تھا۔ ہمارا جیب خرچ سرعت کے ساتھ ختم ہو رہا تھا۔ یہاں تک کہ مشتاق کو اپنی چاء اور سگریٹ میں کمی کرنی پڑی اور میں نے تو سگریٹ پینا چھوڑ ہی دیا تھا۔ لیکن مشتاق نے کہا چاہے آگرہ بلا ٹکٹ ہی جانا پڑے مگر سینما ضرور دیکھا جائیگا" میں نے کہا

"جی نہیں یہ نہیں ہوگا" "نہیں یہی ہوگا" مشتاق نے پر زور لہجہ میں کہا۔ آخر وہی ہوا جو اس نے کہا۔ اور ہم پونے نو بجے کھیل کی دوسری نمائش کے وقت پکچر پیلس میں موجود تھے۔ نمائش شروع ہوئی میرے لئے ان تصویروں میں کوئی خاص دلچسپی نہ تھی۔ میں اس ڈرامہ کو پڑھ بھی چکا تھا۔ اور اب قصہ کی حیثیت سے بھی میں اس میں کوئی نئی لذت نہ پاتا تھا۔ جب تک تماشا ختم نہ ہوا میں نہایت غور سے مشتاق کے چہرہ کو دیکھ رہا تھا جو بجائے خود متلون اور متضاد جذبات کا محل نمائش ہو رہا تھا۔ آج میں نے دیکھا کہ مشتاق کی پھر وہی حالت ہے جو اس روز تھی جبکہ وہ بےساختہ "اس کا کیا علاج" کہہ اٹھا تھا۔ پردہ پردہ وقت بھی قیامت کا تھا جب سالومی یوحنا سے کہتی ہے کہ "میں تمہارا بوسہ لے کر رہوں گی" معلوم ہوتا تھا کہ مشتاق بیہوش ہو جائے گا۔ اور وہ بیہوش ہو جاتا اگر نمائش اسیوقت بند ہو جاتی۔ لیکن چونکہ متحرک تصویریں پے بہ پے آ جا رہی تھیں اور اس کی توجہ کو اپنا بنائے ہوئے تھیں۔ اسلئے اسکو بیہوش ہونے کا موقع نہ ملا۔ کھیل اختتام کو پہونچ رہا تھا۔ ایک تصویر سے میں بھی متاثر ہوئے بغیر نہ رہ سکا۔ اب بھی جب کبھی عالم خیال میرے سامنے وہ منظر آ جاتا ہے تو رونگٹے کھڑے ہو جاتے ہیں سالومی اپنے ہنگامہ جذبات سے مجبور ہو کر یوحنا کا سر کٹوا لیتی ہے اور ایک فاتحانہ تبسم کے ساتھ اس کے بیجان رخساروں کو چومنے لگتی ہے۔ عورت بھی کائنات کا ایک معمہ ہے وہ اپنے جذبات کے سامنے دنیا کو دنیائی برگزیدہ ترین ہستیوں کو ہیچ سمجھتی ہے۔ نخیت میں وہ اس طرح بھی محو ہو سکتی ہے کہ وہ زندہ اور مردہ چیزوں میں کوئی امتیاز نہ کر پائے۔ سالومی بھی اسی قماش کی عورت تھی۔ اسکو کائنات میں یوحنا ہی یوحنا نظر آ رہا تھا وہ یوحنا کی دھن میں اپنے گرد و پیش سے اس طرح بے خبر تھی کہ اس کے چاہنے والے نوجوان شامی نے انتہائے رشک سے مغلوب ہو کر اس کے سامنے خودکشی کر لی اور سالومی نے مڑ کر دیکھا بھی نہیں۔ عورت اپنے محبوب کا خون بھی کر سکتی ہے۔ اگر اس طرح اس کے خروش محبت کو آسودگی اور سکون نصیب ہو جائے میرے تاثرات کی کوئی حد نہ تھی۔ مشتاق کا حال ناقابل بیان تھا۔ ہم کس عالم میں اپنے قیام گاہ تک پہونچے ہم کو کچھ خبر نہیں آج مشتاق پھر خاموش تھا۔ معلوم ہوتا تھا کہ کھیل نے اس کو کسی دوسری دنیا میں پہونچا دیا ہے۔ سوچتے سوچتے وہ اٹھا اور برقی چولھا جلا چا بنانے لگا میں سمجھ گیا کہ آج کی رات یوں ہی گئی۔ مشتاق کی نیت سونے کی نہ تھی۔ میں منتظر ہی تھا کہ دیکھئے اب کون سا پہلو بدلتے ہیں کہ اتنے میں اس کی زبان سے نہایت دردناک آواز میں یہ مصرع نکل گیا۔

کیا شہید بھی قاتل نے خون بہا بھی دیا

اور اب مجھے معلوم ہوا کہ سالومی ابھی تک حضرت پر مسلط ہے۔ چند منٹ بعد اس نے ایک ٹھنڈی سانس لے کر کہا "نہ جانے مسز چیٹرجی کا کیا حال ہے؟" میں سمجھ گیا۔ لیکن پھر بھی اس سے پوچھا "آخر یہ بے وقت مسز چیٹرجی کی یاد کیوں آ گئی؟" اس نے جواب دیا "نہ جانے سالومی اور مسز چیٹرجی میں کون سی چیز مشترک ہے کہ میں اسوقت دہلی میں ہوں اور وہ الہ آباد میں، یقین مانو جسوقت مسز چیٹرجی نے میرا بوسہ لیا ہے اس کی ہیئت بالکل سالومی کی سی تھی اور میں گلو بریدہ یوحنا سے کسی طرح کم نہ تھا جہاں تک مجبوری اور فقدان ارادہ کا تعلق ہے اسوقت ساری کائنات میرے خلاف صف آرا تھی اور مجھے شکست دینے پر تلی ہوئی تھی۔ آہ! مجھ سے کوئی پوچھے کہ انسان فطرت کے ہاتھوں کتنا مجبور ہے مسز چیٹرجی کا یہ جملہ سنہرے حرفوں میں لکھے جانے کے قابل ہے کہ "بعض لمحے ایسے ہوتے ہیں جنمیں انسان مجبور ہوتا ہے" جو واقعات میں تم سے بیان

کرچکا ہوں ان میں میرے ارادہ کو کوئی دخل نہ تھا

جو چاہیں سو آپ کرے ہیں ہم کو عبث بدنام کیا

میں دیکھتا ہوں کہ تمھیں میری تمام سرگزشت سننے کا اشتیاق ہے بہتر ہے آج کی رات بہرحال آنکھوں میں کٹے گی خیر یوں سہی ۔ جب میں نے مسز چیٹرجی سے ملنا ترک کیا تو اس کے متعدد شکایت نامے آئے ان میں سے بعض نہایت پر اثر اور دل ہلا دینے والے تھے ۔ لیکن اب میں ہوش میں آچکا تھا ۔ اپنے خواب سے بیدار ہو چکا تھا وہ جو ایک وقتی اثر میری رگ رگ پر طاری ہو گیا تھا فنا ہو چکا تھا ۔ اور اب میں خواہ مخواہ اپنی ایک لغزش اپنی ایک غلطی کو نباہنا نہیں چاہتا تھا جب میں نے انہ آبا ۔ چھوڑ دیا تو شروع شروع کچھ دنوں تک مسز چیٹرجی کو نہ جانے کس طرح میرا پتہ معلوم رہا ۔ چنانچہ اس نے تین چار خطوط بھیجے اور میرے رہے سہے سکون میں خلل ڈالتی رہی ۔ آخرکار میں نے اس کی باضابطہ کوشش کی کہ اسکو میرا پتہ معلوم نہ ہو سکے ۔ چند خط میرے ٹرنک میں موجود ہیں تم ان کو دیکھ سکتے ہو "۔

یہ کہکر مشتاق نے اپنے ٹرنک سے وہ تحریریں نکالیں جن کے لکھنے میں معلوم ہوتا ہے کہ دل کا ایک ایک قطرۂ خون صرف کیا گیا ہے ۔ ایک خط میں لکھا تھا " یہ بے اعتنائی میرے کس جرم کی سزا ہے ۔ میں نے اگر کسی کو نقصان پہونچایا ہے ۔ کسی کو تباہ کیا ہے یا کسی کو خاک بسر کیا ہے تو اپنی ذات کو ۔ تم کو نہیں ۔ پھر یہ کشیدگی کیوں ؟ یہ عتاب کس لئے ؟ یہ دل آزاری کیسی ؟ میرے مشتاق کچھ جواب دو ! "۔ دوسرے میں نے لکھا تھا " مشتاق ! پیارے مشتاق ! تم کو کچھ احساس نہیں تمھارا دل پتھر سے بھی زیادہ سخت ہے ۔ تم نہیں سمجھتے کہ میں ساری دنیا سے منہ موڑ سکتی ہوں جوگ لے سکتی ہوں ۔ تیاگی بن سکتی ہوں ۔ مگر تم کو آہ ! تم کو نہیں چھوڑ سکتی ۔ مشتاق میری بات سنو سمجھو اور مجھ پر رحم کرو ۔ تیسرے میں لکھا تھا " ظالم میری بددعائیں یوں بیتا ہے ۔ دکھے ہوئے دل کے کوسنے خالی نہیں جاتے ۔ "

میں تحریریں نہ دیکھ سکا ۔ میرے دل میں تاب نہ تھی جو عورت محبت میں بددعائیں دے سکے ۔ اسکی بیزاری اور دلبستگی کا حال اللہ ہی بہتر جانتا ہوگا ۔ مشتاق اپنے ہیجان کو ضبط کرنے کی کوشش کر رہا تھا وہ پلنگ سے اٹھ کر ٹہلنے لگا تھا ۔ میں اسکی حالت پر غور کر رہا تھا ۔ یکایک اس نے شاید خود اپنے نفس کو مخاطب کر کے کہا " کچھ نہیں ہونے والی بات تھی " اب میں نے اس کو اپنی طرف متوجہ کرنا ضروری سمجھا ۔ میں نے کہا عجیب ناعاقبت اندیش عورت ہے ۔ تیاگی رسمی پابندیوں اور معاشرتی مجبوریوں کو نہیں سمجھتی ۔ خواہ مخواہ تم سے امیدیں لگائے ہوئے ہے ، تم کر ہی کیا سکتے ہو ؟ مشتاق نے بیتاب ہو کر جواب دیا " ریاض تم کچھ نہیں سمجھتے میں اپنی طبیعت سے مجبور ہوں ورنہ جن پابندیوں اور مجبوریوں کا تم ذکر کرتے ہو وہ نہ میرے لئے کوئی معنی رکھیں ، نہ اس کے لئے میں سب کچھ کر سکتا تھا ۔ مشتاق کی بیچینی بڑھ رہی تھی وہ ایک خاص کشمکش میں پڑا تھا ۔

اس وقت اس کے قیافہ سے ظاہر ہوتا تھا کہ وہ اپنے کو ملامت کر رہا ہے اور مسز چیٹرجی سے تغافل برتنے پر پشیمان ہے اس کی یہ کیفیت دیر تک قائم نہ رہی اس نے اپنے تیور درست کر کے کہنا شروع کیا ۔ میں الہ آباد سے دور رہ کر یہ سمجھتا تھا کہ اب میں بالکل محفوظ ہوں اور اب مسز چیٹرجی شاید مجھ پر قابو نہ پا سکے گی ۔ میرا یہ خیال بالکل غلط ثابت ہوا ۔ ایک دفعہ مجھے الہ آباد جانے کا اتفاق ہوا ۔ اسکو میری آمد کی خبر ہو گئی الہ آباد پہونچنے پر دوسرے ہی دن شام کو اس کا ایک رقعہ آیا جس میں لکھا ہوا تھا " مجھ سے آکر مل جاؤ ورنہ میں خود تم سے ملنے آتی ہوں ۔ میرے ہاتھ پاؤں بھول گئے اور میں گیا پھر کیا بتاؤں کیا ہوا وہ کھلے ہوئے سانپ

کی طرح مجھ پر چوٹ پر چوٹ کر رہی تھی۔ کبھی روتی تھی اور کبھی کھا جانے والی آنکھوں سے مجھے دیکھتی تھی کبھی مجھ سے رحم و تلطف کی التجا کرتی تھی اور کبھی حاکمانہ انداز میں مجھ سے جواب طلب کرتی تھی۔ اس نے مجھ سے کہا "کیوں مشتاق میں نے کیا گناہ کیا ہے کہ اس طرح مجھے مٹانے کے درپے ہو گئے ہو؟" میں نے دبی ہوئی زبان سے کہا "ابتدا تمہیں نے کی تھی" وہ بولی "صحیح ہے لیکن تم تو شکست کا اعتراف کر چکے تھے۔ اب اس سرتابی اس پہلو گردانی کے کیا معنی؟" پھر میں کچھ کہنے کی ہمت نہ کر سکا۔ میں اس کی چلتی ہوئی زبان کے سامنے ٹھہر نہ سکا۔ وہ پھر کہنے لگی "بتاؤ کوئی ایسی ہستی بھی ہے جس سے التجا کروں جس کے قدموں کو چوم کر تمہاری توجہ کو اپنی طرف منعطف کرا سکوں۔ نہیں ہو سکتا کہ تم مجھ سے بے نیاز ہو کر رہو۔ یہ نہیں ہو سکتا کہ ایک عورت تمہارا دم بھرتی ہو، تمہارے لئے برباد ہوتی ہو اور تم اس سے مستغنی ہو کر چین سے زندگی بسر کرو۔ وہ عورت جس نے اپنی عزیز ترین چیز تم پر نچھاور کر دی ہو کیونکر گوارا کر سکتی ہے کہ تم اُسے بھول جاؤ۔"

اس کی گھاتیں اتنی ہی تھیں کہ جو کچھ وہ زبان سے کہہ رہی ہے اس سے زیادہ کر کے دکھا سکتی ہے مبالغہ نہ سمجھو ارادہ کو عمل میں لانے کی قوت اسمیں ساوتری سے کم نہیں۔ ایسی عورت کا کیا علاج اور پھر اس کا کیا علاج کہ میں کسی طرح محبت کے مغلوب تر ہوائے جذبات اپنے اندر نہیں پاتا جو دین و دنیا سے بے خبر ہو کر میں اس عورت کا ہو جاؤں۔

جس وقت میں مسز چٹرجی کے بنگلہ سے نکلا ہوں سامنے مسز بینرجی اپنے بنگلہ کے برآمدہ میں کسی خیال میں محو کھڑی تھی اس نے مجھے دیکھ لیا اب میں بغیر اس سے ملے نہیں جا سکتا تھا۔ میں اس کی طرف بڑھا۔ اس نے محبت اور حسرت بھرے لہجہ سے کہا "مسٹر مشتاق بہت دنوں کے بعد آپ سے ملاقات ہوئی اور وہ بھی ایسے وقت کہ دو ایک گھنٹوں میں الہ آباد کو ہمیشہ کے لئے چھوڑ دینے والی ہوں۔" چونکہ اسکی آواز دردمند تھی میں جواب نہ دے سکا وہ مجھے غور سے دیکھنے لگی گویا میری پیشانی پر میری سرگزشت لکھی ہوئی تھی۔ پڑھ کر اس نے کہا "مسٹر مشتاق، ہم آپ سب اتفاقات کے ہاتھوں مجبور ہیں۔ نہ آپ سے کوئی شکایت ہے نہ مجھے۔ جو ہونے والا تھا وہ ہوا اس میں نہ آپ کی کوئی خطا ہے نہ میری اور نہ مسز چٹرجی کی۔ قدرت کو یہی منظور تھا کہ آپ جب سے ہم جدا ہیں اور مسز چٹرجی کی زندگی کو خوشگوار بنائیں۔ سچ تو یہ ہے کہ اب آپ محبت کی چیز نہ رہے پھر بھی میں آپ کو ہمیشہ یاد رکھونگی"

میں یہ سنکر پانی پانی ہو گیا۔ لیکن زبان سے کچھ نہ کہہ سکا۔ مجھے معلوم ہو چکا تھا کہ مسٹر بینرجی الہ آباد چھوڑ کر میرٹھ کالج جا رہے ہیں میری مسلسل خاموشی سے نہ جانے وہ کیا سمجھی اور کہا "اچھا تو الوداع" اور ہاتھ ملا کر کمرہ میں چلی گئی میں سیدھا اپنے گھر آیا مسز چٹرجی کی ملاقات نے از سر نو مجھے ایسا پریشان کیا تھا کہ دوسرے ہی دن میں الہ آباد سے بھاگ کھڑا ہوا اور مدتوں اسکو بھولا رہا اس دوران میں اس کی جو حالت بھی رہی ہو مجھے کوئی صحیح علم نہیں۔ اب کی بار اپنی بدنصیبی سے الہ آباد پھر آنا پڑا اس دفعہ تم بھی موجود تھے میں نے لاکھ چاہا کہ مسز چٹرجی کو میرے الہ آباد پہنچنے کا علم نہ ہو مگر وہ جان گئی اس کے بعد جو کچھ ہوا وہ تم سے کہہ چکا ہوں۔ اب کی دفعہ میں زیادہ پریشان اس لئے ہوں کہ وہ کہہ چکی ہے "مشتاق تم جہاں رہو زندگی میں جو دلچسپیاں چاہو پیدا کر لو مگر یہ یاد رہے کہ میں زیادہ عرصہ تک اس طرح رہ سکتی ہوں اور نہ تم" ریاض اس جملہ کے سیکڑوں معنی ہوتے ہیں نہ جانے یہ کیا کیا ولولے دل میں پیدا ہوتے ہیں۔ خدا ہم دونوں کی مدد کرے۔"

"مشتاق کا افسانہ ختم ہوگیا وہ بیجان تھا۔ میں خاموش۔ رات بھر ختم ہوگئی تھی۔ تکان اور ماندگی سے مجبور ہو کر صبح کے وقت دونوں کی آنکھیں لگ گئیں۔"

## (۵)

تقریباً دو برس میں مشتاق سے منزلوں دور رہا۔ جب ہم ایک دوسرے سے جدا ہوئے تھے تو آپس میں خط و کتابت کے بڑے بڑے وعدہ ہوئے تھے لیکن ع کون نباہتا ہے وفا کون کرتا ہے۔ ایک مدت تک میں مشتاق کی زندگی کے حالات سے بالکل بے خبر رہا۔ ایکا ایک خلاف امید اس کی ایک مختصر تحریر مجھکو ملی جسمیں اصرار کیا تھا کہ مجھکو بلایا گیا تھا میں گیا جو کچھ کہ میری آنکھوں نے دیکھا اس کا کبھی خواب میں بھی گمان نہیں ہو سکتا تھا۔ مشتاق دنیا کے ہر کاروبار سے سرد ہو کر گوشہ نشین ہوگیا تھا اور سادہ تریں زندگی بسر کر رہا تھا جو کچھ واقعات اس کی زبانی مجھے معلوم ہوئے وہ یہ ہیں

مشتاق گزشتہ دو سال سیاسی ہنگاموں میں نہایت جوش و سرگرمی کے ساتھ پڑا رہا اور جانے کہاں کہاں مارا مارا پھرا۔ اس سے بھی اسکو آسودگی میسر نہ ہوئی اور اب تو اس کا خیال ہے کہ ہندوستان کی سیاسی زندگی سب سے زیادہ لغو اور بے معنی زندگی ہے وہ کہتا ہے "اگر خدا عرش سے اتر کر آئے اور مجھ سے کہے کہ تمھاری ایک انگلی کی جنبش سے ہندوستان میں سوراج ہو جائیگا تو میں اس انگلی کو ہرگز جنبش نہ دونگا۔"

وہ ہر طرف سے مایوس ہو کر الہ آباد چلا آیا تھا اور ایک گوشہ میں بیٹھکر مطالعہ اور مراقبہ میں زندگی کے باقیماندہ دن گزار دینا چاہتا تھا مسز چیٹرجی نے پھر اس کو چین نہ لینے دیا۔ مگر مشتاق کی دنیا بدل چکی تھی۔ اُس کے خیالات میں زمین و آسمان کا فرق ہو چکا تھا اس کو اپنے اوپر اعتماد پیدا ہو گیا تھا۔ اس نے مسز چیٹرجی سے ایک بار صاف صاف جا کر کہہ دیا "آپ بیکار مجھے سکون سے محروم نہ کیجئے مجھ کو آپ کی کوئی امید نہیں ہے۔ میں اب دنیا میں کسی سے محبت نہیں کر سکتا۔ بجز کوئی میری محبت کیوں کرے" اس کے چند ماہ بعد مسز چیٹرجی کے دماغ میں فتور کے آثار نمایاں ہونے لگے اور جب میں الہ آباد پہنچا ہوں تو وہ پوری پاگل ہو چکی تھی قصے عجیب و غریب ہوا کرتے ہیں اگر واقعات ان سے بھی زیادہ محیر العقول ہو سکتے ہیں۔ ہماری خیالات کی انتہائی پرواز جہاں ختم ہو جاتی ہے وہاں سے اکثر سنگین اور تلخ واقعات کی ابتدا ہوتی ہے۔ مسز چیٹرجی کی سی عورت جو دنیا میں صرف ستانے آئی ہو۔ فطرت کی ستم ظریفی دیکھیے خود مبتلا رہی ہر دہ اپنے حلقوں میں مشتاق کو "غارت گری کا دیوتا" کے لقب سے یاد کیا کرتی ہے مگر مشتاق اب اُس دور سے گزر چکا ہے جسمیں انسان کو رسوائی اور بدنامی کا ڈر ہوا کرتا ہے وہ نہ اب مسز چیٹرجی سے خائف ہے اور نہ اسکو پرواہ ہے۔ سارے شہر میں مشتاق اور مسز چیٹرجی کا قصہ مشہور ہو رہا ہے اس کو اس کی بھی پروا نہیں ہے وہ اس دنیا کو چھوڑ چکا ہے اور نہ جانے کس دنیا میں رہتا ہے۔ صرف دل بہلانے کی غرض سے اس نے شاعری شروع کر دی ہے اور بیگانہ تخلص کرتا ہے اس پر یہ حقیقت منکشف ہو گئی ہے کہ زندگی میں سکون کی آرزو کرنا ایسا ہی ہے جیسا لڑکوں کا چاند کے لئے بیتاب ہونا مجھ کو تو اسکی زندگی "ناشاد و نامراد زیستن" کی بہترین مثال معلوم ہوتی ہے واللہ اعلم بالصواب لیا ہے اس کا ایک شعر سننے کے قابل ہے جو بہت کافی حد تک اس کے معتقدات پر روشنی ڈالتا ہے۔

اے دل راحت طلب یہ عاقبت نا آشنا — کہتے ہیں راحت جسے رسوائیوں کا نام ہے

امتیاز احمد (بی اے)

# مثنوی اور سودا

شعراء اردو نے غزل کے ساتھ مثنوی پر بھی توجہ کی ہے، بلکہ بعض شعراء نے اسی سے ابتدا کی اور بعض محض مثنوی کی وجہ سے مشہور ہوئے مثلاً میر حسن نے "بدر منیر" اور نسیم نے "گلزار نسیم" لکھکر بقائے دوام پائی دکھنی شعراء نے خصوصاً اس طرف زیادہ توجہ کی اور مشہور فارسی مثنویوں کا اردو میں ترجمہ کیا اور اکثر نئے نئے واقعات نظم کر ڈالے۔

میر حسن نے اپنی طویل مثنوی میں اصناف مثنوی کو نہیں چھوڑا مگر اخلاقی پہلو نباہ نہ سکے، بخلاف ان کے میر تقی میر نے گو چھوٹی چھوٹی مثنویاں لکھیں مگر دامن اخلاق ہاتھ سے چھوٹنے نہ پایا اسیطرح میرزا رفیع سودا نے بھی چھبیس چھوٹی چھوٹی مثنویاں لکھی ہیں جنمیں بکمال متانت دامن اخلاق سنبھالا ہے ان میں دو تین خار بھی ملتے ہیں جو چشم اخلاق میں بری طرح کھٹکتے ہیں مگر یہ اور جنبہ وہ ہجو کے بادشاہ تھے اور اپنے وقت کے عبید زاکانی، اس سے قطع نظر کر لی جائے تو ان کانٹوں میں اکثر خوشرنگ اور خوشبودار پھول مشام دماغ معطر کر دیتے ہیں اور گلچیں ان خاروں کی خراش کو یک لخت بھول جاتا ہے۔

سودا کی کل مثنویاں جو اب تک مل سکیں حسب ذیل ہیں،

| نمبر | صنف | عنوان | کیفیت | نمبر | صنف | عنوان |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | مثنوی، | قصۂ پسر شیشہ گر | | ۱۱ | مثنوی | ہجو موسے سر |
| ۲ | " | شکار نواب آصف الدولہ | | ۱۲ | " | ہجو دولتمند بخیل |
| ۳ | " | بطور خط | | ۱۳ | " | ہجو میر ضاحک |
| ۴ | " | ایضاً | | ۱۴ | " | ہجو طفل کاڑی باز |
| ۵ | " | معانی شعر مولانا روم رح | | ۱۵ | " | ہجو حکیم غوث |
| ۶ | " | تعریف چھڑی | | ۱۶ | " | ہجو چیک میرزا فیضو |
| ۷ | " | تعریف دیوان مہربانخان | | ۱۷ | " | ہجو میاں فوقی |
| ۸ | " | ہجو فیل تربیت سنگھ | دہلی میں لکھی گئی | ۱۸ | " | ہجو فدوی |
| ۹ | " | ہجو فولاد خاں کوتوال | شاہجہاں آباد میں لکھی گئی | ۱۹ | " | حکایت شخص اہل کمال |
| ۱۰ | " | موسم گرما | | ۲۰ | " | بادشاہ و درویش |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۲۱ | مثنوی، حکایت مرد آزاد | | ۲۴ | مثنوی، عشق درویش |
| ۲۲ | " " ہوس درویش | | ۲۵ | " قصہ کدخدائی زن بدصورت |
| ۲۳ | " تعریف چاہ مومن خان | | | |

مرزا سودا عشق کو عمدہ نظر سے دیکھنے کے علاوہ عشق مجازی کو عشق حقیقی کا زینہ خیال کرتے تھے چنانچہ ان کی پہلی مثنوی قصۂ عشق پسر شیشہ گر بزرگر ایسی ہی ہے اور نہایت ہی عمدہ اور بہترین مثنوی ہے خاصکر اس مثنوی کا بیان توحید نہایت عمدہ ہے مختصر ساقی نامہ اور بیان توحید کے بعد نعت لکھکر موسم بہار کی تعریف کرکے قصہ شروع کرتے ہیں کہ ایک خدا رسیدہ درویش ان سے ملکر قصد کعبۃ اللہ کرتے ہیں اور میرزا صاحب بھی تیار ہوجاتے ہیں مگر روانگی کے بعد پانچویں منزل کے راستہ میں قزاق ملکر لوٹ لیتے ہیں۔ اور اس بری طرح لوٹتے ہیں کہ پیراہن تک نہیں چھوڑتے درویش کو اپنے سلطان کے لٹنے کا بہت رنج ہوتا ہے اور وہ ایک ایک چیز کی تفصیل کہ کر اس طرح روتے ہیں۔

کبھو عمامہ کے جانے کا مذکور — کبھو تھا فکر پیراہن سے دل چور
سلیمانی کی گہ یاد آتی تسبیح — ہوجاتی تھی جسکے غم سے تشریح
کبھو کہتے مصلا تھا چکن کا — کہ جس پر تھا چکن کار دکن کا
کبھو کہتے کہ یارو کیا عصا تھا — بڑے حضرت کے میرے ہاتھ کا تھا
کہا کیا ٹیکا تھا میری کمر کا — سفر در پیش آیا یہ کدھر کا
عقیق سرخ کا جو نا سداں تھا — اگر بکتا تو قیمت میں گراں تھا

غرض بڑے میاں نے رو دھو کر میرزا صاحب سے کہا۔

ارادہ تھا کہ واں جا کر رہیں ہم — نچاہے گر خدا تو کیا کریں ہم

یہ سنکر مرزا صاحب نے کہا کہ اب گھر جانا بھی ممکن نہیں کیا منہ لیکے جائیں بہتر یہی ہے کہ آگے بڑھیں،

کہا حضرت نے سنکر تم ہو گمراہ — نہیں مسلے مسائل سے کچھ آگاہ
عزم کا قرض ہے معدور پر طوف — گیا یاں مال آگے جان کا خوف

چونکہ بڑے میاں کے مریدان واثق بھی انہیں کے ہم خیال تھے اس لئے میرزا صاحب کو مجبوراً خاموش ہونا پڑا اور جس راہ سے گئے تھے اسی سے لوٹے۔ پہلی منزل پر پہونچ کر بڑے میاں نے قصہ کہانی کی فرمائش شروع کی۔

کہا سودا سے حضرت کو تو ہے خبط — مجھے قصہ کہانی سے ہے کیا ربط
کہوں اک شہر کی میں واردات اب — جو گوش ہوش سے اپنے سنیں سب

اس کے بعد ایک ساقی نامہ لکھکر اصل قصہ بیان کرتے ہیں کہ ایک شیشہ گر کا لڑکا نہایت ہی حسین جمیل تھا اتفاقاً ایک زرگر کے لڑکے پر مائل ہوگیا اور اس کی حالت بدلنے لگی جسے دیکھکر تعویذ ٹوٹکے شروع ہوئے مگر علامات بھی نہایت ہی خراب۔ ہوتی رہی اور وہ گھر سے نکل گیا، اس کے والدین کی آہ و زاری محلے والوں کی بے قراری مرزا صاحب نے نہایت ہی خاص طریقے سے بیان کی ہے، غرض وہ لڑکا بہت دور چلا جاتا ہے اور ایک منجم کی رہنمائی سے اس کے والدین اسے ڈھونڈھ کر لاتے ہیں مگر گھر آکر بھی وہ وحشت زدہ رہتا ہے اور زرگر کا لڑکا جذب محبت سے متاثر ہوکر شیشہ گر کے لڑکے کے پاس آتا ہے اور دونوں خط بھیج بھیج کر گلے ملتے ہیں خوب خوب [illegible] شکوے ہوتے ہیں، اتنا لکھکر مرزا صاحب فرماتے ہیں

کسی سے میں نے یہ قصہ سنا تھا — ہر اک اظہار سے یہ مدعا تھا
طلب میں وہ جوان اک شیشہ گر کا — ہوا عاشق جو اک زرگر پسر کا
رہا از بسکہ عشق اس کے میں محکم — ہوئے اک روح دو قالب وہ باہم
جو کوئی آپ کو اس طرح کھووے — خدا کا وہ خدا تب اس کا ہووے
ہوا زرگر پسر جوں اس میں موجود — محبت یوں ہو تو ہو عبد معبود
محبت حق کی جسمیں یوں در آئی — کہے ہے بندگی میں یوں خدائی
جو حق کے عشق میں ثابت قدم ہو — مکان دیر بھی اس کو حرم ہو
جو آگے اس کے ہو دیوار یا در — نہ سمجھے حق سے خالی ہے یہ اب گھر
خدا کب عشق کو ان کے مانتے — جو اس کو ہر جگہ حاضر نہ جانے

اسکے بعد کہتے ہیں :-

سنی حضرت نے یارو یہ کہانی — اگر سمجھیں ذرا نکتہ دانی
تو لوں میں دو ڈگر ان کے قدم ہوں — وگرنہ یاں ارادت اپنی معلوم
بھلا تک منصفی کے ہوکے درپے — کہو یارو یہ سچ ہے یا غلط ہے
لگی ہو گر بری تم کو یہ تقریر — تحمل کیجیے سودا کی تقریر

یہ مثنوی نہایت ہی دردانگیز ہے اور ساتھ ساتھ ایک اخلاقی پہلو بھی موجود ہے اور ہجر ان مشایخان عظام کی قلعی بھی اچھی طرح کھولی ہے یہ مثنوی کے بڑی اور ( ۵۰۰ ) شعر کی ہے کلام میں سادگی، واقعہ میں صداقت اور سلاست و روانی بدرجہ اتم موجود ہے۔ یہ ان چیز گنتی کے مثنویوں میں شمار کئے جانے کے قابل ہے جو ادب اردو کی مایۂ ناز ہیں۔

مثنوی دربیان عشق درویش زادیہ نشیں، افسوس ہے کہ میرزا صاحب نے اس مثنوی کا کوئی نام ہی نہ رکھا بلا کسی عنوان کے بسم اللہ لکھکر شروع کر دیا۔ ابتدا میں ۱۲ شعر بطور مناجات کے کہے ہیں جسمیں درد دل طلب کیا ہے یہ بہترین مناجات ہے ہر ایک مصرع درد میں [illegible] ہوا ہے۔

اور ایسا معلوم ہوتا ہے کہ کسی صاحب دل کا پر اثر کلام ہے حمد میں (۱۱) اور نعت میں (۱۰) شعر لکھکر ایک چھوٹی سی (۴۲) شعر کی مناجات کے بعد قصہ شروع کیا ہے کہ ایک صاحب دل درویش آبادی سے دور ایک قطعہ جنت نظیر میں تنہا رہا کرتے تھے اتفاقاً ایک بارات جاتی ہوئی وہاں ٹھیری، دلہن کی ڈولی بھی شاہ صاحب کی منڈلی کے قریب رکھی گئی جب لوگ ادھر ادھر ہٹ گئے تو دلہن نے گرمی سے آکتا کر ڈولی کا پردہ اٹھا ادھر ادھر دیکھا شروع کیا اتفاقاً شاہ صاحب کی نظر ہی اسپر پڑ گئی اور وہ دل دے بیٹھے۔ جب برات روانہ ہوئی تو شاہ صاحب بھی اٹھکھڑے ہوئے اور دور تک اسے بصد آہ وزاری حسرت وافسوس دیکھا کئے جب برات نظروں سے اوجھل ہونے لگی تو آپ ایک درخت پر چڑھ کر معائنہ کرنے لگے جب یہاں بھی نظر نے جواب دیدیا تو آہ کر کے درخت سے گر پڑے جسد خاکی زیر درخت پڑا رہا اور روح برات کے ساتھ ہوگئی۔ شاہ صاحب کے معتقدوں نے وہیں دفنا دیا جہاں کہ وہ رہا کرتے تھے، عشق کا یہ اثر بھی دیکھئے کہ دلہن گھر پہونچکر رونے پیٹنے آہ وزاری کرنے لگی، ہزاروں گنڈے کئے گئے مگر کچھ نہ ہوا آخر دولہا والوں نے دلہن کے والدین کو اطلاع کی اور وہاں سے لوگ لینے کے لئے آئے جب وہ دلہن کو اپنے گھر لے چلے تو ایک بوڑھی دلالہ بھی دلہن کی ڈولی کے ساتھ ہوگئی یہی شاہ صاحب کے مزار کے پاس پہونچکر اس نے سب کو رائے دی کہ تھوڑی دیر یہاں ٹھہرنا چاہئے ممکن ہے کہ کھلی ہوا سے دلہن کو تسکین ہو غرض ڈولی رکھی گئی اور سب لوگ ٹھہر گئے۔ دلہن تڑپ کر ڈولی سے نکل پڑی اور شاہ صاحب کی قبر پر آئی جوں ہی وہ قبر پر پہونچی قبر شق ہوئی اور وہ ہمیشہ کے لئے شاہ صاحب سے وصل ہوگئی۔

| | |
|---|---|
| اسی صورت سے یہ غلطان بھی کچھ دور | کہ جذب عشق نے ٹکڑے کی نہ گور |
| اٹھا در دول اس جا کہ کچھ ایسا | نظر آتا جسے کہتے ہیں کیسا |
| نجانے پھر کہ واں کا حال کیا تھا | یہی وہ گور تھی یا اژدہا تھا |
| کہا جن نے تامل ایک دم میں | لیا اوس ناز پرور کو شکم میں |
| ادسے اوس گور نے اس طرح کھایا | نہ ماہی بیچ یونس یوں سمایا |

دلہن کے رشتہ دار روتے پیٹتے واپس ہوگئے چند شعر قصہ کے متعلق اور اپنی کاوش طبع کا تذکرہ کر کے میرزا صاحب نے مثنوی ختم کر دی ہے یہ مثنوی بھی اخلاقی مثنوی ہے اور عشق مجازی کی حقیقی داستان کہلانے کی مستحق، اس مثنوی کے کل شعر (۳۶۲) ہیں

مثنوی کدخدائی دوست۔ یہ مثنوی بھی طویل اور اخلاقی ہے مگر نام ندارد قصہ یہ ہے کہ مرزا صاحب کے ایک دوست مدت کے بعد ملتے ہیں مگر انکی حالت بدلی ہوئی نظر آتی ہے یعنے

| | |
|---|---|
| دیکھتا کیا ہوں کہ عالم اور ہے | گرد رخساروں کے خط کا دور ہے |
| ٹک دہواں سا اٹھ رہا ہے آگ سے | اڑ گئے ہیں جیسے منہ کے بھاگ سے |
| نے وہ شوخی نے وہ لڑکا پن رہا | نے وہ صورت ہے نہ وہ جوبن رہا |

پڑ گئیں ہیں منہ کے اوپر جھائیاں ناک پر بھی آ گئی ہیں سیاہیاں
چہرہ مسّوں سے ہے سارا بدنما رنگ منہ کا اڑ گیا جیسے ھُما
چاند پر بادل کہ جیسے چھا گیا مور جیوں مغربی کوں کھا گیا
منہ پہ سبزی اور سیاہی تم گئی جس طرح پانی پہ کائی جم گئی
ہو گیا اک مرتبہ ہی سبز رنگ جیسے آئینے کو کھا جاتا ہے زنگ

مرزا صاحب وجہ پوچھتے ہیں تو وہ کہتا ہے

بیاہ کے کرنے سے ہوتی ہے خوشی میں نے دیکھا تو یہ ہے مردم کشی
جب تلک اک عالم تجرید تھا ہمکو جو دن تھا سو روز عید تھا

یہ کہکر اپنی شادی اور دلہن کی زشت روئی کا تذکرہ بڑی ہی متانت سے کرتے ہیں اور کہتے ہیں

لوگ تو خورسند اور خرم ہوئے اک گرفتار مصیبت ہم ہوئے

اس کے بعد بیان کرتے ہیں کہ جب چند روز یکجائی رہی تو ان کی نیک بخت نے پوچھا۔

جس سے آپ فرمائے اس سے چھپوں! کس کے آگے رہیں اور کس سے چھپوں؟

یہ سنکر آپ فرماتے ہیں

جان میری ہو جیسے سب کے حضور ایک اس عاصی سے رہئے دور دور
اپنا منہ سارے قبیلے کو دکھاؤ پر خدا کے واسطے مجھ سے چھپاؤ
یہ تو سلیدی سے کہیں یارب مرے ایسا تیسا ہو جو بیاہ اب پھر کرے

یہ سنکر مرزا صاحب اپنے دوست کو ایک طویل نصیحت کرتے ہیں کہ ہر ایک کو خداوند عالم نے بنایا ہے اور کسی بدصورت پر اعتراض کرنا اس صانع یعنی خداوند عالم پر معترض ہوتا ہے، اور پھر کہتے ہیں کہ حسن عارضی ہے مثلاً تم ہی ایک زمانہ میں حسین تھے مگر اب غور کرو کیا ہو، پھر مرنے والے حسینوں کا ذکر کر کے سمجھاتے ہیں،

آدمی کو چاہئے وارستگی ہو صورت فانی سے کیا دلبستگی ہو

اس مثنوی سے معلوم ہوتا ہے کہ مسلمان مدت سے یہ رونا رو رہے ہیں خدا مشاطہ کا بھلا کرے ان کے طفیل میں کیا کیا مصیبتیں نہیں نازل ہوتیں،
اس مثنوی میں سودا کے خیالات کا حقیقی پہلو تو نظر آتا ہے اور ان کے اعتقادات کی جھلک بھی نمایاں ہے۔ یہ (۱۱۰) شعر کی مثنوی انکی کلیات کی آخری مثنوی ہے۔ مثنوی در تعریف شکار نواب آصف الدولہ ؎

سر صفحہ یہ آج یوں صبح دم لگا دست سودا میں کہنے قلم

جو اس عہد میں ہند کا ہے وزیر　　　بہمت جوان و بتدبیر پیر
یہ ہے آصف الدولہ جسکا ہے نام　　　سلیماں شکوہ و ذوی احتشام

کہکر آصف الدولہ کے شکار کی تعریف کی ہے، تمام درندے، پرندے، جانوران آبی سب کو شکار کرا دیا ہے، آخر میں ہاتھیوں کو زندہ لانے کا تذکرہ کیا ہے۔

نگرواں سے جیتے کئی پیل لائے　　　سو حلقہ بگوش اس کے وہ ہو کے آئے
سبھی پیل ہرچند محبوب ہیں گو　　　سواری کی خاطر بہت خوب ہیں
پر اک پیل کا ان میں ایسا جمال　　　زبان وصف میں جسکے میری ہے لال
کبھو پیل ایسا بچشم جہاں　　　نہ آیا نظر زیر نہ آسماں
وہ ہے قد و قامت میں اتنا بلند　　　لگا کہنے دیکھ اس کو ہر ہوشمند
بدانست اپنے یہ ہاتھی نہیں　　　ہوا دیکھ اسکو مجھے بالیقین
رہے جب نہ واں صید سو سو کروہ　　　تو زنجیر کو کھینچ لائے ہیں کوہ
نہیں اسکی خوبی میں ذرہ قصور　　　خدا چشم بد سے رکھے اسکو دور
ترے سائے میں یہ جئے تا ابد　　　تجھے پرورش کی رہے اسکے کد

اس مثنوی کے کل (۳۵) شعر ہیں جو مختصر اور دلچسپ ہیں۔

مثنوی بطور خط۔ یہ مثنوی کسی خاں صاحب کو بطور خط لکھی گئی ہے اسمیں اپنی محبت اور دوری (۳۸) شعر میں دل کھول کر بیان کی ہے شعر پر درد اور عمدہ ہیں۔ مثنوی دوم بطور خط یہ بھی مثنوی کسی کو بطور خط لکھی گئی ہے

پہلے پہونچے میری طرف سے سلام　　　کہ یہی ہے طریقۂ اسلام

سے شروع کیا ہے یہ خط جو آیا لکھا گیا ہے (۱۹) شعر میں بڑے مزے کی مثنوی کہی ہے مثنوی دربیان معانی بیت مثنوی شریف۔ مولانا روم کے اس شعر

ہمچو سبزہ بارہا روئیدہ ام　　　ہفصد و ہفتاد قالب دیدہ ام

کی تشریح کی ہے۔

مدعا اسکے سے ہے نشو و نما　　　ہر جگہ کرنا خودی سے ہو فنا
ہے غرض قالب سے دل ہر ایک کا　　　خلقتِ خالق میں بد اور نیک کا
سیکھے تا انساں سے تا وحش و طیر　　　دیکھنی قالب سے مطلب اسکی سیر
یوں کلام مولوی دے ہے خبر　　　یعنی میں جب دل میں دیکھا بیٹھکر

---

صغر علی محمد علی تاجر عطر لکھنؤ کے عطر حنا کا نسخہ کسی دوسرے عطر ساز کو دستیاب نہ ہو سکا

کچھ نظر آیا نہ غیر از اسکی ذات　　　اس قدر پایا محیط کائنات
معنی ہم اس شعر کے سمجھے ہیں یوں　　　اور کی فہمید میں کچھ اور ہوں

اس مختصر مثنوی میں صرف (۳۴) شعر ہیں۔

مثنوی در تعریف چھڑی۔
ہوتی ہے دنیا میں جو کچھ تحفہ چیز　　　سب سے ہے سودا کو یہ لاٹھی عزیز
کھینچ نہ سکئے جہاں شمشیر و تیغ　　　اسکو لگا بیٹھئے واں بے دریغ
اتنا کم آزار اور ایسا شفیق　　　اور بھی کوئی ہے کسی کا شفیق
چوب نہیں، لیک خوش خو ہے یہ　　　یار ہے یہ قوتِ بازو ہے یہ

غرض (۲۵) شعر چھڑی کی تعریف میں کہے ہیں اس کے خاندان کی تفصیل بھی ظاہر کی ہے آخر میں کہتے ہیں -

لکڑی کی نسبت سے تو معذور ہے　　　آدمی ہونا تو بہت دور ہے

مثنوی در تعریف دیوان مہربان خان - یہ مثنوی مہربان خان کے دیوان اور اشعار اور ان کی سخاوت و ہمت کی تعریف میں کہی گئی ہے (۱۴) شعر کہے ہیں مگر صرف دوستی میں صلہ کے لئے نہیں چنانچہ خود ہی کہتے ہیں -

لیکن اس نظم سے نہ سمجھیو تو تو　　　کہ صلہ سے غرض ہے سودا کو
اس سے رکھتا ہے یہ دل مہجور　　　مہربان دوستی تیری منظور

اس مثنوی میں اصناف شعر پر بھی مختصر نظر ڈالی ہے۔

حکایت (۱) "مرو اہل طریق" کی حکایت نظم کی ہے کہ وہ جب کسی مجلس میں بیٹھتا تو مکھی نہ اڑاتا تھا کسی نے سبب پوچھا تو کہا

تا کز محنت دیگراں بے غمی　　　شاید کہ نامت نہند آدمی

یہ (۱۱) شعر بالکل ناصحانہ انداز میں کہے گئے ہیں اور حق یہ ہے کہ نہایت ہی عمدہ ہیں نصیحت کا طریقہ دیکھو کتنا دلچسپ ہے۔

حکایت ۲ - اس کے بعد اور ایک حکایت نظم کرتے ہیں کہ شاہان عجم میں سے ایک بادشاہ "درد قولنج" میں مبتلا ہوگیا، ہزاروں علاج کئے مگر شفا نہ ہوئی آخر میں ایک فقیر نے بادشاہ سے ایک اقرار نامہ اس مضمون کا لکھوا کر کہ شفا ہو جائے تو سلطنت دے دیگا۔ دعا کی اور بادشاہ تندرست ہوگیا جب بادشاہ ـــــ کو شفا ہوگئی تو اس نے درویش سے سلطنت کا بار سنبھالنے کو کہا۔

کہا مرد درویش نے اے عزیز　　　اسے چاہئے شخص پر بے تمیز
کہ خواہش میں اس سلطنت کی دہر جان　　　کہ البتہ اک گو نہ ہے زندان
یہ دنیا جہاں جاے رنج ہے　　　عبث دل ترا اسکا بند ہے

مسلم ہو اجب کہ ہونا ہلاک — چہ بر تخت مردن چہ برروئے خاک

یہ (۲۳) شعر کی مثنوی پُر اثر دلچسپ اور ناصحانہ ہے، ان حکایتوں کے دیکھنے سے معلوم ہوتا ہے کہ مرزا صاحب کے اعتقادات کیا تھے اور خیالات کیسے ؟

حکایت ۳ - یہ مختصر سا قصہ ہے کہ ایک شخص آزاد مزاج جب تک گھر میں رہتا کواڑ بند کر لیتا اور جب باہر جاتا تو دروازے کھول کر چلا جاتا تھا اس حکایت کے (۱۷) شعر ہیں

حکایت ۴ - ایک ہوس کا قصہ بڑا عجیب نظم کیا ہے کہ وہ کیمیا کا شائق تھا ایک درویش کے پاس جا کر اس نے کیمیا کا نسخہ مانگا درویش نے نسخہ بتلا دیا اور کہا کہ جب نسخہ بنانے بیٹھو تو بندر کا خوف یا خیال دل میں نہ آنے دینا ورنہ نسخہ نہ بنے گا، ہوس نے کہا یہ بات ممکن نہیں جو خطرہ دل میں ہو وہ کہیں نہ جائے گا اگر آپ کو نسخہ بنوانا ہی تھا تو اس سے آگاہ ہی نہ کیا ہوتا کہ بندر کا خطرہ نہ لاؤ مگر۔

نہ سمجھا غرض اس کے رمز و نکات — کہ پردے میں تھی مرد عارف کی بات

کہ جب دل کو خطرے پہ قادر کیا — تو پھر ہیچ ہے خطرۂ کیمیا

مثنوی در تعریف چاہ مومن خان - مومن خان کی چاہ کی تعریف میں (۱۸) شعر کہے ہیں شروع میں پل و مہمان سرا و مسجد و چاہ بنانے کی ترغیب دی ہے تاکہ نام باقی رہے، یہ بالکل معمولی مثنوی ہے، ان مثنویوں کے بعد ہجویں ہے جسکے مرزا صاحب بادشاہ تھے، چونکہ یہ ہجو بھی مثنوی کی بحر میں ہیں اس لئے انھیں بھی مثنوی کی تحت میں شمار کیا جاتا ہے انشاء اللہ مرزا صاحب کی ہجو پر ایک مستقل مقالہ سپرد قلم کیا جائیگا۔

مثنوی در ہجو فیل راجہ نرپت سنگھ - خود سرائی سے تمہید کا آغاز ہے اور پھر راجہ کے ہاتھی کا بیان - وہاتھی کے عیوب ہاتھی میں دکھلائے ہیں اور اسکی لاغری کی بہترین تصویر کھینچی ہے -

علامہ آزاد تحریر فرماتے ہیں کہ "مرزا نے جو راجہ نرپت سنگھ کے ہاتھی کی ہجو میں مثنوی لکھی ہے اس کے جواب میں بھی کسی شخص نے مثنوی لکھی ہے اور خوب لکھی ہے چنانچہ وہ کہتے ہیں ؎ تم اپنے نیسل منہ کو نکالو ذرا — مرے ہاتھی سے دو ٹکر لڑا لو ذرا

مگر افسوس ہے کہ یہ جوابی مثنوی نہ ملی ورنہ بڑی اچھی چیز تھی - مرزا صاحب کی یہ ہجو (۷۰) شعر کی ہے اور خوب ہے بڑی بات یہ ہے کہ عریانی کا زیادہ دخل نہیں ہے -

مثنوی در ہجو شیدی فولاد خان کوتوال شہر شاہجہان آباد - یہ بڑی دھوم دھام کی ہجو ہے معلوم نہیں فولاد خاں نے مرزا صاحب سے کیا گستاخی کی تھی جسکا خمیازہ یوں بھگتنا پڑا، فولاد خاں کی رشوت ستانی اور چوروں کی سینہ زوری خوب بیان کی ہے (۱۷) شعر کوتوال ہی کی ہجو میں ہیں آخر میں بکمال انصاف فرماتے ہیں - یہ جو سودا سبک ہے لایعنی — آپ کرتا ہے وزد دیں معنی

مثنوی موسم گرما - یہ بھی ہجو یہ مثنوی ہے جس میں (۸۱) شعر موسم گرما کی ہجو میں کہے ہیں، حق یہ ہے کہ خوب کہے ہیں خزاں کی تصویر کھینچکر رکھدی ہے -

مثنوی در ہجو موسم سرما - یہ ہجو بڑی پرکیف ہے ذرا انہماک سے مطالعہ کیجئے تو مارے سردی کے دانت بجنے لگیں نہایت ہی فراخدلی سے ۴۵ شعر ایسے گرم لکھے ہیں کہ سردی کا سماں سامنے آجاتا ہے -

سودا آخر ہے سردی کا مذکور　　شعر بھی گر خنک ہوں رکھو معذور

آگے جاتا نہیں ہے اب بولا　　ہوگئی ہے زبان بھی اولا

مثنوی در ہجو امیر دولتمند - یہ مثنوی حمد سے شروع ہوتی ہے ، شعر کہکر فرماتے ہیں ،

سنو یارو کروں ہوں میں اک نقل　　جسکو باور کرے نہ ہرگز عقل

اپنے ایک دوست کی حکایت فرماتے ہیں کہ وہ کسی ملنے والے کے گھر گئے اتفاقاً وہاں پہونچتے ہی ابر امنڈ آیا جسکو دیکھکر صاحب خانہ سخت گھبرایا۔

نہ خبر ان کی پوچھی نہ احوال　　بیٹھتے ہی کیا یہ انسے سوال

کچھ ہوا ہر بھی تم رکھو ہو نگاہ　　گھونگھڑی بٹو کچھ بھی ہے ہمراہ

انھوں نے کہا کہ مجھے بارش کا حال معلوم نہ تھا ورنہ میں ضرور لاتا ، مگر صاحب خانہ اسپر بھی نہ سمجھے جھٹ "باران" لاکر سامنے رکھدی مگر مہمان بھی ترسے کو رہے ہی نکلے انھوں نے جانے کا نام ہی نہ لیا بلکہ وہیں سونے کی ٹھان لی یہ معلوم کرکے بخیل میزبان کی جان ہی تو نکل گئی جب پانی نہ تھما تو دعا کرنے لگے کہ اس قدر بارش ہو کہ دنیا غرق آب ہوجائے مگر افسوس کہ یہ بھی نہ ہوا ، تو چاچار بیٹھکر باتیں کرنے لگے جب کھانے کا وقت آیا تو "جائے ضرور" میں آفتابہ رکھواکر خود تشریف لے گئے اور مہمان کے کان میں کہدیا کہ -

چاہو جو کچھ کہ اب تناول کو　　کہدو بلوا کے اب بکاول کو

مہمان نے بکاول کے لئے "فریاد" شروع کی جو بعد از سماجت بسیار" آیا تو مہمان صاحب نے پوچھا کہ کچھ تیار ہے ؟

بولا تیار تو نہیں ہے کچھ　　جاؤں ڈھونڈوں اگر کہیں ہے کچھ

تو تو لاؤں ہوں آپ کی خاطر　　ورنہ کہاؤ مجھے میں ہوں حاضر

بولے یہ کچھ اگر نہیں تیار　　دیکھو ہووے گا مودی سرکار

اس سے تم جا کے جنس منگواؤ　　واسطے میرے کچھ تو پکواؤ

لگا کہنے وہ کون مانے ہے　　آپ ہی بھڑوا خاک چھانے ہے

جب کہ اس کا حساب ہوتا ہے　　جان کو وہ برداں کی روتا ہے

اور قصاب بھی جو آدے ہے　　چھری لیکر اب مجھے بتادے ہے

اسی طرح بخیل دولتمند کی ہجو کرکے ایک قصہ بھی کہتے ہیں کہ اس کا ایک بیٹا تھا جسنے اپنے ایک دوست کی ضیافت کی اور وہ بھی" اک رکابی طعام دو نگیر" بس

اسپر دولتمند کا بگڑنا اپنی بیوی اور بیٹے پر خفا ہونا بڑے مزے سے بیان کیا ہے بہرحال بخیل کی ہیئت بھر کر ہجو کی ہے نسبتاً اور ہجوؤں کے یہ ہجو زیادہ مہذب ہے۔

"مثنوی در ہجو میر ضاحک" - میر ضاحک سید اور امام ہادی کی اولاد سے تھے۔ پرانی دلی کے شریف اور باوضع بزرگوں میں شمار ہوتا تھا محض سودا کی ہجوؤں کی وجہ سے اب تک میر صاحب کا نام باقی ہے ورنہ ان کی اپنی کوئی چیز ایسی نہیں جو باعث شہرت ہو۔ بعض لوگوں کو سودا پر اعتراض ہے کہ انھوں نے ایک سید کی ہجو کہی مگر واقعات بتلاتے ہیں کہ پہل مرزا صاحب سے نہیں ہوئی۔ علامہ آزاد فرماتے ہیں۔ "سودا نے جو ان کے حق میں گستاخی کی ہے اس کا سبب یہ ہوا کہ کسی موقع پر انھوں نے سودا کے حق میں کچھ فرمایا۔ سودا خود ان کے پاس گئے اور کہا آپ بزرگ ہیں میں خورد، آپ سید ہیں میں آپ کے جد کا غلام عاصی اس قابل نہیں کہ آپ اس کے حق میں کچھ ارشاد فرمائیں ایسا نہ کیجئے گا کہ مجھ گنہگار کی منہ سے کچھ نکل جائے اور قیامت کے دن آپ کے جد کے سامنے روسیاہ ہوں تلامیذ الٰہی کے دماغ عالی ہوتے ہیں ان کی زبان سے نکلا کہ نہیں بھئی یہ شاعری ہے اس میں خوردی اور بزرگی کیا؟ سودا آئیں تو جائیں کہاں پھر جو کچھ انھوں نے کہا زمانہ سنوائے یہ بھی بزرگوں سے سنا کہ مرزا نے جو کچھ ان کے جواب میں یاوہ گوئی کی ہے میر موصوف نے اس سے زیادہ خراب و خوار کیا لیکن وہ کلام عجیب طرح تباہ ہوا، میر حسن مرحوم ان کے صاحبزادے سودا کے شاگرد تھے میر ضاحک کا انتقال ہوا تو سودا فاتحہ کو گئے اور دیوان اپنا ساتھ لیتے گئے، بعد رسم عزا پرسی کے اپنی یاوہ گوئی پر جو اس مرحوم کے حق میں کی تھی بہت عذر کئے اور کہا کہ والد مرحوم نے دنیا سے انتقال کیا تم فرزند ہو جو کچھ اس روسیاہ سے گستاخی ہوئی معاف کرو۔ بعد اس کے نوکر سے دیوان منگوا کر جو ہجویں ان کی کہی تھیں سب چاک کر ڈالیں میر حسن نے بہ مقتضائے علو حوصلہ و سعادتمندی اسی وقت دیوان باپ کے گھر سے منگایا اور جو ہجویں ان کی تھیں وہ پھاڑ ڈالیں لیکن چونکہ سودا کی تصنیف قلم سے نکلتے ہی بچہ بچہ کی زبان پر تھیں اس لئے قائم رہیں، انکا کلام اسی مجلد کے اندر تھا جو مفقود ہو گیا"

مرزا نے دل کھول کر میر ضاحک کی ہجویں کہی ہیں۔ اس ہجو میں میر صاحب کو "بیٹھ" قرار دیا ہے اور انکی "جوع البقر" "بے حیائی" وغیرہ کا تفصیلی منظر دکھایا ہے یہ ہجو یہ مثنوی بھی طویل ہے۔

"مثنوی ہجو طفل لکڑی باز" گو یہ ایک ہجو ہے مگر بہترین ناصحانہ مثنوی ہے ——— اس سے بہتر اندازِ نصیحت شاید ہی ہو سکتا ہے۔

| | |
|---|---|
| نالے پر ایک لڑکا رہتا تھا | باپ سے یہ روز کہتا تھا |
| موٹے جامے سے مجھکو ذوق نہیں | چھوڑتے جبہ کا دلکو شوق نہیں |

اپنی فرمائشات کی طویل فہرست گنا کر لڑکا کہتا ہے،

| | |
|---|---|
| جو کہ جاگیر سے اب آتا ہے | سب ترے خرچ بیچ جاتا ہے |
| تو پیئے ہے شراب و بھنگ و افیم | اب خدا کا بھی کچھ ہے تجھکو بیم |

لے ہے نقدی کے بیسے آپ تمام　　اسمیں سے بھی مجھے نہ دیا کدام
مجھ سے بیٹے کو روز چھ پیسے　　سو بھی دے ہے فقیر کو جیسے

جب سعادت اطوار نے باپ کی تمام بُرائیاں بیان کردیں تو اس نے جواب دیا،

ہم غریبوں کی دال روٹی ہے　　گاہ پتلی ہے گاہ موٹی ہے
موٹا کپڑا ہے تاش سے بہتر　　در بدر کی تلاش سے بہتر

بزرگوار نے بکمال پسر نوازی ایک اور ترکیب بھی تبلادی،

اپنے اوپر کسی کو کر عاشق　　یا ہو وہ پاکباز یا فاسق
نخرے سے اس کی گود میں جالیٹ　　کھول چھاتی کو اور دکھا کر پیٹ
جب تو جانے وہ ہو چکا محکوم　　چاہ اس کی ہو تجہ اپر معلوم
مانگ تیار اس سے چڑھنے کو گھوڑا　　تب ہے کس بات کا تجھے توڑا
تب تو بیٹا یہ بولا ہو کڑوا　　ہاے یارو یہ باپ یا بھڑوا

برخوردار اسیطرح کی چند اور مغلظات سناتے ہیں اور بزرگوار نے ؎　　غرض ان سے یہ گالیاں کھاکر　　دہی چھ پیسے پھر دئے لاکر
یہ کہکر مرزا فرماتے ہیں ؎　　دیکھو یارو عجب زمانہ ہے　　بیٹے سے باپ کیا یگانہ ہے
باپ سے بیٹا نا امید ہوا　　خون دنیا کا کیا سفید ہوا
الغرض باپ سے وہ ہو کے جدا　　ملنے لاگا ہر ایک سے جا جا
تھے محلے کے بیچ کئی عشاق　　جنمیں تھے مرزا معنت برجی طاق

یہ سعادت مند مرزا معنت کی تعلیم میں جانے لگے اور انھوں نے کشتی سکھانا شروع کیا مگر اسی کشتی میں ایک داؤں ایسا باندھا کہ کہتے نہ بنے گو بہت سمجھایا منایا مگر ایک پیش نہ گئی اور لڑکا یہ کہتا ہوا وہاں سے نکلا،

سنو اے لڑکو ہو نہ راہ سے گم　　اس نصیحت کو گوش جان سے تم
باپ کے گھر کی چاٹ کر چٹنی　　کرو گذران یارو تم اپنی

گو یہ مثنوی کسی قدر عامیانہ ہے مگر کشتی گیروں کے طبقے کا سچا فوٹو اور ایک ناصحانہ نتیجہ خیز مثنوی ہے

"مثنوی در ہجو حکیم غوث" نہ جانے یہ حکیم غوث کون تھے در مرزا صاحب ان سے خفا کیوں ہو گئے تھے کہ ایک مثنوی ہجو میں رادی، شعر کی کہنہ حکیم جی کا حلیہ کس متانت سے بیان کرتے ہیں ؎　　شکل ہے شیطان کی اور غوث نام　　جگ میں بلا کو کاٹ تا ہُم مقام

حکیم جی کا ایک ادنیٰ سا معجزہ یہ بیان فرماتے ہیں کہ کسی درد سر کے مریض کو دیکھکر دق تجویز کر دیا اور نسخہ میں معجون زرانبا دلکھ دی اور ایک شخص کی نبض دیکھکر قبض کہا اور سفوف بہیو دلکھ مارا۔

اور غذا اس کو یہ بتلائی درست ماش کی روٹی سے تو کھا ساگ پوست

صاحب پیچش کو بتلا یا کٹول واسطے ہیضے کے لکھا اسپغول

کہدیا مجنون کو شیر شتر کہدیا مستسقی کو جا فصد کر

دیکھا جو ان نے کہ غذا کیا کہی ساتھ گلتھی کے کہا کھا دہی

اسطرح اور بہت سے معجزے لکھے ہیں، اور آخر میں ایک مریضہ کا ذکر کیا ہے جسے دیکھکر حکیم جی لقوہ اور فالج تجویز کرتے ہیں اور خوب پٹتے ہیں۔ ممکن ہے کہ یہ واقعات ہوں اب بھی بعض جگہ ایسے حکما حکمت شعار وطبابت آثار نظر آتے ہیں۔

مثنوی در ہجو چپک مرزا فیضو۔ میرزا فیضو کے چپک مر گئے تو شخاسے نے جگ کے ویران کر گئے

تمام پرندوں کے نام لیکر ان کے جوشی منانے کا تذکرہ کیا ہے اور مرزا کی بے چارگی اور مفلسی کا حال بھی لکھا ہے آخر میں چپک کی تعریف اس طرح کی ہے

کیا کہوں چپک تھے یا باشین تھے باز کے بچے تھے یا شاہین تھے

اور آخر میں مرزا جی کو پرسا بھی دیا ہے یہ ہجو یہ مثنوی (۷۹) شعر کی ہے معلوم نہیں اب چڑی مار سے کیوں بگڑ بیٹھے جو غریب کی ہجو کہدی اس کے دیکھنے سے معلوم ہوتا ہے کہ مرزا صاحب کو پرندوں کے متعلق بھی اچھے معلومات تھے اور شکاریوں سے بھی خوب واقف تھے

مثنوی در ہجو میاں فوقی۔ علامہ آزاد اس ہجو کے متعلق تحریر فرماتے ہیں کہ "ہجوں میں ایک ساقی نامہ ہے جسمیں فوقی شاعر کی ہجو ہے اصل میں قیام الدین قائم کی ہجو میں تھا وہ بزرگ باوجود شاگردی کے مرزا سے منحرف ہو گئے تھے، جب یہ ساقی نامہ لکھا گیا تو گھبرائے اور آخر کار خطا معاف کروائی مرزا نے انکا نام نکال ڈالا اور فوقی ایک فرضی شخص کا نام ڈال دیا" پہلے ایک ساقی نامہ کہا ہے اور پھر میاں فوقی کو میدان میں آنے کی دعوت دی ہے اور پھر ان کے سرقہ کا تذکرہ کر کے کہا ہے کہ آپ کی ایک غزل میرے پاس موجود ہے۔

مولانا روم کے دو شعر۔ بشنو از نے چو حکایت میکند وز جدائی ہا شکایت میکند

کز نیستاں تا مرا ببریدہ اند وز نفیرم مرد و زن نالیدہ اند

کہکر بعض نہایت ہی درد انگیز شعر کہے ہیں یہ (۱۲۰) شعر کی مثنوی ہو آخر میں فوقی کے شعر بھی دے گئے ہیں اور اس کے سرقہ کا تذکرہ کیا گیا ہے

مثنوی در ہجو فدوی پنجابی۔ علامہ آزاد فرماتے ہیں کہ فدوی اصل میں ہندو تھے مکند رام نام تھا۔ مسلمان ہو گئے تھے پنجاب وطن تھا علم کم مگر طبیعت مناسب تھی شعر اردو کہتے تھے۔ ماہر علی شاہ کے شاگرد تھے اور فقیرانہ وضع سے زندگی بسر کرتے تھے مشاعرہ میں جاتے تو کبھی بیٹھ کبھی کھڑے ہی کھڑے غزل پڑھتے اور چلے جاتے تھے۔ جب انھوں نے قصیدہ کہا تو بادشاہ نے ہزار روپیہ نقد اور گھوڑا اور تلوار

انعام دی ان کا بھی دماغ بلند ہوا اور دعویٰ ملک الشعرائی کا کرنے لگے کچھ مرزا پر اعتراض کئے اس پر مرزا نے الو کی اور بنئے کی ہجو کہی، انجام کو طرفین کی ہجویں حد سے گزر گئیں، مرزا نے جو کچھ کہا وہ بچے بچے کی زبان پر ہے انھوں نے جو کہا وہ ڈھونڈھنے سے بھی نہیں ملتا، انھیں میں سے ایک شعر ہے کہ فدوی کی طبع موزوں سے مرزا صاحب کی شان میں واقع ہے۔

پھکٹ گئی ہے پیٹی کچھ کٹ گیا ہے ڈورا　　دم داب سامنے سے وہ اڑ چلا لٹورا

یا یہ کہ بچھڑا ہے تتر ا ہے سوا اسے ہوا ہے، مرزا صاحب نے ایک حمد یہ شعر کہکر بچ بوٹ کی تلقین کرتے ہوئے فدوی کا تعارف اس طرح کرایا ہے ؎

واحد احمد نگر ایک ہیں مرد عزیز　　تم ہیں سرتاقدم اور سراپا تمیز

اس کے بعد ان کے اعتراضات کا تذکرہ کیا ہے اور پھر ان کے اعتراض کا جواب دیا ہے، اور ایک نقل لکھی ہے کہ ایک شخص کسی بنئے کا قرضدار تھا اور بنئے کے تقاضوں سے تنگ آچکا تھا اتفاقاً ایک الو اس کے ہاتھ لگا اور اسے باز کی طرح ہاتھ پر بٹھا کر بنئے کی دوکان کے سامنے سے چکر کاٹنا شروع کیا، اس آدمی کی اور بنئے کی گفتگو نہایت ہی مزے سے بیان کی ہے مارواڑیوں کی اردو کا نہایت ہی صحیح نمونہ دیا ہے فرماتے ہیں ؎

ہنسکے لگا پوچھنے کہ ہے جی یہ جانور　　پر کہاں ہمسے کھوے چلے اس کو کدھر

جب بنئے سے کہا جاتا ہے کہ یہ باز ہے اور بادشاہ و وزیر اس سے شکار کھیلتے ہیں تو ؎

ہنسکے کہا بنئے نے یہ مرگ ہے یہ اپنی بہا ل　　سانچ کہو پر کہاں باج اسکا ہے ناؤں

جب بنئے نے خوب پوچھ کوچھ کر لی تو گھر گھر باز کا بھاؤ دریافت کرنا شروع کیا ؎

سانچ بتاؤ مجھے باج کا کے بھاؤ ہے　　ایک خریدار کو اس کا گاہنا یاد ہے

باز کی قیمت دریافت کرکے بنئے نے باز کا خریدنا طے کر لیا اور رات کو اپنی بیوی سے مشورہ کرنے لگا،

بیٹے میرے گھر تی ہیں ایک سپاہی پاس　　اسکے خریدنے کی تجھکو ہیں ہے اب آس

باج بڑا ہی سا ایک کچھا ہیرا ہے ر کنے　　اسکو خریدوں میں اب کال کو جوڑ ہ نے

بولی بنینی یہ سن اوت تجھے گھیر ہے　　اسکو سولی ہے ناس جس ہیں بیر ہے

ہنسکے کہا بنئے نے کے کہی یہ تینے بات　　ناہ ری پر بہادتی رام کرن دو دیہات

بولی یہ جو سانچ ہے لاکے سر تو سویر　　تھوڑے گہنے کو نہ سوچ جو کچی تو بیچ گھیر

جورو کے مشورہ کے بعد صبح صبح سیٹھ جی بغل میں بہی دابے کان پر قلم رکھے سپاہی کے گھر جو پہنچ گئے اور لڑ جھگڑ کر تین سو روپیہ کو باز خرید لیا اور گھر لاکر جورو سے کہا،

دیکھ تو پر بہادتی پر کھاکے باج ہے　　رام جی کے کھیل سے آج ہمیں راج ہے

دیکھ کے اوت نے کہا اوت تجھے لوٹ　　یہ تو جناور ہے وہ ترا کہیں جسے بوم

نانوں نہیں یوہیں پرتھی ہیں اکا سیر　　کھویا گرچ سا تھ تین نکد رو پیونکا ڈھیر

یہ سنتے ہی سیٹھ جی سپاہی کے گھر پہونچے مگر یہاں رکھا گیا تھا وہ تو گھر سے غائب ہو چکا تھا اب سیٹھ جی روتے پیٹتے لوٹے اور کہنے لگا ہائے وہ کیا یہ دگا دگیا　　سو نکدا ور دو کی جتس گھرسی جھپٹ لے گیا

جب خوب رو پیٹ چکے تو کھونٹی پر الو بٹھا دیا، اور آپ دوکان پر بیٹھ گئے کوئی کچھ لینے آتا تو نہایت ہی متانت سے فرماتے،

ساچ تھا میری بات لینے پچھ بی تو ہے　　سب ہے دیارام کی یہ بہی ہی الو ہی ہے

یہ نقل بیان کر کے مرزا صاحب کہتے ہیں کہ کسی نے باز معانی بنا کر فدوی کو بھی الو دیدیا ہے اور یہ ایک عطار کی دوکان پر بیٹھ کر شعر خوانی کرتے ہیں جب کوئی شخص کچھ خریدنے عطار کی دوکان پر جاتا ہے تو بنئے کی طرح عطار کہتا ہے　　وہ ہی ہے فدوی بہی ہے۔

اور پھر اپنے ایک شعر کے سرقہ کا تذکرہ اور اس سرقہ شدہ مضمون کو غلط باندھنے کا قصہ کہا ہے۔ غرض یہ مثنوی ہجو یہ ہے گو یہ بہت دلچسپ اور کسی قدر مہذب بھی ہے گو ہجو کی ہے مگر صرف فدوی کو الو بنانے کے علاوہ اور کچھ نہیں کہا یہ بھی غنیمت ہے ورنہ "غنچہ" کو بچا کر قلمدان منگوانے کے بعد مرزا صاحب کہیں رک سکتے تھے یہ (۱۰۹) شعر کی مثنوی ہے جو آخری ہے

ہم صرف مرزا صاحب کی مثنویوں کا تذکرہ کرنا چاہتے تھے مگر مثنوی کی بحر میں ہونے کی وجہ سے انکی ہجو کو بھی لینا پڑا انشاء اللہ آئندہ کبھی "ہجویات اور سودا" پر ایک تفصیلی نظر ڈالی جائیگی۔ گو مرزا سودا نے صنف مثنوی میں کوئی خاص بات پیدا نہیں کی مگر ان کی مثنویاں اس قدر خراب بھی نہیں ہیں جیسی کہ عام طور پر خیال کی جاتی ہیں۔ ہمیں کوئی حق نہیں کہ ان آقایان اردو پر تنقیدی نظر ڈالیں بلکہ ہمیں چاہئے کہ انکا جو کچھ بھی ملے قدر کی نگاہوں سے دیکھیں۔

تمکین کاظمی

# ؟

## (فنا)

(۱)

مجھے بمبئی آئے ہوئے ایک ماہ سے زیادہ عرصہ گزر چکا تھا۔ زر نقد انحطاط پذیر تھا میری تمام پونجی ختم ہو چکی تھی اسوقت میرے پاس سو روپیہ کا صرف ایک نوٹ تھا۔ آپ جانتے ہیں کہ بمبئی جیسے شہر میں اس قلیل رقم کی کوئی حقیقت نہیں اور ہنوز مجھے اپنی امید کے بر آنے کی کوئی صورت نظر نہیں آتی تھی اس کے علاوہ ہوٹل کے اخراجات ادا نہیں کئے گئے تھے۔ آج ہفتہ کا آخری روز تھا اور اس کا حساب صاف کرنا لازم۔ یہ خیالات میرے دل میں گزر رہے تھے کہ ہوٹل کے ملازم نے دستک دی اور طشتری پر ایک کاغذ پیش کیا یہ میرے اخراجات کا بل تھا کل ۹۷ روپیہ ہوتے تھے میں نے نوٹ نکال کر رکھدیا اور کچھ دیر بعد ہی ملازم تین روپیہ مجھے واپس کر گیا۔ میں حیران و پریشان تھا۔ اگر آج بھی ملازمت کی کوئی صورت نظر نہ آئی تو میں موت کو گداگری پر ترجیح دونگا۔ یہ خیال کرکے اٹھا۔ اور وکٹوریہ ٹرمنس کی طرف چلدیا وہاں میرے والد مرحوم کے ایک عزیز دوست جی آئی پی ریلوے کے افسر اعلیٰ تھے اور قوی امید تھی کہ وہ مجھے اس کشمکش سے ضرور نجات دلائینگے ۹ بجے کا وقت انھوں نے ملاقات کیواسطے مقرر کیا تھا۔ ۹ بجنے میں دس منٹ کی دیر تھی میں اسٹیشن پر پہونچ گیا اور وقت مقررہ کا انتظار کرنے لگا مگر انتظار میرے واسطے بے سود تھا کیونکہ اسیوقت مجھے معلوم ہوا کہ مسٹر ہگنس آدھ گھنٹہ قبل نہایت ضروری کام سے بھساول جا چکے ہیں۔ اور دو ایک روز تک ان کا آنا محال ہے

دنیا میرے واسطے تاریک ہوگئی۔ میری آخری امید منقطع ہو چکی تھی میں لڑکھڑاتا ہوا باہر نکلا اور ایک سمت چلدیا میں نہیں کہہ سکتا کہ کتنی دیر بمبئی کے بازاروں میں گشت لگاتا رہا مگر جسوقت ہوش آیا تو اپنے ہوٹل کے سامنے تھا میں تیزی کے ساتھ اوپر چڑھ گیا اور کمرہ میں پہونچکر دیوانوں کے مثل پلنگ پر گر گیا چاہتا تھا کہ نیند آجائے مگر پریشان حالی میں وہ بھی نہیں آتی۔ پریشان کن خیالات دماغ میں ہجوم کئے ہوئے تھے اسکیمیں مرتب کرتا تھا اور بگاڑ دیتا تھا میں اس قدر محو تھا کہ دروازہ کھٹکھٹانے کی آواز تک نہ سنی۔ ملازم کچھ دیر انتظار کرنے کے بعد اندر آیا اور ایک کارڈ مجھے دیا۔ کمرہ میں اندھیرا تھا۔ اس نے بڑھکر بٹن دبایا اور روشنی کردی۔ میں نے کارڈ پر نظر ڈالی۔

| احمد مرزا |
|---|

"کون احمد مرزا؟ میں اس نام کے کسی شخص سے واقف نہیں۔ اچھا بلاؤ۔"

ایک لمحہ بعد ایک پستہ قد مگر جسیم آدمی میرے کمرے میں داخل ہوا۔ اور کہنے لگا "کیا مجھے مسٹر رفیق احمد سے خطاب کا فخر حاصل ہے؟"

"بندہ ہی کو رفیق احمد کہتے ہیں۔ فرمائیے کیسے تکلیف کی"

"مجھے کچھ دیر آپ سے تخلیہ میں گفتگو کرنا ہے۔ زحمت ہوگی۔ معاف کیجئے"

"فرمائیے فرمائیے۔ میں حاضر ہوں"

"میں آپ کو زیادہ تکلیف نہ دونگا اور مختصراً یہ عرض کرنے کی جرات کرونگا کہ مجھے آپ کی خدمات کی چند گھنٹوں کے واسطے ضرورت ہے اس تکلیف کے معاوضہ میں آپ جس قدر روپیہ طلب کریں گے ادا کیا جائیگا۔ کیا پانچسو روپیہ فی گھنٹہ آپ کو منظور ہے؟"

"مگر مجھے کام کی نوعیت معلوم ہونی چاہئے۔ اسوقت میں آپ کو بتا سکونگا کہ مجھے آپ کی خدمت کا فخر حاصل ہو سکتا ہے یا نہیں۔"

"مجھے افسوس ہے کہ نوعیت کے متعلق میں آپ سے کچھ نہیں کہہ سکتا صرف اس قدر عرض کر سکتا، کوئی بات آپ کے ضمیر کے خلاف نہیں ہوگی۔ ہمیں آپ کی امداد کی سخت ضرورت ہے میں کل صبح آٹھ بجے پھر حاضر ہونگا امید ہے اسوقت تک آپ میری درخواست پر کافی غور فرمائیں گے اور اسے رد نہ کیا جائیگا۔"

میں ابھی کوئی جواب نہ دینے پایا تھا کہ وہ کھڑا ہو گیا اور السلام علیکم کہکر کمرے کے باہر تھا۔ "پانچسو روپیہ فی گھنٹہ" یہ شیریں الفاظ میرے کانوں میں ابتک گونج رہے تھے اس قدر رقم کوئی شخص ایک گھنٹہ کے واسطے نہیں دیسکتا۔ جب تک کہ کسی کی جان ہی پر نہ بنی ہو ——— ضرور کوئی خطرناک کام ہے۔ میں اسکو کبھی قبول نہیں کر سکتا۔ مگر نہیں۔ اگر اسکی درخواست کو منظور نہ کیا تو کل ہی سڑک کی پٹری پر پڑا ہوا نظر آؤنگا اس کے سوائے الحال کوئی چارہ کار نہیں۔ یا الہی! مجھے کیا کرنا چاہئے۔ خیر صبح دیکھا جائیگا میں پلنگ پر لیٹ گیا اور زیادہ دیر نہ گزری تھی کہ انھیں خیالات میں محو ہو کر سو گیا۔

(۲)

ٹھیک آٹھ بجے میرا اجنبی ملاقاتی کمرے میں داخل ہوا میں نے اس کی درخواست کو منظور کرنے کا فیصلہ کر لیا تھا اور بغیر کسی قسم کی رسمیات کے اپنے ارادے سے آگاہ کر دیا۔

"میں آپ کی عنایت کا کن الفاظ میں شکریہ ادا کروں۔ مجھے امید تھی کہ آپ میری درخواست کو نہ ٹھکرائینگے۔ پس تو اب بسم اللہ کیجئے۔ جسقدر جلد کام شروع ہو جائے بہتر ہے۔ میرا موٹر نیچے موجود ہے۔"

ابھی اور میں موٹر میں سوار ہوگئے قریب آدھ گھنٹہ کا سفر تھا آخرکار موٹر ایک عالیشان مکان کے سامنے رکا ہم اندر داخل ہوئے میرا ہمراہی مجھے ایک کمرہ میں چھوڑ کر خود [illegible] لینے کیواسطے باہر چلا گیا میں کمرے میں اکیلا تھا۔ اور خیالات میں محو کچھ دیر بعد میں نے محسوس کیا

کہ کمرہ آہستہ آہستہ اوپر اُٹھ رہا ہے میری حیرت کی انتہا نہ تھی، میرا دل خود بخود بیٹھا جارہا تھا، یہ مکان مجھے طلسم خانہ معلوم ہوتا تھا۔ میں دروازے کی طرف بڑھا مگر وہ مقفل تھا لیکن اگر کھلا بھی ہوتا تو میں اسوقت کس طرح نکل سکتا تھا بہرحال اب مجھے معلوم ہوگیا تھا۔ مگر کیوں؟ میں نے اُٹکا کیا بگاڑا تھا کمرہ کم ازکم پچیس فٹ کی بلندی پر پہونچکر ٹھہر گیا اور ساتھ ہی دروازہ بھی کھل گیا۔ میں نے دیکھا کہ یہ دروازہ ایک اور کمرے میں جاتا تھا رہائی پانے کی امید میں اس کی طرف بڑھا۔ مگر چند ہی قدم گیا ہونگا کہ ایک عجیب وغریب نظارہ نے ہاتھ پیر پھلا دئے۔ میرے رونگٹے کھڑے ہوگئے اور میں مثل بید کے جنبش کرنے لگا۔ میں نے دیکھا کہ ایک خوبصورت نوعمر لڑکی جس کی عمر مشکل سے ۱۶ سال کی ہوگی کمرے کے درمیان میں فرش پر پڑی ہے۔ ہاتھ پیر بندھے ہیں اور ظاہرا بیہوش ہے میں اُس کے قریب گیا اور غور سے دیکھا وہ نہایت بیش قیمت لباس پہنے ہوئے تھی مجھے معاملہ کی اہمیت کا احساس ہوا اور صاف نظر آنے لگا کہ یہ جرائم پیشہ اشخاص کی آرام گاہ ہے جو اس غریب لڑکی کو کہیں سے پکڑ لائے ہوں گے۔ زیور وغیرہ اتار کر یہاں قتل کرنے کے واسطے ڈال دیا ہے۔ اتفاق تھا کہ میں اس موقع پر پہونچ گیا ہر چہ بادا باد میں اس کے بچانے میں کوئی دقیقہ فروگزاشت نہ کرونگا۔

کانپتی ہوئی انگلیوں سے میں نے اس کے بند کھولنے شروع کئے۔ دونوں ہاتھ مشکل سے کھول پایا تھا کہ پشت پر ایک عجیب آواز سنائی دی مڑکر دیکھا تو ایک سیاہ زہریلا سانپ پھن اٹھائے ہوئے چلا آرہا ہے۔ یہ وحشت خیز نظارہ دیکھکر میرے حواس جاتے رہے یہ لوگ کس درجہ خطرناک طریقہ سے اس بے رحم اسکو قتل کرنا چاہتے تھے اس کا نقشہ میری آنکھوں کے آگے پھر گیا۔ میں کانپ اٹھا۔ اور تہیہ کر لیا کہ ہر ممکن طریقہ سے موت کے منہ میں جانے سے اسے بچاؤں گا اس کمرے میں فرنیچر کی قسم سے کوئی چیز نہ تھی مگر جس کمرے سے میں آیا تھا وہ ہر طرح سے آراستہ تھا معاً مجھے خیال آیا کہ اسے اُٹھاکر جس طرح ممکن ہو کوچ پر پہونچا دینا چاہئے میں نے اپنی دانست میں جلدی کی لڑکی کو اٹھا کر ساتھ کے کمرے کی طرف بڑھا سانپ بھی نزدیک آگیا تھا۔ مگر پھر بھی جوں توں کرکے کوچ تک پہونچ گیا اور اس کو احتیاط کے ساتھ لٹا دیا سانپ اب بالکل میرے قریب تھا کمرے میں کوئی چیز ایسی نہ تھی جس سے میں اس کا مقابلہ کرتا اور نہ اس کی مہلت تھی۔ آخرکار وہ میرے پیروں سے چمٹ گیا بہت ہاتھ پیر مارے مگر اس موذی جانور سے چھٹکارا ناممکن تھا۔ خوف کے مارے میرا برا حال تھا موت میرے سامنے تھی آخرکار میں بیہوش ہوکر گر پڑا۔



(۳)

جسوقت آنکھ کھلی تو میں اپنے کمرہ میں تھا۔ میرے غصہ کی انتہا نہ رہی جب میں نے اسی اجنبی مسٹر احمد مرزا کو اپنے سامنے پایا، وہ کہہ رہا تھا "مسٹر رفیق"۔ میں آپ کا تہ دل سے شکر گزار ہوں کہ آپ نے اس قدر تکلیف گوارا فرماکر بیش بہا امداد پہونچائی۔ میں آپ کا احسان عمر بھر نہ بھولوں گا۔ ہم یہاں سے آٹھ بجے روانہ ہوئے تھے۔ اسوقت دس کا عمل ہے۔ گویا دو گھنٹہ صرف ہوئے یہ دوسو روپیہ کے دس نوٹ معاوضہ میں قبول فرماکر شکر گزاری کا موقع دیجئے"!

میں بہت ضبط کر چکا تھا۔ معاملہ حد کو پہونچ گیا تھا۔ میں پلنگ سے کود پڑا اور ٹیلیفون کی طرف جھپٹا گھنٹی بجائی اور کہا۔

"بھانہ سے ملادو جلدی کرو"

احمد مرزا" جناب والا آخر یہ وحشت کیا ہے۔ آپ پریشان نہ ہوں۔ آرام فرمائے ابھی کمزوری باقی ہے"

"معاف کیجئے۔ مذاق بہت ہو چکا میں نے آپ کی جائے قیام کی حقیقت معلوم کرلی ہے۔ آپ نہایت خطرناک مجرم ہیں اور میں آپ کو پولس کے حوالہ نے میں کوئی تامل نہیں کرونگا ایک بے گناہ لڑکی کو جکڑ کر باندھ دینا اور نہایت دردناک طریقہ سے قتل کرنے کی کوشش کرنا تاکہ ارتکاب جرم کا پتہ نہ چلے اور یہی معلوم ہو کہ سانپ کے کاٹنے سے مری ہے۔ آپ کے نزدیک خفیف سی بات ہوگی مگر میں حقیقت سے واقف ہوں۔ اور تمام واقعات من وعن پولس کے سامنے بیان کردونگا"

ٹیلیفون کی گھنٹی زور زور سے بج رہی تھی۔ میں نے آلہ ہاتھ میں لیا۔ مختصراً تمام واقعات بیان کئے اور جلد آنے کے واسطے کہا۔ یہ تمام باتیں ہو رہی تھیں مگر اجنبی کے چہرے پر مطلق پریشانی کے آثار نہ تھے وہ نہایت سنجیدگی کے ساتھ ان تمام باتوں کو دیکھ رہا تھا اس نے ایک قہقہہ لگایا گویا وہ اس کو مضحکہ انگیز بات خیال کر رہا ہے۔

"اب آپ اپنے کام سے فارغ ہوگئے۔ آئیے اپنا تعارف کرادوں اسوقت تک آپ مجھکو احمد مرزا کے نام سے جانتے ہیں۔ یہ کارڈ ملاحظہ ہو

> پیر بھائی۔ پروپرائٹر
> انڈین فلم کمپنی۔ بمبئی

مجھے حیرت تھی کہ آخر یہ معاملہ کیا ہے کل ایک شخص احمد مرزا کے لقب سے آکر مجھسے ملتا ہے اور دو گھنٹے کے واسطے ایک ہزار کی کثیر رقم دینے کے واسطے آمادہ ہے میں اس کے ہمراہ اس کے مکان پر جاتا ہوں اور وہاں عجیب وغریب واقعات کا مشاہد کرتا ہوں بیہوش ہونے کے بعد اپنے کو پھر ہوٹل میں پاتا ہوں اور وہی اجنبی میرے سامنے ہے۔ لیکن اسوقت وہ اپنے کو ہندوستان کی مشہور فلم کمپنی کا مالک ظاہر کرتا ہے آخر یہ اسرار ہے تو کیا ہے۔ مجھے حیرت میں دیکھکر وہ ہنسا اور کہنے لگا۔ آخر آپ یقین کیوں نہیں کرتے۔ کیا آپ پچھلے چند گھنٹے کے واقعات کو صحیح تصور کرتے ہیں خیال تو کیجئے وہ واقعات کسی ڈرامے کے ایک حصہ کے واسطے کس قدر موزوں ہیں اس میں تعجب کی کونسی بات ہے ہمارا ایک ایکٹر دو ہفتہ ہوئے یکایک انتقال کرگیا وہ حال ہی میں ایک ڈرامہ پورا کر چکا تھا جسوقت فلم دیکھی گئی تو ہماری ناکامی کی انتہا نہ تھی۔ فلم کا وہ حصہ جو تمام ڈرامے کی جان تھا نہایت دھندلا تھا۔ ہم فلم کو اس حالت میں کبھی کام میں نہیں لاسکتے تھے اُس کا تکمیل کو پہونچانا بس ضروری تھا۔ دو ہفتہ سے ہم حیران وسرگرداں کسی ایسے شخص کی جستجو میں تھے جو ہمارے مرحوم ایکٹر کی شکل سے مشابہت رکھتا ہو۔ کل میرے ایک ایجنٹ نے آپ کو کٹولہ ٹرمس سے نکلتے ہوئے دیکھا آپ کی شکل ہمارے ایکٹر سے بہت مشابہت رکھتی ہے مجھے اطلاع ہوئی میں فوراً آپ کے پاس حاضر ہوا اور آپ کی امداد کا

طلبگار۔ بڑی خوش قسمتی تھی کہ آپ نے میری درخواست کو قابل پذیرائی تصور فرمایا۔ اصل واقعہ سے اگر آپ کو مطلع کر دیا جاتا تو آپکی حرکات و سکنات میں وہ پھرتی ہرگز نہ پائی جاتی جسکا آپ نے ابھی دو گھنٹہ قبل اظہار کیا اور پھر یہ تمام باتیں بناوٹی دکھائی دیتیں اسکو پوشیدہ رکھکر ہمنے آپ کو مجبور کیا کہ آپ اس طرح عمل کریں گویا تمام باتیں در اصل پیش آ رہی ہیں۔ نتیجہ یہ ہوا کہ آپ بالکل خوف زدہ ہوگئے اور بالکل ہماری خواہشات کے مطابق عمل کیا حقیقتاً آپ کو بے حد تکلیف ہوئی۔ جس کی میں معافی چاہتا ہوں اور یہ ناچیز نذرانہ پیش کرتا ہوں۔ اور ہاں اگر آپ اپنے کو فلم میں دیکھکر حظ اٹھانا چاہتے ہیں تو کل شام بمبی پکچر پیلس میں تشریف لائیے"۔

"مگر وہ سانپ! وہ تو جاندار تھا؟"۔ میں نے سوال کیا۔

اس نے قہقہہ لگایا "آپ اسی دہوکے میں آ گئے۔ وہ سانپ یہ ہے دیکھئے بالکل مصنوعی ہے اور میری حال ہی کی ایجاد اسمیں یہ چھوٹا سا انجن کہربائی قوت پیدا کرتا ہے اور جب مشین حرکت میں آتی ہے تو بالکل اصلی سانپ کی طرح چلتا ہے مگر دیکھیے ربڑ کا بنا ہوا ہے"۔

میرے تمام شکوک رفع ہوگئے۔ مگر اب زینہ پر بھاری بھاری قدموں کی چاپ سنائی دی اور ایک سارجنٹ کمرہ میں داخل ہوا میں نے اس سے بہت بہت معافی مانگی۔ اپنی غلطی کا اعتراف کیا۔ اور وہ بڑبڑاتا ہوا نیچے اتر گیا۔

"آپ نہایت عقلمند ہیں" میرے ساتھی نے کہا "اچھا کیا۔ سارجنٹ کو واپس کر دیا۔ مفت میں مجھے اور آپ کو زحمت ہوتی۔ مگر قبل اس کے کہ میں آپ سے رخصت ہوں ایک درخواست کرونگا کہ آپ ہمارے مرحوم ایکٹر کی جگہ مستقلاً کام کیجئے ایکہزار روپیہ ماہوار آپکی تنخواہ ہوگی۔ فرمائیے منظور ہے"۔

. . . . . . . . . . . . . .

اور کیا آپ 'بہرام' کے نام سے واقف نہیں؟

حفیظ الرحمٰن

# علم فراست الید
یا
## سمدرک

(گزشتہ سے پیوستہ)

**شمسی لکیر** اس لکیر کو کامیابی کی لکیر بھی کہتے ہیں اور اس کا ذکر مختصراً گزشتہ ماہ کے رسالے میں بھی آچکا ہے کہ جب تک یہ لکیر اچھی نہ ہو، قسمت کی لکیر کا اچھا ہونا کوئی معنی نہیں رکھتا اور دنیا میں کامیابی مشکل ہے خواہ ایک شخص اپنے دہنی اکتسابات اور دماغی کمالات کے لحاظ سے کتنا ہی کامیاب کیوں نہ ہو۔ برخلاف اس کے اگر یہ لکیر اچھی ہو تو ایک شخص شہرت، اقتدار، دولت عزت سبھی کچھ حاصل کر سکتا ہے۔ ذیل کے نقشہ سے معلوم ہوگا کہ یہ لکیر ہاتھ میں کس جگہ پائی جاتی ہے۔ اس لکیر کی اصل جگہ (۱-۱) سے ظاہر ہوگی، لیکن یہ لکیر مختلف مقامات سے پیدا ہو سکتی ہے یعنی



زندگی کی لکیر سے، مریخ کے ابھار سے چاند کے ابھار سے، دماغی لکیر سے قلب کی لکیر سے اور کبھی وہ خود اپنے ہی ابھار میں مختصر سی نظر آتی ہے اور کسی دوسرے ابھار یا خط سے پیدا نہیں ہوتی۔

اگر یہ عمر کی لکیر سے نکلی ہو جیسا کہ (۲-۲) سے ظاہر ہوتا ہے تو معلوم ہوگا کہ ایسا شخص اپنے باپ دادا کی طرف سے کامیابی کے ذرائع ساتھ لایا ہے، خود اس کی سعی و کوشش کو زیادہ دخل نہیں ہے۔

اگر یہ لکیر قسمت کی لکیر سے پیدا ہوئی ہو جیسا کہ (۳-۳) سے ظاہر کیا گیا ہے، تو سمجھا جائے گا کہ اس شخص کی کامیابی دنیا میں یقینی ہے

جو خود اسی کی کوشش سے حاصل ہوگی۔ اگر یہ لکیر مریخ کے اُبھار سے پیدا ہو کر تنہا بغیر کسی اور لکیر سے ملی ہوئی چلی گئی ہو جیسا کہ (۸ - ۸) سے ظاہر ہوتا ہے تو معلوم ہوگا کہ کامیابی بہت مشکل سے حاصل ہوگی اگر اس لکیر کی ابتدا چاند کے اُبھار سے ہوگی جیسا کہ (۴ - ۴) سے بتایا گیا ہے تو ظاہر ہوگا کہ ایسے شخص کی کامیابی کسی دوسرے کی امداد و مرضی پر منحصر ہوگی اور پائیدار نہ ہوگی۔ چنانچہ ایکٹروں، مقرروں، واعظوں اور مقرروں وغیرہ کے ہات میں ایسی لکیر کا ہونا ان کی کامیابی کی دلیل ہے

اگر یہ لکیر، دماغی لکیر سے پیدا ہوگی تو معلوم ہوگا کہ ایسا شخص خود اپنی دماغی محنت و قابلیت سے ترقی حاصل کریگا لیکن عمر کا کافی حصہ گزر جانے کے بعد یہ لکیر مصنفوں اور دوسرے دماغی کام کرنے والوں کے ہات میں اکثر پائی جاتی ہے

اگر یہ لکیر قلب کی لکیر سے نکلی ہو تو معلوم ہوگا کہ کامیابی ادھیڑ عمر میں ہوگی اور کسی قلبی تعلق کی بنا پر ایسی لکیر والا اخیر عمر میں کامیاب شادی کریگا جو آرام و سکون کا باعث ہوگی۔

اگر یہ لکیر اپنی ہی اُبھار میں نظر آئے اور کسی اور لکیر سے نہ پیدا ہوئی ہو تو معلوم ہوگا کہ کامیابی کا زمانہ بالکل آخری عمر میں آئیگا اور جسکا ہونا نہ ہونا برابر ہوگا۔

اگر ہات کی تیسری انگلی (جو شمسی انگلی کہلاتی ہے) پہلی انگلی سے لانبی ہو اور شمسی لکیر بھی نمایاں ہو تو سمجھا جائیگا کہ ایسے شخص میں قمار بازی کا جذبہ قوی ہے اگر یہ انگلی بیچ کی انگلی کے برابر ہوگی تو معلوم ہوگا کہ ایسے شخص میں دولت جمع کرنے کی حرص بہت قوی ہے اگر تیسری انگلی بہت لانبی ہو اور اسی کے ساتھ اینٹھی ہوئی یا ٹیڑھی ہو تو ثابت ہوگا کہ ایسا شخص روپیہ حاصل کرنے میں جائز و ناجائز ذریعہ سے کام لیگا۔ چنانچہ چوروں اور قزاقوں کے ہات میں اس قسم کی انگلی اکثر پائی جاتی ہے۔

اگر کسی کا ہات لانبا اور انگلیاں نوکدار ہوں (جو مخروطی ہات کی خصوصیات ہیں اور جس کا ذکر اپریل ۱۹۲۷ء کے نگار میں آچکا ہے) اور اسی کے ساتھ شمسی لکیر بھی اچھی ہو تو معلوم ہوگا کہ ایسا شخص فنون لطیفہ میں سے کسی فن کے ماہر ہونے کی حیثیت سے کامیابی حاصل کریگا لیکن یہ یاد رکھنا چاہئے کہ فن موسیقی کے بڑے بڑے ماہر جنھیں نائک کہتے ہیں اُن کا ہات مخروطی نہیں ہوتا بلکہ چوکور ہوتا ہے جسے فلسفیانہ ہات بھی کہتے ہیں۔ اگر کسی کا ہات بہت زیادہ لانبا اور مخروطی ہو تو پھر شمسی لکیر کوئی خاص معنی نہیں رکھتی۔ کیونکہ ایسے آدمی بہت زیادہ خیال پرست ہوتے ہیں۔ اور دولت و شہرت وغیرہ کی پرواہ نہیں کرتے۔ اُن کی زندگی خواب کی طرح بسر ہوجاتی ہے اور وہ اسی میں خوش رہتے ہیں۔

یہ بات ذہن نشین کر لینا چاہیے کہ کسی ہات میں شمسی لکیر کا پایا جانا اس بات کی یقینی علامت ہے کہ ایسا آدمی اپنے ماحول سے بہت متاثر ہوتا ہے۔ کیونکہ یہ لکیر زیادہ تر آرٹ پسند فطرت کے لوگوں میں پائی جاتی ہے اور ایسے لوگ حسن پسند اور نفاست پسند ہوتے ہیں۔ جن لوگوں کے ہات میں یہ لکیر نہیں ہوتی وہ ماحول سے متاثر نہیں ہوتے اور ہر حال میں خوش زندگی گزار دیتے ہیں۔

اگر شمس کے ابھار میں بہت سی لکیریں پائی جائیں گی تو مقاصد کی کثرت اور اغراض کے تنوع ظاہر ہوگا اور ایسی صورت میں جیسی کامیابی ہونی چاہئے نہیں ہو سکتی

اگر شمسی لکیر دو تین متوازی پائی جائیں تو معلوم ہوگا کہ ایک سے زاید صورتیں حصول دولت کے پیدا ہونگی

اس لکیر میں جزیرہ کا پایا جانا اچھی علامت نہیں ہے (ملاحظہ ہو نشان نمبر ۵) اس سے معلوم ہوتا ہے کہ ایک خاص زمانہ میں اس کی بدنامی ہوگی۔ اگر انگوٹھے کی طرف سے لکیریں آکر اس کو قطع کریں یا مریخ کے اُبھار سے کوئی خط آکر اس سے ملے (ملاحظہ ہو ۶-۶) تو اس کو بُری علامت سمجھنا چاہئے۔ کیونکہ اس سے ثابت ہوگا کہ لوگ اس سے حسد رکھیں گے اور مقصد کے حصول میں حائج ہوں گے۔ اگر زہرہ کے اُبھار سے کوئی خط آکر اس سے ملیگا تو معلوم ہوگا کہ وہ حرج پیدا کرنے والی ہستی کسی عورت کی ہوگی (نشان ۷-۷)

اس لکیر پر کسی ستارہ کا پایا جانا نہایت عمدہ علامت ہے۔ صلیبی نشانات کا ہونا مشکلوں اور دقتوں کو ظاہر کرتا ہے۔

گہری ہتھیلی میں یہ خط بالکل بے معنی چیز ہے

## قلب کی لکیر

قلب کی لکیر کی جائے وقوع ذیل کے نقشے میں (۱-۱) سے معلوم ہوگی یہ لکیر انسان کی تعلق قلبی کو ظاہر کرتی ہے۔ یعنی اس سے معاملات محبت میں دماغی کیفیت کا پتہ چلتا ہے۔




اس لکیر کو گہرا اور خوشرنگ ہونا چاہئے

یہ لکیر کبھی تو مشتری کے افقی ابھار سے نکلتی ہے (ملاحظہ ہو نشان ۲) اور کبھی اس کے وسط سے (نشان نمبر ۳) کبھی پہلی دوسری انگلی کے درمیان پیدا ہوتی ہے (نشان نمبر ۴) اور کبھی زحل کے اُبھار سے (نشان نمبر ۵)

مشتری کے افقی ابھار سے اس کا روشنا ہونا ظاہر کرتا ہے کہ ایسا شخص محبت کے معاملہ میں بالکل اندھا ہے اور اپنے جوش میں پس و پیش کچھ نہیں سوچتا لیکن اگر اس کے وسط سے پیدا ہوگی تو اس کیفیت اور جوش میں اعتدال ہو جائیگا۔ ایسے لوگ اپنی محبت میں قابل اعتماد اور استوار ہوتے ہیں اخلاق اور عزت کا خیال بھی اُن کے سامنے ہوتا ہے چنانچہ وہ اپنے سے کمتر درجے کے لوگوں میں

شادی نہیں کرتے اور نہ کثرت ازدواج کو اچھا سمجھتے ہیں۔

پہلی دوسری اونگلی کے درمیان سے اس لکیر کا ظاہر ہونا معاملات محبت میں نہایت گہری فطرت کو ظاہر کرتا ہے، یعنی یہ بہت سوچ سمجھکر محبت کرتے ہیں اور اپنے آپ کو ہمیشہ تباہ نہیں کر دیتے۔ لیکن اگر کوئی خاص ہستی ان کو ملجاتی ہے تو وہ ہر ممکن قربانی کے لئے تیار ہوجاتے ہیں۔ اگر یہ لکیر زحل کے ابھار سے نکلی ہوگی تو خودغرضی ظاہر ہوگی۔ ایسے لوگ اپنے محبوب کے حاصل کرنے کے لئے کوئی دقیقہ کوشش کا نہیں اُٹھا رکھتے۔ لیکن اس کے ملجانے کے بعد کچھ زیادہ قدر بھی نہیں کرتے اور محبوب کی ذراسی غلطی یا فروگزاشت کو بھی معاف نہیں کرتے۔

اگر یہ لکیر زحل کے ابھار کے بالکل نیچے سے شروع ہوتی ہے (نشان ۸ - ۱) تو یہی خصوصیات جو ابھی بیان ہوئے ہیں بہت زیادہ نمایاں ہوجائیں گے ایسے لوگ صرف اپنی ہی خاطر جیتے ہیں اور اپنی متعلقین کی پروا نہیں کرتے۔ قلب کی لکیر جسقدر مختصر ہوگی اسی قدر احساس محبت کم ہوگا اور اگر یہ لکیر بہت لانبی ہوگی (نشان نمبر۲) تو ضرورت سے زیادہ رشک کو ظاہر کرے گی۔ اور اگر اسی کے ساتھ دماغی لکیر چاند کے اُبھار تک جاتی ہوئی نظر آئے (ملاحظہ ہو نشان نمبر۶) تو سمجھ لینا چاہئے کہ رشک کے ساتھ کڑھنے اور اندر ہی اندر گھلنے کا بھی قوی جذبہ موجود ہے

اگر قلب کی لکیر خم کھاکر مشتری کے اُبھار کے بالکل نیچے نیچے چلی گئی ہو (نشان نمبر۷) تو سمجھا جائے گا کہ معاملات محبت میں اس کو بہت ناکامیاں ہونگی۔ ایسے لوگ عشق و محبت کے معاملات میں بہت منکسر مزاج ہوتے ہیں اور اپنے سے کم درجہ کے لوگوں میں آسانی سے شادی کر سکتے ہیں۔ اگر لکیر زنجیر دار ہو یا چھوٹی چھوٹی لکیریں اسمیں سے پھوٹی ہوں تو سمجھا جائے گا کہ ایسے شخص کی محبت کو قیام نہیں ہے اور وہ ہر جگہ محبت کر سکتا ہے۔ اگر یہ لکیر زحل کے ابھار سے نکلی ہو اور زنجیردار ہو تو معلوم ہوگا کہ ایسا انسان جنس مقابل کی طرف سے نفرت رکھتا ہے اگر یہ لکیر چوڑی اور زرد رنگ کی ہو تو سمجھا جائے گا کہ ایسا شخص محبت کے باب میں نہایت سطحی جذبات رکھتا ہے اگر یہ لکیر دماغی لکیر تک چلی گئی ہوگی تو معلوم ہوگا کہ معاملات محبت اس کی دماغی ترقی میں حائل ہونگے

اگر یہ لکیر سراسر چلی گئی ہو اور دماغ کی لکیر بھی اس سے بالکل ملی ہوئی گئی ہو تو معلوم ہوگا کہ ایسا شخص اگر کسی چیز کی طرف مائل ہوتا ہے تو دل و دماغ دونوں کی قوتیں صرف کرڈ التا ہے اور کسی چیز کی پروا نہیں کرتا ایسے لوگ بہت خودداراور ایک حد تک خطرناک بھی ہوتے ہیں کیونکہ اگر ایک مرتبہ ان کو برہم کر دیا جائے تو پھر وہ خونخوار بھی ثابت ہوتے ہیں اور ان کا احساس اسقدر قوی ہوتا ہے کہ بعض اوقات اپنی جان کی بھی پرواہ نہیں کرتے۔

اگر اس لکیر کی ابتدا دو شاخہ سے ہو یعنی ایک شاخ مشتری کے ابھار کی طرف گئی ہو اور دوسری شاخ پہلی دوسری انگلی کے درمیان چلی گئی ہو تو معلوم ہوگا کہ ایسا شخص بہت معتدل ہے اور معاملات محبت میں وہ بہت خوش نصیب ثابت ہوگا۔

اگر یہ لکیر کسی کے ہاتھ میں نہ ہو تو سمجھنا چاہئے کہ وہ بہت بے حس، ظالم ہے، اور اگر اس کے ساتھ زہرہ کا ابھار اچھا ہوگا تو معلوم معلوم ہوگا کہ وہ صرف شہوت پرست ہے۔

**صحت کی لکیر** اس لکیر کی ابتدا کہاں سے ہوتی ہے اس میں اختلاف ہے لیکن کیرو کا تجربہ یہ ہے کہ وہ عطارد کے اُبھار سے یا اس کے نیچے سے شروع ہوتی ہے۔ (نشان ۱-۱-۱) اور عمر کی لکیر کی طرف بڑھکر اس کو قطع کرتی ہے یہ مقام انقطاع گویا ہلاکت کا نقطہ ہے

یہ یاد رکھنا چاہیے کہ عمر کی لکیر سے صرف یہ معلوم ہوتا ہے کہ اگر خارجی اسباب پیدا نہ ہوں تو ایک شخص کی عمر اتنی ہونی چاہیے، لیکن صحت کی لکیر سے بیماریوں وغیرہ کا حال معلوم ہوتا ہے۔ یہانتک کہ وہ عمر کی لکیر کو قطع کر دے کہ یہی وقت اختتام عمر کا ہے خواہ عمر کی لکیر آگے ہی کیوں نہ گذر جائے۔ (نشان نمبر ۲)



صحت کی لکیر بنتی مٹتی رہتی ہے اور اس لحاظ سے گویا صحت کا تھرما میٹر ہے جسکے ذریعہ سے بیماریوں کے پیدا ہونے اور دور ہونے کا حال معلوم ہوتا رہتا ہے۔ دیکھا گیا ہے کہ بچپن میں یہ لکیر گہری اور خوفناک ہوتی ہے اور پھر مٹ جاتی ہے۔ اس کے معنی یہ ہیں کہ بعد کو صحت اچھی ہوگئی۔ اسکی بہترین جائے وقوع نشان (۳-۳) سے ظاہر ہوتی ہے، لیکن جس کے ہاتھ میں یہ لکیر نہ ہو وہ صحت کے لحاظ سے، زیادہ خوش نصیب سمجھا جائیگا۔ اگر یہ خود عمر کی لکیر کی طرف نہ گئی ہو بلکہ اس سے کچھ خطوط نکل کر اس سے ملے ہوں تو معلوم ہوگا کہ ایسا آدمی ضرور کوئی بیماری رکھتا ہے جو اس کی صحت کو خراب کئے دیتی ہے۔

"یہ لکیر بہت سرخ ہو تو اعصابی بخار کی علامت سمجھی جاتی ہے اگر بے قاعدہ ٹیڑھی میڑھی ہو اور رنگ زرد ہو تو جگر کی خرابی ظاہر ہوگی۔ اگر بہت نمایاں ہو اور قلب و دماغ کی لکیر سے ملی ہو تو دماغی بخار کا اندیشہ پیدا ہوگا۔ لیکن اس لکیر کے ساتھ ناخنوں کا مطالعہ بھی ضروری ہے۔ جن سے انسانی صحت کا حال زیادہ معلوم ہوتا ہے۔ (ان کا ذکر مئی ۱۹۲۶ء کے نگار میں آچکا ہے)　　باقی ــــ ــــ ــــ ــــ باقی

# ملاح کی لڑکی

## (فسانہ)

بہت دنوں تک رام موہن ملاح کے کوئی اولاد نہ ہوئی کتنے ہی دیوی دیوتاؤں کی منت مانی پیروں کی خوشامدیں کیں لیکن کچھ حاصل نہ ہوا۔ آخیر میں رام موہن کی بیوی نے گنگا مائی کی منت مانی کہ "گنگا مائی اگر میرے کوئی اولاد ہوئی تو میں ایک من بتاسے چڑھاؤں گی"۔ شاید گنگا مائی ایک من بتاسے کی لالچ میں آگئیں کچھ دنوں کے بعد ملاح کے گھر میں ایک لڑکی پیدا ہوئی۔ چھٹی کے دن ایک من بتاسے گنگا مائی کو دکھا کر "پرساد" کے نام سے سب گاؤں والے ہی بانٹ کر کھا گئے۔ پروہت جی نے بچار کر کہا "بتاسے چڑھانے سے لڑکی پیدا ہوئی ہے اس وجہ سے اس کا نام "بتسیا" رکھنا چاہئے۔ پروہت جی کی بات مان لی گئی اور لڑکی کا نام بتسیا ہی رکھا گیا۔ بتسیا پیچ دار اور درخت سے لپٹی ہوئی بیل کی طرح بڑھی۔ گاؤں میں رہنے والی لڑکیوں کی طرح اس کے عضو عضو میں شگفتگی اور ملاحت آگئی حتیٰ کہ وہ اس سن کو پہنچ گئی جس کے آگے لڑکی کو کواری رکھنا معیوب سمجھا جاتا ہے۔ بتسیا بڑی ہنس مکھ اور خوبصورت تھی۔ قدرت کے فیاض ہاتھوں نے اُسے نور کے سانچے میں ڈھالا تھا۔ اس کی سگائی بہت جلد سری بلدار کے لڑکے سروپ کے ساتھ ہو گئی۔ ہری بلدار گاؤں کے پاس بہنے والی "اچھامتی" ندی کے گھاٹ کا ٹھیکیدار تھا جس سے اسکو خوب آمدنی ہوتی تھی ایک طرح سے گھاٹ کا ٹھیکہ اس کا موروثی ہو گیا تھا کیونکہ ہر سال جب گھاٹ نیلام ہوتا تو سری بلدار کے مقابلہ میں اور کوئی آدمی بولی نہ بولتا جس سے اسی کے نام پر نیلام ختم ہو جاتا۔ جب رام موہن نے اپنی لڑکی کا پیغام دیا تو اُس نے بخوشی منظور کر لیا اور طے ہوا کہ پھاگن میں بیاہ ہوگا۔ سروپ بھی اس نسبت سے بہت خوش تھا وہ بتسیا کے ساتھ لڑکپن میں کھیلا کرتا تھا اسی وقت سے اس کے دل میں بتسیا کی محبت تھی۔

پھاگن کے دو مہینے باقی تھے ایک دن گاؤں میں ایک جوتشی مہاراج آئے انھوں نے سروپ کا ہاتھ دیکھکر کہا "تیرے لئے یہ سال خراب ہے" سروپ کی ماں نے سنا تو کہا "یہ سال نکل جائے تو سروپ کا بیاہ ہوگا"۔ عورت کی بات مردوں نے مان لی اسروپ کا بیاہ اس سال نہ ہو سکا۔

جوتشی جی سروپ کے لئے بتا گئے تھے کہ اس سال سروپ پر کوئی مصیبت آئے گی لیکن سروپ کو ایک دن بخار بھی نہ آیا مگر اس کی ماں ہیضہ کی بیماری میں چل بسیں۔ دوسرے سال بھی بیاہ کا کوئی انتظام نہ ہو سکا اور وہ سال بھی یونہی گزر گیا۔ اب بتسیا کی عمر سولہ اور سروپ کی عمر بیس سال کی تھی۔ سری بلدار نے بیاہ کے لئے جلدی مچانی شروع کر دی کیونکہ اس کے گھر میں گرہستی سنبھالنے والی کوئی عورت نہ تھی دونوں طرف سے بیاہ کی تیاریاں ہونے لگیں۔ لیکن بھگوان کو کچھ اور ہی منظور تھا۔ یہ نیک کام انجام نہ پا سکا۔ یکایک گاؤں میں سیتلا مائی نے زور پکڑا اور اس کے ساتھ ہی ہیضہ بھی نمودار ہو گیا۔ گاؤں میں کہرام مچ گیا پہلے دیوی پھر ہیضہ نے ملاحوں کے محلہ میں ڈیرا جما دیا آج اس گھر کا لڑکا

مرا تو کل اس گھر کی بہو مری۔ پرسوں "چودھرائن" مریں تو ترسوں "چودھری" چل بسے۔ اسی طرح ایک دن ہری ہلدار بھی بیمار ہوا اور دو ہی دن کے اندر سرگباش ہوگیا۔ رام موہن نے اپنے سمدھی کی بیماری میں بڑی خدمت کی اس نے اسکی تیمارداری میں اپنی صحت کی بھی پروا نہ کی نتیجہ یہ ہوا کہ خود بھی بیمار ہوگیا۔ اس کے ساتھ میں اس کی بیوی بھی بیمار پڑی اور ایک ہی دن کے اندر دونوں پرلوک سدھارے۔ رام موہن کی بڑھیا ماں اور اس کے بڑھاپے کا سہارا بتسیا زندہ بچ گئی۔ ہیضہ یا دیوی نے ان دونوں کے ساتھ کوئی چھیڑ چھاڑ نہ کی۔ آخرکار آدھے سے زیادہ گاؤں کا صفایا کرکے بیماری دوسرے گاؤں میں چلی گئی۔ بھلا اس آپادھاپی میں رام سروپ کا بیاہ کیسے ہوتا۔

(۲)

دو تین مہینے اور گزر گئے۔ رام موہن نے لڑکی کے بیاہ کے لئے تین سو روپے جمع کئے تھے اس سے بتسیا اور اس کی دادی اپنا گزر کرنے لگیں اسی حالت میں ایک دن پروہت جی رام موہن کے گھر آئے اور بڑھیا سے کہنے لگے "رام موہن تو اب اس دنیا میں نہیں ہے اب تم لوگوں کی بھلائی برائی کا خیال رکھنا میرا کام ہے۔ لڑکی بہت سیانی ہوگئی ہے اس کا بیاہ بہت جلد کر دینا چاہئے"۔

"بڑھیا نے جواب دیا "مہاراج! آپ کے سوا ہمارے اور کون بیٹھا ہے جو کچھ مناسب سمجھئے کر دیجئے"۔

پروہت جی نے کہا "اچھا تم خاطر جمع رکھو میں آج ہی سروپ سے مل کر بیاہ کی تاریخ مقرر کراؤں گا" یہ کہکر پروہت جی چلے گئے۔ بتسیا گھر ہی میں تھی اس نے سب باتیں سن لیں۔ پروہت جی کے چلے جانے کے بعد بتسیا نے اپنی دادی سے کہا "اماں میں نے سب کچھ سن لیا ہے لیکن میں صاف صاف بتائے دیتی ہوں کہ میں ابھی بیاہ نہ کرونگی۔ ماں باپ کی جدائی کا رنج ابھی میرے دل سے دور نہیں ہوا"۔ بڑھیا پوتی کی باتیں سنکر سناٹے میں آگئی کچھ دیر چپ رہ کر بڑھیا نے کہا "بتسیا! تو کہتی کیا ہے۔ بیاہ نہیں کرے گی۔ بتسیا! بیاہ نہیں کرے گی؟ ایسی بات منہ سے نہ نکال لوگ سنیں گے تو کیا کہیں گے"۔

بتسیا نے کچھ بگڑ کر جواب دیا "نہ میرے بھائی ہیں نہ بہن۔ پھر میں لوگوں کے کہنے سننے سے کیوں ڈروں۔ صرف تو ہی ہے تیری آنکھیں بند ہوتے ہی سب جھگڑا ختم ہو جائے گا۔ میں کسی طرح بیاہ نہ کرونگی"۔

بڑھیا نے کھسیا کر کہا "بدقسمت لڑکی! بیاہ نہیں کرے گی تو کھائیگی کیا؟ تیرا باپ کوئی 'زمینداری' تو چھوڑ نہیں گیا۔ اگر چھوڑ بھی جاتا تو بیٹھکر کھانے سے وہ بھی چند دنوں میں ہاتھ سے جاتی رہتی۔ آخر تیرا مطلب کیا ہے کیا تو سب میں کلنک کا ٹیکا لگوائے گی؟

بتسیا نے جواب دیا "کسی کی مجال نہیں جو رام موہن کی لڑکی کی طرف بری نظر سے دیکھے۔ کلنک کا ٹیکا لگانا ہنسی کھیل نہیں ہے تو پوچھتی ہے کھاؤنگی کیا؟ اس کا جواب یہ ہے کہ ملاح کی لڑکی کے لئے کھانے پینے کی کوئی تکلیف نہیں ہو سکتی۔ تو بوڑھی ہوگئی ہے گھر میں بیٹھی رہنا۔ میں گاؤں گاؤں گھوم پھر کر مچھلیاں بیچا کرونگی خود بھی کھاؤنگی اور تجھے بھی آرام سے کھلاؤنگی"۔

اب بڑھیا نے ذرا نرم ہوکر کہا "بیٹی یہ سب کچھ صحیح ہے مگر تو جوان ہے۔ دستور ہے کیا تجھے کواری رہنا چاہئے کہیں کسی کی جوان بیٹی عمر بھر کواری رہتی ہے"۔

بتسیا نے بڑے اطمینان سے جواب دیا "دادی تیرا جو جی چاہے کہہ لے لیکن میں تو اس جنم میں اپنا بیاہ نہ کرونگی"
بڑھیا بولی "کیا سروپ پسند نہیں ہے اگر تو اس کے ساتھ بیاہ نہیں کرنا چاہتی تو میں دوسرا لڑکا تلاش کردوں"
بتسیا نے جواب دیا "میں کسی کے ساتھ بیاہ نہیں کرونگی اگر آئندہ تو نے پھر کبھی مجھسے بیاہ کا چرچا کیا تو میں کہیں بھاگ جاؤنگی"
بڑھیا نے اداس ہوکر کہا "میرا کہنا تو نہیں مانے گی۔ اب میں جاکر سروپ سے کہتی ہوں شاید وہ تجھے راہ پر لے آئے" یہ کہکر بڑھیا سروپ کے پاس گئی اور اس سے سب حال کہا۔ سروپ نے کچھ دیر سوچ کر کہا "دادی تم اب گھر جاؤ میں بتسیا سے مل کر اسکو سمجھاؤنگا"

(۳)

سروپ نے انتہائی کوشش کی بتسیا کو بہت سمجھایا لیکن وہ برابر یہی کہتی گئی "میں بیاہ نہیں کرونگی۔ تم سے بھی نہیں ــــ اور کسی سے بھی نہیں"
کچھ عرصے کے بعد سروپ نے بتسیا سے پھر کہا "بتسیا دیکھو تمھاری ہی وجہ سے ابتک میں کوارا بیٹھا ہوں میرے اور کوئی نہیں ہے کیا تم یہ سمجھتی ہو کہ میں تمھیں پیار نہیں کرتا، کیا تمھارا یہ خیال ہے کہ میں تمھاری قدر نہ کرونگا۔ ہائے تم کو کیا معلوم کہ میرے دل کی تمھاری محبت میں کیا حالت ہے۔ میں رات دن تمھیں کو یاد کیا کرتا ہوں۔ تم میرے دل میں بسی ہوئی ہو میں سر سے پیر تک تمھارا ہوں۔ رات کو جب سارا سنسار سوجاتا ہے تو میں تمھاری یاد میں جاگتا رہتا ہوں جب آندھی پانی آتا ہے اور مجھے ندی کے اس پار کھیوا لے کر جانا پڑتا ہے اسوقت بھی تمھاری یاد میرے دل کو ڈھارس دیتی ہے۔ جب رات کی "اندھیاری" میں ریتی پر کھیڑی پکاتا ہوں تب بھی دل میں تمھارا ہی خیال رہتا ہے تمھاری ہی موہنی صورت میرے آنکھوں کے سامنے ناچا کرتی ہے۔ کبھی کبھی تو تمھاری یاد میں ایسا بیخود ہوجاتا ہوں کہ نہ کھانے کی سدھ رہتی ہے نہ پینے کی نہ سونے کی ــــ" سروپ اس سے آگے کچھ نہ کہہ سکا اس کا دل بھر آیا اور آنسو آگئے۔ معلوم نہیں کہ سروپ کی باتوں نے بتسیا کے دل پر کیا اثر کیا اس نے بھی آج سروپ سے خوب دل کھول کر باتیں کیں اس نے پیشتر کبھی سروپ کی باتوں پر کچھ دھیان نہیں کیا تھا۔ لیکن آج اس نے سروپ سے کہا "تمھارے کوئی نہیں ہے مگر میری بڑھیا دادی زندہ ہے تمھارے ساتھ میرا بیاہ ہوگیا تو بڑھیا کہاں جائیگی۔ تم شاید اس کا جواب یہ دوگے کہ میرے گھر میں آکر رہے گی"۔ لیکن ایسا ہرگز نہیں ہوسکتا۔ رام موہن ملاح کی ماں مٹھی بھر اناج کے لئے داماد کا احسان نہیں اٹھا سکتی اور نہ میں اس بات کو پسند کرتی ہوں میں خود کما کر اپنی دادی کو کھلاؤنگی اور تمھارا محتاج نہ ہونے دونگی شاید تم اس بات کے لئے تیار ہوجاؤ کہ تم ہی خود میرے گھر میں رہوگے تو میں یہ پسند نہیں کرتی۔ میں تم کو پیار کرتی ہوں یا نہیں یہ دوسرا سوال ہے۔ لیکن میں یہ بھی نہیں چاہتی کہ تم اپنا گھر بار چھوڑ کر سسر کا گھر بساؤ یہ ظلم میں نہیں دیکھ سکتی جو آدمی اپنے بزرگوں کی کٹھیا اجاڑ کر بیاہ کے لالچ سے سسر کے گھر میں پڑ رہنے کو تیار ہو میں اسکے ساتھ بیاہ نہیں کرسکتی۔ بس مجھے جو کچھ کہنا تھا تم سے کہہ چکی آئندہ سے اس بات کا خیال رکھنا کہ اگر تم پھر مجھ سے بیاہ کی بات چیت کروگے تو میں تم سے بولوں گی بھی نہیں"
سروپ چپ چاپ بتسیا کی باتیں سنتا رہا۔ بتسیا کے خاموش ہوتے ہی اس نے کچھ کہنا چاہا لیکن بتسیا وہاں سے جلدی اور سروپ سر جھکائے کچھ دل میں سوچتا ہوا اپنی ناؤ پر بیٹھ گیا۔

بتسیا نے مچھلی بیچنا شروع کردیا۔ ندی کے کنارے گھوم پھر کر وہ مچھیروں سے مچھلیاں خرید لیتی اور پھر ان کو اُس پار جاکر بازار میں بیچ آتی کچھ دنوں تک تو وہ سروپ ہی کی ناؤ پر بیٹھکر اسی کے گھاٹ سے آیا جایا کرتی تھی سروپ کو جب موقع ملتا وہ بتسیا کو اپنا درد دل سنایا کرتا تھا لیکن بتسیا کوئی جواب نہ دیتی۔ مہینہ گزرنے پر بتسیا نے چار آنے پیسے سروپ کے ہاتھ میں رکھدیئے اور کہا "یہ پار پہنچانے کی مزدوری ہے"۔ سروپ نے وہ پیسے ندی میں پھینک دئے اور کہا "بتاسو! کیا میں تم سے مزدوری لے سکتا ہوں۔ تم نے کیا سمجھکر مجھے مزدوری دی ہے؟" بتسیا نے کوئی جواب نہ دیا چپ چاپ گھر چلی گئی۔ لیکن دوسرے دن سے اس نے سروپ کے گھاٹ سے پار اترنا چھوڑ دیا۔ گاؤں سے ایک کوس کے فاصلہ پر ایک اور گھاٹ تھا۔ بتسیا اسی گھاٹ سے آنے جانے لگی گو اس راہ سے اس کو روز دو کوس زیادہ چلنا پڑتا تھا لیکن اس نے اسکی پرواہ کی ادھر سروپ کے گھاٹ سے اس کی ناؤ میں روزانہ ہر طرح کے آدمی پار اترتے تھے لیکن بتسیا نہ دکھائی دیتی تھی۔ پو پھٹنے کے وقت جب لوگ سورج دیوتا کی راہ دیکھتے سروپ اپنی ناؤ پر بیٹھا ہوا بتسیا کا انتظار کرتا دور سے لوگوں کو آتے ہوئے دیکھکر سروپ خیال کرتا کہ انمیں بتسیا ضرور ہوگی۔ لیکن جب وہ لوگ گھاٹ پر پہنچ جاتے اور بتسیا نہ دکھائی دیتی تو سروپ ایک لمبی سانس لیکر ناؤ کو کھول دیتا کبھی کبھی وہ دن بھر ناؤ لئے بیٹھا رہتا لیکن بتسیا نہ آتی۔ اسی طرح بتسیا کے انتظار میں سروپ کے دن گزرنے لگے شام کو جب پار سے آنے والا کوئی نہ ہوتا تو سروپ ناؤ پر بیٹھا ہوا بتسیا کی یاد میں محو ہوجاتا ذرا سا بھی کھٹکا ہوتا اور وہ کنارے کی طرف دیکھنے لگتا کبھی کبھی تو اس کو عالم خیال میں ایسا معلوم ہوتا کہ بتسیا آرہی ہے۔ جب رات زیادہ ہوجاتی اسٹمی کا چاند خواب گاہ میں چلا جاتا دوپہر کے کنول کی طرح صاف و شفاف آسمان میں تارے کھلتے تو سروپ کو کسی کھیت کے رکھوالے کی بانسری کی آواز میں یہی معلوم ہوتا گویا بتسیا کی پیاری آواز اس کے کانوں میں آرہی ہے وہ گھبراکر چاروں طرف دیکھنے لگتا لیکن اس کی آنکھوں کے سامنے بتسیا کی موہنی صورت نہ دکھائی دیتی۔

(۴)

اسی طرح کچھ دن اور گزر گئے۔ ایک دن سہ پہر کو بڑی زور سے آندھی آئی تین بجے سے ہی بادل گھر آئے تھے چار بجتے بجتے ہوا نے زور پکڑا آندھی کے ساتھ ہی مینہ کا بھی ایک بھاری جھلا آیا اور جھما جھم پانی برسنے لگا۔ اچھا متی کے لہروں کی آواز بہت خوفناک معلوم ہوتی تھی اور بڑے زوروں سے تھر تھر کرتی ہوئی کسی نامعلوم مقام کو بہتی چلی جارہی تھی چاروں طرف اندھیرا چھایا ہوا تھا۔ نزاع ہستی کا خوفناک منظر دیکھکر سروپ نے ناؤ کو مضبوط رسی سے کنارے پر باندھ دیا اور جلدی سے اپنی جھونپڑی میں گھس گیا۔ پانی میں اس کے کپڑے بھیگ گئے تھے۔ اس نے انکو اتار کر دوسرے کپڑے پہن لئے ایک چلم بھر کر وہ تمباکو پینے کے لئے بیٹھا ہی تھا کہ اس کو ایسا معلوم ہوا کہ باہر سے کوئی اس کا نام لیکر بلا رہا ہے۔

سروپ نے سوچا "ایں! یہ تو پہچانی ہوئی آواز معلوم ہوتی ہے۔ اس پیاری آواز سننے کے لئے تو میں ایک مہینہ سے بیتاب ہوں لیکن آج یہ کیا بات ہے ایسے ناوقت۔ ایسی خوفناک آندھی پانی میں بھلا بتسیا یہاں کیوں آنے لگی ـــــ نہیں نہیں یہ سب میرا وہم ہے ـــــ بتسیا

ایسی مصیبت میں میرے جھونپڑے کے دروازہ پر کیوں آئے گی؟" یہ خیال کر کے سروپ چپ چاپ بیٹھا رہا لیکن کان آہٹ پر لگے رہے تھوڑی دیر کے بعد پھر وہی آواز سنائی دی "سروپ! سروپ! کیا گھر میں ہو؟"

سروپ نے جلدی سے دروازہ کھول کر باہر جھانکا۔ سامنے بتسیا سر پر ایک ٹوکری دھرے ہوئے کھڑی تھی۔ اس کے کپڑے پانی سے بھیگے ہوئے تھے۔ سروپ نے بتسیا کو کچھ کہنے کا موقع نہ دیا فوراً اس کے سر پر سے مچھلیوں کی ٹوکری اُتاری اور اس کا ہاتھ پکڑ کر جھونپڑی کے اندر لے گیا، اور ایک طرف کھڑے ہو کر خاموشی سے اس کی طرف دیکھنے لگا۔

بتسیا نے کہا "سروپ کیا تم مجھے اس وقت اس پار پہنچا دو گے"

"پار۔۔۔ ایسے ناوقت! ایسی آندھی پانی میں؟ بتاسو! تو کیا کہہ رہی ہے۔ اس خوفناک طوفان میں پار جانا ہوگا کس کو؟ بتاسو کو" بتسیا کہتی کیا ہے سروپ نے شاید اس کا مطلب نہیں سمجھا یہ سوچکر بتسیا نے پھر کہا "سروپ! مجھے پانچ بجے سے پیشتر ہی یہ مچھلیاں اس پار مکرجی کے ہاں پہنچانی ہیں۔ میں تین روپیہ بیعانہ بھی لے چکی ہوں مجھے جتنی جلدی ہو سکے اس پار پہنچا دو۔ میں اس گھاٹ پر جہاں سے اب پار اترا کرتی ہوں گئی تھی لیکن وہاں کے ملاح اس طوفان میں اس پار ناؤ لیجانے کے لئے راضی نہیں ہوتے اسی سے مجبوراً اس مصیبت میں تمھارے پاس آئی ہوں۔ کیا تم ایسی حالت میں میری مدد نہیں کر سکتے۔۔۔ سروپ! تم مجھے پار پہنچا دو تمھارے سوا کوئی اور اس طوفان میں پار ناؤ لیجانے کی ہمت نہیں کر سکتا" اتنا کہکر بتسیا سروپ کی طرف محبت بھری نظروں سے دیکھنے لگی سروپ نے بتسیا کا ایسا روپ اور کبھی نہیں دیکھا تھا ایسی پیاری اور میٹھی بولی کبھی نہیں سنی تھی۔ اسوقت بتسیا کی عجیب حالت تھی اس کے سُرخ رخساروں پر بھیگے بالوں کے گچھے ایسے معلوم ہو رہے تھے جیسے بھونرے پھول پر بیٹھے ہوئے رس چوس رہے ہیں۔ بھیگی ساری کے اندر سے اس کا جسم چمپا کلی کے مانند خوبصورت نرم و نازک معلوم ہوتا تھا۔ سروپ نے اپنا کلیجہ تھام کر کہا "بتاسو! میں تم کو پار ضرور لے جا سکتا ہوں اسمیں کوئی شک نہیں ہے لیکن تم اگر نہ جاؤ تو کیا کام نہیں ہو سکتا۔ تم یہیں ٹھرو میں ابھی اس پار جاکر مکرجی کے یہاں مچھلیاں دے کر واپس آجاؤں گا۔ بتاسو! تم نہ جاؤ آج بڑا خوفناک طوفان آیا ہے"

بتسیا نے جواب دیا "ایسا ہرگز نہیں ہو سکتا۔ سروپ تم مجھے یہاں آرام سے بٹھا کر اکیلے پار جاؤ یہ نہیں ہو سکتا میں بھی تمھارے ساتھ چلوں گی۔ چلو اب زیادہ دیر نہ کرو آندھی آہستہ آہستہ بڑھتی ہی جا رہی ہے"

سروپ نے کہا "بتاسو! تم میرے لئے ڈرتی ہو ایسی بات تو تم نے اپنے منہ سے کبھی نہیں نکالی۔ اچھا چلو آج میں تم کو اس پار لے چلوں گا۔ سروپ آج آندھی پانی سے لڑکر ناؤ کو اس پار لیجائے گا۔ اٹھو بتاسو! اٹھو۔ تم کو پار لیجانے کا یہی وقت ٹھیک ہے" اس وقت معلوم ہوتا تھا کہ سروپ کی آنکھوں سے چنگاریاں نکل رہی ہیں اس کا ریشہ ریشہ نشۂ محبت میں سرشار ہو گیا بتسیا کی شیرین بیانی نے سروپ کے دل میں ایک آگ لگا دی اس نے بتسیا کی ٹوکری سر پر رکھ لی اور بتسیا نے ناؤ کے دونوں ڈانڈ اٹھا لئے۔

ندی کے اندر ناؤ کا کھولنا دشوار تھا۔ پرجوش لہروں سے ناؤ ڈگمگا رہی تھی بڑی مشکل سے سروپ نے بتسیا کو ناؤ پر سوار کیا پھر اُس نے حسرت بھری نگاہوں سے آسمان کی طرف دیکھکر بتسیا کے پیارے مکھڑے کو دیکھا اور "چھامتی مائی کی جے" کہکر ناؤ کو کھول دیا۔ ناؤ ناچتی ہوئی منجھدار کی طرف چلی سروپ نے اسوقت بتسیا سے کہا "بتاسو! تم اس وقت میرے پاس آکر بیٹھ جاؤ دیکھو آج میں تمکو پار لے جا سکتا ہوں کہ نہیں"

اتنا کہکر سروپ زور سے گانے لگا۔ پربھو موری نیا ڈگمگ ڈولے

آر پار سوجھت ناہی ناؤ پڑی منجھدار مولا اپنی موج سے کردو بیڑا پار

بالم موری نیا ڈگمگ ڈولے

(۵)

سروپ آندھی پانی سے لڑتا ہوا آگے بڑھنے لگا بتسیا رہ رہ کر کہتی جاتی تھی "بائیں سروپ! بائیں لہر کا ٹو۔ وہ لہر آ رہی ہے اس سے ناؤ کو بچاؤ" یہ کہکر وہ بڑی محبت سے سروپ کی طرف دیکھنے لگتی۔ سروپ بھی اپنے دل کو بڑھانے کے لئے خود بخود کہتا جاتا تھا "شاباش! اور تھوڑی دور ہے۔ شاباش" جب وہ بہت تھک جاتا تو بتسیا کی طرف دیکھنے لگتا جس سے اس کے دل میں اس کے بازوؤں میں پھر نئی طاقت آجاتی۔

آخرکار سروپ کی ناؤ اس پار پہنچ گئی سروپ نے جلدی سے کنارے اتر کر ناؤ کو ایک برگد کی جڑ میں باندھ دیا۔ ابھی شام ہونے میں کافی وقت تھا سروپ بہت تھک گیا تھا وہ وہیں ندی کے کنارے ریت پر بیٹھ گیا اسوقت بھی پانی برس رہا تھا بتسیا نے سروپ سے کہا "سروپ! آج اس پار جانے کی ضرورت نہیں ہے۔ ناؤ یہیں بندھی رہنے دو اور تم میرے ساتھ بازار چلو وہیں کسی دوکان میں آج آرام کر لینا میں جو روپئے مکرجی کے یہاں سے پاؤنگی تم کو دیدونگی اس میں تم اپنے کھانے پینے کا انتظام کر لینا میں بابوجی کے یہاں کسی کونے میں پڑ رہونگی جب صبح ہوگی تو اس پار چلیں گے۔ کیوں ٹھیک ہے نا"

سروپ اٹھکر کھڑا ہوگیا اور کہنے لگا "بتاسو! ایسا نہیں ہو سکتا تم کو پھر اس پار پہنچائے بغیر مجھے چین نہ ملیگا میں تم کو اس پار سے لے آیا ہوں اس پار آج ہی پہنچاؤں گا۔ جب تک تم مکرجی کے یہاں سے لوٹ کر نہ آؤ گی میں اسی ناؤ پر بیٹھا ہوا تمھارا انتظار کرونگا چاہے کتنی ہی مصیبت میرے سر پر کیوں نہ آئے میں یہاں سے نہ ٹلوں گا"

بتسیا نے ہنسکر کہا "اور اگر میں واپس نہ آؤں تو"

سروپ نے جواب دیا "تو پھر سروپ کی زندگی میں یہی آخری بار ناؤ کھینا ہے۔ اب سروپ اور کسی کو پار نہیں لے جائے گا جسکو پار لیجانے کے لئے وہ آج تک زندہ رہا وہی اگر پار نہ جائے گی تو سروپ بھی اب کھیوا نہ لے جائے گا"

بتسیا سر جھکا کر کچھ سوچتی رہی اس کے بعد بولی "اچھا تم یہیں ٹھیرو میں مچھلیاں دے کر واپس آتی ہوں۔ پھر ہم دونوں گھر واپس چلیں گے" اتنا کہکر بتسیا نے مچھلیوں کی ٹوکری سر پر رکھ لی اور مکرجی کے مکان کی طرف چلدی۔ سروپ ٹکٹکی باندھ کر بتسیا کی طرف دیکھتا رہا اور جب وہ

جب وہ آنکھوں سے اوجھل ہوگئی تو ایک لمبی سانس بھر کر لمبا لمبا ناؤ پر لیٹ گیا۔ اس وقت پانی تھم گیا تھا۔ کبھی کبھی بوندا باندی ہونے لگتی تھی شام ہونے میں کچھ دیر تھی کہ بتسیا واپس آگئی اسوقت آسمان میں ایک کالی گھٹا اٹھتی ہوئی دکھائی دی اسوقت چاروں طرف خاموشی چھائی ہوئی تھی بکلیں ندی سے بہت دور کئی پرشور نالوں سے گزر کر جوار اور باجرے کے کھیت تھے اور ان کی مینڈوں پر کسان جابجا کھیتوں کی نگہبانی کر رہے تھے۔ بتسیا نے پکارا "سروپ"

سروپ بتسیا کہتا ہوا ناؤ سے اُٹھ کر چھلانگ مار کر بتسیا کے پاس پہنچ گیا۔ بتسیا نے آسمان پر نئی اٹھنے والی کالی گھٹا کو دکھا کر کہا "سروپ یہ گھٹا خوفناک معلوم ہوتی ہے ذرا سمجھ بوجھ کر ناؤ کھولنا"

سروپ نے آسمان کی طرف دیکھکر کہا "یہ گھٹا معمولی ہے یہ اچھی طرح آسمان میں پھیلنے بھی نہ پائے گی کہ ہم اس پار پہنچ جائینگے بتاسو آؤ ناؤ پر بیٹھ جاؤ"

بتاسو نے ناؤ پر بیٹھکر کہا "سروپ! گھٹا کا رنگ ڈھنگ دیکھ لو تب چلو" سروپ نے بتسیا کے کہنے کا کچھ خیال نہ کیا اور ناؤ کھول دی۔ منجھدار میں پہنچنے سے پہلے ہی بڑے زور کا طوفان آگیا اور وہ کالی گھٹا چاروں طرف چھاگئی سروپ نے بتسیا سے کہا "بتاسو! ڈرنے کی کوئی ضرورت نہیں ہے وہ سامنے کنارہ دکھائی دیتا ہے بس اب پہنچ گئے"

بتسیا کچھ دور پر ناؤ کے دوسرے سرے پر بیٹھی تھی وہ کھسک کر سروپ کے پاس آگئی۔ سروپ بڑی پھرتی سے ڈانڈ چلانے لگا۔ اسوقت یکایک "ہال" ٹوٹ گیا۔ سروپ پانی میں گرتے گرتے بچا۔ ناؤ لہروں سے ٹکرانے لگی تب سروپ نے چلاکر کہا "بتاسو" اب کوئی اُمید نہیں ہے "ڈانڈ کہاں ہیں" بتسیا نے گھبرا کر چاروں طرف دیکھا۔ وہ بھی نہیں تھے ان کو نہ معلوم ہوسکا کہ ہال ٹوٹنے پر گھبراہٹ میں دونوں ڈانڈ پانی میں گر پڑے تھے۔ سروپ نے کہا "بتاسو! اب بچنے کی کوئی اُمید نہیں ہے دیکھو وہ جو بڑی لہر اس طرف آرہی ہے اسی میں ہماری ناؤ پلٹ کر ڈوب جائیگی" بادلوں کا کالا بھنور جھوم جھوم کر برسنے لگا۔ بتسیا اٹھکر کھڑی ہوگئی اور اس نے کہا "سروپ! تم کیوں گھبرا رہے ہو؟ کیا تم مرنے سے ڈرتے ہو؟ آؤ میری پریم کی نیا کو پار لگانے والے سروپ آؤ ہم دونوں لپٹ کر اچھامتی مائی کی گود میں بخوشی جان دیدیں۔ آج ہمارا بیاہ ہے سروپ آج ہمارا بیاہ ہے" اتنا کہکر بتسیا سروپ سے لپٹ گئی۔ سروپ نے خوب بھینچ بھینچ کر اسکو اپنی چھاتی سے لگالیا اور کہا "بتاسو! اسی بیاہ کے لئے میں تو آجتک زندہ تھا" بتسیا نے پھر چلا کر کہا "سروپ چلو ہم اس پار چلیں آج ہمارا بیاہ ہے"۔ دونوں کی آنکھیں ڈبڈبا آئیں ضبط و استقلال کے لنگر اُکھڑ گئے اور جذبات و دروں کی کشتی پریم کے اتھاہ ساگر میں ہچکولے کھانے لگی ٹھیک اسی وقت بے پرواہ اور سرشار جوانی کی طرح چڑھی ہوئی ندی کی ایک بہت بڑی لہر اچھلتی کودتی آئی اور اس نے ناؤ کو پلٹ دیا۔ سروپ اور بتسیا دونوں ایک دوسرے سے لپٹے ہوئے اچھامتی کی لہروں میں غائب ہوگئے۔ آسمان اور زمین! رنج اور خوشی! موت اور زندگی سب ملکر ایک ناقابل برداشت خوشی کی موجوں میں ڈوب گئے۔ بدل گنج (بنگال) میں سروپ اور بتسیا کی یہ پریم کتھا آج تک زبان زد خاص و عام ہے جس گھاٹ کے سامنے ناؤ ڈوبی تھی اسے اب تک لوگ "سروپ مانجھی کا گھاٹ" کہتے ہیں۔

(ماخوذ)

اعظم کریوی

# رامائن — چھ ورق

پہلا ورق :-

رام اور لچھمن جنگل میں یا شیر کچھار کے اندر ہیں ۔ مار چھ کو بھگا کر بیٹھے ہیں، اور کیسے شاد و مظفر ہیں
گھر واپس ہونے کے لئے آمادہ ہیں اور مضطر ہیں

(۲)

ادھر کیطرف سے دیکھتے ہیں اک گرد اٹھی دھندلی دھندلی ۔ جب نزدیک آ کے گرد بیٹھی تو اسمیں سے اک ٹولی نکلی
چرنوں کو چھو کر شہزادوں کے وہ چپکے چپکے کہنے لگی

(۳)

راجہ جنک جی نے متھلا کے جشن عظیم کیا ہے برپا ۔ شیو جی کی کمان اس محفل میں جو بھی آ کے چڑھا دیگا
دیدین گے اُس کو مہاراجہ اپنی پیاری بیٹی سیتا

(۴)

یہ سن کے چلے متھلا کیطرف، وہ دونوں بہادر تیزی سے ۔ پہونچے جو وہاں تو کیا دیکھا ہیں جمع ہزاروں شہزادے
سب کے دل میں ہے یہی ارمان شیو جی کی کمان چڑھا دیجئے

(۵)

کی سب نے باری باری کوشش لیکن سب ناکام رہے ۔ وہ اپنی جگہ سے ہل نہ سکی مایوس ہوئے بدنام رہے
اب ہمت والوں میں باقی اک لچھمن اور اک رام رہے

(۶)

جب نوبت رام کی آ پہونچی، شیر دل کی طرح پنجہ ڈالا ۔ اور اسکو اٹھایا سینہ تک جیسے ہو کوئی گلدستہ
ایسے بہادر کو حیرت سے ہر بچے بوڑھے نے دیکھا

(۷)

دیکھتے دیکھتے کھینچی شیر نے اب پوری بل سے شیو کی کمان ۔ وہ لچکی اور وہ جھکنے لگی لو ٹلگئے دونوں کونے وہاں

کڑکی بیچ سے اور تڑ کی دو ٹکڑے ہیں وہ کمانِ گران

( ۸ )

ایسی کڑکی جیسے بادل ایسی ٹوٹی جیسے بجلی      شور مچا یہ چار طرف لو جیت ہی لی اُس نے بازی
سیتا نے خود رام کی گردن میں پھولوں کی مالا ڈالی

( ۹ )

ہونٹھوں پہ جنک جی کے آخر رخصت کو ہوئی کلمہ جاری      اے دسرتھ کے بیٹے لے جا اب تیری ہے سیتا پیاری
جیسے مجھ کو خوش رکھنا دولت تھی یہی میری ساری

( ۱۰ )

جیسے ہو سایہ اور بدن یہ ساتھ تمھارا یوں دیگی      ممکن ہے کبھی بھولے سے اگر ہو جائے کوئی اس سے غلطی
بے سمجھے بوجھے تم ہرگز اس پر نہ دکھانا کچھ خفگی

( ۱۱ )

چہرہ سے نقاب ہٹی جس دم ساون کی بجلی کوندگئی      دو گونگی نظریں جھک گئیں آنکھوں میں چکا چوندھ ایسی ہوئی
سو چاند سے بڑھ کر تابان تھی وہ حسن وجوانی کی دیوی

**دوسرا ورق:۔**

عجیب اک بھینی بھینی خوشبو بسی ہوئی ہے گلی گلی میں      لٹا رہے ہیں تمام پھول اپنی اپنی دولت ہنسی ہنسی میں
مسرتوں کی رواں ہیں نہریں اجودھیا کی گلی گلی میں

( ۲ )

مگر محل میں ہر ایک ذرہ پہ صاف چھائی ہے سخت اداسی      نہ جانے کیوں آج تڑکے تڑکے ہوئی ہے یوں رام جی کی طلبی
ضرور کل شب کو بوڑھے راجہ پہ چل گئی موہنی کسی کی

( ۳ )

چھری سی اک پھر گئی جگر پر جو باپ کے پاس رام پہونچے      وہ فرطِ شدت سے ہچکیوں کی عجیب تصویرِ غم بنے تھے
نہ بولنے کی تھی تاب اُنہیں نہ سر اٹھانے کی درد دل سے

( ۴ )

جو رام نے دیکھی ایسی حالت تو جھک کے بولے کہ میری ماتا      اداس کیوں ہیں بتا ہمارے بتائیے کچھ قصور میرا

تو کیکئی مثلِ شیرنی کے گرج کے بولی کہ سن لو بیٹا

(۵)

خفا نہیں تم سے راجہ دسرتھ مگر ضروری ہیں چند باتیں　　ہوئے تھے زخمی یہ اک لڑائی میں چل گئی تھیں عدو کی گھاتیں

بچائی تھی میں نے جان انکی تڑپ کے کاٹی تھیں کالی راتیں

(۶)

انھوں نے دو بخششوں کا وعدہ کیا تھا صحت کے بعد مجھ سے　　وہ وقت اب آ گیا ہے شاید کہ پوری دیکھوں میں انکے وعدے

مدد کرو اپنے باپ کی تم اگر ہو نیک اور سعید بیٹے

(۷)

بھرت جو ہے میرا پیارا بیٹا وہ بیٹھے گا تخت سلطنت پر　　تم آج سے چودہ سال پورے رہو گے اپنے وطن سے باہر

جو لاج رکھنی ہو بوڑھے بابا کی تم نہ ہونا ذرا مکدر

(۸)

بڑی مسرت سے رام جی نے سُنے یہ احکام سخت ماں کے　　کہا کہ میرے لئے نہ ہوگی خوشی کوئی بڑھ کے اس خوشی سے

کہ باپ کا حکم میں بجا لاؤں اور وعدے ہوں انکے پورے

(۹)

بھرت کو بلوائیے میں جاتا ہوں آج ڈنڈک کی سمت ماتا　　مگر پریشان کیوں ہیں بابا نثار تن من ہو ان پہ میرا

انھیں یہ سمجھائیے کہ خوش ہوں نہیں ہے سرکش غلام انکا

**تیسرا ورق :-**

رخصت کرو ہم کو پیاری بستے ہیں ہم آج سے بن میں　　چودہ سال گزر جائیں گے آنکھ جھپکتے دار محن میں

(۲)

سیتا بولیں میں بھی چلوں گی ساتھ تمھارے جوگن بن کر　　سیج بچھاؤں گی کلیوں کی جنگل جنگل مالن بن کر

(۳)

ہوسے وہ دکھ درد بہت ہیں جنگل کے رہنے میں پیاری　　وہ لوں اور وہ دھوپ کی شدت اور تم ایسی راج دلاری

(۴)

یہ بولیں جب بچھونگی میں چاند ایسے مکھڑے کو تمھارے ‌ ‌ درد ہیں جتنے ہوں گے دوا سب دکھ ہو جائیں گے کنارے

(۵)

بولے وہ کھانے کے لئے کڑوے کڑوے پھل پائینگے ‌ ‌ یہ بولیں جب آپ رہینگے میٹھے میٹھے ہو جائینگے

(۶)

بولے وہ کیا ہوگا پیاری ہوگی جس دم پیاس کی شدت ‌ ‌ یہ بولیں آواز تمھاری رکھتی ہے امرت کی لذت

(۷)

وہ بولے کھالیں اور چھالیں ہونگی بس دو چیزیں کپڑے ‌ ‌ یہ بولیں وشنو کی خاطر پاربتی نے جو پہنے تھے

(۸)

وہ بولے کہ چٹانوں پر اور سخت زمین پر ہو گا سونا ‌ ‌ یہ بولیں پہلو میں تمھارے وہ بھی مخمل کا بچھونا

(۹)

وہ بولے آفت سے بھرا ہے ہر جنگل کا کونا کونا ‌ ‌ یہ بولیں تم جا ہوگے تو مٹی ہوگی مجھ کو سونا

(۱۰)

ساتھ مصیبت میں گر چھوڑوں پاپن ہو جاؤنگی پیارے ‌ ‌ عصمت والفت کی دنیا میں کیا منھ دکھلاؤنگی پیارے

**چوتھا ورق:۔**

بنجارتی کا دامن پھولوں سے بھر گیا ہے ‌ ‌ طاؤس رقص میں ہیں چھائی ہوئی گھٹا ہے

ساون کی بجلیوں میں اک حشر سا بپا ہے

(۲)

بادل ابھی تھمے ہیں گھنٹوں سے روتے روتے ‌ ‌ چپکے سے لی ہے کروٹ سبزہ نے سوتے سوتے

کوئل نے دم لیا ہے جان اپنی کھوتے کھوتے

(۳)

بیٹھے ہیں اک کٹی میں بے فکر رام و سیتا ‌ ‌ اتنے میں ایک آہو اُن کی نظر سے گزرا

بھرتا ہوا چھلاوے اٹکھیلیاں دکھاتا

(۴)

کندن کی جگمگاہٹ تھی جلد سے ہویدا
چاندی کا کام سارے تن پر بنا ہوا تھا
تھا سینگ اس کا جیسے یاقوت سے تراشا

(۵)

یہ خوشنما چرندہ سیتا کو ایسا بھایا
کہنے لگیں کہ پیارے ہر دلعزیز مسیحا
جنگل سے اس کو لا دو زندہ کہ مردہ

(۶)

شاید دغا ہو اسمیں پہلے تو رام سوچے
سیتا کی ضد سے لیکن مجبور ہو کے بولے
لچھمن یہیں پہ رہنا جب تک نہ بھائی آئے

(۷)

جنگل کو چل دیئے پھر تیر و کمان لے کر
قابو نہ اُسپہ پایا کھائے بہت سے چکر
آخر چلایا ناوک سوئے غزال جھمکر

(۸)

زخمی ہوا ہرن تو بے چین ہو کے تڑپا
اور رام کی زباں میں مکاریوں پکارا
لچھمن مدد کو آؤ میری خبر لو سیتا

(۹)

سیتا تڑپ گئی جب آواز درد آئی
کہنے لگی کہ لچھمن جاؤ مدد کو جلدی
وہ بولے کیسے جاؤں جب تک نہ آئیں بھائی

(۱۰)

غصہ میں آکے بولیں سیتا کہ تم ہو بزدل
حیلہ ہے اک وفا کا قابو میں خود نہیں دل
میرے مقابلہ میں ہے مکر حیلت شکل

(۱۱)

لچھمن کو تاب ایسے الزام کی کہاں تھی
چپکے سے ہو گئے وہ جنگل کی سمت راہی

حسن و وفا کی دیوی بس رہ گئی اکیلی ہو

(۱۲)

اتنے میں اک بھکاری آیا کٹی کے در پر — پہلے تو اُس کو دیکھا سنیتا نے ہو کے مضطر
دیکھا کہ برہمن ہے تب دور ہو گیا ڈر ہو

(۱۳)

دینے لگیں وہ لا کر پھل اور سرد پانی — راون نے پھاڑ ڈالا بھیس اپنا زعفرانی
شیطان بن کے اپنی کہنے لگا کہانی ہو

(۱۴)

بن جاؤ میری بیوی تم پر فدا ہوں سیتا — لنکا کی ہو گی رانی اور میرے دل کی آستا
خدمت کریں گے لاکھوں میں بھی کروں گا پوجا

(۱۵)

نفرت کے ساتھ بولیں سیتا کہ دور ہو جا — میں اور تیری بیوی پاگل ہوا ہے تو کیا
آ سے تو دے انھیں تو ٹکڑے کا تیر انقشا ہ

(۱۶)

سنتے ہی یہ سخن وہ بس ہو گیا بگولا ہو — ظالم نے بال پکڑے اور گود میں اٹھایا
اپنے ہوائی گاڑی میں جبر سے بٹھایا

(۱۷)

طیارہ بن کے گاڑی اڑنے لگی ہوا پر — نظرت کو آ گیا خود لرزہ سا اس جفا پر
سیر دی گھن میں آیا تیر نگی قضا پر

(۱۸)

لچھمن کو بھی نہاں سے — آ جاؤ رام پیارے صدقے گئی میں جان سے
چھمن بچاؤ رکھ سے لاؤں تمھیں کہاں سے

(۱۹)

آ کے کہ تیرا — اپنا محل دکھایا اور شہر کا تماشا

کہنے لگا وہ موذی کر لو غلام سیتا

(۲۰)

شیطان ہوش میں آ غصہ سے بولیں سیتا دس سر! تو جو بھی مر کر جیو ہوں میں زندہ
اک بار بھی نہ ہوگی پوری تری تمنا

(۲۱)

سنتے ہی یہ ستمگر طیش و غضب میں آیا بولا کہ دو مہینے دیتا ہوں تم کو اچھا
ورنہ قسم ہے اپنی کھا لوں گا کر کے قیمہ

## پانچواں ورق :-

ساقی پلا دے آج کہ وقت خمار ہے لنکا میں گرم معرکۂ گیر و دار ہے

(۲)

آپس کے تفرقوں کو مٹا دے وہ مے پلا بچھڑے ہوؤں کو آج ملا دے وہ مے پلا

(۳)

راون کھڑا ہے ایک طرف رام اک طرف کانٹے ہیں ایک سمت گل اندام اک طرف

(۴)

ناوک برس رہے ہیں کہ ساون کی ہے جھڑی تیروں میں ڈوب جاتے ہیں دونوں گھڑی گھڑی

(۵)

ترکش جو خالی ہو گئے تلواریں کھنچ گئیں دو بجلیاں چمکنے لگیں اُڑ کے یوں چلیں

(۶)

سورج بھی دنگ ہو گیا رام اس طرح لڑے راون کے ایک ساتھ دسوں سر قلم کئے

(۷)

لیکن ابھی پلک بھی نہ جھپکانے پائے تھے دس سر نئے کٹے ہوؤں کے گردن پہ آ گئے

(۸)

تلوار کو نیام میں پھر تھک کے رکھ لیا اور تیر اندر کا سوئے راون روانہ کیا

(۹)

ناوک کی شکل میں ہر اجل کا [illegible] تھا     برما کے دل کو پشت سے باہر نکل گیا

(۱۰)

یوں فتح پا کے [illegible]     جیسے ہو چاند حسن و لطافت کے اوج پر

## چھٹا ورق :-

دشمنوں کو مار کے تمکو چھڑایا میں نے آج     اپنی حرمت اور عزت کو بچایا میں نے آج

حق کی قوت اور صداقت کو دکھایا میں نے آج

(۲)

پاس رکھ سکتا نہیں تمکو بہت معذور ہوں     مجھکو عزت چاہئے الفت سے کوسوں دور ہوں

تم مہینوں غیر کے گھر میں رہیں مجبور ہوں

(۳)

دلشکن الفاظ ایسے سنکے سیتا رو پڑی     بے بسی پر اپنی وہ مجبور دکھیا رو پڑی

اسطرح روئی کہ اسکے ساتھ دنیا رو پڑی

(۴)

اور کہا لچھمن سے جلدی کر دو طیار اک چتا     کچھ خرابی ہے تو جل جاؤنگی اسمیں برملا

ورنہ خود شعلے میری عصمت پہ ہونگے فدا

(۵)

جب چتا روشن ہوئی حیرت سے سب ہو گئے     اسمیں داخل ہو گئیں سیتا عجب انداز سے

لے لیا شعلوں نے پھر آغوش اپنی کھول کے

(۶)

بعد تھوڑی دیر کے شعلے بنے اک در بنا     اگنی دیوتا آئے اس در سے بصد حسن ضیا

اُن کے زانو پر تھیں سیتا صاف جیسے آئینہ

(۷)

اگنی دیوتا نے کہا میں جانتا ہوں دل کا حال　　آگ سے بچ جائے میری کوئی پاپی کیا مجال
اب نہ کرنا عفت و عصمت میں اسکی قیل و قال

(۸)

رام بولے ہنس کے مجھکو تو کبھی کچھ شک نہ تھا　　امتحاں دنیا کی خاطر میں نے سیتا کا لیا
سب پہ روشن ہو گیا پیاری ہے میری پارسا

(۹)

ایک گدی پر ہوئے جب چاند سورج جلوہ گر　　بن گیا تصویر حیرت پڑ گئی جس کی نظر
پھر نہ بھارت نے کبھی پیدا کئے ایسے گھر

طالب الہ آبادی

# لارڈ رپن کا عہد حکومت

(گزشتہ سے پیوستہ)

اس تبدیلی سے اتنا ہوا کہ گورنمنٹ کو مالگزاری جمع کرنے میں بہت کم اخراجات برداشت کرنے پڑے اور ساتھ ہی روپیہ اس کے ہاتھ آگیا۔ اب سے اس نے سمجھا کہ یہ طریقہ فائدہ مند ہے اور مالی استدلال کے لازمی عمل کا یہ نتیجہ نکلا کہ قرض لینے میں ترقی ہو گئی۔ پھر دلیل یہ پیش کی گئی کہ اگر سرمایہ زمین میں لگا دیا گیا تو مالگزاری کی بچت کے ساتھ ساتھ زراعت پیشہ آبادی کی دولت میں بھی اضافہ ہو جائے گا۔ لیکن سرمایہ کو لگانے کی اس سے بہتر اور کیا ترغیب ہو سکتی ہے کہ اس کی حفاظت و ضمانت کو بڑھا دیا جائے۔ کسان کو قرضہ ملا، کیونکہ اس میں روپیہ دینے کی غرض سے یہ ضروری ہے کہ وہ اپنے کھیت کی فصل کے علاوہ اور کوئی زیادہ قیمتی شے اپنے قرض خواہ کو پیش کرے۔ کھیت ہی کو کیوں پیش نہیں کر دیا جاتا؟ سہولتیں بہم ہوئیں، اور قرض واپس لینے کے قوانین نافذ کئے گئے۔ عدالتیں مقرر کی گئیں۔ اس عمل نے کسان کی تباہی کی تکمیل کر دی۔ وہ جتنا روپیہ چاہتا اور حسب ضرورت مل سکتا ہے اس نے کسی پس و پیش کے بغیر قرض لینا شروع کر دیا۔ صرف مالگزاری ادا کرنے اور اپنی زمین کی بہتری و ترقی کرنے کی غرض سے بلکہ اپنے آرام و آسائش کے لئے بھی۔ جو تفصیلات میں نے بیان کی ہیں خواہ وہ غلط ہوں یا صحیح، اس میں کچھ شک نہیں کہ موجودہ زمانے میں برطانوی ہندوستان میں کوئی بھی گاؤں ایسا نہیں جو شدت کے ساتھ مقروض نہ ہو۔ تحقیقات کے سلسلہ میں مجھے بنگال میں بھی کوئی ایسا گاؤں نہیں ملا جو کلیتہً قرض سے آزاد ہو۔

یہ آخری انتہائی خرابی ہے جو انگریزی نظام حکومت نے ہندوستانی کسانوں پر عاید کی ہے اور جب ان کے افلاس اور روز افزوں مالی ذمہ داریوں کا خیال کیا جاتا ہے تو اس وقت سر جان اسٹریچی جیسے اشخاص کے خیالات کے ساتھ متفق ہونا مشکل ہو جاتا ہے جو ہندوستان میں اپنے کام کو پسندیدگی کی نظر سے دیکھنے کے عادی ہیں۔ اس امر سے کوئی انکار نہیں کرے گا کہ ہم نے زراعتی ہندوستان کے لئے مفید کام نہیں کیا۔ لیکن سوال یہ ہے کہ ——— ہم نے اُسے نقصان تو نہیں پہنچا دیا؟ ہم نے کسان کو اتنا فائدہ پہنچایا ہے کہ زبردستی کوئی شخص اسے جان سے نہیں مار سکتا لیکن ہم نے غالباً فاقہ کشی کے ذریعہ اس کی موت کے خطرے کو بڑھا دیا ہے یہی شبہ سمجھدار ہندوستانیوں کے دلوں میں پیدا ہو رہا ہے اور انگریزوں کیلئے اچھا ہوگا اگر وہ اس پر غور کریں۔ اس سے پیشتر کہ معاملہ ہاتھ سے نکل جائے۔

ہندوستان کے روز افزوں افلاس کے نظریہ کو تسلیم کرتے ہوئے یہ سوال کیا جا سکتا ہے کہ آخر اس کا علاج کیا ہے۔ میں ایسے مریض کے لئے جسے کلیتہً تبدیلی علاج کی ضرورت ہے اور جو مالی آرام کی جلد مہلت چاہتا ہے۔ امپیریل گورنمنٹ کی قانون سازی کی جانب سے قدرے مشتبہ ہوں۔ اور میں بنگال رینٹ ایکٹ، یا زراعتی بنکوں کے قیام یا لوکل سیلف گورنمنٹ کی تجاویز کو قبول کرنے کے لئے آمادہ ہوں

وہ اسی طریقے سے رہتا سہتا تھا جس طریقہ سے سب انگریز ہندوستان میں رہنے کے خوگر ہیں - اور اس کا مطلب یہ ہے کہ جس شان کے ساتھ اس کے مرتبہ کا آدمی انگلستان میں رہ سکتاہے اس سے وہ پانچ گنی زیادہ شان کے ساتھ ہندوستان میں رہتا تھا مگر یہ سمجھنا چاہیے کہ فاقہ زدہ ہندوستانی محض اس وجہ سے بہتر حالت میں ہیں کہ ان کے حکام شان کے ساتھ زندگی بسر کر رہے ہیں - میں نے انگریز سیاح ہونے کی حیثیت سے بطور مہمان فائدہ اُٹھایا اور مجھے یہ کہتے ہوئے شرم معلوم ہوتا ہے کہ مجھے کیسے کیسے لذیذ کھانے کھانے کا اتفاق ہوا لیکن حقیقت یہ ہے کہ غریب کسان میرا میزبان تھا - کیونکہ اسی کی گاڑھی کمائی کی بدولت مجھے اچھا کھانا ملا اگرچہ وہ خود اس کھانے میں شریک تھا میں یہ کہنا چاہتا ہوں کہ ایک سیاح کھانوں کی بہتات سے متاثر ہوئے بغیر نہیں رہ سکتا - دنیا میں یقیناً اور کوئی ملک ایسا نہیں ہے جہاں فاقہ کشی کے ساتھ کھانے کی اس قدر چیزیں ضائع جاتی ہوں - اور ایسا ملک تو کوئی بھی نہیں ہے جہاں تمام اخراجات براہ راست غربا کو برداشت کرنے پڑتے ہوں - میں پوچھنا چاہتا ہوں کہ کیا کسی نے کبھی ان ہزارہا میل لمبی سڑکوں کا تخمینہ لگایا ہے جو مختلف اینگلو انڈین چھاؤنیوں میں بنائی گئی ہیں، اور جن کا مقصد اس سے زیادہ اور کچھ نہیں کہ افسروں کی بیویاں اپنی گاڑیوں میں بیٹھکر ایک دوسرے سے ملنے کے لئے چلی جایا کریں - کیا کبھی کسی نے ان قطعاً فضول گھنٹہ گھروں کا شمار کیا ہے جنھیں سر رچرڈ ٹمپل اور سر بارٹل فیریر[1] کے ہم خیال گورنروں نے مختلف صوبجات میں تعمیر کیا ہے؟ میں یہ پوچھتا ہوں کہ آیا کبھی کسی نے اس بات کا حساب لگایا ہے کہ گزشتہ نصف صدی میں پانی پینے والے کسان نے شراب کے کتنے ایسے پیپوں کے لئے روپیہ ادا کیا ہے جنکا بجٹ میں کوئی تذکرہ نہیں؟ سیاح ان باتوں سے متاثر ہوئے بغیر نہیں رہ سکتا - لیکن ہندوستان میں رہنے والے (انگریز) اس سے متاثر نہیں ہوتے - یہ دلائل نہیں ہیں بلکہ محض اثرات ہیں لیکن پھر بھی ان میں کچھ نہ کچھ معنی پنہاں ہیں -

اگر ہندوستانی کسان کا یہ فرض ہے کہ وہ اپنی ضروریات کو پورا کرنے سے پیشتر اپنے انگریزی حکام کے آرام و آسائش کا خیال رکھے تو پھر اسے اپنی تجارت کو نقصان پہنچا کر انگریزی تاجروں کو برقرار رکھنا چاہیئے - ہندوستانی شاکی ہیں کہ ہندوستان کے بجٹ مرتب کرنے والے کی راہ میں بشرطیکہ وہ دیانتدار شخص ہو - مانچسٹر کے سرمایہ داروں کو فائدہ پہنچانے کا خیال ایک بہت بڑی رکاوٹ پیش کرتا ہے - اور یہ کہ اگرچہ ہر انگریزی نوآبادی کا وزیر مالیہ مال درآمد پر محصول بڑھا کر اخراجات کو پورا کر سکتا ہے، لیکن ہندوستانی وزیر اس ذریعۂ آمدنی سے فائدہ نہیں اٹھا سکتا - ہندوستانی ماہرین اقتصادیات نے میں نے آزاد تجارت پر بہت کچھ بحث کی ہے - وہ کہتے ہیں کہ انگلستان جیسے ملک کے لئے جہاں کھانے کی چیزیں باہر سے آتی ہیں، فری ٹریڈ[2] بالی زندگی کے لئے لازمی شے ہے - مگر ہندوستان پر اس اصول کا اطلاق نہیں ہو سکتا - ہندوستان ریاستہائے متحدہ امریکہ یا اسٹریلیا کی نوآبادی کے مانند اپنی پیداوار بھیجنے والا ملک ہے - کوئلہ اور لوہے کو اگر خارج کر دیا جائے تو معلوم ہوگا کہ اس کے مال درآمد میں کوئی ایسی شے شامل نہیں جو زندگی کے لئے نہایت ضروری ہو - روئی کی مصنوعات اور دیگر چیزیں بھی سامان تعیش میں شامل ہیں

[1] Sir Bartle Frere
[2] Free Trade (آزاد تجارت)

جن کا استعمال بالعموم امرا کرتے ہیں اور بالخصوص یوروپین اشخاص۔ یہ یقینی امر ہے کہ کوئی ہندوستانی کسان غیر ملکی کپڑا زیب بدن نہیں کرتا یا یہ کہ فری ٹریڈ ہو جانے سے اس کے ذرائع زندگی پہلے سے سستے ہو جائینگے۔ مال درآمد کے محاصل کا اثر صرف امرا پر پڑیگا اور یہ وہ لوگ ہیں جن پر بہت ہی کم ٹیکس ہے۔ ہندوستانی کہتے ہیں کہ اس کی سیاسی ضرورت ہو تو ہو لیکن مالی اعتبار سے ہندوستان کو اس سے فائدہ نہیں پہنچتا۔ میں مانتا ہوں کہ ان کے دلائل میں مجھے کوئی خامی نظر نہیں آتی۔

وہ اس امر کی بھی شکایت کرتے ہیں کہ فری ٹریڈ نے ہندوستانی مصنوعات کا خاتمہ کر دیا ہے اور اس کے بجائے انھیں کوئی فائدہ نہیں پہنچایا۔ سو سال پیشتر جب انگریزی دیہات میں چرخوں کا استعمال بند ہو گیا تو وہاں کی آبادی بڑے بڑے شہروں میں چلی آئی اور کارخانوں میں کام کرنا شروع کر دیا لیکن ہندوستان میں اس قسم کی کوئی بات وقوع میں نہیں آئی جو لوگ خالی اوقات میں کپڑا بنا کرتے تھے، اب بیکار ہیں اس لئے کہ ان کے دیہات اور شہروں کے درمیان وسیع فاصلہ ہے اور دوسرے یہ کہ شہروں میں کافی کام موجود نہیں، لہٰذا وہ بیکار رہتا ہے۔ سستی سے سستی منڈی میں چیزیں خریدنے کے اصول سے اسے کچھ فائدہ نہیں پہنچتا کیونکہ اُسے کوئی چیز سستی نہیں ملتی۔ اور اگر انگریزی کارخانہ دار کسی ہندوستانی کو اپنے فائدہ میں شریک کرتا ہے تو وہ شہر والے ہیں نہ کہ کسان وغیرہ۔ یہی وجہ ہے کہ جس کسی ہندوستانی ماہر اقتصادیات سے میں نے گفتگو کی ہے وہ یہی رائے رکھتا ہے کہ مشنری وغیرہ کے سوائے باقی سب قسم کے مال درآمد پر محصول بڑھا دیا جائے۔ اس طرح سے الدارون پر ٹیکس لگ جائیگا اور اگر اس سے دیسی مصنوعات کو ترقی دینے کا خیال پیدا ہو گیا تو اور بھی اچھا ہے۔ ہندوستانی تجارت کے متعلق حفاظتی پالیسی نافذ کر دینے کا یہ نتیجہ ہوگا کہ شہروں میں کارخانے قائم ہو جائینگے جہاں دیہات کے بیکار لوگ آکر کام کر سکیں گے اور اب تک جو نقصان ہو چکا ہے اس کی کسی حد تک تلافی ہو سکیگی۔ اگر یہ اصول غلط ہے تو میں معلوم کرنا چاہتا ہوں کہ غلطی کہاں کی گئی ہے۔

مجھے بمبئی والے جلسہ میں جس کا ذکر اوپر کیا جا چکا ہے یہ دیکھ کر حیرت ہوئی کہ سب کے سب اس امر کے مؤید تھے کہ کسی نہ کسی قسم کا انکم ٹیکس لگایا جائے وہ اس بات سے غافل نہ تھے کہ عام لوگ اسے پسند نہیں کریں گے بلکہ وہ ضروری سمجھتے تھے کہ دولت پر ٹیکس عاید کیا جائے وہ کہتے ہیں کہ موجودہ انکم ٹیکس ایک نفرت کی نظر سے دیکھا جاتا ہے اور انکم ٹیکس کے مقابلہ میں بہت کم نفع کی چیز ہے۔ یہ امر ناقابل یقین معلوم ہوتا ہے لیکن واقعہ یہ ہے کہ ہندوستانی حصہ شہر میں ایک چھوٹی سی دوکان کے مالک کو اپنے سامان تجارت پر اتنا ہی ٹیکس دینا پڑتا ہے جتنا کہ ایکسچینج میں کسی انگریزی تاجر کو جس کا کاروبار خواہ کروڑوں کا ہو سے دس بیس پونڈ کی رقم تجارت ... ادا کرنی پڑتی ہے۔ ہندوستانی بجٹ ... اس قدر ... انگریزی تجارت کو اور زیادہ فائدہ پہنچاتے ہیں۔ انھوں نے مجھے یقین دلایا ہے کہ جو لوگ درحقیقت انکم ٹیکس کی راہ میں رکاوٹ پیدا کر رہے ہیں۔ وہ ہندوستانی تاجر نہیں ہیں بلکہ انگریز افسر ہیں کیونکہ ان پر اس کا براہ راست اثر پڑیگا۔ اگر مال درآمد

---

ف۱ اس سطور کو لکھنے کے بعد سے سنا ہے ہندوستان کے چند کپڑا بننے کے کارخانے قائم ہو گئے ہیں ... لیکن ... وہ لنکا شائر کے مال کا مقابلہ نہیں کر سکتے لارڈ کرزن بھی اسی غرض سے مصر میں مقابلہ میں محاصل جنگی عاید کئے تھے ... ف۲ ... ف۳ ... ف۴

اور آمدنیوں پر ٹیکس لگا دیئے جائیں تو غریب زراعتی آبادی کو قدرے آرام پہنچیگا لیکن کسی اور طریقہ سے یہ بات ممکن نہیں۔

زراعتی اصلاح کے بارے میں جس قانون کی سب سے زیادہ ضرورت ہے اور جسکے متعلق تمام ہندوستان متفق ہے، وہ یہ ہے کہ جس طرح سے ۹۰ سال پیشتر بنگال میں بندوبست دوامی کر دیا گیا تھا اور اس کے ذریعہ گورنمنٹ کے غیر واجبی حقوق ملکیت کو محدود کر دیا گیا تھا اسی طرح تمام ہندوستان میں اس کا رواج کر دیا جائے جہاں جہاں حکومت کے حق ملکیت کا استعمال کیا گیا ہے وہاں مفلسی اور بے چینی پھیل گئی ہے اور صرف بنگال ہی (جہاں اس کا عمل درآمد نہیں ہے) خوش حال حالت میں ہے[1]، میں مسئلہ پر یہاں بحث نہیں کروں گا۔ اس مقام پر صرف یہ کہنا چاہتا ہوں کہ بنگال رینٹ بل کے خلاف جو زبردست شورش آج کل کیجا رہی ہے اس کی وجہ یہی ہے کہ لوگ بندوبست دوامی کے حامی ہو گئے ہیں۔ یہ قانون لارڈ رپن کی غیر معمولی ہر دلعزیزی کے باوجود نہایت غیر ہر دلعزیز رہا ہے اور ہندوستانی سیاست دان یہ سمجھتے ہیں کہ جو احد صوبہ شاہی خزانہ میں اپنی دولت جمع کرنے سے اب تک بچا رہا ہے اس کی خوشحالی کو قانون ہذا کے ذریعہ نقصان پہنچانے کی کوشش کیجا رہی ہے میں بھی یقین کرنے پر مائل ہوں کہ لارڈ رپن نے تو نہیں لیکن اُن کے بعض مشیروں کا ایسا ارادہ ہوگا فی الحال میں اتنا بیان کر دینا چاہتا ہوں کہ تمام ہندوستان بندوبست دوامی کا سخت مطالبہ کر رہا ہے ہندوستانی ماہرین اقتصادیات مختصراً یہ مطالبہ کرتے ہیں کہ جس طرح سے اسٹریلیا اور دیگر نو آبادیوں میں بیرونی مصنوعات کی درآمد پر محصول لگایا جاتا ہے اسی طرح سے ہندوستان میں بھی عاید کیا جائے۔ دوسرے یہ کہ جہاں تک ممکن ہو مالی بوجھ کو غریب زراعتی آبادی سے ہٹا کر مالدار تجارت پیشہ لوگوں پر منتقل کر دیا جائے تیسرے گورنمنٹ زمین کے متعلق بے نفع داری سے دستبردار ہو جائے ممکن ہے کہ انگلستان میں ان خیالات و جذبات کو مہمل و بے معنی قرار دیا جائے، لیکن یہ یقینی ہے کہ ہندوستانی رائے ہمارے خلاف ہے اور ہمارا اصول کفایت شعاری کے سبب ہندوستان دن بدن تباہی کے قریب آتا جاتا ہے۔ بلاشبہ موجودہ صورت حالات میں کہیں نہ کہیں خرابی ضرور مضمر ہے اس لئے کہ گورنمنٹ ملک کی تمام مالگذاری ہضم کرنے کے بعد بھی اپنے تئیں مالی مشکلات میں پاتی ہے زمین کا اصلی مالک ہونے کی حیثیت سے گورنمنٹ زمین کے لئے کچھ نہیں کرتی تمام روپیہ اور امور بیہ ضایع کر دیا جاتا ہے، اور جو لوگ زمین کی کاشت کرتے ہیں وہ سال بسال زیادہ غریب اور نا امید ہوتے جاتے ہیں، اسی کو میں زراعتی خطرہ سے تعبیر کرتا ہوں

نوٹ:۔ اس مضمون کے ۱۸۸۲ء میں شائع ہونے کے بعد سے نمک کے غیر منصفانہ محصول میں کچھ کمی کر دی گئی ہے۔ لیکن دیگر اقتصادی خرابیاں بدستور قائم ہیں مال درآمد پر ٹیکس لگانے سے دیسی مصنوعات کو از سر نو زندہ کرنے کی کوشش نہیں کی گئی اور بندوبست دوامی ہی منظور کیا گیا ہے باوجود اس کے کہ اس اصول کو مصر میں مساوی حالات کے ماتحت زراعتی خوشحالی برقرار کرنے میں حیرت انگیز کامیابی ہوئی ہے۔ ہر وائسرائے یہی کہتا چلا آیا ہے کہ قحط اقتصادی اسباب کا نتیجہ نہیں ہے بلکہ "صدائی فعل ہے" کیونکہ یہی بارش کو روک دیتا ہے۔ امپیریل اخراجات کم نہیں کئے گئے اور کسانوں پر سے انفرادی قرض کا بوجھ ہلکا کیا گیا ہے جس کی بوزیس برطانوی ہندوستان کے اکثر حصہ میں حکومت کے اسامی کی سی ہے جسے اپنی زمین کی قیمت کے مساوی لگان دینا پڑتا ہے۔

ض - ا - ب - برنی

[1] میرا خیال ہے کہ سر جان اسٹریچی یہ چاہتے تھے کہ جس طرح سے بھی بن پڑے مالیات کے مفاد کی خاطر بنگال کے بندوبست دوامی کو منسوخ کر دیا جائے۔

# استفسارات

## غالب کی مثنوی نگاری

(جناب سید بدر عالم صاحب شاہ پور)

کچھ عرصہ سے آپ کے رسالہ میں "غالب کے ذوقِ فارسی" پر ایک مسلسل مضمون غلام ربانی صاحب عزیز کا نکل رہا ہے جس میں ایک وقت تک اس کی مثنوی نگاری سے بحث کی گئی ہے۔ میں نہیں کہہ سکتا کہ یہ بحث تمام ہوگئی یا باقی ہے، لیکن ابھی نا تمام ہے تو بھی میرا جہاں تک خیال ہے۔ جناب عزیز ربانی اس بحث کو چھیڑتے ہوئے معلوم نہیں ہوتے کہ مثنوی نگاری میں غالب کا سب سے بلند کارنامہ کیا ہے اور کن اسباب کی بنا پر اسے ایسا کہا جا سکتا ہے۔

مجھے افسوس ہے کہ آپ نے اس سلسلہ میں کبھی کوئی نوٹ نہیں دیا اور نہ اپنی رائے اس مضمون کے متعلق ظاہر کی تاکہ اسی سے کچھ اس حقیقت پر روشنی پڑتی بہر حال اب میری خواہش یہی ہے کہ آپ مطلع فرمائیں کہ غالب نے اپنی مثنویوں میں کس جگہ اور کیا امتیاز پیدا کیا ہے اور اس صنف میں اس کا شاہکار کیا ہے؟

---

**(نگار)** غالب کے ذوقِ فارسی کے متعلق مولوی غلام ربانی صاحب عزیز کا مضمون ابھی ختم نہیں ہوا، لیکن مثنوی کے نسبت انھیں جو کچھ لکھنا تھا لکھ چکے ہیں۔ آئندہ قصاید و رباعیات سے بحث کی گئی ہے اس لئے اگر اس مضمون کے شائع شدہ حصہ کو آپ تشنہ پاتے ہیں، تو تشنہ ہی رہیگا۔

میں نے بیشک کوئی رائے اپنی ظاہر نہیں کی تھی، لیکن اس کے یہ معنی نہیں کہ میرا یہ سکوت برابر قائم رہتا، خیال تھا کہ جس وقت یہ مضمون مکمل ہو جائے گا، اسوقت اسپر تبصرہ کرونگا لیکن آپ کی بیتابی نے مہلت نہ دی اور میرے عہد انتظار کی مدت کو مختصر کر دیا۔

مولوی غلام ربانی صاحب نے اس وقت تک غالب کی فارسی مثنویوں کے متعلق جو کچھ اظہار خیال کیا ہے، وہ یقیناً "آخری لفظ" تو نہیں سمجھا جا سکتا، لیکن ایسی حالت میں کہ لوگ اس کے اردو کلام کی طرف سے کسی طرح ہٹتے ہی نہ تھے اور کبھی یہ غور کرنے کی زحمت برداشت ہی نہ کرتے تھے کہ غالب حقیقتاً غالب کہاں نظر آتا ہے۔ انھوں نے ایک ایسا نغمہ چھیڑا جو بالکل برمحل تھا۔ میں نے اس مضمون کی اشاعت اس لئے نہیں کی تھی کہ اسمیں اب کسی کلام کی گنجائش نہیں، بلکہ برخلاف اس کے مقصود یہی تھا کہ لوگوں کو "کلام" کا موقع ملے اور وہ نگاہیں جو اس کے صرف دیوان اردو پر جمی ہوئی ہیں، کسی طرح دوسری طرف بھی مائل ہوں۔ چنانچہ ایک مثال آپ ہی کی ہے کہ اس مضمون کو دیکھ کر یہ استفسار آپ کے ذہن میں پیدا ہوا اور مجھے بھی لب کشائی پر مجبور کیا

---

جب کسی شاعر کا کلام ہمارے سامنے ہوتا ہے تو ہم اس کی قوت شاعری کا اندازہ یا اُس کا صحیح میلان طبع جن اصناف سخن کو دیکھکر معلوم کرتے ہیں وہ غزل، قصیدہ اور مثنوی ہیں (قطعہ، رباعی کا ذکر میں نے اس لئے نہیں کیا کہ محض قطعات و رباعیات کے لحاظ سے شہرت حاصل کرنے والے کم ہیں اور ایسے تو بہت ہی کم ہیں جن کے عمر کا ماحصل صرف یہی ہو) اور انھیں کا ذخیرہ اردو فارسی میں کثرت سے موجود ہے۔

میں کسی طرح ماننے کے لئے طیار نہیں کہ ایک شاعر ان تینوں اصناف سخن میں یکساں قدرت رکھ سکتا ہے کیونکہ بہ لحاظ شعر ہونے کے جس طرح یہ تینوں ایک ہی چیز نظر آتی ہیں، اسی طرح اپنے داعیات کے لحاظ سے ایک دوسرے کے منافی بھی ہیں کیونکہ ان میں سے ہر ایک کا مقصود علیحدہ ہے اور مقصود کی علیحدگی حقیقتاً خیال کی علیحدگی، زبان کی علیحدگی ہے۔

قصیدہ و غزل کے فرق کو پیش نظر رکھ کر جب آپ غور کریں گے تو معلوم ہوگا کہ ایک کامیاب قصیدہ گو فیلسوف ہو سکتا ہے، خلاق معانی ہو سکتا ہے، ماہر لسانیات ہو سکتا ہے اور اگر اس کے دماغ کو مادی دنیا کے مطالعہ کا موقع ملے تو ایک کامیاب تاجر ہوشیار ماہر سیاست اور موجد و مخترع بھی ہو سکتا ہے، لیکن اس سے ہمدردی کی توقع رکھنا اس کے اندر جذبۂ ایثار و قدویت کی جستجو کرنا، یا اس کا دوستی اخلاق کی طرف مائل ہونا۔ اور دنیا میں اپنے آپ کو رحمت و برکت کی صورت سے پیش کرنا خلاف عقل ہے۔ اسی طرح ایک اچھا غزل گو، محبت میں قربانی کر سکتا ہے۔ ایک مفید متمدن انسان بن سکتا ہے۔ روحانیت میں ترقی کر کے وہ ایثار کرنے والا مصلح اور اپنے اوپر تکلیف اٹھا کر دوسروں کے لئے امن و سکون کی راہیں نکالنے والا مرد صالح بن سکتا ہے، لیکن اس سے یہ توقع کرنا کہ وہ مادی ترقی کی راہیں سوچے، سیاسیات میں ترقی کرے اور علوم و فنون کی اعانت کرے بالکل عبث ہے

پھر جب ان دونوں کی راہیں اس قدر علیحدہ علیحدہ ہیں تو کیونکر ممکن ہے کہ ایک کامیاب قصیدہ گو، کامیاب غزل گو اور اچھا غزل کہنے والا اچھا قصیدہ خوان ہو سکتا ہے۔ خاقانی کا سارا کلام پڑھ جائیے۔ انوری کا سارا کلیات ختم کر جائیے لیکن سعدی کی ان دو شعروں میں کسی ایک مصرع کا بھی جواب آپ کو نہ ملیگا۔

سرو سیمینا بصحرا میروی نیک بدعهدی کہ بے ما میروی

دیدۂ سعدی و دل ہمراہ تست تا نہ پنداری کہ تنہا میروی

خاقانی، غم عشق کا ذکر بھی کرتا ہے تو ان الفاظ میں۔

غم تخم خرمی ست کہ در یک دل افگنم در دست جنس من کہ یک دل آدم

کہ اگر حقیقتاً کسی پر کوئی کیف محبت طاری ہو تو بھی یہ شعر سنکر فوراً دور ہو جائے الغرض قصیدہ و غزل کے معیار بالکل جدا جدا ہیں اور مجھے حیرت ہوتی ہے کہ وہ لوگ جو اچھی غزل کہہ سکتے ہیں کیونکہ قصیدہ گوئی کی جرأت کرتے ہیں یا قصیدہ میں کامیاب ہونے والے غزل کی طرف کیوں مائل ہوتے ہیں۔

مثلاً سعدی اپنی غزل گوئی کے لحاظ سے یا خاقانی اور انوری قصیدہ گوئی کی حیثیت سے بالکل ایک ایسے دُہرپدیے کی حیثیت رکھتے ہیں جس میں کوئی اور خصوصیت ایسی نہیں ہے جو ان کو موسیقی کے کسی اور صنف میں کامیاب بنا سکے، برخلاف اس کے امیر خسرو، عرفی اور غالب اس گویے کی طرح ہیں جسکی خوش گلوئی اُسے ہر رنگ میں کامیاب کرکے دکھا دیتی ہے۔ حالانکہ وہ باہر کسی کا نہیں ہے یا صرف ایک چیز کا ہے

آپ نے عرفی کے کلام کا مطالعہ کیا ہوگا اور اس کے قصاید کو دیکھ کر یہ حکم لگایا ہوگا کہ یہ قصاید ہی کے لئے وضع ہوا تھا، حالانکہ حقیقت یہ نہیں میرے نزدیک وہ صرف رنگیں غزلگوئی کے لئے پیدا ہوا تھا۔ (صحیح تغزل سعدی کا اس کے ہاں بھی نہیں ہے) لیکن چونکہ زبان کی رنگینی، خیال کی لطافت، اسلوب بیان کی ملاحت ایک ایسی چیز ہے جو بنا اثر پیدا کئے بغیر نہیں رہتی اس لئے ایک شخص اس کے قصاید میں ان خصوصیات کو دیکھ کر یہی سمجھنے لگتا ہے کہ وہ قصیدہ گوئی کے لئے پیدا ہوا تھا۔ یہاں ایک شبہہ پیدا ہو سکتا ہے کہ اگر عرفی صرف غزلگو شاعر تھا تو اس کا دیوان کیوں پھیکا ہے۔ لیکن اس کا سبب صرف یہ تھا کہ زمانہ کی ضرورت نے اسکو مجبور کیا تھا۔ وہ قصاید ہی کی طرف توجہ کرے اور اپنے کمال کی قوت کو اس صنف میں ظاہر کرے، چنانچہ وہ اس میں کامیاب ہوا اور تمام وہ رنگینیاں، تمام وہ حلاوتیں، تمام وہ لوچ جو ایک غزل ہی کے لئے زیادہ موزوں ہیں اس کے قصاید میں پیدا ہو گئے۔ پھر یہ آپ کو اختیار ہے کہ اس کی ان نظموں کو آپ قصاید کہئے یا کچھ اور لیکن میں تو اس کے قصاید کو ہمیشہ غزل سمجھ کر لطف اٹھاتا ہوں۔

عرفی کے وہ قصاید جن میں سے قصیدہ کا تمام شوکت و دبدبہ پیدا کرنے کی کوشش کی ہے صرف چند ہیں لیکن وہ اپنی فطری غزلگوئی سے یہاں بھی مجبور ہو گیا۔ انھیں چند میں سے اس کا ایک قصیدہ نعت میں ہے جو اس شعر سے شروع ہوتا ہے۔

سپیدہ دم چو زدم آستین بشمع شعور — شنیدم آیہ استفتحوا ز عالم نور

اور یقیناً قصیدہ کا خالص رنگ رکھتا ہے، لیکن دوسرے ہی شعر سے فوراً یہ رنگ اس طرح تبدیل ہو جاتا ہے۔

بدل ز شاہد بزم ازل ندا آمد — کہ اے تمام وفا از رضائے ما بس دور
زہے اطاعت حسن ادب خہے طاعت — کہ با اجازت مائی ز وصل ما مہجور
زیادہ زیں نہ حلالست دوری از بر ما — اگر بحوصلہ تازی در آبہ بزم حضور
طلب بیار و مترس از متاع منع کلیم — بساط عذر میار اکہ نیستی معذور
اگر کرشمۂ مقصود دست عشوۂ ما — شکست ساغر امید او بسنگ فتور
نہ کوتہی ز عطا بود عشق میداند — کہ بر کرشمۂ ما ننگ بود خلعت طور

اسی طرح کا ایک دوسرا نعتیہ قصیدہ ہے جو اس شعر سے شروع ہوتا ہے۔

اقبال کرم میگزد ارباب ہمم را — ہمت نخورد نیشتر لا و نعم را

کیسا پُرشوکت شعر ہے، لیکن دوسرا شعر ملاحظہ ہو۔

ازرغبت دنیا الم آشوب مگردم    زین باد پریشاں نکنم زلفِ الم را

زلف کا خیال آہی گیا، اس سے زیادہ لطف وہاں پیدا ہوتا ہے جب اسی قصیدہ میں آگے چلکر وہ حدوث و قدم کے ایسے خشک الفاظ کا استعمال اس طرح کرتا ہے۔

تقدیر بیک ناقہ نشا نید دو محمل    سلمائے حدث تو و لیلائے قدم را

یہاں بھی اس کا کام بغیر سلمیٰ اور لیلےٰ کے ذکر کے نہ چلسکا۔

یہ حال ان قصاید کا ہے جہاں وہ حدود غزلگوئی سے بہت بچکر گیا ہے، لیکن جو قصاید اُس نے پوری تغزل کی کیفیت پیدا کر کے کہے ہیں وہاں تو ان جواہر پاروں کا انبار نظر آتا ہے۔ آپ نے اس کا وہ مشہور قصیدہ دیکھا ہوگا جس کا پہلا شعر یہ ہے:۔

جہاں بگردم و دردا بہیچ شہر و دیار    نیافتم کہ فروشند بخت در بازار

اور اسمیں آپ نے ان قسموں سے بھی لطف اٹھایا ہوگا جو عرفی نے کھائی ہیں، پھر آپ ہی انصاف کیجئے کہ کیا غزل کے لئے اس سے زیادہ کسی اور کیفیت کی ضرورت ہے۔ سب سے پہلے وہ خدا کی قسم کھاتا ہے لیکن اس انداز سے:۔

بدان خدائے کہ در شہر بند امکان نیست    متاع معرفتش نیم ذرہ در بازار

اس کے بعد وہ اور چند قسمیں کھاکر آخرکار ان قسموں پر آجاتا ہے:۔

بعشوۂ کہ زلیخا بُرید از و کف دست    بفتنۂ کہ مسیحا گزیر از و سر دار
بہ برقعِ مہ کنعاں کہ بود حسن آباد    بہ حجلہ گاہِ زلیخا کہ بود یوسف زار
بہ آن متاع کہ گوہر فروش کنعانی    بمصر بُرد و لبالب ز حسن شد بازار
بہ آن دروغ کہ فرہاد از و شہادت یافت    بہ آن ترانہ کہ منصور را کشید بدار
بہ ناقۂ کہ بہ لیلےٰ خیال مجنون بُرد    بہ آن کرشمہ کہ لیلی بر آن نمود نثار
بہ تیشۂ کہ بر اطراف صورت شیریں    ہمہ کرشمہ تراشید و ریخت بر کہسار

کیا کوئی کہہ سکتا ہے کہ یہ اشعار غزل نہیں ہیں۔ دوسرے قصیدوں کے اور چند اشعار ملاحظہ کیجئے:۔

دمید لشکر غم صف کشد بخونخواری    دلم بنالہ دہد منصب علمداری
خراب نرگس مستانۂ تو ام کہ نہد    ہزار شیوۂ مستی بہ طبع ہوشیاری

. . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . .

شکل سے دونوں میں امتیاز پیدا کرسکتے ہیں چنانچہ وہ خود بھی اس کو محسوس کرکے کہتا ہے :-

کیفیت عرفی طلب از طینت غالب جام دگراں بادۂ شیراز ندارد

غزل میں اس نے نظیری اور بیدل کے رنگ کو اعتدال کے ساتھ ملاکر پیش کیا اور اس حسن کے ساتھ کہ اس سے زیادہ ممکن نہ تھا بیدل سے فائدہ اٹھانے کا اعلان اس نے اپنے اردو دیوان میں کیا ہے اور نظیری کی پیروی کو یوں ظاہر کرتا ہے :-

زفیض نطق خویشم با نظیری ہم زبان غالب چراغے را کہ دودے ہست در سر زود در گیرد

مدعا یہ کہ جو شمع نظیری کی ذات سے روشن تھی اسے اب غالب نے روشن کیا ہے

اب رہا مثنوی کا مسئلہ، سو میں بلا تامل کہوں گا کہ غالب مثنوی کہنے کے لئے وضع نہ ہوا تھا اور نہ صحیح معنے میں اس نے کوئی مثنوی کہی، لیکن چونکہ بادۂ شیراز کی اس کے ہاں کمی نہ تھی، اس لئے مثنوی کے نام سے بھی اس نے جو کچھ کہا وہ رنگ و کیفیت سے خالی نہ رہا۔

کلیات غالب میں گیارہ مثنویاں نظر آتی ہیں جنہیں دس تو ایسی ہیں جو بہت مختصر ہیں اور جن کا موضوع مدح تقریظ اور اعتراض، تہنیت وغیرہ ہے جنھیں مثنوی سے کوئی علاقہ نہیں۔ گیارہویں مثنوی جس کا عنوان ابر گہر بار ہے بیشک طویل بھی ہے اور موضوع و ترتیب کے لحاظ سے بھی مثنوی کے تحت میں آتی ہے۔ اس میں حمد، نعت، منقبت، مناجات، حکایت، ساقی نامہ، مغنی نامہ سبھی کچھ ہے اور غالب کی طرف سے اگر کوئی کامیاب نمونہ مثنوی کا پیش کیا جا سکتا ہے تو یہی ہے

حمد و نعت یا مناجات کے لئے جس عجز و فتادگی کی ضرورت ہے وہ بیشک اس کے کلام میں پیدا نہیں ہوئی کیونکہ یہ اس کا رنگ نہ تھا لیکن جہانتک کہ جذبات کی بلندی، خیال کی پاکیزگی، زبان کی حلاوت کا تعلق ہے وہ ان میں بھی پائی جاتی ہے مگر اس مثنوی کا بہترین حصہ وہ ہے جہاں محشر کا منظر پیش کرکے خدا کے سامنے اپنی شکایات کا دفتر کھولا ہے۔

ایک شاعر کے کلام کا بہترین حصہ وہ ہوتا ہے جس میں وہ بے اختیار ہو کر اپنے آپ کو ظاہر کرنے لگتا ہے اور مثنوی کی اس وجہ میں غالب نے اپنے آپ کو اس قدر تکمیل کے ساتھ ظاہر کر دیا ہے کہ اگر کوئی چاہے تو اس سے غالب کی زندگی کے تمام جذبات کا مطالعہ بیک وقت کرسکتا ہے۔ محشر میں نیکوں اور بدوں کے اجتماع کے ساتھ اپنے وجود کا ذکر کرتا ہے :-

بروزے کہ مردم شوند انجمن شود تازہ پیوند جانہا بہ تن
رواں را بہ نیکی نواز ندگان بسرمایۂ خویش نازندگان
گہرہاے شہوار پیش آورند فروہیدہ کردار پیش آورند
زنورے کہ ریزند در خرمن کنند جہاں را بچشم روشن کنند
بہ ہنگامہ با این جگر گوشگاں در آیند مشتے جگر تشنگاں

زحسرت بدل بردہ دنداں فرو　　زخجلت سر اندر گریبان فرو
درآن حلقہ من باشم و سینۂ　　زغمہائے ایام گنجینۂ
درآبے درآتش بسر بردۂ　　ز دشواریِ زیستن مردۂ

اس کے بعد اور بہت سے شعر لکھ کر کہتا ہے :-

حساب مے درامش و رنگ بوے　　زجمشید و بہرام و پرویز جوئے
کہ از بادہ تا چہرہ افروختند　　دل دشمن و چشم بد سوختند
نہ از من کہ از تابے گاہ گاہ　　بدریوزہ رخ کردہ باشم سیاہ

یعنی کہاں تک ضبط کروں دل خون ہوگیا، اور پھر یوں بھی جب تو بغیر کہے سب کچھ جانتا ہے تو نہ کہنے سے کیا فائدہ۔ تجھے معلوم ہے کہ میں کافر ہوں، نہ گبر و ترسا نہ میں نے کسی کا خون کیا، نہ راہزنی کی۔ البتہ اگر کوئی قصور ہوا ہے تو صرف یہ کہ شراب پی ہے، سو اس کا مواخذہ اگر کرنا ہے تو جمشید و بہرام وغیرہ سے ہونا چاہئے جن کی عمریں اسکی لطف میں بسر ہوگئی نہ میں کہ اگر کبھی مجبور ہو کر پی بھی تو گدائی کر کے اور اس شان کیساتھ کہ :-

نہ بستان سرائے نہ میخانۂ　　نہ دستاں سرائے نہ جانانۂ
نہ رقص پری پیکراں بر بساط　　نہ غوغائے رامشگراں در بساط

اس کے بعد وہ اس خیال کو ظاہر کرتا ہے کہ خدا جانے کتنی بہاریں، کتنی برساتیں اور کتنی چاندنی راتیں بے سر و سامانی اور بادہ نوشی کی حسرتوں میں گزر گئیں، اگر کبھی کوئی سامان مہیا ہوا بھی تو "رقص بسمل" کی طرح ناپائیدار، نہ دنیا میں مجھے کوئی ایسا قدرداں بادشاہ ملا جو مجھے مالامال کر دیتا نہ کوئی ایسا معشوق ملا جو اسباب لطف پیدا کر دیتا۔ غالب کے الفاظ یہ ہیں :-

بسا روزگاراں بدلدادگی　　بسا نوبہاراں بہ بے بادگی
بسا ذرباران وشبہائے ماہ　　کہ بودست بے مے بہ پیشم سیاہ
انقہا پُر از ابر بہمن مہی　　سفالینہ جامِ من از مے تہی
بہاران و من درغم برگ و ساز　　درخانہ از بینوائی فراز
جہان از گل و لالہ پُر بو و رنگ　　من و حجرۂ و دامنے زیر سنگ
دم عیش جز رقص بسمل نبود　　باندازۂ خواہش دل نبود
اگر تافتم رشتہ گوہر شکست　　وگر یافتم بادہ ساغر شکست

. . . . . . . . . . . . . . . . . .

بہ گیتی درم بے نوا داشتی | دلم را اسیر ہوا داشتی
نہ بخشندہ شاہے کہ بارم دہد | بہر بار زر چہل بارم دہد
نہ نازک نگارے کہ نازش کشم | بہر بوسہ زلف و رازش کشم

اس کے بعد وہ یہ خیال ظاہر کرتا ہے کہ اگر میں فردوس میں گیا تو بھی وہاں کیا خاک لطف آئے گا۔ اگر وہاں صبوحی پی بھی تو جام بلور زہرۂ صبح اور ابر کا جھوم جھوم کر آنا کہاں؟ حور ملی بھی تو اس سے کیا لطف۔ معشوق کے ملنے کا لطف یہ ہے کہ پہلے اس سے فراق ہو، ہم بلائیں وہ گریز کرے، قسمیں کھائے اور وعدہ پورا نہ کرے اس کے علاوہ فردوس میں نظر بازی کا بھی کوئی لطف نہیں اور نہ وہاں دیواریں کوئی روزن کہ اس سے جھانک تانک کی جائے وغیرہ وغیرہ۔

غالب اس خیال کو جس تاثر و کیفیت کے ساتھ بیان کرتا ہے اس کا حسن اسی کے الفاظ میں دیکھنا چاہئے:-

چو آن نامرادی بیاد آیدم | بفردوس ہم دل نیاسایدم
دلے را کہ کمتر شکیبد بباغ | در آتش چہ سوزی بہ سوزندہ داغ
صبوحی خورم گر شراب طہور | کجا زہرۂ صبح و جام بلور
دم شبرد ہیائے مستانہ کو | بہ ہنگامہ غوغائے مستانہ کو
سیہ مستی ابر و باراں کجا | خزاں چوں نباشد بہاراں کجا
اگر حور، در دل خیالش کہ چہ | غم ہجر و ذوق وصالش کہ چہ
چہ منت نہد ناشناسا نگار | چہ لذت دہد وصل بے انتظار
گریزد دم بوسہ اینش کجا | فریبد بہ سوگند دینش کجا
بر د حکم و نبود لبش تلخ گوئے | دہد کام و نبود دلش کام جوئے
نظر بازی و ذوق دیدار کو | بفردوس روزن بدیوار کو
نہ پستم آرزومندو لالۂ | نہ دل تشنۂ ماہ پرکالۂ

اس کے بعد کہتا ہے کہ پھر جب میری حسرتوں کا اور ناکامیوں کا یہ عالم ہوگا تو

بفرمائے کایں داوری چوں بود | کہ از جرم من حسرت افزوں بود

مثنوی کے اس قصہ میں گویا غالب نے پہلے اس شعر کی تفسیر بیان کی ہے -

ناکردہ گناہوں کی بھی حسرت کی ملے داد | یارب اگر ان کردہ گناہوں کی سزا ہے

یا یوں کہئے کہ مثنوی کے اس حصہ کا خلاصہ اس شعر میں بیان کیا ہے

قصیدہ ہو یا غزل، غالب بادہ نوشی اور اس کے متعلقات کے بیان میں خاص ملکہ رکھتے تھے اور اسی لئے مثنوی میں جب یہ قصہ آگیا تو انھوں نے کلیجہ نکال کر رکھ دیا

غلام ربانی صاحب عزیز کی نگاہ میں غالباً اس حصہ کی طرف نہیں گئی۔ ورنہ وہ ضرور اس کی طرف توجہ کرتے یا ممکن ہے کہ انھوں نے اس کو توجہ کے قابل نہ سمجھا ہو، بہرحال میرے نزدیک غالب کی مثنویوں میں کوئی ٹکڑا اس سے بہتر نہیں ہے، ورنہ یوں تو وہ جس رنگ کا شاعر تھا اس کی جھلک ہر جگہ اور ہر شعر سے ظاہر ہے خواہ وہ قصیدہ ہو یا غزل، قطعہ ہو یا رباعی

---

# کتب موصولہ

**نیٹشے** مترجمہ پروفیسر سید مظفر الدین ندوی ایم اے۔ لکچرار ڈھاکہ یونیورسٹی ضخامت ۱۰۲ صفحے مطبوعہ مطبع معارف قیمت عہ ملنے کا پتہ دار المصنفین اعظم گڑھ۔

نیٹشے، جرمنی کا ایک مشہور فلسفی گزرا ہے جس کے خیالات نے جنگ عظیم کے بعد سے زیادہ شہرت پائی ہے۔ بحیثیت فلسفی ہونے کے اسکا پایہ چنداں بلند نہیں اس کی شہرت کا راز انگریزوں کی برائی اور مسیحیت کی تردید میں مضمر ہے اُس کے فلسفیانہ مضامین کے روشن ادبی پہلو نے اس کی شہرت میں اور چار چاند لگا دیے۔

نیٹشے نے مسیحیت پر جہاں اور بہت سے اعتراض وارد کئے ہیں جنکی بنا پر اقبال کو "دستش از خون چلیپا احمر است" کہنا پڑا وہاں وہ یہ بھی لکھتا ہے کہ "اگلے زمانہ کی تہذیب و تمدن سے ہمیں جو پھل ملنے والا تھا مسیحیت نے اسکو غارت کر دیا اور پھر جبکہ تمدن اسلام سے جو پھل ہمیں مل رہا تھا اسے بھی مسیحیت نے برباد کر دیا۔ مسیحیت نے اندلس کے شاندار تمدن اسلام کا گلا گھونٹ دیا۔ صلیبی جماعتیں مسلمانوں سے بار بار لڑائیاں لڑیں لیکن اس سے کہیں بہتر ہوتا کہ زمین پھٹ جاتی اور وہ اندر سما جاتے سگ صلیبی اعلیٰ درجے کی رہزنی تھی"۔ نیٹشے کی مسیحیت سے دشمنی بڑھتے بڑھتے مادیت کی آخری سرحد کو عبور کر گئی یہاں تک کہ خدا کو وہ ظالم کے سوا اور کچھ تصور ہی نہ کر سکتا تھا۔

ایک طرف مسیحیت پر شاندار تمدن اسلامی کے برباد کرنے کا الزام دوسرے جانب نیٹشے کے ظالم خدا کو دیکھ کر شاعر یہ کہنے پر مجبور ہو گیا کہ "قلب او مومن دماغش کافر است" نیٹشے اشتراکیت کا دشمن ہے وہ انسان کی مساوات کو تسلیم نہیں کرتا اس کے خیالات اور نظریوں پر بحث کرنے میں سب سے بڑی دقت یہ واقع ہوتی ہے کہ وہ اپنے ایک اصول پر قائم نہیں رہتا آج ایک بات کہتا ہے تو کل دوسری وہ بھی ایک دوسرے کے منافی۔ ابتدائی زمانہ میں اسپنسر شوپنہار کا رنگ غالب تھا جیسے کبھی کبھی وہ فوق البشر تک تسلیم کرنے کو تیار ہو جاتا تھا۔ لیکن آخر میں اسکی نظریے "ماورائے خیر و شر" اور فوق البشر ازم نے ایک اجتہادی شان پیدا کر دی ہے۔

افسوس ہے کہ اصل کتاب ہمارے پیش نظر نہیں ہے اس لئے ترجمہ کے متعلق زیادہ صحیح رائے قائم نہیں کیجا سکتی۔ بظاہر زبان فلسفیانہ موضوع کو دیکھتے ہوئے کچھ دشوار نہیں معلوم ہوتی۔ حضرت مترجم خود بھی ترجمہ کے شکوہ سنج ہیں اور اسکی دقتوں سے واقف کتابت کی غلطیاں بھی کہیں کہیں نظر آتی ہیں مثلاً "نو قدیم ایران کا مشہور و معروف مقنن لکھا ہے بعض جرمن ناموں کا تلفظ بھی غلط ہے مثلاً مین بجائے رہائنا، گیٹے بجائے گوئٹے، نٹشے بجائے نیٹشے، وغیرہ ذیل کے حواشی پر دوبارہ نظر ڈالنے کی ضرورت ہے خصوصاً مل، ڈاروں، کارلایل وغیرہ پر جو نوٹ رہ گئے ہیں وہ خالی از اغلاط نہیں جن الفاظ کے لئے اصطلاحیں مقرر ہو چکی ہیں

ان کی پابندی کی اشد ضرورت ہے مثلاً صفحہ ۳ پر ( Socialism ) کا ترجمہ اشتراکیت کیا گیا ہے حالانکہ اشتراکیت ( Communism ) کا ترجمہ ہے ( Socialism ) کے لئے صحیح اصطلاح اجتماعیت ہے ( Anarchism ) کا ترجمہ فساد و شورش کے بجائے فوضویت، زیادہ مناسب تھا۔ امید ہے کہ طبع ثانی میں ان امور کا لحاظ رکھا جائے گا۔ جو لوگ نیٹشے کے خیالات سے واقف ہونا چاہتے ہیں ان کے لئے یہ کتاب بہت مفید ثابت ہوگی۔ یہ اور بات ہے کہ اردو زبان میں بعض بالغ نظر حضرات نیٹشے پر خصوصیت کے ساتھ دار المصنفین کی کوئی کتاب ہی دیکھنا پسند نہیں فرماتے

## دنیائے افسانہ

جناب محمد عبد القادر سروری بی اے نے جو جامعہ عثمانیہ حیدرآباد کے فاضل ہیں، یہ کتاب لکھی ہے اور غالباً اس سے کسی کو انکار نہیں ہو سکتا کہ اردو زبان میں اس موضوع پر سب سے پہلی کتاب ہے۔

چونکہ افسانہ نگاری کا رواج اب بہت وسیع ہوتا جا رہا ہے اور اسی کے ساتھ اکثر و بیشتر حصہ ان لوگوں کا ہے جو اس فن سے بالکل ناواقف ہیں، اس لئے جناب سروری کی محنت یقیناً قابل ستائش ہے کہ انھوں نے اس تصنیف کو پیش کر کے کم از کم یہ خیال پیدا کرنے کی تو کوشش کی کہ فن افسانہ نگاری ایک مستقل فن ہے اور ہر وہ شخص جو آئینہ رکھتے کا مدعی ہو۔ دعوائے اسکندری نہیں کر سکتا

یہ کتاب ۲۰ ابواب پر منقسم ہے اور ان میں افسانوں کی اہمیت، فنون لطیفہ اور افسانہ، افسانوں کی پیدائش، حقیقت اور افسانہ افسانوں کی قسمیں افسانہ کا ارتقا، ناول کی پیدائش ناول کا موضوع ناول کے عناصر، ناول کے منازل، اعلیٰ ناول کے خصوصیات ناول نگار کے فرائض، مختصر قصے، مختصر قصوں کا فن، اردو زبان اور افسانے، ابتدائی دور کے افسانے، فورٹ ولیم کالج کی کوشش اردو ناول، اردو مختصر افسانے، اردو افسانوں کے مستقبل سے بحث کی گئی ہے۔

اس فہرست سے صرف یہ اندازہ ہو سکتا ہے کہ فاضل مصنف نے بحث کے کسی پہلو کو چھوڑا نہیں ہے۔ لیکن اگر کتاب کا مطالعہ کیا جائے تو اسی کے ساتھ یہ بھی معلوم ہو جاتا ہے کہ انھوں نے کسی بحث کو تشنہ نہیں رہنے دیا اور جہاں تک تنقید و تمحیص کا تعلق ہے وہ اس میں بہت کامیاب ہوئے ہیں۔

میری رائے میں اس کتاب کا مطالعہ نہ صرف افسانہ نگار و ناول نویس کے لئے ضروری ہے بلکہ ان لوگوں کو بھی اس کا مطالعہ کرنا چاہئے جو افسانے اور ناول پسند کرتے ہیں تاکہ وہ سمجھ سکیں کہ افسانہ نگاری کا اصل معیار کیا ہے۔ اور اسی لحاظ سے وہ حسن و قبح کے متعلق فیصلہ کر سکیں۔

یہ کتاب مکتبۂ ابراہیمیہ اتحادی اسٹیشن روڈ حیدرآباد دکن سے عہ میں مل سکتی ہے۔

## تاریخ فلسفۂ اسلام

ہالینڈ کے مشہور مستشرق دی بوئر نے انیسویں صدی میں فلسفۂ اسلام پر ایک کتاب لکھی تھی جس کا ترجمہ ڈاکٹر سید عابد حسین صاحب ایم اے، پی ایچ ڈی، پروفیسر جامعہ ملیہ دہلی نے اردو میں اس نام سے

پیش کیا ہے۔

چونکہ د دبوئر کی یہ کتاب غیر زبان کی کتابوں میں اس موضوع پر مستند سمجھی جاتی ہے اس لئے اس کا ترجمہ ہوجانا فائدہ سے خالی نہیں ہے۔ لیکن بہتر ہوتا اگر فاضل مترجم اسی کے ساتھ ایک مقدمہ کا بھی اضافہ فرما دیتے تاکہ اصل کتاب پر تنقید بھی ہوجاتی اور وہ اسقام جو فارابی، ابن سینا ابن طفیل، ابن باجہ اور ابن رشد وغیرہ کے متعلق اظہار رائے میں کہیں کہیں پیدا ہوگئے ہیں، دور ہوجاتے

بہرحال بحالت موجودہ بھی کتاب بہت مفید اور پُر از معلومات ہے۔ طباعت کتابت نہایت پاکیزہ ہے اور دو روپیہ میں مکتبۂ جامعہ ملیہ دہلی سے مل سکتی ہے۔

## بیداری ہند جلد اول

جس طرح دنیا مہاتما گاندھی کی ہستی سے روشناس ہے اسی طرح ان کے مشہور اخبار ینگ انڈیا سے بھی واقف ہے سنہ ۱۹۱۹ء سے لیکر اس وقت تک مہاتما گاندھی نے ینگ انڈیا کے ذریعہ سے جس جس انداز سے اپنے پیغام کو ملک تک پہونچایا اور جن جن نازک موقعوں پر رہبری کی، وہ بھی کم از کم انگریزی طبقہ سے مخفی نہیں ہے،

ضرورت تھی کہ مہاتما گاندھی کے ان خیالات کی نشر و اشاعت اردو داں جماعت کے لئے بھی ہوتی اور اس لئے ملک کو شکر گزار ہونا چاہئے جناب متصدی لال صاحب کا جنھوں نے میرٹھ میں ایک مخصوص دارالاشاعت قائم کرکے اس اہم ذمہ داری کو انجام دینا سر لیا اور پہلی جلد شائع کر دی۔ اس جلد میں تمام ان مضامین کا ترجمہ ہے جو سنہ ۱۹ء سے لیکر سنہ ۲۰ء تک مہاتما گاندھی کے قلم سے نکلے اور باقی مضامین سنہ ۲۱ء سے سنہ ۲۵ء تک کے دوسری جلد میں ہوں گے

حصۂ زیر تنقید میں کیا کیا مباحث ہیں اس کی تفصیل تو دشوار ہے لیکن یہ سمجھ لینا چاہئے کہ اس دو سال کے اندر کوئی اہم مسئلہ ملک و بیرون ملک کا ایسا نہیں ہے جس کے متعلق آپ اس میں رہبری نہ پائیں۔ ترجمہ بہت صاف و سلیس ہے اور طباعت کتابت بھی نہایت پاکیزہ ہے۔ ۴۰۰ صفحہ کی گنجائش کتابت ہے اور ۲۰×۲۶/۸ کی تقطیع ہے اس لئے قیمت دو روپیہ کسی طرح زاید نہیں ہوسکتی۔

میری رائے میں ہر وہ شخص جس کو کچھ بھی دلچسپی سیاسیات سے ہے اس کا فرض ہے کہ اس کو اپنے مطالعہ میں رکھے۔ یہ کتاب دارالاشاعت بیداری ہند میرٹھ کے پتہ سے مل سکتی ہے۔

## عروس ادب

حضرت ہوش بلگرامی کے مضامین کا مجموعہ ہے جو حال ہی میں اس نام سے شائع ہوا ہے ہرچند نام سے یہ ظاہر ہوتا ہے کہ اس میں صرف اُن کے ادبی مضامین ہوں گے لیکن دیکھنے سے معلوم ہوتا ہے کہ سیاسیات تاریخ، اور اخلاقیات کا عنصر غالب ہے اور چونکہ ان خشک مباحث میں بھی حضرت ہوش کے رنگینیِ قلم بدستور قائم ہے اس لئے اس مجموعہ کو عروس ادب کہنا نادرست نہیں ہوسکتا

حضرت ہوش کے نام سے علمی و ادبی دنیا ناواقف نہیں ہے کیونکہ جس زمانہ میں آپ حیدرآباد سے ذخیرہ نکالتے تھے آپ نے

ادیبوں کی صف میں اور آپ کے رسالہ نے اچھے رسالوں کی فہرست میں نمایاں جگہ حاصل کرلی تھی۔ چونکہ اس کے بعد بھی آپ رسائل وجرائد میں برابر مضامین لکھتے رہے اس لئے آپ کا ادبی رشتہ ملک سے قائم رہا اور ہے۔

خالص ادبیات کے تحت میں جو مضامین آپ کے قلم سے نکلے ہیں وہ بالکل تنقیدی ہیں اور اسی سے آپ کی ادبی ذوق کی پاکیزگی ظاہر ہوتی ہے۔ تاریخی حصہ میں ابونصر، مدہاناک بلگرامی، شہریار دکن، اخلاقیات میں مقصد حیات، اور موت خصوصیت کیساتھ قابل داد ہیں۔

حضرت ہوش کا انداز تحریر بالکل انھیں کا ہے تقلیدی نہیں ہے جو ان کے ذہن میں آتا ہے اُسے بغیر کسی تصنع کے ظاہر کردیتے ہیں۔ اور اسی لئے بیساختہ پن بہت ہے۔ ہوش نظر تاہت شوخ واقع ہوئے ہیں جس کا علم مجھے تو خیر ذاتی شناسائی و تعارف کیوجہ سے ہے۔ لیکن ایک شخص جس نے انھیں دیکھا وہ بھی اس مجموعہ کو پڑھکر یہی سمجھے گا کہ ان کی طبیعت نچلی رہنے والی نہیں ہے۔

یہ مجموعہ بہترین طباعت وکتابت کے ساتھ چکنے کاغذ پر شائع ہوا ہے اور علاوہ محصول دو روپیہ میں دفتر نگار سے مل سکتا ہے۔

**پریم درپن** ہز اکسلینسی مہاراجہ سرکشن پرشاد بہادر صدر اعظم حیدرآباد کی ایک مختصر سی مثنوی ہے جسمیں عہد جہانگیری کے ایک ایک تاریخی واقعہ کو نظم کیا گیا ہے۔ واقعہ صرف اس قدر ہے کہ جہانگیر ایک روز شکار کے لئے جنگل میں دور نکل گیا اور اسے پیاس کی تکلیف محسوس ہونے لگی اس کو ایک مندر نظر آیا۔ یہ وہاں پہونچا تو اسے ایک ہندو لڑکی نظر آئی جس کا نام روپ سنگار تھا۔ اس نے لڑکی سے پانی طلب کیا، اس نے پانی کے ساتھ جو کھانا حاضر تھا وہ بھی پیش کیا۔ اتفاق سے لڑکی اس کے ہاتھ میں انگوٹھی دیکھ کر متحیر سی ہوئی۔ کیونکہ اس کا باپ زائچہ بناکر ایک پیشین گوئی کرگیا تھا کہ ایک مرتبہ دہلی کا بادشاہ تیرا مہمان ہوگا اُسکے ہات میں یاقوت کی انگوٹھی ہوگی اور وہی ذریعہ کامیابی ہوگا۔ آخر کار جہانگیر کو بھی اس پیشین گوئی کا حال معلوم ہوگیا۔ بڑی دہوم سے اس کی شادی ایک معزز برہمن سے کرکے سوا لاکھ کی جاگیر اس کے جہیز میں ہمیشہ کے لئے دیدی۔ مہاراجہ بہادر نے اس واقعہ کو اسقدر خوبصورتی اور اثر کے ساتھ قلمبند کیا ہے کہ اُن کی شاعرانہ قوت اور مشق سخن کی داد دینی پڑتی ہے۔ اس نظم کی ابتدا ساقی نامہ سے کی گئی ہے اس کے بعد مہاراجہ بہادر نے اپنے کیش وملت کو اس طرح ظاہر کیا ہے کہ :۔

میں ہوں موحد میں ہوں صوفی — عارف بیخود مجنوں صوفی
دیکھتا ہوں وحدت میں کثرت — کثرت میں پاتا ہوں وحدت
میں ہوں ہندو میں ہوں مسلماں — ہر مذہب ہے میرا ایماں
شاد کا مذہب شاد ہی جانے — آزادی آزاد ہی جانے

اس کے بعد آپ نے موجودہ مسلم ہندو کشمکش کا نہایت عبرتناک الفاظ میں ذکر کیا ہے کہ :۔

ہندو مسلم ایک تھے پہلے — بیر نہ تھا کچھ نیک تھے پہلے

بغض وحسد سے پاک تھا سینہ　　دل سب کا تھا صاف آئینہ

. . . . . . . . . . . . . .　　. . . . . . . . . . . . . .

عہد اکبر بھول گیا کیا　　دور گزشتہ آہ ہوا کیا

. . . . . . . . . . . . . .　　. . . . . . . . . . . . . .

بڑھکے عزیزوں سے تھے ہندو　　طاقت دل تھے قوت بازو
دلسوزی تھی ہمدردی تھی　　ایک کو اک کی ہمدردی تھی

جہانگیر جب مندر پر پہونچا تو وہاں کا حال ان الفاظ میں بیان کیا جاتا ہے۔

سامنے اس کے چشمہ ہے جاری　　اور تر و تازہ پھولوں کی کیاری
دیکھا وہاں اک حور لقا کو　　حسن کی دیوی ہوشربا کو
ماتھے پر چندن کا ٹیکا　　جس سے قمر کا رنگ ہو پھیکا
میلی سی بوسیدہ ساری　　اسپہ بھی صورت پیاری پیاری

جہانگیر اُس کو دیکھکر بولا۔

میں ہوں مسافر رہ گم کردہ　　بھول کے رستہ یاں آنکلا ہوں
تشنہ جگر کی آگ بجھا دے　　بیٹی تھوڑا پانی پلا دے

جب یہ کھانے پینے سے فارغ ہوا تو اُس لڑکی کی ماں باہر آئی اور بیٹی سے پوچھا۔

. . . . . . . . . . .　　یہ نو وارد کون ہے روپا
شاہنشاہ نے دیکھ کے چہرا　　سر بہر تسلیم جھکایا
بولا میں ہوں ایک سپاہی　　دور فتادۂ لشکر شاہی
دہلی کا ہوں رہنے والا　　رنج و مصیبت سہنے والا
رستہ بھولا ادھر آنکلا ہو　　پائی راحت دل ہوا ٹھنڈا
شکر گزار اس لڑکی کا ہوں　　دل سے ہوں میں اس کا ممنون
کھانا کھلایا پانی پلایا　　ایک مسافر کا غم کھایا

---

ہنسنے لگی یہ سنکر روپا　　سر کو جھکایا ہات کو جوڑا

بولی میں پہچان گئی ہوں　　سچ کہتے ہو کیونکر مانوں
تم ہو شاہنشاہ ہمارے　　انداتا ہو واہ ہمارے

اس کے بعد جہانگیر کو زائچہ اور پیشین گوئی کا سارا حال روپا نے بتایا اور بولی کہ :-

آپ کا کہنا میں ہوں سپاہی　　دور افتادۂ لشکر شاہی
کون اسے تسلیم کرے گا　　آپ ہمارے ہیں انداتا

اس کو سنکر شاہنشاہ ہنسا اور بولا　　کوئی بھی ہوں میں اس سے غرض کیا

آج سے تم اماں ہو میری　　روپا میری بیٹی حقیقی ہو

جہانگیر پھر اس لڑکی کو نور جہاں کے پاس لے گیا اور وہاں چند دن کے بعد ٹالی کوٹا میں اس کی شادی ایک معزز برہمن سے ہوئی اسوقت کی تحریر مہاراجہ شاد کے پرزور قلم نے اس طرح کھینچی ہے :-

تھا پر لطف عجب وہ منظر　　شاہنشاہ جب آیا اندر
شاہجہاں بھی ساتھ تھا اس کے　　کل درباری اس کے پیچھے
تخت شہی کے جملہ ارکین　　تھے یہ براتی با صد تمکین
بھنوری دیکھی رسمیں برتیں　　مذہبی اور ملکی جتنی تھیں
نکلا جہیز اندر سے باہر　　صحن محل کا بھر گیا یکسر
ٹالی کوٹا کی بھی ریاست　　شاہ نے کی روپا کو عنایت
سولہ لاکھ کا حاصل جس کا　　نام یہ تھا روپا کے لکھا
پھر اس میں لاکھوں کا اضافہ　　شاہجہاں نے بھی فرمایا
عالمگیر نے بھی شاہانہ　　دی جاگیر اسے سالانہ
بیش بہا وہ شہ نے انگوٹھی　　اول دن جو روپا کو دی تھی
ہے محفوظ خزانہ میں اتبک　　رکھی ہے توشکخانہ میں اتبک

اس مثنوی کو ختم کرنے کے بعد نتیجہ جن الفاظ میں پیش کیا گیا ہے وہ بھی ملاحظہ کے قابل ہے :-

اب کچھ قوم کی حالت دیکھو　　دیکھا علم، جہالت دیکھو
آئے دن کی جنگ وجدل ہے　　آپس ہی میں ردوبدل ہے

گائے کی قربانی پہ جھگڑا — آگ پہ جھگڑا پانی پہ جھگڑا
مسجد کی دیوار پہ جھگڑا — باجوں کی جھنکار پہ جھگڑا
اسیر ہیں سوراج کے طالب — تخت کے طالب تاج کے طالب

---

ساری مثنوی اس قدر سادہ اور سلیس زبان میں لکھی گئی ہے کہ اس سے زیادہ سلاست کا امکان نہیں۔ دیگر محاسن شاعری کے متعلق کچھ لکھنا بیکار ہے۔ کیونکہ مہاراجہ شاد نہایت کہنہ مشق اور استادانہ رنگ کے کہنے والے ہیں جس سے ملک کا ہر فرد واقف ہے میرے نزدیک اس مثنوی کا مطالعہ ہر شخص پر فرض ہے اور ضرورت ہے کہ اُسے مدارس میں داخل نصاب کر دیا جائے تاکہ جو درس محبت واتفاق اس میں دیا گیا ہے وہ اسکول کی چار دیواری کے اندر ہی بچوں کے دل و دماغ تک پہونچ جائے۔ قیمت ۴ر رکھی گئی ہے اور سید صادق حسین صاحب غبار پیشکار مہاراجہ بہادر کے پتہ سے ملسکتی ہے۔

**شرح شادمانی بر قصائد خاقانی**

جناب شادمان لکھنوی نے جو رامپور کے اورنٹیل اسکول میں فارسی کے استاد اعلیٰ ہیں خاقانی کے اُن تیرہ قصیدوں کی شرح (جو الہ آباد، لکھنو اور لاہور وغیرہ کے فارسی امتحانات میں داخل نصاب ہیں) اس نام سے شائع کی ہے جو ۳۰۸ صفحات کو محیط ہے۔

جناب شادمان نے پہلے مختصراً اپنی اُن تمام مساعی کا اظہار کیا ہے جو شرح کرنے میں اُن کو برداشت کرنی پڑیں اور پھر خاقانی کے مختصر حالات لکھکر شرح کا آغاز کیا ہے۔ اس کی شرح وتفسیر کے سلسلہ میں انھوں نے اپنے بعض معاصرین پر کہیں کہیں حملے بھی کئے ہیں جس کی ضرورت نہ تھی نفس شرح کے متعلق تو اس وقت کوئی صحیح رائے دے سکتا تھا جب بااستیعاب اس کا مطالعہ کرتا، لیکن جا بجا سرسری نگاہ ڈالنے سے میں اس نتیجہ پر ضرور پہونچا ہوں کہ جناب شادماں نے کافی محنت ومطالعہ کے بعد اس شرح کو مرتب کیا ہے اور یہ طالب علموں کی ضرورت کو بڑی حد تک پورا کرنے والی ہے۔ بعض ان الفاظ کی تشریح میں جنکا تعلق روایات مذہب یا تاریخ مذہب سے ہے مجھے اختلاف ہے اس طرح کہیں کہیں تحقیق الفاظ میں بھی تسامح سے کام لیا گیا ہے۔ لیکن اختلاف کے یہ معنی نہیں کہ میں جناب شادمان کے اس قابل قدر سعی وکاوش کا اعتراف نہ کروں۔ انھوں نے یقیناً اس کتاب سے بہت مفید اضافہ اردو لٹریچر میں کیا ہے کیونکہ خاقانی کا کلام سمجھنا ہی بہت دشوار ہے چہ جائیکہ دوسروں کو سمجھانا۔ کتابت، طباعت، کاغذ نہایت نفیس ہے اور جناب شادمان سے رامپور اورنٹیل اسکول کے پتہ سے ملسکتی ہے قیمت درج نہیں ہے

**طفل اشک**

یہ ترجمہ ہے کسی انگریزی ناول کا جسے مولوی محمد حسن صاحب صدیقی بی اے (علیگ) نے صاف وشستہ زبان میں کیا ہے مجھے اس کے پڑھنے کی فرصت تو نہیں ملی لیکن جا بجا ورق گردانی کرنے سے اتنا ضرور معلوم ہوتا ہے کہ مترجم نے کافی محنت سے اس خدمت کو انجام دیا ہے۔ فسانہ مغرب کے کسی متوسط الحال شریف گھرانہ سے متعلق ہے اور غالباً عامیانہ ذوق سے بلند ہے طباعت کتابت نہایت اچھی ہے ضخامت ۴۰۰ صفحات۔ ملنے کا پتہ مطبع رہبر دکن افضلگنج حیدرآباد ہے اور قیمت ہے

**درثمین** مجموعہ ہے اُن مختلف ۲۳ نظموں کا جنھیں مختلف حضرات نے مسز سروجنی نائیڈو کے انگریزی منظومات سے اردو میں منتقل کیا ہے۔ مسز سروجنی کی شاعرانہ خوبیوں کا ذکر تحصیل حاصل ہے۔ ترجمہ بعض نظموں کا اچھا کیا گیا ہے اور بعض میں صرف خیال کو ظاہر کر دیا گیا ہے۔ اردو نظموں کے ساتھ انگریزی نظم بھی دیدی گئی ہے اس لئے یہ مجموعہ ان لوگوں کے بھی کار آمد ہے جو صرف انگریزی میں ان نظموں کو دیکھنا چاہتے ہیں۔ قیمت مجلد ۱۲؍ اور بلا مجلد ۱۰؍ رکھی گئی ہے جو زائد ہے۔ احمدیہ پریس چار مینار حیدر آباد سے یہ مجموعہ مل سکتا ہے۔

**سیر گل** مجموعہ ہے جناب جلیل احمد صاحب قدوائی بی اے (علیگ) کے مختصر افسانوں کا جن میں سے بعض روسی معجز نگار چیخوف کے افسانوں کا ترجمہ ہیں اور بعض خود ان کی طبعزاد ہیں۔ چیخوف کے کمال فسانہ نگاری کے متعلق لکھنا بیکار ہے کیونکہ وہ روس کے نہایت ہی مقبول ادیبوں میں تھا، جناب جلیل نے ترجمہ میں بڑی کامیابی کے ساتھ اس کے افسانوں کی روح کو قائم رکھا ہے۔ خود اُن کے طبعزاد افسانے بھی خوب ہیں اور تجزیۂ سیرت، جزئیات نگاری، اثر آفرینی، سلاست زبان اور بلندی تخیل کے لحاظ سے قابل داد ہیں۔ معلوم ہوتا ہے کہ جناب جلیل قدرت کی طرف سے بہت رومان پسند دماغ لیکر آئے ہیں اور یہی وجہ ہے کہ اُن کے افسانے بجائے بیدار کرنے کے انسان کو سوجانے پر مجبور کر دیتے ہیں۔ طباعت کتابت نہایت پسندیدہ ہے ۱۲؍ میں مسلم یونیورسٹی پریس علی گڈھ سے ملسکتا ہے۔

**مرقع ادب** جناب صفدر مرزا پوری نے نہایت محنت و کاوش سے ملک کے اکثر شعراء و مشاہیر ادب کے خطوط اس نام سے جمع کئے ہیں اور اسمیں شک نہیں کہ بعض حضرات کے خطوط نہایت دلچسپ و با مزہ ہیں شروع میں چند خطوط غالب کے بھی ہیں جو اس وقت تک شائع نہیں ہوئے تھے۔ یہ مجموعہ نہایت دلچسپ ہے اور تنہائی کے لئے بہترین ذریعۂ تفریح۔ جناب ریاض خیر آبادی کے خطوط میرے نزدیک اس مجموعہ میں خصوصیت کے ساتھ قابل ذکر ہیں۔ قیمت علاوہ محصول دو روپیہ۔ منیجر نگار اور صدیق بکڈپو لکھنؤ سے مل سکتا ہے۔

---



## کارزار زندگی

اے شہیدِ دلفریبہائے کالائے حیات — وے قتیلِ جلوہ پاشی شہابِ زندگی
زندگی نومیدی و امید کی ہے کشمکش — شعلہ در آغوش رہتا ہے سحابِ زندگی
دردِ ناکامی و حسرت سے رہیگا تلخ ہی — کیف سے لبریز مینائے شرابِ زندگی
قلزمِ ہستی میں فطرت کی کشاکش ہے ضرور — جس سے اٹھتا اور مٹتا ہے حبابِ زندگی
عیش و ناکامی کے ہنگامے ہیں ہنگامی سبھی — فطرتِ انساں ہے تفسیرِ کتابِ زندگی
ہے کبھی زینت دہِ تاج و کلاہِ خسرواں — خاک میں غلطاں کبھی درِ خوشابِ زندگی
ابرِ آذاری کی آمد سے کبھی سرسبز ہے — ہے خزاں خوردہ کبھی شاخِ گلابِ زندگی

ہستیٔ انساں چو مد و جزر را گہوارہ ایست
زاں متاعِ عیش در گردابِ او ہموارہ ایست

غلام ربانی عزیز

## مجنون عامری کی تصویر کو دیکھکر

یہ وحشت سوادِ غم — یہ کاہش وفا شیم
یہ سوزشِ دروں ستم! — یہ حالِ زارِ پُر الم
ہے عشق سب ترا کرم — کہ ایک پیکرِ نعم
عرب کا صاحبِ خدم — رئیسِ دولت و حشم
ہیں جس کے در پہ سر قدم — جہاں نہ مارے کوئی دم
مگر ترے طفیل سے
وہ زار ہے، نزار ہے
یہ خار زارِ بے سکوں — یہ دشتِ نجد اور جنوں

یہ حالِ جذبۂ دروں — ہوا ہے، حد سے اب فزوں
تپاں ہے، قلبِ نیلگوں — رواں ہے چشمِ تر سے خوں
نہیں ہے کوئی رہنموں — سکھائے جو کوئی فسوں
کہاں ہے بختِ تیرہ گوں — کہے جو آکر اس سے یوں
کہ اے مریضِ جستجو!
یہ ایک خار زار ہے،
اسیرِ عشقِ جانستاں — رہینِ لذتِ فغاں
نثارِ محملِ رواں، — عرب کا ایک نوجواں
ہوا ہے ایسا نیم جاں — کہ استخواں ہیں سب عیاں

اسے یہی ہے، کچھ گماں
کہ آرہی ہے "جانِ جاں"
ہے دشت میں رواں دواں
وہ "روحِ دل" مگر کہاں
خیال ہی خیال ہیں
یہ وقفِ انتظار ہے

ہو داغِ قلب، خندہ زن
مثالِ لالۂ چمن
ہے چاک چاک، پیرہن
ہے سارا مضمحل بدن
خیالِ یارِ دل شکن
ہو دل میں ایک جنوں فگن
برات ہے نہ، ہے دلہن!
نہ بزم ہے، نہ انجمن
نہ ناقہ ہے نہ سیم تن
فقط ہے، ایک حسنِ ظن
خیال کی فضا میں بس
غبار ہی، غبار ہے

نگاہ کر کے چار سو
بہا کر آنکھ سے لہو
ہے پھر وہ وقفِ ہاؤہو
کہ بر نہ آئی آرزو
فدائے حسن و عشق خو
نثارِ لطفِ جستجو
جسے نہ پاسِ آبرو،
مگر کہاں؟ وہ "ماہرو"
جو آکے چشمِ فتنہ جو
دکھائے "اس غریب" کو
تنہ سے اک کھجور کے
کھڑا ہو "جاں نثار" ہے

قدیر ایولوی

## سازِ زندگی

جام میں مئے ہے میں کیف کیف میں رازِ زندگی
کیف ہے زندگی کا سوز، سوز ہے سازِ زندگی
زخمۂ یاس سے مرا سازِ امید توڑ کر
مطربِ روزگار نے کھو دیا سازِ زندگی
موت ہے کیسی عشوہ زا! کیسی الم نصیب زیست!
طالبِ موت ہو وہی جس پہ ہے نازِ زندگی
ہوگئی جان کا عذاب کشمکشِ حیات و موت
جلتی ہے موت دیکھکر ہوں میں وہ نازِ زندگی
ہیں یہ شہاب طالعِ بد کی ستم ظریفیاں
تم کو دکھائے یوں امید اوج و فرازِ زندگی

شہاب برنی

# غزلیات

## جناب اکبر حیدری

جہانِ حسن میں محوِ ترنم ہے وفا میری
میں نغمہ ہوں محبت کا محبت ہے صدا میری

دلِ مضطر کو جبیرِ اعتبارِ کامرانی تھا
مرے احساسِ خودداری میں پردہ التجا میری

امینِ دورِ مستقبل ہیں میرے خاک کے ذرے
حقیقت میں بقا کا پیش خیمہ ہے فنا میری

مشیت کی نگاہوں میں جو معیارِ پرستش تھی
ہوئی ہے جذبِ اشکِ خونفشاں میں وہ دعا میری

جہانِ قدس تک روحِ تخیل سیر کر آئی
مری پرواز کتنی ہے کہاں تک ہے فضا میری

اک آنسو اور وہ بھی دل کی رنگینی سے بیگانہ
نہ دیکھی جائیگی دنیا سے تصویرِ وفا میری

نیاز و ناز کا افسانہ لکھنے کے لئے اکبر
سنی ہے کاتبِ قدرت نے رسول التجا میری

## حضرت راز رامپوری

پھر بسانا ہے کسی عالم کو
دیکھو دیکھو نہ مٹاؤ ہمکو

سجدے کرنے کو ملک کافی تھے
کیوں بنایا ہے بنی آدم کو

سادگی ہائے محبت یعنی
ان سے امیدِ وفا ہے ہم کو

منزلیں ہجر کی طے کرنا ہیں
رات اندھیری ہے ستارو چمکو

شادمانی کی تمنا نکریں
غم ملے جائے جو پیہم ہمکو

لاؤ غم سارا مجھی کو دیدو
دیکھتے کیا ہو بھرے عالم کو

زندہ رہنا نہ سکھاؤ لیکن
جان دینا تو بتا دو ہمکو

راز دنیا سے الگ بیٹھے ہیں
لوگ کیوں چھیڑ رہے ہیں ہمکو

---

## حضرت حافظ غازیپوری

اسرار ابتدا کی کوئی انتہا نہیں — میں نقطۂ ازل تو ہوں لیکن خدا نہیں

ہستی کا حرف حرفِ سکون آشنا نہیں — وہ کون ہے جو گرمِ رہِ مدعا نہیں

دیکھا نہیں ہے تجھکو کہ اب دیکھتا نہیں — یہ بات دوسری ہے جو خود آشنا نہیں

ہٹ کر حدودِ منظرِ فانی سے دیکھئے — اک مبدءِ نشاط ہے کچھ ماسوا نہیں

عشقِ ادب سرشت ہے محوِ سجودِ شوق — اللہ رے نازِ حسن اسے اعتنا نہیں

ہیں ہوں مٹا مٹا سا نشانِ عمر ہوش کا — دیوانگیِ عشق میں مجھکو فنا نہیں

وہ داغِ دل جو برقِ تجلی نہ بن سکے — کچھ ہو مری نظر میں مگر رہنما نہیں

سن سن کے جسکو روح میں پیدا ہو اضطراب — کیا نے نوازیوں میں تری وہ صدا نہیں

تھرا رہا ہے نورِ تجلی فروغ میں — مثلِ کلیم کوئی پئے التجا نہیں

حافظ انھیں سنا دے جنھیں ہو غرورِ حسن

تم وجہ مدعا ہو مگر مدعا نہیں

## یوسف گجراتی

دیدنی ہے تری جمال کا رنگ — حسن اور حسن بے مثال کا رنگ

چشمِ مخمور کے تصور سے — کیف زا ہو گیا خیال کا رنگ

حسن جلوہ فروز دل میں ہوا — دیکھئے شوقِ لازوال کا رنگ

کھو گئے طور پر کلیم اللہ — اللہ اللہ تری جمال کا رنگ

موج میں آگیا ہے بحرِ کرم

دیکھکر میرے انفعال کا رنگ

---

جلد ۱۴ - شمارہ ۵
رجسٹرڈ نمبر ایل ۱۱۰۴



# نگار

صفحہ ۱۷ کا اعلان ضرور پڑھئے

## فہرست مضامین نومبر ۱۹۲۸ء

ملاحظات ــــــــــــ ۲
اصحاب کہف — عبدالمالک السیفی آروی — ۹
تنقید روح نشاط پر ایک نظر — مرزا احسان احمد بی اے ال ال بی — ۱۸
اشاما — ابن السبیل — ۴۵
فلسفۂ مذہب — سید مقبول احمد بی اے — ۵۱
صدائے شکست (افسانہ) ــــــــ ۶۰
معاشیات ہند پر جغرافیہ کا اثر — ابوالمنصور حمید — ۶۵
حضرت شیخ محمود چشتی رح — ناظر دہلوی — ۶۹
فلسفۂ حسن (نظم) — سرور لکھنوی — ۷۲
ترانۂ دل (نظم) — آئین حزین — ۷۷
اُن سے (نظم) — اختر شیرانی — ۷۸
مدیر نگار سے (نظم) — ابو تراب ماہر انصاری — ۷۹
بصایر (نظم) — عبدالباری آسی — ۸۰
باب الاستفسار ــــــــ ۸۱
اقتباسات علمیہ ــــــــ ۸۶
مطبوعات موصولہ ــــــــ ۸۹-۹۶



اڈیٹر:۔ نیاز فتحپوری

جلد ۱۴ | نومبر ۱۹۲۸ء | شمارہ ۵

# ملاحظات

نہرو کمیٹی رپورٹ کی اشاعت اور لکھنؤ کے اجتماع کو دو ماہ سے زیادہ زمانہ گزر گیا اور سیاسیات کی وہ ساکن فضا جس کی تہ میں ایک بے پایاں تلاطم پنہاں تھا، اس کے اضطراب کی عمر بھی کافی ہوگئی لیکن نہ اس وقت تک یہ معلوم ہو سکا کہ اختلاف کا حقیقی راز کیا ہے اور نہ یہ بتایا گیا کہ کس اہم نتیجہ کی امید پر یہ شور و غوغا بلند کیا جاتا ہے۔

اگر کوئی جماعت یا کوئی فرد صرف اس اصول کی بنا پر اختلاف کرے کہ نہرو کمیٹی رپورٹ کی تجاویز ہندوستان کی مکمل آزادی سے متعلق نہیں ہیں اور حریت کاملہ اور غلامی کے درمیان کوئی ایسی منزل نہیں ہے جس پر قیام کیا جائے، تو میں اصولاً اس کو تسلیم کرونگا اور پورے احترام کے ساتھ تسلیم کرونگا، لیکن اگر کوئی نہرو کمیٹی رپورٹ کے مقاصد کو تسلیم کرنے کے بعد محض اس دلیل کی بنیاد پر اس کی مخالفت کرے کہ اس میں مسلمانوں کے حقوق کی محافظت نہیں ہے، یا (مولانا شوکت علی کی "طبل بلند بانگ و در باطن ہیچ" اصطلاح میں) مسلمانوں کا قتل عام کیا جا رہا ہے، تو میں ایک لمحہ کے لئے بھی اس کی صداقت پر ایمان لانے کے لئے طیار نہیں۔

ہر چند جب مولانا شوکت علی لکھنؤ کے جلسہ میں تمام تجاویز پر اتفاق رائے کا اظہار کر چکے تھے تو انھیں وہاں سے باہر نکل کر اختلاف کا حق حاصل نہیں تھا، لیکن خیر اس سے بحث کرنا فضول ہے کیونکہ ممکن ہے قیصر باغ کی مسحورکن فضا نے تاب تکلم

چھین لی ہو یا یہ کہ وہاں سے نکلنے کے بعد ان میں کسی شخص نے اشتعال پیدا کیا ہو، یا یہ کہ اُن کے مصالح قیادت نے کوئی علیحدہ زمین اپنی حکومت کے لئے بنانی چاہی ہو، بہرحال جو سبب بھی ہو اُس سے ہمیں بحث نہیں، لیکن یہ امر ضرور غور طلب ہے کہ ان کے دلایل مخالفت کیا ہیں۔ پھر جب ان پر غور کیا جاتا ہے تو حیرت ہوتی ہے کہ وہی شوکت علی جو ہندو مسلم اتحاد کے لئے اپنی جان تک قربان کر دینے کے لئے آمادہ نظر آتے تھے، آج وہ افتراق و انشقاق پیدا کرنے کے لئے ڈاکٹر شفاعت احمد خاں اور سر محمد شفیع کی صف میں نظر آتے ہیں اور دلیل صرف یہ ہے کہ "ہم جاہل ہیں، مفلس ہیں، اس لئے ہم اپنا کاسۂ گدائی ہاتھ سے نہیں پھینک سکتے اور نہ برطانیہ کے خوان کرم کی اوش کو چھوڑ سکتے ہیں۔"

کیا آزادی کامل چاہنے والے، کیا وراثتِ زمین اور خلافت فی الارض کے مدعی اسی ذہنیت و دماغ کے ہوتے ہیں، اور کیا ایسا دعوی کرنے والوں کو شرم نہیں آتی کہ جب حقیقی موت و زندگی کا سوال سامنے آتا ہے تو ان کے منہ سے یہی آواز پیدا ہوتی ہے کہ اگر ہندو ہماری حیات کے ضامن ہو جائیں تو خیر انکا ساتھ دینے کے لئے طیار ہیں، ورنہ ہمارے لئے تو "جشن مرگ" ہی بہت ہے۔ پھر آئیے ساتھ ہی ساتھ یہ بھی دیکھ لیں کہ ہندوؤں نے نہرو کمیٹی رپورٹ میں کس حد تک مسلمانوں کی ضمانتِ حیات سے احتراز کیا ہے اور وہ کونسا نادر شاہ اس میں چھپا ہوا ہے جو مسلمانوں کا قتل عام کر دینے والا ہے۔ مسلمانوں کے لئے سب سے زیادہ خوف کی چیز ان کی اقلیت ہے لیکن اُسکی جس حد تک کیگئی ہے وہ کسی سے مخفی نہیں کیونکہ مرکزی قانون ساز مجلس میں ان صوبوں کے مسلمان نمایندوں کے لئے جہاں مسلم آبادی کم ہے نشستیں محفوظ کر دی ہیں اور صوبوں کی قانون ساز مجلس میں آبادی کے تناسب سے نشستیں حاصل کر لینے کا بھی حق مسلمانوں کو دیا گیا ہے۔ جن صوبوں میں مسلمانوں کی آبادی زیادہ ہے مثلاً بنگال و پنجاب، وہاں کسی جماعت کے لئے نشست محفوظ نہیں کی گئی اور اس طرح گویا مسلمانوں کو زیادہ نشستوں پر قابض ہونے کا موقع دیا گیا ہے۔

صوبہ سرحد اور بلوچستان میں جہاں اسلامی آبادی بہت زیادہ ہے وہی نظام حکومت قایم کیا جائیگا جو دوسرے صوبوں میں ہے۔ سندھ جہاں مسلمانوں کی اکثریت ہے بمبئی سے علیحدہ کر کے ایک مستقل صوبہ بنا دیا جائیگا۔

یہ ہیں وہ رعایتیں جن کو مسلم کشی و حق تلفی سے تعبیر کیا جاتا ہے اور جن کے خلاف صرف اس اندیشہ سے آواز بلند کیجاتی ہے کہ مسلماں چونکہ جاہل ہیں، بے جمیعت ہیں، نالایق ہیں، مفلس ہیں، اس لئے وہ کسی رعایت سے فائدہ نہ اٹھا سکیں گے، یہ بالکل نئی قسم کا خراج ہے جسے جہل علم سے طلب کرتا ہے اور یقین رکھتا ہے کہ وہ صداقت پر ہے۔

مسلمانوں کی اس مخصوص جماعت کی یہ ذہنیت کہ اگر نہرو کمیٹی رپورٹ سے اتفاق کیا گیا تو نتیجہ یہ ہوگا کہ انگریزی اقتدار کم ہوتے ہی ہندو موجودہ رعایتوں سے بھی مسلمانوں کو محروم کر دیں گے، ایسی غیر خود دارانہ اور شرمناک ذہنیت ہے کہ اگر خدانخواستہ آج مسلمانوں کی آبادی کا اکثر حصہ اس کا طرفدار ہو گیا تو ہمیشہ کے لئے اسلام کا اقتدار دنیا سے اٹھ جائیگا اور انگریزی قوم بھی جس سے اس طرح طلب اعانت کی جارہی ہے غلامی کے اس انتہائی ذلیل اعتراف کا جواب سوائے منہ پھیر کر ہنس دینے کے اور کچھ نہ دے سکے گی۔ مسلمانوں کے ایک اور زبردست قاید، جناب عبدالماجد صاحب دریا بادی نے یہ اعتراض کیا ہے کہ

نہرو کمیٹی رپورٹ میں مجرموں کو جسمانی سزا دینے سے اختلاف کیا گیا ہے، اور اس طرح گویا مسلمان چوری کریگا، لیکن اس کا ہاتھ نہ کاٹا جائیگا، مسلمان زنا کریگا اور سنگسار نہ ہوسکیگا، مسلمان شراب پیئے گا اور اس کے درّے نہ لگائے جاسکیں گے۔ یعنی سات کروڑ مسلمان اپنی شریعت کی بیچارگی ہر منٹ محسوس کرکے رہجائیں گے"۔

غالباً یہاں یہ بحث بیکار ہے کہ ہاتھ کا کاٹا جانا، سنگسار کیا جانا اور دُرّے لگانا، کس حدتک سرقہ، زنا اور میخواری کا انسداد کرسکتا ہے اور اسوقت تک شدید یا خفیف جسمانی سزاؤں نے دنیا کے جرایم میں کتنی کمی پیدا کی ہے، لیکن جناب عبدالماجد صاحب سے یہ دریافت کرنے کو ضرور جی چاہتا ہے کہ اگر مسلمانوں کے لئے قانون میں ان کے تمام مطالبات کی رعایت کردیجائے تو پھر وہ اس میں کسی ایسی استثنائی دفعہ کا مطالبہ تو نہ کریں گے جس سے علماء اور رہبران قوم اس قسم کے تعزیروں سے محفوظ رہیں یا یہ کہ مفتیان اسلام کو کسی ایسے حیلہ شرعی پیدا کرنے کی اجازت نہ ہوگی جو ایک ہی ناجائز بات ان کے لئے قابل معافی اور دوسروں کے لئے لائق تعزیر ؟ کیونکہ خود شریعت کوئی چیز نہیں ہے اگر اس کے نافذ کرنے والے فاروق جیسے انسان نہ ہوں خیر، یہ تو سیاسی لطائف ہیں جنپر کوئی شخص توجہ نہیں کرتا، لیکن واقعی سنجیدگی کے ساتھ جو اختلاف کیا گیا ہے وہ بھی میرے نزدیک بالکل لایعنی ہے یہاں تک کہ بہت سے اختلاف کرنے والے خود بھی نہیں بتاسکتے کہ وہ کیوں مخالف ہوگئے ہیں۔

مسلم کانفرنس کا انعقاد جس کی صدارت کا فخر سر آغاخان کو ملنے والا ہے، بالکل تضیع اوقات ہے۔ آل انڈیا مسلم لیگ سے بھی وہی کام لیا جاسکتا ہے جو مسلم کانفرنس سے۔ انجمنوں کی کثرت ہمیشہ لامرکزیت کی طرف انسان کو لیجاتی ہے اور لوگوں کے خیال میں انتشار پیدا ہوتا ہے۔ اس وقت یقیناً کوئی وجہ ایسی پیدا نہیں ہوئی کہ مخالفین رپورٹ کی نیت پر حملہ ہوسکے زیادہ سے زیادہ اس کو قصور فہم کی ایک نہایت ہی مہلک مثال کہہ سکتے ہیں، اس لئے مایوس ہونے کی کوئی وجہ نہیں، ممکن ہے کہ آئندہ وہ اپنی غلطی کو سمجھ جائیں اور پھر اسی شاہراہ پر آجائیں جو اس وقت منزل تک پہونچنے کے لئے سب سے زیادہ قریب کی صراط مستقیم ہے

---

سائمن کمیشن جس کا وجود دوست دشمن کی تفریق کا بہترین معیار ہے، اکتوبر کے چوتھے ہفتہ میں آخر مار ہی گیا اور انھیں روایات کی تکرار شروع ہوگئی جن کو ایک مستبد حکومت کے مستبد اصول پر قائم ہونے والی مستبد کمیشن کے ساتھ ساتھ زندہ ہوجانا چاہیئے، تلوار و نگی چھاؤں بندوقوں کی حفاظت، مظاہرۂ عسکری کے سایہ میں کام کرنے والا کمیشن ہندوستانیوں کی قسمت کا فیصلہ کرنے آیا ہے لیکن اُسے خبر نہیں کہ ایک قوم کا فیصلہ خود اسی قوم کے ہات میں ہوتا ہے جس کو تیغ و تفنگ عارضی طور پر کچھ دنوں کے لئے مضمحل تو کرسکتے ہیں لیکن محو نہیں کرسکتے

ممکن ہے ڈاکٹر شفاعت احمد خان، سر سنکران نائر آنریبل میاں محمد شفیع وغیرہ کا وہ اس وقت مسٹر سائمن کے نشہ ہمنشینی میں بہت سی حقیقتوں کو نظر انداز کرجائیں لیکن ایک وقت آئے گا جب انھیں تسلیم کرنا پڑیگا کہ جس کمیشن کو کامیاب بنانے کے لئے فوج و پولیس کو اپنی قوت سے کام لینا پڑے، وہ کبھی ہمارے درد کی دوا نہیں ہوسکتی اس وقت کمیشن کا استقبال

پبلک کی طرف سے حقیقی معنے میں کبھی نہیں ہوا اور نہ غالباً ہو، لیکن ہمارا کام یہیں تک پہونچکر ختم نہیں ہو جاتا کہ ہم اس سے اپنی بیزاری کا اظہار کرکے بیٹھ جائیں بلکہ ہمارا فرض اس سے زیادہ یہ ہونا چاہئیے کہ جس دعوے کو لیکر کمیشن آیا ہے، ہم اُس کو خود اپنے اتحاد عمل سے پورا کرکے دکھادیں اور ثابت کردیں کہ ہمارا کمیشن سے کتنا آپس میں جڑ جانا ہے اور "رفتن بہ پائے مردی ہمسایہ در بہشت"۔ ہمارا مسلک نہیں۔

---

ہم اس سے قبل ظاہر کرچکے ہیں کہ اور اب پھر اس کا اعادہ ضروری خیال کرتے ہیں کہ انجمنوں کی کثرت کوئی محمود طریق کار نہیں ہے اور مسلمانوں کی ان دو جمعیتوں کو جن کا نام تبلیغ و خلافت ہے یقیناً مٹا دینا چاہئے۔ اول الذکر جماعت کا وجود سیاسیات ہند کے لئے بے انتہا مضرت رساں، اور خود مسلمانوں کے لئے بھی مذہبی نقطۂ نظر سے غیر مفید ہے

اول تو میں اس کے ماننے کے لئے طیار نہیں کہ تبلیغ کانفرنس نے جماعت اسلامی میں کوئی قابل ذکر اضافہ کیا ہے اور اگر اسے تسلیم کر بھی لیں تو اس کی کوئی اہمیت نہیں کیونکہ اس وقت دنیا میں حصول ترقی کا ذریعہ کمیت نہیں بلکہ کیفیت ہے اور اس کا فقدان پہلے ہی کم نہیں ہے رہی خلافت کمیٹی سو بہ حالت موجودہ جبکہ خلافت کا وجود باقی نہیں رہا، اس کی ایک ناکارہ یادگار قائم رکھنا قرین عقل و انصاف نہیں جس طرح دوران قیام خلافت میں اس کمیٹی کا روپیہ نامناسب محل و موقعہ پر استعمال کیا گیا، اسی طرح اب بھی ہو رہا ہے چنانچہ سنا گیا ہے کہ کلکتہ میں نہرو کمیٹی رپورٹ کے خلاف پروپگنڈا کرنے کے لئے خلافت کمیٹی نے کافی مالی امداد دی ہے، جو یقیناً اس کے مقاصد و فرائض سے بالکل علحدہ چیز ہے۔

مسلمانوں کو اگر اپنی کوئی مخصوص انجمن قائم کرنا ہے تو کوئی وجہ نہیں کہ مسلم لیگ کو از سر نو زندہ کیا جائے اور تمام قوتیں اسی کی اصلاح میں نہ صرف ہوں۔

---

سیاحت یورپ کے بعد شاہ افغانستان نے جس تیزی کے ساتھ ملک کو اسباب ترقی سے آراستہ کرنے کی عملی کوشش شروع کردی ہے، وہ یقیناً حیرتناک ہے سلطنت کا کوئی شعبہ ایسا نہیں ہے جس میں آثار حیات نہ پیدا ہو گئے ہوں اور ترقی کے لئے اضطراب نہ رونما ہو گیا ہو۔

حال کی اطلاعات سے معلوم ہوا ہے کہ مصارف فوج کے لئے وہاں خزانہ بالکل علحدہ کردیا گیا ہے اور مدراس کے تمام طلبہ کو اپنی تعلیم ختم کرنے کے بعد ایک سال تک مدرسۂ حربیہ میں کام سیکھنا لازم قرار دیدیا گیا ہے۔ فوج کی رنگین وردی بھی منسوخ کردی گئی ہے اور وہی خاکی لباس تجویز کیا گیا ہے جو ساری دنیا میں رائج ہے۔ عہدوں کے گریڈ مقرر کردئے گئے ہیں تاکہ ہر شخص باقاعدہ ترقی حاصل کرسکے۔ لیکن اس سلسلہ میں سب سے زیادہ اہم، و مفید اصلاح یہ ہوئی ہے کہ فوج میں کوئی وہ شخص بھرتی نہیں ہو سکتا جو خود پیر ہے یا کسی پیر کا مرید۔ اگر کوئی ملازم فوج اس جرم کا مجرم پایا جائیگا تو اس کو سخت سزا دیجائے گی۔

کچھ طلبہ باکو روانہ کئے گئے ہیں تاکہ معدنیات روغن کا کام سیکھیں، اسی طرح کئی ہزار طلبہ یوروپ بھیجے گئے ہیں تاکہ وہاں کے مختلف کارخانوں میں رہکر وہاں کے اصول صنعت و تجارت پر عبور حاصل کریں۔ اندرون ملک کے انتظام کی طرف بھی شاہ امان اللہ خاں کو حد درجہ انہماک ہے۔ انھوں نے حکم دیا ہے کہ ملک کے اندر ہر جگہ تار گھر قایم کئے جائیں تاکہ تمام ملک سے یہ برقی تعلق قایم ہو جائے اور لاسلکی اسٹیشن بھی بنائے جائیں۔ محکمۂ مال کی تنظیم کے لئے باہر سے ایک مشیر طلب کیا گیا ہے تاکہ وہ اس محکمہ کو باضابطہ اصول پر قایم کر دے۔

وزارت تعلیم کو حکم دیا گیا ہے کہ صنعتی اور طبی مدارس ہر جگہ قایم کئے جائیں اور ترکی زبان کے ذریعہ سے تعلیم دیجائے تاکہ یہاں کے طلبہ ترکی کے مدارس جبریہ میں آسانی سے داخل ہو سکیں۔

دربار میں نشستوں کی تعیین بھی منسوخ کر دی بلکہ ہر شخص کو اختیار ہو گا جہاں چاہے بیٹھ جائے، کسی کو کسی پر کوئی تفوق نہ ہوگا۔

امیر امان اللہ خاں کی تخت نشینی سے قبل صرف ایک اخبار سراج الاخبار وہاں سے شائع ہوتا تھا لیکن اسوقت وہاں مختلف صوبوں سے ۱۷ اخبار نکل رہے ہیں جو نہایت آزادی سے رائے زنی کرتے ہیں۔ ان اخباروں کے اکثر اڈیٹر غیر ممالک اور خصوصاً ترکی اور مصر ہی کے تعلیم یافتہ ہیں۔

حال ہی میں ایک خبر یہ بھی آئی ہے کہ امان اللہ خاں خلیفہ بننا چاہتے ہیں اور اس مقصد کے لئے وہ تمام سنّی ممالک اور جماعتوں کے نمایندوں کو طلب کرنے والے ہیں۔ لیکن ہمارے نزدیک ڈیلی ہرلڈ کا صرف ایک سیاسی لطیفہ ہے اور حقیقت سے بالکل دور۔ جن لوگوں نے امان اللہ خاں کی ذہنیت اور ان کی دیمقراطی خصوصیات فطرت کا مطالعہ کیا ہے، وہ سمجھ سکتے ہیں، کہ امان اللہ خاں کا خلیفہ بننے کی خواہش کرنا بالکل ایسا ہی ہے جیسے مہاتما گاندھی کا گوشت کھالینا کہ یہ ان کے ایمان کے خلاف ہے اور وہ اُن کے اعتقاد کے۔

علاوہ اس کے اس زمانہ میں جبکہ خلافت و خلیفہ کا مفہوم کوئی باقی نہیں رہا ہے اور نہ مسلمانوں کی جماعت اب اس عہدہ کی اہمیت کو تسلیم کرتی ہے، امان اللہ خاں یا کسی اور کا اس کی خواہش کرنا، اپنے موجودہ اقتدار کو بھی ہاتھ سے کھونا ہے اور شاید امان اللہ خاں اس قدر کم فہم نہیں ہیں کہ وہ اس حقیقت سے ناواقف ہوں۔

---

سیاسیات یوروپ و مشرق کی فضا میں اب محسوس طور پر یہ تغیر پیدا ہوتا جاتا ہے کہ مشرقی اقوام و ممالک میں بہ نسبت برطانیہ کے فرانس کا اثر زیادہ وسیع ہوتا جارہا ہے، چنانچہ حال کی خبروں سے معلوم ہوتا ہے کہ ترک پروفیسروں اور ترک طلبہ کی تعداد کثرت سے فرانس جارہی ہے۔ شام و مصر میں فرانسیسی تہذیب جس قدر مقبول ہوتی جارہی ہے وہ بھی کسی سے مخفی نہیں۔ شاہ افغانستان نے بھی اپنے بیٹے کو فوجی تعلیم حاصل کرنے کے لئے پیرس ہی روانہ کیا ہے اور متعدد انجنیر اور سائنس دان

فرانس سے طلب کئے ہیں۔ سیام کے اکثر طلبہ فرانس کی یونیورسٹیوں میں جارہے ہیں اور چین کے طلبہ سب سے زیادہ وہیں جاتے ہیں۔ کیونکہ وہاں تعلیم کے ساتھ ساتھ اُنکے کسب معاش میں بھی آسانیاں پیدا کی جاتی ہیں۔

ہر چند انگلستان اس سے قبل بھی کسی علم و فن کی تعلیم کے لئے خاص شہرت نہ رکھتا تھا اور انگریزی یونیورسٹی کے کامیاب طلبہ اور مغربی یونیورسٹی کے طلبہ کو کمتر درجہ کے سمجھے جاتے ہیں، لیکن انگلستان کا سیاسی اقتدار اتنا زبردست ہے کہ وہ اس کمی کی تلافی پوری طرح کر رہا تھا اور ایشیاء کی تعلیم و تہذیب پر بھی وہ خاص اثر ڈال رہا تھا۔ لیکن اب یہ تغیر اگر ایک طرف اس امر کی دلیل ہے کہ ایشیا خود اپنی سیاسی اہمیت کو سمجھنے لگا ہے۔ تو دوسری طرف اس سے یہ بھی معلوم ہوتا ہے کہ فرانس گو برطانیہ کا حلیف ہو، لیکن وہ اس کا فریق بننے کے لئے بھی ہر وقت آمادہ ہے۔

---

مہاتما گاندھی سے برہم ہو کر ہندوؤں کی ایک جماعت کا ان سے مہاتما کا خطاب چھین لینا تو خیر ایسی اہم بات نہ تھی، کیونکہ ایک شخص نہ مہاتما کسی کے بنانے سے بنتا ہے اور نہ مٹانے سے مٹ سکتا ہے اگر وہ اس قابل ہیں تو اپنی جگہ مہاتما ہی رہیں گے خواہ اُنھیں کوئی اس خطاب سے یاد کرے یا نہ کرے، کیونکہ ان ظاہری و لفظی اعزازات سے بلند تر ایک دنیا اور ہے جہاں صداقت و حقیقت کی جستجو صرف صداقت و حقیقت کے لئے کی جاتی ہے اور جہاں دنیاوی عزت و جاہ حقیر نگاہوں سے دیکھی جاتی ہے۔ لیکن مہاتما گاندھی کی ذات سے جو امر قابل ذکر ہے، وہ یہ ہے کہ انھوں نے اپنے آشرم کے اصول میں تبدیلی منظور کر لی ہے اور وہ راہبانہ زندگی جو وہاں کے قیام کی ضروری شرط تھی اس کو ترک کر دینے کی اجازت دیدی گئی ہے۔

اب وہاں شادی شدہ اشخاص بھی رہ سکتے ہیں۔ وہاں رہکر شادی بھی کر سکتے ہیں اور غذا بھی اپنے ذوق کے مطابق جو چاہیں کھا سکتے ہیں۔ حالانکہ اس سے قبل وہاں ایک ایسا عالم تجرد و تجرید تھا کہ مشکل سے اس عہد تمدن کے انسان کی گزر وہاں ہو سکتی تھی۔ مہاتما گاندھی کو یقین دلایا گیا کہ موجودہ حالت آشرم کی ممکن ہے ان کی زندگی تک قایم رہے، لیکن اسکے بعد اس صورت کا قایم رہنا ممکن نہیں ہے، اس لئے انھوں نے ایک کمیشن تحقیق حال کے لئے مقرر کیا اور اس کی سفارش پر یہ تمام آسانیاں پیدا کی گئیں لیکن یہ امید کم ہے کہ خود وہ اپنے لئے بھی ان آسانیوں کو منظور کریں گے۔

---

سر مالکم ہیلی ہمارے صوبہ کے جدید اور پنجاب کے سابق گورنر ایک خاص ذہنیت کے انسان سمجھے جاتے ہیں جسکا ثبوت انھوں نے اپنے پنجاب کے دوران حکومت میں کافی سے زیادہ فراہم کر دیا تھا۔ خیال تھا کہ انھیں خطوط پر یہاں بھی ان کے خیال و عمل کی رفتار قایم ہوگی، لیکن تجربہ سے معلوم ہوا کہ ہر چند اصولاً تو وہ اپنے مقصد سے منحرف نہیں ہوئے ہیں لیکن عملاً راستہ دوسرا اختیار کیا ہے۔

اگر پنجاب میں سر فضل حسین کے تجربات سر مالکم ہیلی کی سیاسی تدبیر کی شہادت میں پیش کئے جا سکتے ہیں تو اب

یہاں لکھنؤ میں ہندوؤں کی جماعت ہے جن کو جناب سر مالکم ہیلی نے مشورہ دیا ہے کہ وہ امین آباد پارک میں انعقاد مجلس میلاد کے متعلق مسلمانوں کو راضی کریں۔ ممکن ہے کہ بعض مسلمان اس غیر معمولی رواداری کے اظہار پر مسرور ہوں، لیکن جنھوں نے کسی ماہر نیرنجات کی طلسم کاریوں کا مطالعہ کیا ہے وہ سمجھ سکتے ہیں کہ جس طرح وہ ایک صندوق سے تریاق نکال کر دکھاتا ہے، اسی طرح وہ پھر اسی تریاق کو زہر بنا کر بھی پیش کر سکتا ہے۔ حقیقت یہ ہے کہ وہ صلح و مفاہمت جو انسانی خودداری کا اخراج وصول کرنے والی ہو، وہ کسی قوم کے لئے باعث فخر نہیں ہو سکتی۔ اور ہندو مسلمان دونوں کو اس سے درس لینا چاہئے کہ ہمارے جائز حقوق پر جنگ کرنے کے بعد کس طرح ایک تیسری قوت کو ناجائز مداخلت کا موقعہ مل جاتا ہے اور نتیجہ سوائے اس کے کچھ نہیں ہوتا۔ کہ باوجود مصالحت کے بھی عناد بدستور قایم رہتا ہے اور مخالفت کی آگ بجائے کم ہونے کے دربردہ اور مشتعل ہو جاتی ہے۔

---

اس ماہ کے رسالہ میں مولوی عبدالمالک صاحب آروی کا مضمون اصحاب کہف پر اس لحاظ سے کہ وہ ایک ایراد کا جواب ہے، بہت اچھا ہے لیکن نفس مسئلہ کے متعلق انھوں نے کوئی تفصیلی بحث نہیں کی، حالانکہ اس کا موقع تھا۔ میں چونکہ اجمالاً ایک بار نگار میں اس پر لکھ چکا ہوں اس لئے میں نے کسی تفسیر و تتمہ کی ضرورت نہیں سمجھی۔

جناب ابن السبیل کا مضمون شاآما افسانہ نہیں بلکہ ایک واقعہ ہے اور اسی قسم کے بہت سے دلچسپ واقعات جناب ابن السبیل کے کشکول میں موجود ہیں۔ میرے نزدیک ایک قسم کے واقعات فسانوں سے زیادہ دلچسپ ہوتے ہیں۔

مرزا احسان احمد صاحب کے مضمون پر میں نے ایک تفصیلی رائے تحریر کی ہے اس لئے یہ سلسلۂ ملاحظات اس پر لکھنا بیکار ہے صدائے شکست آئندہ ماہ میں ختم ہو جائیگا۔ اور ناظر دہلوی کا ایک اور مقالہ جو شاہ نصیر الدین گنج معانی رح کی نہایت تفصیلی حالات پر مشتمل ہے آئندہ ماہ میں درج ہوگا۔

حصۂ نظم میں فلسفۂ حسن پر جناب سرور لکھنوی کی نظم بہت خوب ہے، لیکن جن صاحب نے میرے پاس روانہ کیا، انھوں نے یا اصل مصنف نے اس کو پہلے معارف کے پاس بھیجدیا تھا جس کا نتیجہ یہ ہوا کہ یہ نظم دونوں جگہ شایع ہو گئی۔ اگر مجھے اس کی اطلاع مجھے ہو جاتی تو شاید میں اس کی اشاعت کو مناسب نہ سمجھتا۔

اس ماہ میں باب المراسلۃ والمناظرۃ کے ماتحت کوئی مقالہ تحریر نہیں ہوا کیونکہ کوئی مضمون جواب طلب موصول نہیں ہوا باب الاستفسار میں اس مرتبہ صرف تاریخی مقالے نظر آئیں گے۔

پریس کے اسٹاف میں تبدیلی اور بعض ان ناگزیر حوادث کے بنا پر جو لیتھو پریس کی دنیا میں بہت عامۃ الورود ہیں اس مہینہ کا نگار (دوا بیتاً) چار پانچ دن کی تعویق سے نکل رہا ہے ورنہ (اصولاً) یوں تو اس کی تاریخ اشاعت ہر ماہ کی پندرہ ہے۔ اس انتظار سے جن حضرات کو زحمت ہوئی ہو اُن کی خدمت میں یہ معذرت پیش کی جاتی ہے۔

نیاز فتحپوری

# اصحاب کہف

ڈاکٹر ٹسڈل یورپ کے ان مایۂ ناز علما میں ہے، جن پر وطن بجا طور پر فخر کر سکتا ہے، چونکہ وہ "امام دینیات" (ڈاکٹر ڈیو ائینٹی) کی سند حاصل کر چکا تھا، اس لئے اس کی کوشش علمی کا زیادہ حصہ مسیحیت کی توثیق، اور اصول اسلام کی تنقیح میں بسر ہوا، اس سلسلہ میں اُس نے متعدد کتابیں لکھیں جنہیں "مذہب ہلال" "اعتراضات محمدی" وغیرہ مشہور ہیں، چونکہ فارسی اور عربی زبانوں کا بھی ماہر تھا اس لئے اس نے فارسی زبان میں "ینا بیع الاسلام" ایک کتاب لکھی، اس کے مغربی دوستوں نے اصرار کیا تو انھیں خیالات کو مغربی انداز میں "ماخذ قرآن" کے نام سے پیش کیا، یہ کتاب انگریزی زبان میں ہے، ڈاکٹر صاحب نے اس میں جو اظہار خیال کیا ہے وہ بعض جگہ قابل ستایش ہے، لیکن چونکہ وہ "رنگ آشنائی" سے بالکل محروم ہیں اس لئے کتاب گویا سراسر اسلام اور پیغمبر اسلام صلی اللہ علیہ وسلم سے معاندانہ جذبہ رکھنے کا پتہ دیتی ہے، انھوں نے اس کتاب کو چھ ابواب پر تقسیم کیا ہے، اور ان میں بالترتیب ثابت کیا ہے کہ قرآن میں قدیم عرب، یہود، صابئی، نصرانی، مجوسی، اور حنفی (ابراہیمؑ حنیف کے پیرو) کے معتقدات اور اعمال ہیں لیکن یہیں تک سخن کا سلسلہ ہوتا تو مضائقہ نہ تھا، کیونکہ قرآن مجید کا تو دعویٰ ہی ہے " ذٰلک الدین القیم اور ان ھذا لفی الصحف الاولیٰ "

یہود، نصرانی اور حنفی کے عقائد اور اصول مذہبی اگر قرآن مجید میں ہیں تو اعتراض ہی نہیں، چونکہ قرآن مجید نے لفظاً ان سب کا استثنا کیا ہے باقی رہے مجوسی اور صابئی، مجوسیوں کا پیشوا زردشت تھا۔ وستا میں جسے زردشت نے الہامی کتاب کے نام سے پیش کیا تھا، تحریف اور تغیر ہوا ہے، چنانچہ پروفیسر میکس مولر کے عالمانہ سلسلہ تصنیفات "مقدس صحف مشرقیہ" کی چوتھی جلد میں جو وستا کا پہلوی نسخہ ہے، اس کا انگریزی ترجمہ ڈارمسٹٹر نے کیا مترجم نے مقدمہ میں ان تمام افکار اور آرا کو جمع کر دیا ہے جو اس کتاب کے متعلق محققین یورپ کی کاوش کا نتیجہ ہیں، بعض محققین کا خیال ہے کہ "وستا" کا یہ پہلوی نسخہ زردشت کی وہ کتاب ہی نہیں جسے اس نے الہامی شکل میں پیش کیا تھا، خیر مجوسیوں کے اکثر موجودہ معتقدات، اور وستا کا یہ پہلوی نسخہ اسلامی دنیا میں الہامی تصور نہیں کیا جا سکتا، لیکن اسلام کا دعویٰ ہے، " لکل قوم ھاد " زردشت کے بعض تعلیم قرآن میں اگر پائے جاتے ہیں تو کوئی مضائقہ نہیں، ڈاکٹر صاحب کی یہ تبویب "اسلام میں مذہب زردشت کے معتقدات و اعمال" عوام میں غلط فہمی پھیلانے کا سبب ہے، کیونکہ اس سے وہ ثابت کرنا چاہتے ہیں کہ موجودہ مجوسیوں کو اہل اسلام مشرک کہتے ہیں اور پھر بھی جلب منفعت میں ان کے رہین ہیں لیکن دنیا اب قدیم مذہب زردشت اور موجودہ مجوسیت میں، امتیاز اور تفریق کر سکتی ہے، جو ایک مشہور مغربی عالم کی تصنیف "ابتدائی مذہب زردشت" کی شکل میں ہمارے سامنے موجود ہے، بہر حال ڈاکٹر موصوف اعلیٰ درجہ کے محقق، اور متعدد السنہ کے ماہر ہیں، تمہید میں انھوں نے لکھا ہے، کہ اس کتاب میں جتنے اقتباسات ہیں وہ سب میری ذاتی کاوش کا نتیجہ ہیں، لہذا ایک طالب العلم سخت حیران ہوتا ہے کہ مغربی علما کا دماغ ہوتا ہے۔ یا دائرۂ معارف کا مخزن، " ماخذ قرآن " میں جتنے حوالے ہیں انہیں دیکھکر اور ڈاکٹر صاحب

کے اس بیان کو تسلیم کرنے کے بعد پتہ چلتا ہے، کہ وہ مغربی زبانوں میں یونانی، جرمنی، انگریزی اور مشرقی زبانوں میں عبرانی، عربی، فارسی، اور سنسکرت کے بڑے ماہر تھے، چینی زبان کے متعلق وہ لکھتے ہیں کہ "البتہ اس زبان کو میں نے مستعدی سے نہیں حاصل کیا" اس سے معلوم ہوتا ہے کہ وہ چینی زبان سے بالکل ناآشنا بھی نہ تھے،

## اصحاب کہف

اس وقت میں ڈاکٹر صاحب کے ان اعتراضات اور ردوکد کے متعلق لکھنا چاہتا ہوں، جو انھوں نے قرآن مجید کے واقعہ اصحاب کہف کے متعلق کیا ہے، میں اس واقعہ پر ایک تاریخی اور عقلی بحث کرنا چاہتا ہوں، اور بتانا چاہتا ہوں کہ ڈاکٹر صاحب نے قرآن مجید پر اس ضمن میں کونسی ناقدانہ روشنی ڈالی ہے اور وہ حقیقت سے کتنی دور ہے، پھر بتاؤنگا کہ تاریخ نے اس واقعہ کا کہاں تک ساتھ دیا ہے، اور قرآن مجید نے کس معقول اسلوب بیان، اور نفیس حسن ادا سے اس واقعہ کی توضیح کی ہے۔

## تاریخی ماخذ

پہلے یہ جان لینا چاہئے کہ اصحاب کہف کے متعلق تاریخی ماخذ کیا ہے، آج پھر میں آرہ کے "جین سدھانتہ بھاون" (لائبریری) کے ارباب حل و عقد کا شکریہ ادا کرنا چاہتا ہوں، جن کی شفقت کی بدولت مجھے مستند اور معتبر کتب کے مطالعہ کا موقعہ ملا، اس سلسلہ میں میں نے "دقیانوس اور اصحاب کہف کے متعلق" "انسائیکلو پیڈیا برٹینیکا" مطبوعہ کیمبرج یونیورسٹی پریس، جلد ۲۴ (طبع یازدہم) "دی نیو یا پولر انسائیکلو پیڈیا" جلد ۱۳، ہسٹری آف دی ورلڈ جلد ۵ کا گہرا مطالعہ کیا، علامہ ابن خلدون نے بھی ملوک قیاصرہ (کیتم) کے سلسلہ میں اصحاب کہف کا مختصر تذکرہ کیا ہے، علامہ البیرونی نے آثار الباقیہ میں اس مسئلہ پر روشنی ڈالی ہے جس کا حوالہ انسائیکلو پیڈیا برٹینیکا میں موجود ہے، یہ حوالہ آثار الباقیہ کے انگریزی ترجمہ ڈی ساشو پر مبنی ہے، انسائیکلو پیڈیا سے یہ بھی پتہ چلتا ہے کہ یورپ کے دلفریب ادیب اور مشہور مورخ گبن نے اپنی کتاب "انحطاط و زوال دولت رومہ" میں نہایت عمدگی سے اس واقعہ کو دہرایا ہے ڈاکٹر ٹسڈل نے اس واقعہ کے تاریخی حالات کے متعلق جو کچھ لکھا ہے، وہ انسائیکلو پیڈیا برٹینیکا نوٹ سے مستفاد ہے جس میں مذکور ہے، کہ ۵۲۱ء (آنحضرت صلعم سے پچاس ساٹھ سال قبل) ایک شامی عالم جاکوب آف سروگ نے ایکٹا سینکٹورم میں اس کا تذکرہ کیا ہے، دوسری شامی روایت لینڈس کے "حکایات" میں موجود ہے، جارج سیل نے بھی ترجمۂ قرآن مجید میں نوٹ کے اندر گریگوری آف ٹورس کے حوالہ سے، اصحاب کہف کے متعلق رائے زنی کی ہے،

اسلامی ماخذ میں پہلے تو قرآن مجید ہی ہے اور سورۂ کہف میں کسی قدر تفصیل سے یہ واقعہ مذکور ہے، بخاری میں باوجود تلاش مجھے کہیں اصحاب کہف کا تذکرہ نہ ملا بخاری کے اندر کتاب التفسیر میں اصحاب کہف کے سلسلۂ واقعہ میں قرآن مجید کے اندر جو الفاظ آتے ہیں صرف انکی مختصر توضیح ہے، جہاں تک واقعہ کا تعلق ہے، کوئی روایت نہیں، مناقب میں ہو سکتا ہے لیکن وہاں بھی دوسرے غار والوں کا تذکرہ ہے، قرآن مجید کے اصحاب کہف کا نہیں، ابو داؤد میں بھی کوئی ذکر نہیں، تفسیر جلالین میں کوئی روایت ایسی نہیں جس سے تاریخی روشنی پڑے، بقیہ معتبر تفاسیر، اور کتب تاریخ، نہ میرے پاس ہیں اور نہ آرہ میں دستیابی کی امید ہے کہ مزید تحقیقات کا سلسلہ جاری رکھا جاسکے

## ڈاکٹر صاحب کے اعتراضات

پس وپیش کے ساتھ یہ واقعہ (اصحاب کہف) جو بیان کیا گیا ہے، اسے سمجھنے کے لئے ہم لوگوں کو یاد رکھنا چاہئے، جیسا کہ مفسرین کا بیان ہے، مکہ کے بعض کفار نے محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) کو

چیلنج دیا، کہ آپ اگر مدعی نبوت ہیں تو اصحاب کہف کا واقعہ بتلائے، یہ قصہ ان لوگوں میں مختصر طور سے مشہور تھا، تعداد اصحاب کہف کے متعلق حجت تھی، اور اس موضوع پر بہتیرے آراء بیان کئے جاتے تھے، محمد (صلعم) نے جیساکہ آیات ۲۲ اور ۲۳ سے ظاہر ہے، دوسرے دن جواب دینے کا وعدہ کیا، ان کا مقصد تھا کہ کسی سے اس کے متعلق تفتیش کرینگے، مگر وہ اس حصول اطلاع میں ناکام رہے اس لئے انھوں نے تعداد کا فیصلہ ہی نہیں کیا، لیکن اس وقت سے انکی سعی خلاص زیادہ کامیاب نہیں معلوم ہوتی، نہ تو انھوں نے حدوث واقعہ کے زمانہ کی تعیین کی، نہ مقام کی، پھر بھی جرأت کرکے ایک واقعہ کا فیصلہ کرتے ہیں، یعنی یہ کہ غار میں ۳۰۹ برس تک وہ لوگ پڑے رہے، بدقسمتی سے اس میں بھی انھوں نے غلطی کی، پھر بھی یہ بات ہے کہ اُن کو شک نہ تھا کہ قصہ میں جو واقعہ بیان کیا جاتا ہے، وہ حقیقتاً حادث ہوا، (قرآن مجید کے) اسلوب بیان سے پتہ چلتا ہے، کہ محمدؐ کے پاس کوئی لکھی ہوئی کتاب نہ تھی، اور نہ کوئی معتمد خبر رساں تھا، جو انھیں صحیح واقعات کی خبر دیتا محمد (صلی اللہ علیہ وسلم کے) قبل ہم لوگ اس افسانہ کے متعلق مختلف روایات پاتے ہیں معلوم ہوتا ہے، قرآن مجید کے بیان کردہ واقعات کے لئے محمد (صلعم) ان زبانی روایات کے مرہون ہیں نہ کہ الہام کے جیساکہ ان کا دعویٰ ہے

اس کے بعد ڈاکٹر صاحب نے جو کچھ خامہ فرسائی کی ہے وہ تاریخی حیثیت رکھتی ہے، جو انسائیکلوپیڈیا سے مستعار ہے، اور انھوں نے وہی واقعات لکھے ہیں جن کو عام مورخین نے، اور جس کا تذکرہ انسائیکلوپیڈیا برٹینکا، اور دی نیو پاپولر انسائیکلوپیڈیا" میں بوضاحت موجود ہے، کوئی نئی بات نہیں لکھی، اس لئے میں ڈاکٹر صاحب کے بیان کردہ واقعات کا ترجمہ کرنے کی بجاے، انسائیکلوپیڈیا کا ترجمہ ہدیۂ ناظرین کرتا ہوں:—

یہ شامی الاصل روایت جو کم و بیش ایک ہی طریقہ سے مشہور ہے، پہلے پہل گریگوری آف ٹورس کی وساطت سے مغربی ادبیات میں داخل ہوئی، واقعہ یوں ہے کہ شہر آفسس کے سات نوجوان عیسائی ۲۵۰ء میں دقیانوس (DECIUS) کے قتل و غارت سے بھاگ کر ایک غار میں چھپ گئے ان لوگوں کے مقام فرار کا پتہ لگ گیا اور اس کا راستہ بند کردیا گیا، یہ شہدا سو گئے اور تقریباً دو سو برس کے بعد ایک چرواہے کو جبل قوئیلین (Coelian) میں اس غار کا پتہ لگ گیا اور روشنی میں اس نے اصحاب غار کو جگایا ان لوگوں نے اپنے ایک ساتھی (جملیقوس) کو کھانا خریدنے کے لئے روانہ کیا یہ لڑکا دیکھکر متعجب ہوا کہ دروازہ شہر پر صلیب لٹک رہی ہے اور اندر بالا علان حضرت مسیح کا نام لیا جاتا تھا۔ جب اس نے ایک نان بائی کی دوکان پر دقیانوس کے زمانہ کا ایک سکہ دیا تو لوگوں کو شبہہ ہوا اور اُسے اس جرم میں حکام کے نزدیک پکڑ کر لائے، کہ اس نے کوئی مخفی خزانہ دبا لیا ہے اس نے اپنا واقعہ بیان کردیا پھر اس کی تصدیق میں وہ لوگوں کو غار کے نزدیک لاکر اپنے بقیہ چھ رفقا کو دکھا دیا جو ابھی جوان تھے، اور اُن کا چہرہ نور سے چمک رہا تھا جب شہنشاہ تھیاڈوسیس ثانی کو اس واقعہ کی اطلاع ہوئی تو فوراً وہاں پہونچا، اصحاب کہف نے کہا خدا نے یہ واقعہ اس لئے دکھایا ہے کہ حشر کے متعلق لوگوں کا ایمان راسخ ہو جائے، یہ پیغام سنا کر وہ پھر سو گئے علامہ البیرونی کے قول کے مطابق نویں صدی میں ایک غار کے اندر چند غیر بوسیدہ لاشیں دیکھی گئیں جنہیں لوگوں نے شہر افسس کے خوابیدگان خواب کی طرف منسوب کیا۔

